هاتين الا سدانة البيت وسقاية
الحاج الا وقتيل الخطاء شبه العمد
بالسوط والعصا ففيه الدية مغلظة
مِنَ الابل اربعون منها فى بطونها
اولادها يا معشر قريش ان الله قد اذهب
عنكم نَخْوة الجاهلية وتعظمها بالآباء
الناس من أدم وادم من تراب ثم تلا
هذه الاٰية يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّا خَلَقْنَا
كُمْ مِنْ ذَكَرٍ وَأُنْثَىٰ وَجَعَلْنَاكُمْ شُعُوْبًا
وَقَبَائِلَ لِتَعَارَفُوا إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِنْدَ
اللهِ أَتْقٰكُمْ - إِنَّ اللهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ ۝
ثم قال يا معشر قريش ما ترون انى
فاعل بكم قالوا خيرا اخ[a] كريم وابن
اخ كريم قال فانى اقول لكم كما قال
يوسف لاخوته لَا تَثْرِيبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ
إِذهبوا فانتم الطلقاء (زاد المعاد و
سيرة ابن هشام وزرقانى) والبداية
والنهاية ص۳۰ ج ۴ و ص۳۰۱ ج ۴

کیا جا سکے وہ سب میرے قدموں کے نیچے ہیں (یعنی سب
لغو اور باطل ہیں) مگر بیت اللہ کی دربانی اور حاجیوں کو
زمزم کا پانی پلانا یہ خصلتیں حسب دستور برقرار رہیں گی
آگاہ ہو جاؤ جو شخص خطاءً قتل کیا جائے کوڑے سے یا لاٹھی
سے اس کی دیت (خونبہا) مغلظہ ہے سو اونٹ ہوں گے
جس میں چالیس حاملہ اونٹنیاں ہونگی۔ اے گروہ قریش
اللہ تعالیٰ نے جاہلیت کی نخوت اور غرور اور آباؤ اجداد
پر فخر کرنے کو باطل کر دیا۔ سب لوگ آدم سے ہیں اور آدم
مٹی سے۔ اس کے بعد یہ آیت تلاوت فرمائی۔ اے
لوگو ہم نے تم کو مرد اور عورت سے پیدا کیا اور تم کو شاخوں
اور خاندانوں پر تقسیم کیا تاکہ آپس میں ایک دوسرے کو پہچانو
اور حقیقت میں اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ بزرگ وہی
ہے جو سب سے زیادہ خدا ترس ہو۔ اللہ تعالیٰ علیم و خبیر ہے
پھر یہ ارشاد فرمایا اے گروہ قریش تمہارا میری نسبت کیا
خیال ہے کہ تمہارے ساتھ کیا معاملہ کروں گا۔ لوگوں نے
کہا بھلائی کا۔ آپ شریف بھائی ہیں اور شریف بھائی کے
بیٹے ہیں آپ نے فرمایا میں تم سے وہی کہتا ہوں جو یوسف
علیہ السلام نے اپنے بھائیوں سے کہا۔ تم پر آج کوئی عتاب

---

[a] یہ کہنے والے سہیل بن عمرو تھے جن سے آپ نے صلح حدیبیہ کی شرائط طے کی تھیں بعد میں چل کر مشرف باسلام ہوئے۔
جب آپ نے یہ ارشاد فرمایا اے گروہ قریش میری نسبت تمہارا کیا گمان ہے سہیل بن عمرو نے فی البدیہ کہا نقول خیرا و نظن خیرا
اخ کریم وابن اخ کریم وقد قدرت۔ خیر ہی کہتے ہیں اور خیر ہی کا گمان رکھتے ہیں۔ آپ شریف بھائی ہیں اور شریف بھائی کے بیٹے
اور انتقام پر ہر طرح قادر ہیں۔ (اصابہ ترجمہ سہیل بن عمرو)

اور ملامت نہیں۔ جاؤ تم سب آزاد ہو۔

عرب میں جو حسب و نسب پر فخر کرنے کا دستور چلا آرہا تھا۔ آپ نے اس خطبہ میں اُس کا خاتمہ کر دیا۔ اور اسلامی مساوات کا جھنڈا نصب کر دیا اور یہ بتلا دیا کہ شرف اور بزرگی کا معیار صرف تقویٰ اور پرہیزگاری ہے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم رحمۃ للعالمین بنا کر ہدایت عالم کے لئے مبعوث ہوئے تھے۔ آپ کا مقصود ہدایت تھا۔ دشمنوں سے انتقام لینا بادشاہوں کا کام ہے۔

# حجابت و سقایت

خطبہ سے فارغ ہو کر آپ مسجد میں بیٹھ گئے اور بیت اللہ کی کنجی آپ کے ہاتھ میں تھی۔ حضرت علی رضؓ[۱] نے کھڑے ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ یہ کنجی ہم کو عطا فرما دیجئے تاکہ سقایت[۲] زمزم کے ساتھ حجابت بیت اللہ یعنی بیت اللہ کی دربانی کا شرف بھی ہم کو حاصل ہو جائے اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

اِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُكُمْ اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمٰنٰتِ اِلٰۤى اَهْلِهَا (نساء، آیۃ: ۵۸) تحقیق اللہ تم کو حکم دیتا ہے کہ امانتیں پہنچا دو امانت والوں کو۔

آپ نے عثمان بن طلحہ حجبی کو بلا کر کنجی مرحمت فرمائی اور یہ فرمایا کہ یہ کنجی ہمیشہ کے لئے لے لو۔ (یعنی ہمیشہ تمہارے ہی خاندان میں رہے گی) میں نے خود نہیں دی بلکہ اللہ نے تم کو دلائی ہے۔ سوائے ظالم اور غاصب کے کوئی تم سے نہ چھین سکے گا۔[۳]

# بابِ کعبہ پر اذان

ظہر کی نماز کا وقت آیا تو آپ نے بلال رضؓ کو حکم دیا کہ بامِ کعبہ پر چڑھ کر اذان دیں۔ قریش مکہ

---

۱۔ سعید بن مسیب سے مروی ہے کہ حضرت عباس نے بھی اس کی بہت کوشش کی مگر آپ نے منظور نہیں فرمایا (زاد المعاد) ۱۲

۲۔ یعنی موسم حج میں حاجیوں کو زمزم کا پانی پلانا یہ خدمت حضرت عباس اور بنو ہاشم کے سپرد تھی ۱۲۔

۳۔ فتح الباری ج ۸، ص: ۱۵، زرقانی ج ۲، ص ۱، ۳۳۰ - ۳۴۰

دین حق کی فتح مبین کا یہ عجیب وغریب منظر پہاڑوں کی چوٹیوں سے دیکھ رہے تھے۔

اور جو سرداران قریش کفر وشرک کی ذلت اور دین برحق کی عزت کا یہ منظر نہ دیکھ سکے وہ روپوش ہو گئے ابوسفیان اور عتاب وخالد پسران اسید اور حارث بن ہشام (جو بعد میں مسلمان ہو گئے) اور دیگر سرداران قریش صحن کعبہ میں بیٹھے ہوئے تھے۔ عتاب اور خالد نے کہا کہ اللہ نے ہمارے باپ کی بڑی عزت رکھ لی کہ اس آواز کے سننے سے پہلے ہی ان کو دنیا سے اٹھا لیا۔ حارث نے کہا خدا کی قسم اگر مجھکو یہ یقین ہو جاتا کہ آپ حق پر ہیں تو ضرور آپ کا اتباع کرتا۔ ابوسفیان نے کہا میں کچھ نہیں کہتا، اگر میں نے کوئی لفظ اپنی زبان سے نکالا تو یہ سنگریزے آپ کو خبر دیدیں گے۔ آپ کو بذریعہ وحی کے اطلاع ہو گئی جب آپ ادھر سے گزرے تو ان لوگوں سے فرمایا کہ جو کچھ تم نے کہا مجھے اس کی اطلاع ہو گئی ہے اور انھوں نے جو گفتگو کی تھی وہ سب بیان فرما دی۔ حارث اور عتاب نے کہا ہم گواہی دیتے ہیں کہ بے شک آپ اللہ کے رسول ہیں۔ اس لئے کہ ہم میں سے تو کسی نے آپ کو اس امر کی اطلاع نہیں دی (معلوم ہوا کہ اللہ ہی نے بذریعہ وحی کے اپنے رسول کو ہماری ان باتوں کی خبر دی ہے) (رواہ ابویعلی عن ابن عباس وابن ابی شیبۃ عن ابی سلمۃ ؓ) [۱]

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عتاب بن اسید کو مسلمان ہو جانے کے بعد مکہ کا والی مقرر فرمایا، عتاب کی عمر اس وقت اکیس سال کی تھی اور بطور روزینہ ایک درہم یومیہ مقرر فرمایا۔ اس پر عتاب نے یہ کہا۔

ایھا الناس اجاع اللہ کبد من جاع علی درھم (روض الانف ج ۲ ص ۲۷۶)

اے لوگو اللہ اس شخص کے جگر کو بھوکا رکھے کہ جو ایک درہم میں بھی بھوکا رہے۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات تک برابر مکہ کے امیر رہے صدیق اکبر جب خلیفہ ہوئے تو ان کو برقرار رکھا جس دن صدیق اکبر کی وفات ہوئی اسی روز عتاب کی وفات ہوئی (استیعاب لابن عبدالبر ترجمہ عتاب بن اسید)

---

[۱] - زرقانی ج: ۲، ص: ۳۴۶

حضرت بلال نے جس وقت بام کعبہ پر چڑھ کر اذان دی تو ابو محذورہ جمحی اور چند نوجوان جوان کے ساتھ تھے بطور تمسخر اذان کی نقل اتارنے لگے ۔

ابو محذورہ نہایت خوش الحان اور بلند آواز تھے ان کی آواز گوشِ مبارک میں پہنچ گئی حکم ہوا کہ حاضر کئے جائیں ۔ دریافت فرمایا کہ تم میں سے وہ کون ہے کہ جس کی آواز میرے کان میں پہنچی ہی سب نے ابو محذورہ کی طرف اشارہ کیا۔ آپ نے سب کے چھوڑ دینے اوران کے روک لینے کا حکم دیا۔

ابو محذورہ آپ کے سامنے کھڑے ہوئے اور دل میں یہ گمان غالب ہے کہ میں قتل کیا جاؤں گا آپ نے مجھکو حکم دیا کہ اذان دو ، بادلِ ناخواستہ اذان دی ۔ اذان کے بعد آپ نے تھیلی عطا کی جسمیں کچھ درہم تھے ۔ اور سر اور پیشانی پر دست مبارک پھیرا اور پھر سینہ اور جگر اور شکم پر ناف تک ہاتھ پھیرا اور یہ دعا دی بارک اللہ فیک وبارک اللہ علیک ۔

ابو محذورہ کہتے ہیں کہ دست مبارک کا پھیرنا تھا کہ آپ کی تمام نفرت یکلخت مبدل بہ الفت ہوگئی اور قلب آپ کی محبت سے لبریز ہوگیا ۔ اب میں نے خود عرض کیا یا رسول اللہ مجھکو مکہ کا مؤذن مقرر فرمادیجئے ۔ آپ نے فرمایا میں نے تجھ کو مکہ کا مؤذن[1] مقرر کیا ۔ میں نے آکر عتاب بن اسید امیر مکہ کو اس کی اطلاع دی ۔ اور آپ کے علم کے مطابق اذان دینے لگا ۔ مدۃ العمر مکہ میں مقیم رہے اور اذان دیتے رہے ۵۹ھ میں مکہ ہی میں وفات پائی (استیعاب لابن عبد البر ترجمہ ابو محذورہ رضی اللہ عنہ)

سہیلی فرماتے ہیں کہ ابو محذورہ جس وقت مؤذن مقرر ہوئے اس وقت اُن کی عمر سولہ سال کی تھی ۔ وفات تک مکہ کے مؤذن رہے اور وفات کے بعد اُن کی اولاد نسلاً بعد نسل ان کی اذان کی وارث ہوتی رہی ۔

ایک شاعر ابو محذورہ کی اذان کے بارے میں کہتا ہے

اما ورب الکعبۃ المستورۃ ۔۔۔ وما تلا محمد من سورۃ

قسم ہے رب کعبہ کی جس پر غلاف پڑا ہوا ہے اور قسم ہے قرآن کی سورتوں کی جن کی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے تلاوت کی ۔

---

[1] ۔ بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ ابو محذورہ فتح مکہ کے بعد مؤذن مقرر ہوئے اور اکثر روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ حنین سے واپسی کے بعد آپ نے ان کو مؤذن مقرر فرمایا ۔ واللہ اعلم ۔

والنغمات من ابی محذورة لافعلن فعلة مذکورة

اور قسم ہے ابو محذورہ کے نغمہائے اذان کی میں فلاں کام ضرور کروں گا۔ ؎

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم طواف سے فارغ ہوکر کوہ صفا پر تشریف لائے اور دیر تک بیت اللہ کی طرف منہ کئے ہوئے دست بدعا اور مشغول حمد وثنا رہے، دامن میں انصار کا مجمع تھا اسی اثنا میں بعض انصار کی زبان سے یہ لفظ نکلا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ پر آپ کا شہر اور آپ کی زمین فتح کردی ہے، مبادا ایسا نہ ہو کہ آپ یہیں ٹھہر جائیں اور مکہ میں رہ پڑیں اور مدینہ تشریف نہ لیجائیں اور آپس میں کچھ کہنے سننے لگے اسی وقت آپ پر وحی کے آثار نمودار ہوگئے۔ صحابہ کی یہ عادت تھی کہ نزولِ وحی کے دوران کوئی شخص آپ کی طرف نظر اٹھاکر نہیں دیکھتا تھا۔ جب وحی نازل ہوچکی تو آپ نے فرمایا۔ اے گروہ انصار۔ تم نے یہ کہا ہے عرض کیا ہاں یا رسول اللہ۔ آپ نے ارشاد فرمایا۔ خوب سمجھ لو یہ ہرگز نہیں ہوسکتا میں اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہوں، میں نے اللہ کے حکم سے ہجرت کی ہے تمہاری زندگی میری زندگی ہے اور تمہاری موت میری موت ہے۔ یہ سن کر انصار جاں نثار کی آنکھوں سے آنسو رواں ہوگئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ہم کو یہ اندیشہ ہوا کہ نصیبِ دشمناں جس شمع کے ہم پروانے ہیں وہ شمع ہماری محفل سے نہ اٹھالی جائے۔ ہم غلامانِ جاں نثار اور خادمانِ وفاشعار ہر قسم کے ایثار کے لئے تیار ہیں مگر اللہ اور اس کے رسول کے بارے میں انتہائی بخیل ہیں۔

با سایہ ترا نمی پسندم عشق است و ہزار بدگمانی

آپ نے ارشاد فرمایا اللہ اور اس کا رسول تم کو معذور اور سچا سمجھتے ہیں۔ (رواہ مسلم واحمد وغیرہما عن ابی ہریرۃ، زرقانی ص۳۴۳ ج ۲۔ البدایۃ والنہایۃ ص۳۰۶ تا ص۳۰۷ ج ۴۔

## مردوں اور عورتوں سے بیعت

دعا سے فارغ ہونے کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کوہ صفا پر بیٹھ گئے لوگ بیعت

---

؎۔ روض الانف، ج ۲: ص ۲۷۱،

؎ البدایۃ والنہایۃ ج ۴، ص ۳۰۶

کے لئے جمع ہو گئے۔ آپ اسلام پر اور خدا اور رسول کی اطاعت پر بیعت لینے لگے۔ مردوں سے فقط اسلام پر اور حسب استطاعت اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت پر بیعت لیتے اور بعض روایات میں ہے کہ مردوں سے اسلام اور جہاد پر بیعت لیتے مردوں کی بیعت سے جب فراغت پائی تو عورتوں سے بیعت لینے لگے۔ عورتوں سے ان امور پر بیعت لی کہ جو بیعت النساء کی آیت میں مذکور ہیں یعنی یٰٓاَیُّهَا النَّبِیُّ اِذَا جَآءَكَ الْمُؤْمِنٰتُ يُبَايِعْنَكَ عَلٰٓى اَنْ لَّا يُشْرِكْنَ بِاللّٰهِ شَيْئًا وَّلَا يَسْرِقْنَ وَلَا يَزْنِيْنَ وَلَا يَقْتُلْنَ اَوْلَادَهُنَّ وَلَا يَاْتِيْنَ بِبُهْتَانٍ يَّفْتَرِيْنَهٗ بَيْنَ اَيْدِيْهِنَّ وَاَرْجُلِهِنَّ وَلَا يَعْصِيْنَكَ فِيْ مَعْرُوْفٍ فَبَايِعْهُنَّ وَاسْتَغْفِرْ لَهُنَّ اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ [1]

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم عورتوں سے جو بیعت فرماتے وہ محض زبان سے ہوتی تھی آپ کے دست مبارک نے کبھی بھی کسی نامحرم عورت کے ہاتھ کو مس نہیں کیا اور نہ کسی عورت سے کبھی آپ نے مصافحہ فرمایا بلکہ کپڑے کے ذریعہ بیعت کرتے تھے کہ کپڑے کا ایک کونہ حضور پُرنور کے ہاتھ میں ہوتا تھا اور کپڑے کا دوسرا کونہ عورت کے ہاتھ میں ہوتا تھا۔

اور کبھی ایسا ہوتا کہ جب عورتوں سے بیعت لیتے تو پانی کا ایک پیالہ منگا لیتے اور اس میں اپنا دستِ مبارک ڈال کر نکال لیتے اور پھر عورتوں کو حکم دیتے کہ تم بھی اس پیالہ میں اپنے ہاتھ ڈال لو تو عورتیں بھی اپنا ہاتھ اس پیالہ میں ڈال کر تر کر لیتیں۔ اس طرح بیعت پختہ ہو جاتی۔ تفصیل اگر درکار ہو تو تفسیر قرطبی سورۂ ممتحنہ ص۷۱ ج ۱۸ کی مراجعت کریں۔ کن کن عورتوں نے بیعت کی تاریخ ابن الاثیر ص۲۶ ج ۲ کو دیکھیں۔

ابن اثیر جزری فرماتے ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب مردوں کی بیعت سے فارغ ہو گئے تو عورتوں کی بیعت کی طرف متوجہ ہوئے، قریش کی جو عورتیں اس وقت بیعت کے لئے حاضر ہوئیں ان میں یہ چند نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

---

[1] سورۃ الممتحنہ، آیۃ ۱۲

(۱)۔ ام ہانی بنت ابی طالب یعنی حضرت علیؓ کی بہن۔

(۲)۔ ام حبیبہ بنت عاص بن امیہ زوجۂ عمرو بن عبدود عامری۔

(۳)۔ اروی بنت ابی العیص یعنی عتاب بن اسید کی پھوپی۔

(۴)۔ عاتکہ بنت ابی العیص۔ یعنی اروی کی بہن۔

(۵)۔ ہندہ بنت عتبہ زوجۂ ابوسفیان و والدۂ امیر معاویہ۔

ہندہ جب بیعت کے لیے حاضر ہوئیں تو چہرہ پر نقاب ڈال کر حاضر ہوئیں چونکہ ہندہ نے حضرت حمزہ کو قتل کرایا تھا اور ان کا سینہ چاک کرکے اُن کا کلیجہ چبایا تھا۔ اس لیے حیاء اور ندامت کی بنا پر منہ چھپا کر بیعت کے لیے حاضر ہوئیں تاکہ پہچان نہ سکے اُن کی بیعت کا قصہ حسب ذیل ہے

(ہندہ)۔ یا رسول اللہ آپ ہم سے کن چیزوں کا عہد او میثاق لیتے ہیں۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) خدا کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرنا۔

(ہندہ۔ یا رسول اللہ۔ آپ ہم سے ان باتوں کا عہد لیتے ہیں کہ جن کا آپ نے مردوں سے نہیں لیا لیکن ہم کو یہ منظور ہے۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) اور یہ کہ چوری نہ کریں۔

(ہندہ)۔ میں اپنے شوہر (ابوسفیان) کے مال میں سے کچھ لے لیتی ہوں معلوم نہیں کہ یہ چوری میں داخل ہے یا نہیں۔ ابوسفیان اس وقت وہیں موجود تھے۔ ابوسفیان نے کہا کہ جو گزر گیا وہ معاف ہے۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا کہ بقدر ضرورت اور بقدر کفایت شوہر کے مال سے لے سکتی ہے کہ عرف اور دستور میں تجھکو اور تیرے بچوں کی ضرورت کو کفایت کرسکے۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) اور زنا نہ کرنا۔

(ہندہ) کیا شریف عورت زنا کرسکتی ہے۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) اولاد کو قتل نہ کرنا۔

(ہندہ) بیناھم صغارا وقتلتھم یوم بدر کبارا فانت وھم اعلم ہم نے

ان کو بچپن میں پالا اور آپ نے ان کو جنگِ بدر میں مارا پس آپ اور وہ جانیں۔ عمر رضی اللہ عنہ یہ سنکر ہنس پڑے۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) اور کسی پر بہتان نہ لگانا۔

(ہندہ)۔ وَاللہ ان اتیان البھتان بقبیح وَ مَا تامرنا الا بالرشد ومکارم اخلاق

خدا کی قسم کسی پر بہتان باندھنا نہایت ہی برا ہے اور آپ ہم کو سوائے رشد اور ہدایت اور سوا مکارم اخلاق کسی چیز کا حکم نہیں دیتے۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) اور کسی کار نیک میں نافرمانی اور حکم عدولی نہ کرنا۔ [1]

(ہندہ)۔ ہم اس مجلس میں آپ کی نافرمانی کا ارادہ اور خیال بھی لے کر نہیں آئے ہیں۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر سے فرمایا کہ ان سے بیعت لے لو۔ بیعت کے بعد آپ نے اُن کے لئے دعا مغفرت کی [2]

ہندہ نے اسلام لانے کے بعد عرض کیا کہ یا رسول اللہ۔ اسلام سے پہلے آپ کے چہرے سے زیادہ کوئی چہرہ مجھکو مبغوض نہ تھا اور آپ سے زیادہ کسی کو دشمن نہ رکھتی تھی اور اب آپ سے زیادہ کوئی چہرہ مجھے محبوب نہیں۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ ابھی محبت میں اور زیادتی ہوگی۔

## دوسرا خطبہ

ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ فتح مکہ کے دوسرے دن ایک خزاعی نے ایک ہذلی مشرک کو مار ڈالا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب اس کا علم ہوا تو صحابہ کو جمع کر کے کوہ صفا پر کھڑے ہو کر یہ خطبہ دیا۔

| | |
|---|---|
| یا ایھا الناس ان اللہ حرم مکۃ | اے لوگو بے شک اللہ تعالیٰ نے جس روز آسمانوں |
| یوم خلق السمٰوات وَالارض فھی حرام | اور زمین کو پیدا کیا اسی دن مکہ کو حرام اور محترم پیدا کیا |
| الیٰ یوم القیامۃ فلا یحل لامرئٍ | پس وہ قیامت تک حرام اور محترم رہے گا۔ پس کسی شخص کیلئے |

[1] زرقانی ج ۲، ص: ۳۱۶ [2] الکامل لابن اثیر ج ۲، ص: ۹۶

| | |
|---|---|
| یؤمن باللہ والیوم الاخر ان یسفك | جو اللہ اور روز قیامت پر ایمان رکھتا ہو یہ جائز نہیں |
| فیہا دما ولا یعضد فیہا شجرۃ ولم | کہ مکہ میں کوئی خون بہائے اور نہ کسی کے لئے کسی درخت |
| تحلل لاحد کان قبلی ولا تحل | کا کاٹنا جائز ہے، مکہ نہ مجھ سے پہلے کسی کے لئے حلال |
| لاحد یکون بعدی ولم تحلل لی الا | ہوا اور نہ میرے بعد کسی کے لئے حلال ہوگا اور میرے |
| ھذہ الساعۃ غضبا علی اھلہا الا ثم | لئے بھی صرف اسی ساعت اور اسی گھڑی کے لئے حلال |
| قد رجعت کحرمتہا بالامس فلیبلغ | کیا گیا۔ اہل مکہ کی نافرمانی پر اور ناراضی کی وجہ سے |
| الشاھد منکم الغائب فمن قال لکم | اور آگاہ ہو جاؤ کہ اس کی حرمت پھر ویسی ہی ہوگئی |
| ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم | جیسا کہ کل تھی۔ پس تم میں سے جو حاضر ہے وہ میرا یہ |
| قاتل فیہا فقولوا ان اللہ قد احلہا | پیام ان لوگوں کو پہنچا دے کہ جو غائب ہیں پس تم میں سے |
| لرسولہ ولم یحللہا لکم یا معشر | جو شخص یہ کہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ میں |
| خزاعۃ ارفعوا ایدیکم عن القتل | قتال کیا تو تم اس سے یہ کہہ دینا کہ تحقیق اللہ تعالیٰ |
| فلقد کثر القتل لقد قتلتم | نے صرف اپنے رسول کے لئے مکہ کو کچھ وقت کے لئے |
| قتیلا لادینہ فمن قتل بعد مقامی | حلال کر دیا اور تمہارے لئے حلال نہیں کیا اے گروہ خزاعہ |
| ھذا فاھلہ بخیر النظرین ان شاؤ | قتل سے اپنے ہاتھوں کو اٹھاؤ تم نے ایک شخص کو مار |
| ندم قاتلہ وان شاءوا فعقلہ | ڈالا جس کی دیت (خون بہا) میں دوں گا جو شخص آج کے بعد |

کسی کو قتل کرے گا تو مقتول کے گھر والوں کو دو باتوں میں سے ایک بات کا اختیار ہوگا یا تو خون کے بدلے قاتل کا خون لے لیں یا مقتول کی دیت (خون بہا) لے لیں۔

بعد ازاں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے پاس سے سو اونٹ اس شخص کی دیت ادا فرمائی جس کو خزاعہ نے قتل کیا تھا۔[1]

---

[1] سیرۃ ابن ہشام، ج: ۴، ص: ۵۸

# مہاجرین کے متروکہ مکانات کی واپسی کا مسئلہ

کفار مکہ تمام مہاجرین کے مکانات اور جائداد اور املاک پر قبضہ کر چکے تھے۔ جب آپ خطبہ سے فارغ ہو گئے، ہنوز باب کعبہ پر کھڑے ہوئے تھے کہ ابو احمد بن جحش اٹھے اور اپنے اس مکان کی واپسی کے متعلق کچھ عرض کرنا چاہا جس کو ابو سفیان نے ان کی ہجرت کے بعد چار سو دینار میں فروخت کر لیا تھا۔ آپ نے ان کو بلا کر کچھ آہستہ سے فرمایا، سنتے ہی ابو احمد بن جحش خاموش ہو گئے اس کے بعد جب ابو جحش سے دریافت کیا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تم سے کیا کہا تھا۔ ابو احمد نے کہا آپ نے یہ فرمایا تھا اگر تو صبر کرے تو تیرے لئے بہتر ہو گا اور اس کے معاوضہ میں تجھ کو جنت میں ایک مکان مل جائے گا۔ میں نے عرض کیا میں صبر کروں گا

ان کے علاوہ اور بھی بعض مہاجرین نے چاہا کہ ان کے مکانات ان کو دلائے جائیں آپ نے فرمایا تھا کہ جو مال اللہ کی راہ میں جا چکا ہے میں اس کی واپسی پسند نہیں کرتا۔ یہ سنتے ہی تمام مہاجرین خاموش ہو گئے اور جو گھر اللہ اور اس کے رسول کے لئے چھوڑ چکے تھے پھر اس کی واپسی کا کوئی حرف زبان پر نہیں آیا اور جس مکان میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے اور جس مکان میں حضرت خدیجہؓ سے شادی ہوئی آپ نے اس کا ذکر تک نہیں فرمایا۔[1]

# عفو عام کے بعد مجرمان خاص کے متعلق احکام

فتح مکہ کے دن آپ نے عفو عام کا اعلان کرا دیا۔ جنھوں نے آپ کے راستہ میں کانٹے بچھائے تھے اور جنھوں نے آپ پر پتھر برسائے تھے اور جو ہمیشہ آپ سے برسر پیکار رہے اور جنھوں نے آپ کی ایڑیوں کو لہو لہان کیا تھا سب کو معافی دے دی گئی۔ مگر چند اشخاص جو بارگاہ نبوی میں غایت درجہ گستاخ اور دریدہ دہن تھے ان کے متعلق یہ حکم ہوا کہ جہاں کہیں ملیں قتل کر دیئے

---

[1] ۔ الصارم المسلول، ص: ۱۵۲

جائیں ایسے لوگوں کے متعلق خداوند ذوالجلال کا یہی حکم ہے۔

مَلْعُوْنِیْنَ اَیْنَمَا ثُقِفُوْٓا اُخِذُوْا وَقُتِّلُوْا تَقْتِیْلًا ۔ سُنَّةَ اللّٰهِ فِی الَّذِیْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِیْلًا ۵۱

یہ ملعون جہاں کہیں پائے جائیں پکڑے جائیں اور خوب قتل کیے جائیں جیسا کہ گزشتہ مفسدین کے بارے میں اللہ کی سنت ہے اور اللہ کے آئین اور عادت میں کوئی تغیر و تبدل نہ پاؤ گے۔

پیغمبر خدا کی توقیر و تعظیم اور اس کی نصرت و حمایت تمام اُمت پر فرض ہے اس کی بے حرمتی دین الٰہی کی بے حرمتی ہے۔ رقال تعالیٰ۔ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ۔

وقال تعالیٰ وَاِنْ نَّكَثُوْٓا اَيْمَانَهُمْ مِّنْ بَعْدِ عَهْدِهِمْ وَطَعَنُوْا فِیْ دِيْنِكُمْ فَقَاتِلُوْٓا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ اِنَّهُمْ لَآ اَيْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَنْتَهُوْنَ ۝ اَلَا تُقَاتِلُوْنَ قَوْمًا نَّكَثُوْٓا اَيْمَانَهُمْ وَهَمُّوْا بِاِخْرَاجِ الرَّسُوْلِ وَهُمْ بَدَءُوْكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ اَتَخْشَوْنَهُمْ فَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشَوْهُ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ ۵۲

اگر عہد کرنے کے بعد اپنی قسموں کو توڑیں اور تمہارے دین میں طعن کریں تو ان پیشوایان کفر سے قتال کرو انکی قسمیں کچھ نہیں تاکہ اس قسم کی شرارتوں سے باز آجائیں کیوں نہیں جنگ کرتے تم ان لوگوں سے جنہوں نے اپنی قسموں کو توڑا اور تمہارے پیغمبر کے نکالنے کی اور عہد شکنی میں ابتدا کی۔ کیا ان لوگوں سے ڈرتے ہو صرف خداوند ذوالجلال سے تم کو ڈرنا چاہیئے اگر تم سچے مومن ہو۔

یعنی جن لوگوں نے پیغمبر کے نکالنے کا فقط ارادہ ہی قصد ہی کیا اُن کے قتال میں اہل ایمان کو ذرہ برابر تأمل نہ ہونا چاہیئے انکی ظاہری قوت و شوکت اور مادی ساز و سامان سے خائف نہ ہوں صرف اللہ سے ڈریں اور اُس کے رسول کی نصرت و حمایت میں جان اور مال جو کچھ بھی درکار ہو اس سے دریغ نہ کریں اور یہ امر اہل عقل پر روز روشن کی طرح واضح ہے کہ سب و شتم استہزاء اور

۵۱۔ الاحزاب، آیۃ : ۶۱

۵۲۔ التوبۃ، آیۃ ۱۲، ۱۳

متنفر گستاخی اور دریدہ دہنی کا جرم نکال دینے کے جرم سے کہیں زیادہ سخت ہے۔ حکومت اپنے سخت سے سخت مجرم کو معافی دے سکتی ہے لیکن ملک معظم اور وائسرائے کی شان میں گستاخی اور دریدہ دہنی کرنے والے سے ایک لمحہ کے لئے اغماض نہیں کر سکتی۔ اس میں حکومت کی بے حرمتی اور بے وقعتی ہے۔

علاوہ ازیں پیغمبر کی توہین اور بے حرمتی ساری امت کی توہین اور بے حرمتی ہے۔ لہٰذا ہر امتی کا فرض ہے کہ جب آپ کی شان میں گستاخی سُنے تو فوراً اُس کی جان لے لے یا اپنی جان دیدے۔

تَشْتُمُ ایدینا وَ یحلم رأینا  وَنَشْتُمُ بالافعال لا بالتکلم

ہمارے ہاتھ گالیاں دیتے ہیں اور ہماری رائے اور عقل حلم اور بردباری کرتا ہے۔ ہم عمل سے گالیاں دیتے زبان سے نہیں۔

شفاء قاضی عیاض میں ہے کہ خلیفہ ہارون رشید نے جب امام مالکؒ سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کرنے والے کا حکم دریافت کیا تو ارشاد فرمایا۔

ما بقاء الامۃ بعد شتم نبیھا  اس امت کی کیا زندگی ہے جب کہ پیغمبر کو گالیاں دی جائیں

شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہ حرانی قدس اللہ روحہ ونور ضریحہ (آمین) کے زمانہ میں ایک نصرانی نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شان اقدس میں گستاخی کی تو امام موصوف نے چھ سو صفحہ کی ایک ضخیم کتاب فقط اسی موضوع پر تصنیف فرمائی اور الصارم المسلول[له] علی شاتم الرسول اس کا نام رکھا جس میں آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ اور اجماع صحابہ و تابعین اور تعامل خلفاء راشدین اور عقلی دلائل و براہین سے شاتم رسول کا واجب القتل ہونا ثابت کیا ہے جزاہ اللہ تعالیٰ عن الاسلام والمسلمین خیراً آمین۔

## الحاصل

جن لوگوں کے متعلق آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن یہ حکم دیا تھا کہ جہاں ملیں قتل کر دیئے جائیں تقریباً دو پندرہ سولہ تھے جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

---

له۔ یہ کتاب دائرۃ المعارف حیدر آباد دکن میں طبع ہوئی ہے۔

**اوّل:** (عبداللہ بن خطل) یہ پہلے مسلمان ہو گیا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عامل بنا کر صدقات وصول کرنے کے لئے بھیجا۔ ایک غلام اور ایک انصاری ساتھ تھے ایک منزل پر پہنچکر ابن خطل نے غلام کو کھانا تیار کرنے کے لئے کہا، غلام کسی وجہ سے سو گیا۔ جب بیدار ہوا تو ابن خطل نے دیکھا کہ اس نے ابھی تک کھانا تیار نہیں کیا غصہ میں آکر اس غلام کو قتل کر ڈالا بعد میں خیال آیا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ضرور مجھکو اس کے قصاص میں قتل کریں گے مرتد ہو کر مکہ چلا آیا اور مشرکین میں جا ملا اور صدقات کے اونٹ بھی ساتھ لے گیا۔ آپ کی ہجو میں شعر کہتا تھا اور باندیوں کو ان اشعار کے گانے کا حکم دیتا، پس اس کے تین جرم تھے۔ ایک خونِ ناحق۔ دوسرا مرتد ہو جانا۔ تیسرا جرم یہ کہ آپ کی ہجو میں شعر کہنا۔ ابن خطل فتح مکہ کے دن خانہ کعبہ کے پردوں سے جا کر لپٹ گیا۔ آپ سے عرض کیا گیا کہ ابن خطل بیت اللہ کے پردہ کو پکڑے ہوئے ہے آپ نے فرمایا وہیں قتل کر ڈالو چنانچہ ابو برزہ اسلمی اور سعد بن حریث نے وہیں جا کر قتل کیا۔ حجر اسود اور مقام ابراہیم کے درمیان اس کی گردن اڑائی گئی۔ (الصارم المسلول ص۱۳۳ وزرقانی ص۳۱۴ ج ۲)

**دوم وسوم:** قرتنیٰ اور قریبہ، یہ دونوں ابن خطل کی لونڈیاں تھیں شب و روز آپ کی ہجو گاتی رہتی تھیں، مشرکین مکہ کی کسی مجلس جمع ہوتے تو شراب کا دور چلتا اور یہ دونوں آپ کی ہجو میں اشعار پڑھتی اور گاتی اور بجاتی۔ ایک ان میں سے ماری گئی اور دوسری نے امن کی درخواست کی اس کو امن دے دیا گیا۔ حاضر ہو کر مسلمان ہو گئی۔[۱]

**چہارم:** (سارہ) بنی المطلب میں سے کسی کی باندی تھی۔ یہ بھی آپ کی ہجو گایا کرتی تھی بعض کہتے ہیں کہ قتل کی گئی اور بعض کہتے ہیں کہ اسلام لے آئی اور حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت تک زندہ رہی اور یہی وہ عورت تھی کہ جو حاطب بن ابی بلتعہ کا خط لے کر مکہ جا رہی تھی۔

**پنجم:** (حُوَیرِث بن نقید) یہ شاعر تھا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجو میں شعر کہتا تھا۔ اس لئے اس کا خون ہدر ہوا حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اس کو قتل کیا۔[۲]

---

۱۔ الصارم المسلول ص: ۱۲۶۔ ۲۔ زرقانی ج ۲، ص: ۳۱۵

ششم : (مقیس بن صبابہ) یہ پہلے مسلمان ہوگیا تھا۔ غزوۂ ذی قعد میں ایک انصاری نے اس کے بھائی ہشام کو دشمنوں میں سے سمجھ کر غلطی سے قتل کر دیا۔ آں حضرت صلی علیہ وسلم نے دیت دلانے کا حکم دیا۔ مقیس نے دیت لینے کے بعد انصاری کو قتل کر دیا اور مرتد ہو کر مکہ چلا گیا۔ فتح مکہ کے دن آپ نے اس کا خون مُباح کیا۔ غیلۃ عبداللہ لیثی نے اس کو قتل کیا۔[۵۱]

مقیس بن صبابہ۔ بازار میں جاتا ہوا گرفتار ہوا مارا گیا۔[۵۲]

ہفتم : (عبداللہ بن سعد بن ابی سرح) یہ پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتب الوحی تھے، مرتد ہو کر کفار سے جا ملے۔ عثمان غنی رضؓ کے رضاعی بھائی تھے فتح مکہ کے دن جان بچانے کی خاطر چھپ گئے۔ حضرت عثمان ان کو لے کر خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت لوگوں سے بیعت لے رہے تھے۔ عرض کیا یا رسول اللہ، عبداللہ حاضر ہے، اس سے بھی بیعت لے لیجئے۔ آپ نے کچھ دیر سکوت فرمایا۔ بالآخر جب حضرت عثمان نے آپ سے کئی بار درخواست کی تو آپ نے ابن ابی سرح سے بیعت لے لی اور اسلام قبول فرمایا۔ اس طرح اُن کی جان بخشی ہوئی بعد میں صحابہ سے فرمایا کہ تم میں کوئی سمجھدار نہ تھا کہ جب میں نے عبداللہ کی بیعت سے ہاتھ روک لیا تھا، اُٹھ کر اس کو قتل کر ڈالتا۔ کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ نے اس وقت کوئی اشارہ کیوں نہ فرمایا۔ آپ نے کہا نبی کے لئے اشارہ بازی زیبا نہیں۔

اس مرتبہ عبداللہ بن ابی سرح نہایت سچائی کے ساتھ اسلام لائے اور کوئی بات بعد میں ظاہر نہیں ہوئی۔ حضرت عمر اور حضرت عثمان کے زمانۂ خلافت میں مصر وغیرہ کے والی اور حاکم رہے اور حضرت عثمان غنی کے زمانۂ خلافت ۲۶ھ یا ۲۷ھ میں افریقہ کی فتح کا سہرا انھیں کے سر رہا اور مال غنیمت جب تقسیم ہوا تو ایک ایک شخص کے حصہ میں تین ہزار دینار آئے حضرت عثمان کی شہادت کے بعد فتنوں سے بالکل علٰحدہ رہے، حضرت علی اور حضرت معاویہ میں سے کسی کے ہاتھ پر بھی بیعت

---

۵۱۔ فتح الباری، ج : ۸، ص : ۹۱

۵۲۔ البدایۃ والنہایۃ، ج : ۴، ص : ۲۹۸ -

نہیں کی حضرت معاویہ کی اخیر زمانہ امارت میں عسقلان میں وفات پائی وفات کا عجیب واقعہ ہے
ایک روز صبح کو اُٹھے اور یہ دعا مانگی۔

اللّٰھم اجعل آخر عملی الصبح اے اللہ میرا آخری عمل صبح کے وقت ہو۔

وضو کی اور نماز پڑھائی، دائیں جانب سلام پھیر کر بائیں جانب سلام پھیرنا چاہتے تھے کہ
رُوح عالمِ بالا کو پرواز کر گئی اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ رضی اللہ عنہ وارضاہ [۱]

ہشتم: (عکرمہ بن ابی جہل) یہ بھی انھیں لوگوں میں سے تھے کہ جن کا خون فتح مکہ کے دن
آپ نے مباح کیا تھا۔ عکرمہ ابو جہل کے فرزند تھے، باپ کی طرح یہ بھی آپ کے شدید ترین دشمن
تھے۔ فتح مکہ کے بعد بھاگ کر یمن چلے گئے، عکرمہ کی بیوی ام حکیم بنت حارث بن ہشام اسلام
لے آئیں اور بارگاہ نبوی میں حاضر ہو کر اپنے شوہر کے لئے امن کی درخواست کی رحمتِ عالم اور
عفو مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرزند ابی جہل کے لئے امان کی درخواست کو فوراً منظور فرمالیا۔

عکرمہ بھاگ کر یمن کے ساحل پر پہنچے کشتی پر سوار ہو گئے کشتی کا چلنا تھا کہ تند ہواؤں نے
آکر کشتی کو گھیر لیا۔ عکرمہ نے لات اور عُزیٰ کو مدد کے لئے پکارا کشتی والوں نے کہا اس وقت
لات اور عزیٰ کچھ کام نہ دیں گے۔ ایک خدا کو پکارو۔ عکرمہ نے کہا اگر خدا کی قسم اگر دریا میں کوئی چیز
خدا کے سوا کام نہیں آسکتی تو سمجھ کہ خشکی میں بھی سوائے خدا کے کوئی چیز کام نہیں آسکتی اسی وقت سچے
دل سے خدا کے ساتھ یہ عہد کر لیا۔

اللّٰھم لک عھد ان عافیتنی مما انا فیہ ان آتی محمدا حتی اضع یدی فی یدہ فلاجدنہ عفوا غفورا کریما۔

اے اللہ میں تجھ سے عہد کرتا ہوں کہ اگر تو نے اس پریشانی سے نجات بخشی تو ضرور محمد رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنا ہاتھ ان کے ہاتھ میں دیدوں گا اور یقیناً اُن کو بڑا معاف کرنے والا درگزر کرنیوالا اور مہربان پاؤں گا۔ (رواہ ابوداؤد والنسائی)

---

[۱] الاصابہ، ج: ۲، ص: ۳۱۶، زرقانی ج ۲، ص: ۳۱۳

ادھر سے عکرمہ کی بیوی ام حکیم پہنچ گئیں اور کہا:

| | |
|---|---|
| یا ابن عم جئتک من عند ابر الناس | اے ابن عم میں سب سے زیادہ نیکوکار اور سب سے زیادہ |
| واوصل الناس وخیر الناس لا تہلک | صلہ رحمی کرنے والے اور سب میں بہتر شخص کے پاس |
| نفسک انی قد استأمنت لک رسول | آئی ہوں تو اپنے آپ کو ہلاکت مت کر میں نے تیرے |
| اللہ صلی اللہ علیہ وسلم | لے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے امان حاصل کیا ہے۔ |

یہ سن کر عکرمہ ام حکیم کے ساتھ ہولیا۔ راستہ میں مباشرت کا ارادہ کیا۔ ام حکیم نے کہا ابھی تو کافر ہے اور میں مسلمان ہوں عکرمہ نے کہا کس بڑی شئی نے تجھکو روکا ہے اور یہ کہہ کر مکہ کا قصد کیا اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عکرمہ کے پہنچنے سے پہلے ہی صحابہ سے مخاطب ہو کر فرمایا:

| | |
|---|---|
| یاتیکم عکرمۃ مومنا فلا تسبوا | عکرمہ مؤمن ہو کر آرہا ہے لہٰذا اس کے باپ کو برا |
| اباہ فان سب المیت یؤذی الحی | نہ کہنا مردہ کو برا کہنے سے زندہ کو تکلیف ہوتی ہے۔ |

عکرمہ آپ کی خدمت میں پہنچے اور آپ کے سامنے کھڑے ہو گئے اور بیوی ساتھ تھی وہ نقاب ڈالے ہوئے ایک طرف کھڑی ہو گئی اور عرض کیا کہ یہ میری بیوی حاضر ہے اس نے مجھکو خبر دی ہے کہ آپ نے مجھکو امان دیا ہے۔ آپ نے فرمایا اس نے سچ کہا تجھکو امان ہے، عکرمہ نے کہا آپ کس چیز کی طرف بلاتے ہیں۔ آپ نے فرمایا اس امر کی شہادت دو کہ اللہ ایک ہے، اس کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں اور نماز کو قائم کرو اور زکوٰۃ دو اور اس کے علاوہ اور چند خصال اسلام کی تلقین فرمائی۔ عکرمہ نے کہا:

| | |
|---|---|
| قد کنت الا الی خیر وامر حسن جمیل | بے شک آپ نے خیر اور مستحسن اور پسندیدہ امر ہی کی طرف |
| قد کنت فینا یا رسول اللہ قبل ان | دعوت دی ہے اور یا رسول اللہ اس دعوتِ حق سے |
| تدعونا وانت اصدقنا حدیثا وابرنا | بیشتر بھی آپ ہم میں سب سے زیادہ سچے اور نیکوکار تھے۔ |

اور اس کے بعد کہا۔ اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ

کلمہ شہادت کے بعد عکرمہ نے کہا کہ میں اللہ کو اور تمام حاضرین کو گواہ بناتا ہوں کہ میں مسلمان اور

مجاہد اور مہاجر ہوں ۔ لہ

اور یا رسول اللہ آپ سے میری یہ درخواست ہے کہ آپ میرے لئے استغفار فرمائیں۔ آپ نے عکرمہ کے لئے دعا مغفرت فرمائی، عکرمہ نے عرض کیا یا رسول اللہ قسم ہے خداوند ذوالجلال کی جو خرچ میں نے خدا کی راہ سے روکنے کے لئے کیا اب میں خدا کی راہ میں بلانے کے لئے اس سے دوچند خرچ کروں گا۔ اور جس قدر قتال خدا اور اُس کے رسول کے خلاف میں کیا ہے اُس سے دوچند قتال خداوند ذوالجلال کی راہ میں کروں گا اور جس جس مقام پر لوگوں کو اللہ کی راہ سے روکا ہے اُس اُس مقام پر جاکر لوگوں کو اللہ کی طرف بلاؤں گا۔ چنانچہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے جب مرتدین کے مقابلہ کے لئے لشکر روانہ کئے تو ان میں ایک لشکر کے سردار عکرمہ تھے الغرض باقی ساری عمر خدا اور اُس کے رسول کے دشمنوں سے جہاد اور قتال میں گزاری۔ صدیق اکبر کے زمانۂ خلافت میں جنگ اجنادین میں شہید ہوئے جسم پر تیر اور تلوار کے ستر سے زیادہ زخم تھے۔ لہ

ام المؤمنین ام سلمہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بار یہ فرمایا کہ میں نے خواب میں ابوجہل کے لئے جنت میں ایک خوشہ دیکھا۔ جب عکرمہ مسلمان ہوئے تو آپ نے ام سلمہ سے فرمایا اُس خواب کی تعبیر یہ ہے (اصابہ ترجمہ عکرمہ)

عکرمہ کے مسلمان ہونے کے بعد یہ حالت تھی کہ جب تلاوت کے لئے بیٹھتے اور قرآن کریم کو کھولتے تو روتے اور غشی کی کیفیت ہوتی اور بار بار یہ کہتے ھذا کلام ربی یہ میرے پروردگار کا کلام ہے یہ میرے پروردگار کا کلام ہے۔ لہ

ایک روایت میں ہے کہ فتح مکہ میں عکرمہ کے ہاتھ سے ایک مسلمان شہید ہوا جب آپ کو یہ خبر دی گئی تو مسکرائے اور فرمایا کہ قاتل اور مقتول دونوں ہی جنت میں ہیں۔ لہ

اشارہ اس طرف تھا کہ عکرمہ فی الحال اگرچہ کافر ہیں لیکن عنقریب اسلام میں داخل ہوں گے۔

---

لہ۔ زرقانی ج: ۲، ص: ۳۱۴۔ ، لہ۔ الاستیعاب لابن عبدالبر، ج: ۳، ص: ۱۴۸، ۱۴۸

لہ۔ احیاء علوم الدین، ج: ۱، ص: ۲۵۴۔ لہ۔ مدارج النبوت، ج: ۲، ص: ۳۹۳

نہم: (ہبار بن الاسود) اس کا جرم یہ تھا کہ مسلمانوں کو بہت ایذا میں پہنچاتا تھا۔ آپ کی صاحب زادی حضرت زینب زوجۂ ابوالعاص بن ربیع جب ہجرت کرکے مکہ سے مدینہ جارہی تھیں تو ہبار بن اسود نے مع چند اوباشوں کے جاکر راستہ میں حضرت زینب کے ایک نیزہ مارا جس سے وہ ایک پتھر پر گر پڑیں۔ حاملہ تھیں، حمل ساقط ہوگیا اور اسی بیماری میں انتقال فرمایا۔ (انا للہ وانا الیہ راجعون)

فتح مکہ کے دن آپ نے ہبار کا خون مباح فرمایا تھا۔ جب آپ جعرانہ سے واپس ہوئے تو ہبار حاضر خدمت ہوئے اور آکر آپ کے سامنے کھڑے ہوگئے صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ ہبار بن اسود ہے، آپ نے فرمایا میں نے دیکھ لیا، حاضرین میں سے ایک شخص نے ہبار کی طرف اٹھنے کا قصد کیا تو آپ نے اشارہ سے فرمایا بیٹھ جاؤ۔ ہبار بن اسود نے کھڑے ہوکر عرض کیا۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ — سلام ہو آپ پر اے اللہ کے نبی

أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللّٰهِ وَقَدْ هَرَبْتُ مِنْكَ فِي الْبِلَادِ وَأَرَدْتُ اللِّحَاقَ بِالْأَعَاجِمِ ثُمَّ ذَكَرْتُ عَائِدَتَكَ وَصِلَتَكَ وَصَفْحَكَ عَمَّنْ جَهِلَ عَلَيْكَ وَكُنَّا يَا نَبِيَّ اللّٰهِ أَهْلَ شِرْكٍ فَهَدَانَا اللّٰهُ بِكَ وَأَنْقَذَنَا مِنَ الْهَلَكَةِ فَاصْفَحْ عَنْ جَهْلِي وَعَمَّا كَانَ يَبْلُغُكَ عَنِّي فَإِنِّي مُقِرٌّ بِسُوءِ فِعْلِي مُعْتَرِفٌ بِذَنْبِي فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ عَفَوْتُ عَنْكَ وَقَدْ أَحْسَنَ اللّٰهُ إِلَيْكَ إِذْ هَدَاكَ لِلْإِسْلَامِ وَالْإِسْلَامُ يَجُبُّ مَا قَبْلَهُ [۱]

دہم: (وحشی بن حرب) قاتل سید الشہداء حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ (جس کا مفصل قصہ غزوۂ اُحد کے بیان میں گزر چکا ہے) بھاگ کر طائف پہنچے اور پھر وہاں سے مدینہ منورہ حاضر خدمت ہوکر اسلام قبول کیا اور قصور کی معافی چاہی۔

اور صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب مسیلمہ کذاب کے مقابلے کے لئے لشکر روانہ

---

[۱] - الاصابہ، ج: ۲، ص: ۵۹۵

کیا تو ان میں وحشی بھی تھے، جس حربہ سے حضرت حمزہ کو شہید کیا تھا وہ ساتھ تھا، اسی حربہ سے مسیلمہ کذاب کو واصل جہنم اور یہ کہا کرتے تھے کہ اسی حربہ سے خیرالناس کو قتل کیا ہے اور اسی حربہ سے شرالناس کو قتل کیا ہے۔ (استیعاب لابن عبدالبر ترجمہ وحشی بن حرب) ۵۱

**یازدہم:** (کعب بن زہیر) مشہور شاعر ہیں، آپ کی ہجو میں اشعار کہا کرتے تھے۔ حاکم کہتے ہیں کہ یہ بھی انھیں لوگوں میں سے ہیں جن کا خون آپ نے فتح مکہ کے دن ہدر کیا تھا، یہ مکہ سے بھاگ گئے تھے، بعد میں مدینہ منوّرہ حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوئے اور آپ کی مدح میں قصیدہ کہا جو بانت سعاد کے نام سے مشہور ہے۔ ۵۲

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم ان سے بہت خوش ہوئے اور اپنی چادر عنایت فرمائی

**دوازدہم:** (حارث بن طلاطل) یہ شخص آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کی ہجو کیا کرتا تھا۔ فتح مکہ کے دن حضرت علی نے اس کو قتل کیا۔ ۵۳

**سیزدہم:** (عبداللہ بن زبعریٰ) یہ بڑے زبردست شاعر تھے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کی ہجو اور مذمت میں شعر کہا کرتے تھے۔ سعد بن مسیب فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن ابن زبعریٰ کے قتل کا حکم دیا۔ یہ بھاگ کر نجران چلے گئے، بعد میں تائب ہو کر حاضر خدمت ہوئے اور اسلام لائے اور معذرت میں اشعار کہے ۵۴

یا رسولَ الملیکِ إنَّ لسانی　　راتِقٌ ما فتقتُ إذ انا بورُ

اے اللہ کے رسول میری زبان اُس نقصان کا جبر کر دیگی جو میں نے اپنی ہلاکت اور گمراہی کے زمانہ میں پہنچایا ہے۔

آمَنَ اللحمُ والعظامُ بربّی　　ثم قلبی الشّہیدُ انتَ النذیرُ

میرا گوشت اور میری ہڈیاں پروردگار پر ایمان لے آئیں، پھر میرا دل شہادت دیتا ہے کہ آپ خدا کے بشیر و نذیر ہیں۔

(سیرۃ ابن ہشام)

---

۵۱۔ زرقانی، ج ۲، ص: ۲۱۶　　۵۲۔ فتح الباری، ج ۸، ص: ۱۰۔ الاستیعاب ص: ۲۹

۵۳۔ فتح الباری، ج ۸، ص: ۱۰　　۵۴۔ الصارم المسلول، ص: ۱۴۳

چہاردہم : (ہبیرۃ بن ابی وہب مخزومی) یہ بھی انھیں شعرا میں سے تھا جو آپ کی ہجو میں شعر کہا کرتے تھے فتح مکہ کے دن نجران کی طرف بھاگ نکلا اور وہیں کفر کی حالت میں مرا۔ (سیرۃ ابن ہشام اصابہ، ترجمہ ہند بنت ابی طالب جو ام ہانی کے کنیت سے مشہور ہیں ہبیرۃ بن ابی وہب کی بیوی تھیں[۵۱]

پانزدہم : (ہندہ بنت عتبہ زوجۂ ابی سفیان) یہ وہی ہندہ ہے کہ جس نے معرکۂ اُحد میں حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا جگر نکال کر چبایا تھا۔ ہندہ بھی انھیں عورتوں میں داخل ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن جن کے قتل کا حکم دیا تھا۔ ہندہ آں حضرت کو بہت ایذا دیتی تھی۔ ہندہ نے آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر معذرت کی اور اسلام قبول کیا۔ اور گھر جا کر تمام بتوں کو توڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالا اور یہ کہا خدا کی قسم تمہاری ہی وجہ سے ہم دھوکہ میں تھے[۵۲]

یہ پندرہ اشخاص ناقابل عفو مجرم تھے ان کا جرم نہایت سنگین تھا جس نے اپنے قصور کا اعتراف کیا اور تائب ہو کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اس کو امن ملا۔ اور جو اپنی بغاوت اور سرکشی پر قائم رہا وہ قتل ہوا۔

اب ہم اس کے بعد۔ اُن چند معززین قریش کا ذکر کرتے ہیں کہ جو فتح مکہ کے موقع پر مشرف باسلام ہوئے۔

# اسلام ابی قحافہ

## یعنی ابوبکر صدیق اکبرؓ کے باپ کے مسلمان ہونے کا واقعہ

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مسجد حرام میں تشریف فرما تھے کہ ابوبکر صدیق اپنے بوڑھے باپ کو لیے ہوئے آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ کے سامنے بٹھلا دیا آپ نے فرمایا،

---

۵۱۔ سیرۃ ابن ہشام، واصابہ، ج ۴، ص: ۴۲۵

۵۲۔ سیرۃ ابن ہشام، واصابہ، ج ۴، ص: ۴۲۵

هلا ترکت الشیخ فی بیتہ حتی اکون انا آتیہ فیہ

اے ابوبکر تو نے اس بوڑھے کو گھر ہی میں کیوں نہ رہنے دیا میں خود ہی اس کے پاس آجاتا۔

ابوبکر صدیق رضہ نے عرض کیا۔

یارسول اللہ ھو احق ان یمشی الیک من ان تمشی الیہ انت

یارسول اللہ بجائے اس کے کہ آپ چل کر میرے باپ کے پاس جائیں بہتر یہی ہے کہ میرا باپ خود پاپیادہ چل کر آپ کی خدمت میں حاضر ہو۔

بعد ازاں آپ نے ابوقحافہ کے سینہ پہ دستِ مبارک پھیرا اور اسلام کی تلقین کی۔ ابو قحافہ نے اسلام قبول کیا۔ بڑھاپے کی وجہ سے تمام چہرہ اور سر سفید تھا آپ نے خضاب کیلئے ارشاد فرمایا اور یہ تاکید فرمادی کہ سیاہی سے بالکل دور رکھنا۔ یعنی سیاہ خضاب ہرگز استعمال نہ کرنا۔[۱]

علامہ حلبی سیرت حلبیہ میں لکھتے ہیں کہ جب ابوقحافہ اسلام لے آئے تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر صدیق کو مبارک باد دی۔ ابوبکرؓ نے عرض کیا یارسول اللہ قسم ہے اُس ذات پاک کی جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا۔ ابوطالب اگر اسلام لے آتے تو میری آنکھیں زیادہ ٹھنڈی ہوتیں۔[۲]

## اسلام صفوان بن امیۃ

صفوان بن امیۃ سرداران قریش میں سے تھے جود وسخا میں مشہور تھے فیاض اور مہمان نوازی میں یہ گھرانہ ممتاز تھا۔ ان کا باپ امیۃ بن خلف جنگ بدر میں مارا گیا۔ فتح مکہ کے دن صفوان بن امیہ جدہ بھاگ گئے۔ اُن کے چچا زاد بھائی عمیر بن وہب نے بارگاہ نبوی میں حاضر ہو کر صفوان کے لئے امن کی درخواست کی آپ نے امان دیا اور بطور علامت اپنا عمامہ یا چادر بھی عنایت فرمائی۔ عمیر جا کر ان کو جدہ سے واپس لائے۔ بارگاہ نبوی میں حاضر ہو کر عرض کیا۔ اے محمد۔

---

۱۔ روض الانف ج ۲، ص: ۲۷۰

۲۔ سیرۃ حلبیہ، ج ۲، ص ۱۰۶ ۲۱۲    ۳۔ ابن ہشام ص ۳۳ ج ۴

عمیر یہ کہتا ہے کہ آپ نے مجھکو امن دیا ہے ؟ آپ نے فرمایا ہاں، صفوان نے کہا مجھکو سوچنے کے لئے دو ماہ کی مہلت دیجئے ؟ آپ نے فرمایا تجھکو چار مہینے کی مہلت ہے فی الحال مسلمان نہیں ہوئے۔

مگر غزوۂ حنین میں آپ کے ہمراہ رہے، آپ نے کچھ زرہیں ان سے بطور عاریت لیں۔ حنین میں پہنچ کر ان کی زبان سے یہ لفظ نکلے۔

| | |
|---|---|
| کان یربنی رجل من قریش۔ | قریش میں کا کوئی شخص میری تربیت کرے وہ میرے |
| احب الی من ان یربنی رجل | نزدیک زیادہ محبوب ہے اس سے کہ قبیلہ ہوازن کا کوئی |
| من هوازن | آدمی میری تربیت کرے |

حنین سے واپسی میں آپ نے صفوان کو بے شمار بکریاں عطا فرمائیں، صفوان نے ان بکریوں کو دیکھکر کہا۔ خدا کی قسم اتنی سخاوت سوائے نبی کے کوئی نہیں کر سکتا اور مسلمان ہو گئے۔ (استیعاب و اصابہ ترجمہ صفوان بن امیہ)

# اسلام سُہَیل بن عمرو

آپ مکہ کے اشراف اور سادات میں سے تھے خطیب قریش کے نام سے مشہور تھے۔ صلح حدیبیہ میں انھیں کو آتے دیکھکر آپ نے فرمایا تھا۔

| | |
|---|---|
| قد سهل من امرکم | اب تمہارا معاملہ کچھ سہل ہو گیا۔ |

فتح مکہ کے دن سہیل نے اپنے بیٹے عبداللہ کو بارگاہِ نبوت میں بھیجا کہ جا کر آپ سے میرے امن حاصل کرے، آپ نے اس کو امن دیا اور صحابہ سے مخاطب ہو کر یہ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| من لقی سهیل بن عمرو فلا یحد | جو شخص سہیل سے ملے وہ اس کی طرف تیز نظروں سے |
| الیه النظر فلعمری ان سهیلا | نہ دیکھے، قسم ہے میری زندگی کی تحقیق سہیل بڑا عاقل |
| له عقل و شرف و ما مثل سهیل | اور شریف ہے، سہیل جیسا شخص اسلام سے جاہل اور |
| یجهل الاسلام | بے خبر نہیں رہ سکتا۔ |

سہیل نے فی الحال اسلام قبول نہیں کیا۔ غزوۂ حنین میں آپ کے ساتھ رہے اور جعرانہ میں مشرف باسلام ہوئے [۵۱]

اور قسم کھائی کہ جس قدر مشرکین کے ساتھ ہو کر جنگ کی ہے اسی قدر اب مسلمانوں کے ساتھ ہو کر جنگ کروں گا اور جتنا مال مشرکین پر خرچ کیا ہے اتنا ہی مسلمانوں پر خرچ کروں گا [۵۲]

ایک دن حضرت عمرؓ کے دروازہ پر لوگوں کا مجمع تھا ملاقات کے منتظر تھے۔ سہیل بن عمرو ابوسفیان بن حرب اور دیگر مشائخ قریش بھی موجود تھے۔ دربان نے جب اطلاع کی تو صہیب اور بلال اور دیگر اہلِ بدر کو اندر بلالیا گیا۔ اور سہیل اور ابوسفیان اور مشائخ قریش کو چھوڑ دیا گیا! ابوسفیان نے کہا آج جیسا منظر تو میں نے کبھی دیکھا ہی نہیں۔ غلاموں کو تو بلایا جارہا ہے اور ہماری طرف التفات بھی نہیں۔ اس موقع پر سہیل نے جو عاقلانہ اور دانشمندانہ جواب دیا وہ دلوں کی تختیوں پر کندہ کرانے کے قابل ہے۔ سہیل نے ابوسفیان اور دیگر مشائخ قریش کو مخاطب کر کے کہا۔

اے قوم خدا کی قسم ناگواری اور غصّہ کے آثار تمھارے چہروں پر نمایاں دیکھ رہا ہوں بجائے اس کے کہ تم دوسروں پر غصّہ کرو تم کو خود اپنے نفسوں پر غصّہ کرنا چاہیئے اس لئے کہ دین حق کی دعوت ان لوگوں کو بھی دی گئی اور تم کو بھی یہ لوگ سنتے ہی دوڑ پڑے اور تم نے پس و پیش کی اور پیچھے رہے۔ خدا کی قسم جس شرف اور فضیلت کو یہ لوگ لے دوڑے تمھارا اُس شرف سے محروم رہ جانا میرے نزدیک اس دروازہ کی محرومی سے کہیں زیادہ سخت ہے جس پر تم آج رشک کر رہے ہو۔ اے قوم یہ لوگ تم سے سبقت لے گئے جو تمھاری نظروں کے سامنے ہیں۔ اور تمھارے لئے اس شرف اور فضیلت کے حاصل ہونے کی اب کوئی سبیل نہیں۔ اس کھوئے ہوئے شرف کے تدارک اور تلافی کی اگر کوئی صورت ہے تو صرف جہاد فی سبیل اللہ اور خدا کی راہ میں جانبازی اور سرفروشی ہے۔ اس کے لئے تیار ہو جاؤ عجب نہیں کہ حق تعالٰی شانہ تم کو شہادت کی دولت و نعمت سے مالامال فرمائے۔

سہیل نے اپنی تقریر دلپذیر کو ختم کیا اور دامن جھاڑ کر اسی وقت جہاد فی سبیل اللہ کے لئے کھڑے

---

۵۱۔ سیرۃ حلبیہ ج: ۲، ص: ۲۲۶ ۵۲۔ اصابہ۔ ج ۲، ص: ۹۴

ہو گئے اور مع خاندان اور اہل وعیال کے رومیوں سے مقابلہ کے لیئے شام کی طرف روانہ ہوتے۔ اور جنگ یرموک میں شہید ہوئے اور بعض کہتے ہیں کہ طاعون عمواس میں وفات پائی بہر حال مقصد ہر صورت میں حاصل ہے، طاعون کی موت بھی شہادت ہے۔ (استیعاب لابن عبدالبر ترجمۂ سہیل بن عمرو رض)

# اسلام عتبہ ومعتب پسران ابی لہب

حضرت عباس رض راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مکہ کو فتح کرنے کے لیئے تشریف لائے تو مجھ سے یہ فرمایا کہ تمھارے دونوں بھتیجے عتبہ ومعتب پسران ابی لہب کہاں ہیں وہ مجھے دکھائی نہیں دیئے آخر وہ دونوں کہاں ہیں میں نے عرض کیا کہ جو مشرکین قریش روپوش ہو گئے ہیں انھیں کے ساتھ یہ دونوں بھی کہیں دور چلے گئے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ ان دونوں کو میرے پاس لاؤ۔ میں آپ کے ارشاد کے مطابق سوار ہو کر مقام عرنہ گیا اور وہاں سے دونوں کو اپنے ساتھ لایا۔ آپ نے اُن کے سامنے اسلام پیش کیا دونوں نے اسلام قبول کیا اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، پھر آپ کھڑے ہو گئے اور دونوں کے ہاتھ پکڑے ہوئے باب کعبہ کے قریب ملتزم پر آئے اور دیر تک دعا مانگتے رہے پھر وہاں سے واپس ہوئے اور چہرۂ انور پر مسرت کے آثار نمایاں تھے حضرت عباس کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا اللہ تعالیٰ آپ کو ہمیشہ مسرور رکھے آپ کے چہرہ کو مسرور دیکھ رہا ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ میں نے اپنے پروردگار سے یہ درخواست کی تھی کہ مجھکو میرے چچا کے یہ دونوں بیٹے عتبہ اور معتب مجھ کو عطا کر دیئے جائیں سو اللہ تعالیٰ نے مجھ کو یہ دونوں عطا کر دیئے اور میرے لئے ان دونوں کو ہبہ کر دیا۔ (الخصائص الکبریٰ، ج: ۱، ص: ۲۶۴)

# اسلام معاویہ

بعض کہتے ہیں کہ معاویہ فتح مکہ میں اسلام لائے مگر صحیح یہ ہے کہ صلح حدیبیہ کے بعد اسلام

لائے مگر اپنے اسلام کو مخفی رکھا اور فتح مکہ میں اس کا اظہار کیا۔ [۱]

ام المومنین ام حبیبہ بنت ابی سفیان حضرت معاویہ کی بہن تھیں اور ماں کا بھائی ماموں ہوتا ہے اس لئے حضرت معاویہ خال المومنین ہوئے یعنی تمام مسلمانوں کے ماموں ہوئے اور جس طرح اہل بیت اور ذوی القربیٰ سے محبت رکھنا مومن پر فرض اور لازم ہے اسی طرح حضور پرنور کے خسر اور برادر نسبتی اور سسرالی رشتہ داروں سے بھی محبت فرض اور لازم ہے۔

ابوسفیان بن حرب۔ آپ کی زوجۂ مطہرہ ام حبیبہ کے والد محترم ہیں اور معاویہ ام حبیبہ کے بھائی ہیں، ان سے محبت رکھنا فرض ہے اور ان سے کینہ اور عداوت رکھنا حرام ہے اور اسلام سے پہلے جو ہو چکا وہ سب معاف ہے اور اسلام سے پہلی باتوں کا ذکر کرنا از روئے قرآن و حدیث قطعاً ممنوع ہے۔

## بُت خانوں کی تخریب کے لئے سرایا کی روانگی

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فتح کے بعد تقریباً پندرہ روز مکہ میں مقیم رہے جو بت خانہ کعبہ میں تھے ان کو منہدم کرایا اور یہ منادی کرادی۔

| | |
|---|---|
| من كان يؤمن بالله واليوم الآخر فلا يدع في بيته صنما | جو شخص اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھتا ہے وہ اپنے گھر میں کوئی بت باقی نہ چھوڑے۔ |

جب مکہ مکرمہ بتوں سے پاک ہو گیا اور اس کے تمام بت گرا دیئے گئے تو مکہ کے اطراف واکناف میں بتوں کے منہدم کرنے کے چھوٹی چھوٹی جماعتیں روانہ فرمائیں۔

## ھدم عزیٰ۔ ھدم سواع

۲۵ رمضان ۸ھ کو خالد بن ولید کو تیس سواروں کی جمعیت کے ساتھ عزیٰ کو منہدم

---

[۱]۔ اصابہ ج: ۳، ص: ۴۳۳

کرنے کے لئے مقام نخلہ کی طرف روانہ فرمایا۔ اس مقام تک مکہ سے ایک شب کا راستہ ہے اور عمرو بن العاصؓ کو سُواع کے منہدم کرنے کے لئے بھیجا یہ مکہ سے تین میل کے فاصلہ پر تھا۔ عمرو بن العاص جب وہاں پہنچے تو اُس بُت کے مجاور نے ان سے کہا تم کس ارادہ سے آئے عمرو بن العاص نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے اس بُت کو منہدم کرنے آیا ہوں عمرو کا یہ جواب سن کر مجاور نے کہا تم اس پر کبھی قادر نہ ہو سکو گے خداوند سواع تم کو خود روک دے گا عمرو بن العاص نے کہا افسوس تو ابھی تک اسی خیال باطل میں پھنسا ہوا ہے کیا یہ سنتا اور دیکھتا ہے جو مجھکو روک دے گا یہ کہہ کر اس پر ایک ضرب لگائی جس سے ان کا خداوند سُواع پاش پاش ہو گیا اور مجاور سے مخاطب ہو کر کہا تو نے دیکھ لیا مجاور یہ دیکھتے ہی فوراً مسلمان ہو گیا اور کہا اسلمت للّٰہ میں اسلام لایا اللہ کے لئے۔

## ھدم مَناۃ

اور ۲۶ رمضان المبارک کو سعد بن زید اشہلی کو مَناۃ کے منہدم کرنے کے لئے مقام مُشَلَّل کی طرف روانہ کیا اور بیس سوار آپ کے ہمراہ کیئے [۱]

غرض یہ کہ رمضان کا تمام مبارک مہینہ اسی بت شکنی یعنی ارض اللہ سے کفر و شرک کی نجاست کے دھلوانے میں صرف ہوا۔

ماہ شوال میں محض تبلیغ اسلام اور دعوت حق کے لئے ساڑھے تین سو مہاجرین و انصار کو خالد بن ولیدؓ کے زیر کمان بنی جذیمہ کی طرف بھیجا۔ یہ لوگ یلملم کے قریب ایک تالاب کے کنارہ جس کا نام غمیصا ہے وہاں رہتے تھے۔ خالد بن ولید نے جا کر ان کو اسلام کی دعوت دی گھبراہٹ میں اچھی طرح یہ تو نہ کہہ سکے کہ ہم مسلمان ہیں یہ کہنے لگے صَبَأْنَا صَبَأْنَا ہم نے اپنا پہلا دین چھوڑ دیا۔ خالد بن ولید نے اس کو کافی نہ سمجھا بعض کو قتل کیا اور بعض کو گرفتار۔ جب آنحضرت

---

۱۔ زرقانی، ج ۲، ص: ۳۴۷

صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پہنچے اور واقعہ بیان کیا تو آپ نے ہاتھ اٹھا کر دو مرتبہ یہ فرمایا:

اللّٰھم انی ابرأ الیک مما صنع خالد۔ بخاری و فتح الباری ج ۸ ص ۴۵ اے اللہ میں اس سے بالکل بری ہوں جو خالد نے کیا۔

پھر حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو روپیہ دے کے بنو جذیمہ میں بھیجا تاکہ ان کا خون بہا ادا کر آئیں حضرت علی نے جا کر ان کا خون بہا ادا کیا۔ اور جب تحقیق اور دریافت کے بعد یہ اطمینان ہو گیا کہ اب کسی کا خون بہا باقی نہیں رہا تو جو روپیہ باقی بچ رہا تھا وہ بھی احتیاطاً انھیں پر تقسیم کر دیا۔ واپس ہو کر جب بارگاہِ نبوی میں سارا قصہ بیان کیا تو آپ بیحد مسرور ہوئے اور یہ فرمایا،

اَصَبْتَ وَاَحْسَنْتَ [۱]

# غزوۂ حنین و اوطاس و طائف

## یوم شنبہ ۶ شوال ۸ھ

حنین مکہ اور طائف کے درمیان ایک مقام کا نام ہے جہاں قبائل ہوازن و ثقیف آباد تھے۔ یہ قبائل نہایت جنگجو اور قادر تیر انداز تھے فتح مکہ سے یہ خیال پیدا ہوا کہ کہیں آپ ہم پر حملہ نہ کر دیں، اس لئے مشورہ سے یہ طے پایا کہ قبل اس کے کہ آپ ہم پر حملہ آور ہوں ہمیں کو چل کر آپ پر حملہ کر دینا چاہیئے، چنانچہ ان کا سردار، مالک بن عوف نصری بیس ہزار آدمیوں کی جمعیت لیکر آپ پر حملہ کرنے کے لئے چلا۔

درید بن صمہ سردار بنی جشم اگرچہ پیرانہ سالی کی وجہ سے حس و حرکت بھی نہیں کر سکتا تھا لیکن بوڑھے اور تجربہ کار اور جہاں دیدہ اور جنگ آزمودہ ہونے کی وجہ سے اس کو بھی ساتھ لے لیا تاکہ صلاح اور مشورہ میں اس سے مدد ملے۔

مالک بن عوف نے تمام سپہ گروں کو یہ تاکید کر دی تھی کہ ہر شخص کے اہل و عیال اس کے

---

[۱] زرقانی ج ۳، ص ۳۱

ساتھ رہیں تاکہ خوب جم کر مقابلہ کریں اور کوئی شخص اپنے اہل وعیال کو چھوڑ کر بھاگ نہ سکے۔ جب وادی اوطاس میں پہنچے تو درید نے دریافت کیا یہ کونسا مقام ہے، لوگوں نے کہا یہ مقام اوطاس ہے، درید نے کہا۔ یہ مقام جنگ کے لئے نہایت موزوں اور مناسب ہے، یہاں کی زمین نہ بہت سخت ہے اور نہ بہت نرم کہ پاؤں دھنس جائیں پھر کہا۔

| | |
|---|---|
| مالی اسمع رُغاء البعیر و | یہ کیا ہے کہ اونٹوں کا بولنا اور گدھوں کا چیخنا |
| نہاق الحمیرِ و یعار الشاء وَ | اور بکریوں کا آواز کرنا اور بچوں کا رونا اور بلبلانا |
| بکاءَ الصغیر | سن رہا ہوں۔ |

لوگوں نے کہا یہ مالک بن عوف لوگوں کو مع اہل وعیال اور مع جان ومال لے کر آیا ہے تاکہ لوگ ان کے خیال سے سینہ سپر ہو کر لڑیں۔

درید نے کہا سخت غلطی کی کیا شکست کھانے والا کچھ واپس لے کر جاتا ہے۔ جنگ میں سوائے نیزہ اور تلوار کے کوئی شئی کام نہیں آتی۔ اگر تجھ کو شکست اور ہزیمت ہوئی تو تمام اہل وعیال کی ذلت ورسوائی کا باعث ہوگا۔ بہتر یہ ہے کہ تمام اہل وعیال کو لشکر کے پیچھے رکھا جائے۔ اگر فتح تو سب آملیں گے اور اگر شکست ہوئی تو بچے اور عورتیں دشمن کی دستبرد سے محفوظ رہیں گے۔ مگر مالک بن عوف نے جوش شباب میں اس طرف التفات نہ کیا اور کہا خدا کی قسم میں ہرگز اپنی رائے سے نہ ٹلوں گا بڑھاپے سے اس کی عقل خراب ہو چکی ہے۔ ہوازن وثقیف اگر میری رائے پر چلیں تو فبہا ورنہ میں ابھی خودکشی کر لیتا ہوں سب نے کہا ہم تیرے ساتھ ہیں۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب ان حالات اور واقعات کی اطلاع پہنچی تو عبداللہ بن ابی حدرد اسلمی کو تحقیق وتفتیش کے لئے روانہ فرمایا۔ عبداللہ نے ایک دو روز ان میں رہ کر تمام حالات معلوم کئے اور آکر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کی جنگی تیاریوں کی اطلاع دی۔ تب آپ نے بھی مقابلے کا سامان شروع کیا۔ صفوان نے امیہ سے سو زرہیں مع ساز وسامان کے مستعار لیں۔

۵ شوال ۸ھ یوم شنبہ کو بارہ ہزار آدمیوں کے ساتھ مکہ سے روانہ ہوئے اور حنین کا قصد فرمایا

دس ہزار جاں باز و جاں نثار تو وہی تھے جو مدینہ سے آپ کے ہمراہ آئے تھے اور بعض غیر مسلم (سیرت ابن ہشام)

بارہ ہزار کا یہ لشکر جرار جب حنین کی طرف بڑھا۔ تو ایک شخص کی زبان سے یہ لفظ نکلے۔

لن نغلب الیوم من قلۃ — آج ہم قلت کی وجہ سے مغلوب نہ ہوں گے۔

جس میں شائبہ فخر اور اعجاب (خود پسندی) کا تھا جو حق تعالیٰ کو ناپسند ہے۔ عالم اسباب میں چونکہ قلت بھی باعث ہزیمت ہوتی ہے اس لئے اس کثرت کو دیکھ کر بعض صحابہ کی زبان پر یہ لفظ آگئے کہ آج ہم قلت کی وجہ سے مغلوب نہ ہوں گے۔ یعنی اگر آج ہم مغلوب ہوئے تو یہ ہماری مغلوبی قلت کی وجہ سے نہ ہوگی بلکہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہوگی فتح و نصرت اسی کے ہاتھ میں ہے۔ لیکن بارگاہِ احدیت میں یہ کلام ناپسند ہوا۔

اس لئے کہ اس میں یہ ایہام تھا کہ کامرانی اور کامیابی غلبہ اور فتحیابی کا سبب کثرت ہے، خصوصاً وہ حضرات کہ جو توحید و تفرید کی منزلیں خانقاہ نبوت و رسالت میں رہ کر طے کر چکے ہوں ان میں سے کسی ایک کی زبان سے بھی ایسا موہم لفظ نکلنا ان کے شایان شان نہیں۔ عجب نہیں کہ جو لوگ فتح مکہ میں مسلمان ہوئے تھے اور آپ کے ہمراہ تھے اور ہنوز اسلام ان کے دلوں میں راسخ نہ ہوا تھا یہ ان کی صحبت کا اثر ہے

سنن نسائی میں ہے کہ ایک مرتبہ صبح کی نماز میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۂ رُوم پڑھنا شروع کی اثنار قرأت میں آپ کو کچھ خلجان اور التباس و اشتباہ پیش آیا، جب نماز سے فارغ ہوئے تو یہ ارشاد فرمایا،

| | |
|---|---|
| ما بال اقوام یصلون معنا لا | کیا حال ہے لوگوں کا کہ ہمارے ساتھ نماز پڑھنے کھڑے |
| یحسنون الطہور و انما یلبس | ہو جاتے اور وضو ٹھیک طرح نہیں کرتے جز ایں |
| علینا القرآن و اولئک | نیست کہ ایسے ہی لوگ ہمارے پڑھنے میں گڑبڑ کر دیتے ہیں |

اس حدیث سے صاف ظاہر ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاطر عاطر کی کدورت اور

التباسِ قرأت کی علت نقصان لوگوں کی صحبت و معیت تھی کہ جو وضوء کے پورے آداب و مستحب بجا نہیں لائے تھے عیاذاً باللہ ان میں کوئی بے وضو نہ تھا۔ سب باوضو تھے مگر بعض نمازیوں کی وضوء میں وضارت یعنی صرف حسن اور جمال کی کمی تھی۔ جس سے آپ کا قلب منور متاثر ہوا اب اس سے مشرکین اور مبتدعین زنادقہ اور ملحدین کی صحبت کے اثر اور ضرر کا اندازہ لگائیے۔ علامہ طیبی طیّب اللہ ثراہ وجعل الجنۃ مثواہ اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں کہ سنن اور آداب کے انوار و برکات دوسروں تک سرایت کرتے ہیں اور ان کے ترک سے فتوحاتِ غیبیہ کا دروازہ بند ہو جاتا ہے اور بعض اوقات اس کا اثر دوسروں تک متعدی ہوتا ہے کہ اس شخص کی وجہ سے دوسرا شخص خیرات و برکات اور انوار و تجلیات محروم ہو جاتا ہے۔ حضرات صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ پر جو رنگ تھا وہ سرورِ کائنات منبع الخیرات والبرکات علیہ افضل الصلوات والتحیات کی صحبت کا اثر تھا۔ مگر اس وقت اس اجنبی صحبت کے اثرات سے بلا اختیار یہ کلمہ زبان سے نکل گیا۔

اندکے پیش تو گفتم غمِ دل ترسیدم　　　کہ دل آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار ست

الغرض یہ کلمہ بارگاہِ خداوندی میں پسند نہ آیا۔ اور بجائے فتح کے پہلے ہی دہلہ میں شکست کا منہ دیکھنا پڑا۔ کما قال تعالیٰ

| | |
|---|---|
| وَيَوْمَ حُنَيْنٍ ۙ إِذْ أَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ فَلَمْ تُغْنِ عَنكُمْ شَيْئًا وَضَاقَتْ عَلَيْكُمُ الْأَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ ثُمَّ وَلَّيْتُم مُّدْبِرِينَ ۝ ثُمَّ أَنزَلَ اللَّهُ سَكِينَتَهُ عَلَىٰ رَسُولِهِ وَعَلَى الْمُؤْمِنِينَ وَأَنزَلَ جُنُودًا لَّمْ تَرَوْهَا وَعَذَّبَ الَّذِينَ كَفَرُوا ۚ وَذَٰلِكَ | اور حنین کے دن جبکہ تمہاری کثرت نے تم کو خود پسندی میں ڈال دیا پس وہ کثرت تمہارے کچھ کام نہ آئی اور زمین باوجود وسیع ہونے کے تم پر تنگ ہو گئی پھر تم پشت پھیر کر بھاگے اس کے بعد اللہ نے اپنی خاص تسکین اتاری اپنے رسول پر اور اہل ایمان کے قلوب پر اور ایسے لشکر اتارے جن کو تم نے نہیں دیکھا اور کافروں کو سزا دی اور |

جَزَآءُ الْكٰفِرِيْنَ ○ ؎۵۹ یہی سزا ہے کافروں کی۔

لشکرِ اسلام سہ شنبہ کی شام کے وقت وادیٔ حنین میں پہنچا۔ قبائل ہوازن و ثقیف دونوں جانب کمینگاہوں میں چھپے بیٹھے تھے۔ مالک بن عوف نے ان کو پہلے سے یہ ہدایت کردی تھی کہ تلواروں کے نیام سب توڑ کر پھینک دو اور لشکرِ اسلام جب اُدھر سے آئے تو بیس ہزار تلواروں سے ایک دم ان پر ہلّہ بول دو چنانچہ صبح کی تاریکی میں جب لشکرِ اسلام اس درہ سے گزرنے لگا تو بیس ہزار تلواروں سے دفعتہً حملہ کردیا جس سے مسلمانوں کا لشکر سراسیمہ اور منتشر ہوگیا اور صرف دس بارہ شیدایانِ نبوت اور جان بازانِ رسالت آپ کے پہلو میں رہ گئے اُس وقت آپ کے ہمراہ ابوبکر و عمر و علی و عباس و فضل بن عباس و اسامۃ بن زید اور چند آدمی تھے۔ حضرت عباس آپ کے خچر کی لگام تھامے ہوئے تھے اور ابوسفیان بن حارث رکاب پکڑے ہوئے تھے۔

جو لوگ مکہ سے آپ کے ساتھ آئے تھے وہ اچانک ہزیمت سے آپس میں چہ میگوئیاں کرنے لگے۔ ابوسفیان بن حرب (امیر معاویہ رضہ کے باپ) نے کہا کہ اب یہ ہزیمت دریا سے ورے نہیں تھمتی اور کلدۃ بن حنبل نے خوشی میں چلا کر یہ کہا۔ آج سحر کا خاتمہ ہوا۔

صفوان بن امیہ نے کہا حالانکہ وہ اس وقت مشرک تھے۔ خاموش اللہ تیرے منہ کو بند کرے میرے نزدیک یہ زیادہ عزیز ہے کہ قریش کا کوئی آدمی میرا والی اور مربی ہو اس سے کہ قبیلہ ہوازن کا کوئی شخص میری تربیت کرے شیبۃ بن عثمان بن ابی طلحہ نے کہا آج میں محمد سے اپنے باپ کا بدلہ لوں گا۔ اس کا باپ جنگِ اُحد میں مارا گیا تھا۔ جب آپ کی طرف بڑھا تو فوراً غشی طاری ہوگئی اور آپ تک نہ پہنچ سکا۔ سمجھ گیا کہ مجھکو من جانب اللہ آپ تک پہنچنے سے روکا گیا ہے بعد میں مشرف باسلام ہوئے۔

الغرض جب قبائل ہوازن و ثقیف نے کمینگاہوں سے نکل کر ایک دم حملہ بول دیا اور مسلمانوں پر ہر طرف سے بارش کی طرح تیر برسنے لگے تو پیر اُکھڑ گئے، صرف رفقاء خاص آپ کے پاس رہ گئے

؎۵۹۔ توبہ، آیۃ: ۲۵، ۲۶

آپؐ نے تین بار پکار کے فرمایا اے لوگو ادھر آؤ میں اللہ کا رسول اور محمد بن عبداللہ ہوں

انا النبی لا کذب      انا ابن عبد المطلب

میں سچا نبی ہوں اللہ نے مجھ سے جو فتح و نصرت اور میری عصمت[3] و حمایت کا وعدہ کیا ہے وہ بالکل حق ہے اس میں کذب کا امکان نہیں۔ اور میں عبد المطلب کا بیٹا ہوں۔

حضرت عباس بلند آواز تھے ان کو حکم دیا کہ مہاجرین و انصار کو آواز دیں انھوں نے بآواز بلند یہ نعرہ لگایا۔

| | |
|---|---|
| یا معشر الانصار | اے گروہ انصار |
| یا اصحاب السمرۃ | اے وہ لوگوں جنھوں نے کیکر کے درخت کے نیچے بیعت رضوان کی تھی |

آواز کا کانوں میں پہنچنا تھا کہ ایک دم سب پلٹ پڑے اور صفوں میں پروانہ وار آکر شمع نبوت کے گرد جمع ہو گئے۔ آپ نے مشرکین پر حملہ کا حکم دیا۔ جب گھمسان کی لڑائی شروع ہوگئی اور میدانِ کارزار گرم ہوگیا تو آپ نے ایک مشت خاک لے کر کافروں کی طرف پھینکی اور یہ فرمایا۔

شاھت الوجوہ (رواہ مسلم)      بُرے ہوئے یہ چہرے

صحیح مسلم کی ایک دوسری روایت میں ہے کہ آپ نے مشت خاک پھینکنے کے بعد یہ فرمایا!

انھزموا ورب محمد      قسم ہے رب محمد کی انھوں نے شکست کھائی۔

کوئی انسان ایسا نہ رہا کہ جس کی آنکھ میں اس مشت خاک کا عمل نہ پہنچا ہو۔ اور ایک لمحہ نہ گزرا تھا کہ دشمنوں کے قدم اکھڑ گئے، بہت سے بھاگ گئے اور بہت سے اسیر کر لئے گئے اسی بارے میں اللہ تعالےٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔

وَيَوْمَ حُنَيْنٍ إِذْ أَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ فَلَمْ تُغْنِ عَنكُمْ شَيْئًا وَضَاقَتْ عَلَيْكُمُ

---

[1] تاریخ ابن الاثیر      [2]۔ بخاری و مسلم۔

[3]۔ اشارۃ الی قولہ تعالےٰ واللہ یعصمک من الناس

الْأَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ ثُمَّ وَلَّيْتُمْ مُدْبِرِينَ ثُمَّ أَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِينَتَهُ عَلَىٰ رَسُولِهِ وَعَلَى الْمُؤْمِنِينَ وَأَنْزَلَ جُنُودًا لَمْ تَرَوْهَا وَعَذَّبَ الَّذِينَ كَفَرُوا وَذَٰلِكَ جَزَاءُ الْكَافِرِينَ ۔ لہ (ترجمہ قریب میں گذرلے)

ادھر آپ نے ایک مشت خاک پھینکی اور اُدھر بہادران اسلام نے محض اللہ کی نصرت اور اعانت پر بھروسہ کر کے حملہ کیا۔ دم کے دم میں کایا پلٹ ہوگئی۔ بہادرانِ ہوازن کے باوجود قوت اور شوکت کے پیر اکھڑ گئے اور مسلمانوں نے ان کو گرفتار کرنا شروع کر دیا۔ دشمن کے ستر آدمی معرکہ میں کام آئے اور بہت سے گرفتار ہوئے اور بہت کچھ مال و اسباب ہاتھ آیا۔ ؎

جبیر بن مطعم راوی ہیں۔ کہ ہوازن کی شکست اور پسپائی سے کچھ ہی پہلے ایک سیاہ چادر میں نے آسمان سے اترتی دیکھی۔ وہ چادر ہمارے اور دشمن کے مابین آکر گری۔ دفعتہً اس میں سے سیاہ چیونٹیاں نکلیں اور تمام وادی میں پھیل گئیں۔ مجھکو اُن کے فرشتے ہونے میں ذرہ برابر شک نہ تھا ان کا اُترنا تھا کہ دشمنوں کو شکست ہوئی ؎

شکست کے بعد ہوازن و ثقیف کا سردار اور سپہ سالار مالک بن عوف نصری ایک جماعت کے ساتھ بھاگا اور طائف میں جا کر دم لیا۔ اور درید بن صمہ اور کچھ لوگوں نے بھاگ کر مقام اوطاس میں پناہ لی اور کچھ لوگ بھاگ کر مقام نخلہ میں پہنچے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابو موسیٰ اشعری کے چچا ابو عامر اشعری کو تھوڑی سی فوج کے ساتھ اوطاس کی طرف روانہ کیا۔ جب مقابلہ ہوا تو درید بن صمہ۔ ربیعہ بن رُفیع رضؓ کے ہاتھ سے مارا گیا۔

سلمۃ بن درید نے ابو عامر اشعری رضی اللہ عنہ کے گھٹنہ میں ایک تیر مارا جس سے وہ شہید ہو گئے ابو موسیٰ اشعری نے بڑھ کر رائیت اسلام سنبھالا اور نہایت شجاعت اور بہادری سے مقابلہ کیا اور اپنے چچا کے قاتل کو قتل کیا۔ یہاں تک اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فتح دی ؎

---

لہ۔ سورۃ توبہ، آیتہ : ۲۵، ۲۶ — ؎ عیون الاثر ج : ۲، ص : ۱۹۲

؎ ۔ فتح الباری ج ۸، ص : ۳۴ — ؎ ۔ ایضاً

ابو عامر اشعری نے مرتے وقت ابو موسیٰ اشعری سے کہا کہ اے بھتیجے رسول اللہ صلی علیہ وسلم سے میرا سلام عرض کرنا اور یہ کہنا کہ میرے لئے دعائے مغفرت فرمائیں۔ ابو موسیٰ کہتے ہیں کہ میں نے جاکر آپ سے تمام واقعہ بیان کیا اور اپنے چچا ابو عامر کا سلام اور پیام پہنچایا آپ نے اسی وقت وضو کے لئے پانی منگایا اور وضو کر کے ہاتھ اٹھائے اور یہ دعا کی۔

| | |
|---|---|
| اللّٰهُمَّ اغفر لعبید ابی عامر | اے اللہ عبید ابو عامر کی مغفرت فرما۔ |

پھر یہ دعا فرمائی۔

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُمَّ اجعله یوم القیٰمۃ فوق کثیر مِن خَلقِكَ من النَّاس | اے اللہ قیامت کے دن اس کو بہت سے بندوں سے اونچا فرما۔ |

ابو موسیٰ کہتے ہیں میں نے عرض کیا یا رسول اللہ میرے لئے بھی دعائے مغفرت فرمائیے آپ نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| اللهم اغفر لعبد الله بن قیس ذنبه وادخله یوم القیامۃ مدخلا کریما | اے اللہ عبد اللہ قیس کے گناہوں کی مغفرت فرما اور قیامت کے دن اس کو یعنی ابو موسیٰ کو عزت کی جگہ میں داخل فرما۔ (بخاری شریف ص۶۱۹ باب غزوۂ اوطاس) |

# محاصرۂ طائف

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حنین کی اموال غنیمت اور قیدیوں کے متعلق یہ حکم دیا کہ جعرانہ میں جمع کر دیا جائے اور خود طائف کا قصد فرمایا۔ اور طائف جانے سے پہلے طفیل بن عمرو دوسی کو چند موحدین کے ساتھ ایک چوبی بت (جس کا نام ذوالکفین تھا) کے جلانے کے لئے روانہ فرمایا۔ آپ کے طائف پہنچنے کے چار روز بعد طفیل بن عمرو دوسی بھی پہنچ گئے اور ایک دبابہ اور منجنیق ساتھ لائے۔ (زرقانی ص۲۹ ج ۳، عیون الاثر ص۲۰۰ ج ۲)

مالک بن عوف نصری سپہ سالار ہوازن مع اپنی فوج کے آپ کے پہنچنے سے پہلے ہی طائف

کے قلعہ میں داخل ہوکر دروازہ بند کر چکا تھا اور کئی سال کا غلہ اور خورد و نوش کا سامان قلعہ میں فراہم کر لیا تھا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے طائف پہنچ کر ان کا محاصرہ کیا۔ اور منجنیق کے ذریعہ سے ان پر پتھر برسائے گئے۔ ان لوگوں نے قلعہ کی فصیل پر تیر اندازوں کو بٹھلا دیا، انھوں نے ایسی سخت تیر باری کی کہ بہت سے مسلمان زخمی ہوئے اور بارہ آدمی شہید ہوئے، خالد بن ولید نے ان کو دست بدست مقابلہ کے لئے بلایا مگر جواب یہ ملا کہ ہمیں قلعہ سے اترنے کی ضرورت نہیں۔ سالہا سال کا غلہ ہمارے پاس موجود ہے، جب یہ ختم ہو جائے گا تب ہم تلواریں لے کر اتریں گے۔ مسلمانوں نے دبابہ میں بیٹھ کر قلعہ کی دیوار میں نقب دینے کی کوشش کی انھوں نے اوپر سے لوہے کی گرم سلاخیں برسانی شروع کیں جس سے مسلمانوں کو پیچھے ہٹنا پڑا۔ یہ دیکھ کر آپ نے باغات کے کٹوانے کا حکم دیا اہل قلعہ نے آپ کو اللہ کا اور قرابتوں کا واسطہ دیا۔ آپ نے فرمایا میں اللہ اور قرابتوں کے لئے ان کو چھوڑے دیتا ہوں۔ بعد ازاں دیوار قلعہ کے قریب یہ آوازہ لگوایا کہ جو غلام قلعہ سے اتر کر ہمارے پاس آ جائے گا وہ آزاد ہے۔ چنانچہ بارہ تیرہ غلام نکل کر ادھر آ ملے اسی اثنا میں آپ نے ایک خواب دیکھا کہ ایک دودھ کا پیالہ آپ کے سامنے پیش کیا گیا ایک مرغ نے آ کر اس میں چونچ ماری جس سے وہ دودھ گر گیا۔ آپ نے یہ خواب صدیق اکبر سے بیان کیا، انھوں نے کہا غالباً یہ قلعہ ابھی فتح نہ ہوگا۔ آپ نے نوفل بن معاویہ دیلمی کو بلا کر دریافت فرمایا تمھاری کیا رائے ہے نوفل نے کہا یا رسول اللہ لومڑی اپنے بھٹ میں ہے اگر ٹھہرے رہیں تو پکڑ لیں گے اور اگر چھوڑ دیں گے تو آپ کا کوئی نقصان نہیں[۱]۔

ابن سعد کی روایت میں ہے کہ حضرت عمر نے آ کر عرض کیا یا نبی اللہ ان کے حق میں بددعا کیجئے۔ آپ نے فرمایا اللہ نے مجھے اجازت نہیں دی حضرت عمر نے فرمایا پھر ہم کو اس سے لڑنے کی کیا ضرورت ہے۔ آپ نے کوچ کا حکم دے دیا اور چلتے وقت یہ دعا دی۔

اللھم اھد ثقیفا وائت بھم — اے اللہ ثقیف کو ہدایت دے اور ان کو مسلمان کر کے میرے پاس پہنچا۔

چنانچہ بعد میں یہ قلعہ خود بخود فتح ہو گیا سب لوگ مسلمان ہو گئے اور مالک بن عوف نصری ان کا

سردار خود آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوا۔

# تقسیم غنائم حنین

طائف سے چل کر آپ پانچ ذی القعدۃ الحرام کو جعرّانہ پہنچے جہاں مال غنیمت جمع تھا چھ ہزار قیدی اور چوبیس[۲۴] ہزار اونٹ اور چالیس ہزار بکریاں اور چار ہزار اوقیہ چاندی تھی یہاں پہنچ کر آپ نے دس دن سے زیادہ ہوازن کا انتظار کیا کہ شاید وہ اپنے عزیزوں بچوں اور عورتوں کو چھڑانے آئیں لیکن جب دس بارہ روز کے انتظار کے بعد بھی کوئی نہ آیا تب آپ نے مال غنیمت غانمین پر تقسیم کر دیا۔

(فتح الباری ص۳۷ ج ۸ عیون الاثر ص۱۹۳ ج ۲۔

تقسیم غنائم کے بعد ہوازن کا وفد آپ کی میں حاضر ہوا جس میں نو آدمی تھے۔ اسلام قبول کیا اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کی اور بعد ازاں اپنے اموال اور اہل وعیال کی واپسی کی درخواست کی آپ رضاعی والدہ حضرت حلیمہ سعدیہ اسی قبیلہ کی تھیں۔ اس قبیلہ کے خطیب زہیر بن صرد نے کھڑے ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ ان اسیروں میں آپ کی پھوپھیاں اور خالائیں اور گود کھلانے والیاں ہیں اگر کسی بادشاہ یا امیر سے ہمارے اس قسم کے تعلقات ہوتے تو بہت کچھ مہربانی ہوتی اور آپ کی شان تو ان سب سے اعلیٰ اور ارفع ہے۔ ہم پر جو مصیبت آئی ہے وہ آپ پر مخفی نہیں۔ آپ ہم پر احسان کیجئے اللہ آپ پر احسان کرے گا اور یہ شعر پڑھے۔

امنن علینا رسول اللہ فی کرم      فانک المرء نرجوہ وندخر

الی آخر القصیدہ

انشاء اللہ تعالےٰ پورا قصیدہ وفود کے بیان میں آئے گا۔

آپ نے فرمایا میں نے تمہارا بہت انتظار کیا اور اب غنائم تقسیم ہو چکی ہیں دو چیزوں میں سے

---

لہ۔ زرقانی ج ۳، ص: ۲۸

سہ۔ الطبقات الکبریٰ لابن سعد ج: ۲، ص: ۱۱۵

ایک چیز اختیار کر لو قیدی یا مال۔ وفد نے کہا آپ نے ہم کو مال اور حسب میں اختیار دیا ہے ہم حسب نسب کو اختیار کرتے ہیں اونٹ اور بکری کے بارے آپ سے کچھ نہیں کہتے۔

آپ نے ارشاد فرمایا میرے اور خاندان بنی ہاشم و بنی المطلب کے حصہ میں جو کچھ آیا ہے وہ سب تمہارا ہے لیکن اور مسلمانوں کے حصہ میں جو کچھ جا چکا ہے اس کی بابت ظہر کی نماز کے بعد کے تم لوگ کھڑے ہو کر کہنا میں تمہاری سفارش کروں گا چنانچہ ظہر کی نماز کے بعد وفد ہوازن کے خطبار نے فصیح و بلیغ تقریریں کیں۔ اور اپنے قیدیوں کی رہائی کے لئے مسلمانوں سے درخواست کی۔ بعد ازاں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ کے لئے کھڑے ہوئے اول خدا تعالیٰ کی حمد و ثنا کی اور پھر فرمایا تمہارے یہ بھائی ہوازن مسلمان ہو کر آئے ہیں میں نے اپنا اور اپنے خاندان کا حصہ ان کو دے دیا ہے۔ میں مناسب سمجھتا ہوں اور مسلمان بھی ان کے قیدی واپس کر دیں جو شخص خوشی اور طیب خاطر سے ایسا کر دے تو بہتر ہے ورنہ میں بعد میں اس کا معاوضہ دینے کے لئے تیار ہوں سب نے کہا کہ ہم طیب خاطر سے اس پر راضی اور خوش ہیں۔ اس طرح چھ ہزار قیدی دفعتہً آزاد کر دئیے گئے[۱۵]

انھیں اسیران جنگ میں آپ کی رضاعی بہن حضرت شیما بھی تھیں لوگوں نے جب اُن کو گرفتار کیا تو انھوں نے کہا میں تمہارے پیغمبر کی بہن ہوں لوگ تصدیق کے لئے آپ کی خدمت میں لے کر آئے شیما نے کہا اے محمد میں تمہاری بہن ہوں اور علامت بتلائی کہ لڑکپن میں ایک مرتبہ تم نے دانت سے کاٹا تھا جس کا یہ نشان موجود ہے آپ نے پہچان لیا اور مرحبا کہا اور بیٹھنے کیلئے چادر بچھادی اور فرط مسرت سے آنکھوں میں آنسو بھر آئے اور فرمایا اگر تم میرے پاس رہنا چاہو تو نہایت عزت و احترام کے ساتھ تم کو رکھوں گا اور اگر اپنے قبیلہ میں جانا چاہو تو تم کو اختیار ہے شیما نے کہا میں اپنی قوم میں جانا چاہتی ہوں اور مسلمان ہو گئی۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چلتے وقت ان کو کچھ اونٹ اور بکریاں اور تین غلام اور ایک باندی عطا فرمائی۔ (اصابہ ترجمہ شیما، ص۲۴۳ ج ۴)

فتح مکہ میں جو معزز قریش اسلام میں داخل ہوئے ہنوز مذبذب الاعتقاد تھے ایمان کے

---

۱۵۔ فتح الباری، ج ۸، ص: ۲۶

دلوں میں راسخ نہ ہوا تھا۔ جن کو اصطلاحِ قرآن میں مؤلفۃ القلوب کہا گیا ہے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تقسیم غنائم کے وقت ان کو بہت انعامات دیئے کسی کو سوؔ اور کسی کو دو سوؔ اور کسی کو تین سوؔ اونٹ دیئے۔ (جس کی تفصیل فتح الباری اور زرقانی میں مذکور ہے)

الغرض جو کچھ دیا گیا وہ اشرافِ قریش کو دیا گیا انصار کو کچھ نہیں دیا۔ اس لیے انصار کے بعض نوجوانوں کی زبان سے یہ لفظ نکلے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قریش کو تو دیا اور ہم کو چھوڑ دیا حالانکہ ہماری تلواریں اَب تک اُن کے خون سے ٹپکتی ہیں، بعض نے کہا کہ مشکلات اور شدائد میں تو ہم کو بلایا جاتا ہے اور مالِ غنیمت دوسروں پر تقسیم کر دیا جاتا ہے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب اس کی اطلاع ہوئی تو انصار کو جمع کر کے فرمایا اے انصار یہ کیا بات ہے جو میں سُن رہا ہوں، انصار نے کہا یا رسول اللہ ہم میں کے سربرآوردہ اور سمجھدار اور اہل الرائے لوگوں میں سے کسی نے یہ نہیں کہا، البتہ بعض نوجوانوں نے ایسا کہا۔ آپ نے فرمایا اے گروہ انصار کیا تم گمراہ نہ تھے اللہ تعالیٰ نے تم کو میرے واسطہ سے ہدایت دی۔ آپس میں تم ایک دوسرے کے دشمن تھے اللہ نے میرے ذریعہ سے تمھارے دل ملا دیئے، تم فقیر اور کنگال تھے اللہ نے میرے ذریعہ سے تم کو مالا مال کیا۔ انصار نے کہا آپ جو فرماتے ہیں وہ بالکل بجا اور درست ہے، بے شک اللہ اور اُس کے رسول کا ہم پر بڑا احسان ہے۔ آپ نے فرمایا تم میری تقریر کا یہ جواب دے سکتے ہو اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! جب لوگوں نے تجھکو جھٹلایا ہم نے تیری تصدیق کی۔ جب تو بے یار و مددگار تھا اس وقت ہم نے تیری مدد کی۔ جب تو بے سہارا اور بے ٹھکانہ تھا تو ہم نے تجھکو ٹھکانہ دیا جب تو مفلس تھا تو ہم نے تیری یاری اور غمگساری کی، اے گروہ انصار کیا تمھارے دل اس بات سے رنجیدہ ہوئے کہ میں نے اس دنیائے دون میں سے جس کی حقیقت سراب سے زیادہ نہیں کچھ متاعِ قلیل اور دراہم معدودہ چند لوگوں کو تالیفِ قلوب کے لیے دے دیئے اور تمھارے اسلام و ایمان اور ایقان و اذعان پر بھروسہ کر کے تم کو چھوڑ دیا۔

بخاری کی روایت میں ہے کہ آپ نے یہ فرمایا کہ قریش کو قتل و قید کی مصیبتیں پہنچی ہیں (یعنی

مسلمانوں کے مقابلہ میں ان کو جانی اور مالی طرح طرح کی اذیتیں پہنچی ہیں) اس لئے اس داد و دہش سے اُن کے نقصان کے لئے کچھ تلافی کرنا چاہتا ہوں اور ان کے دلوں کو اسلام سے مانوس کرنا چاہتا ہوں کہ غزوات میں ان کے بھائی بند قتل اور قید ہوئے اور طرح طرح کی ذلتیں اور مصیبتیں ان کو پہنچیں جن سے اللہ تعالیٰ نے تم کو محفوظ رکھا پس تالیف قلب کے لئے ایسے لوگوں کو مال دنیا مناسب ہے اور تم اہلِ ایمان ہو ایمان اور ایقان کی بے مثال اور لازوال دولت سے مالا مال ہو۔ کیا تم اس پر راضی نہیں کہ لوگ تو اونٹ اور بکری لے کر اپنے گھر واپس ہوں اور تم اللہ کے رسول کو اپنے ساتھ لے کر جاؤ۔ قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ اگر ہجرت امر تقدیری نہ ہوتا تو میں بھی انصار میں سے ہوتا۔ اگر لوگ ایک گھاٹی کو چلیں اور انصار دوسری گھاٹی کو تو میں انصار کی گھاٹی کو اختیار کروں گا۔ اے اللہ تو انصار پر اور ان کی اولاد اور اولاد الاولاد پر رحم اور مہربانی فرمانا۔

یہ فرمانا تھا کہ انصار جان نثار چیخ اٹھے اور روتے روتے ڈاڑھیاں تر ہو گئیں اور کہا ہم اس تقسیم پر دل و جان سے راضی ہیں کہ اللہ کا رسول ہمارے حصہ میں آیا۔ اس کے بعد مجمع برخواست ہو گیا۔ تاریخ ابن الاثیر ص۱۳۱ ج ۲۔[۵۱]

# عمرۂ جعرانہ

بعد ازاں ۵ ذی القعدۃ الحرام کو شب کے وقت آپ جعرانہ سے مکہ کی طرف عمرہ کا ارادہ سے روانہ ہوئے وہاں پہنچ کر عتاب بن اسید کو مکہ کا والی مقرر فرمایا اور معاذ بن جبل کو لوگوں کو تعلیم دین کی غرض سے ان کے پاس چھوڑا اور دو مہینے اور سولہ دن کے بعد ۲۷ ذیقعدۃ الحرام کو مع صحابہ کے داخل مدینہ ہوئے۔[۵۲]

---

۵۱۔ آپ کی اصل تقریر کے اکثر اجزا فتح الباری ص۴۰ ج ۸ اور زرقانی ص۳۸ ج ۳ میں بھی مذکور ہیں لیکن یہ ترتیب اور تسلسل تاریخ ابن الاثیر الجزری میں مذکور ہے۔

۵۲۔ زرقانی۔ ج ۳، ص ۴۱

# تحریم متعہ

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب اوطاس سے عمرہ کرنے کے لیے تشریف لائے تو باب کعبہ پکڑے ہوئے اور کعبہ کے دونوں بازو دونوں ہاتھوں سے تھامے اور یہ فرمایا کہ متعہ قیامت تک ہمیشہ ہمیشہ کے لئے حرام کیا گیا ہے۔ چونکہ یہ اعلان رات کے وقت تھا۔ اور سامعین حاضرین کی تعداد قلیل تھی سب کو پوری طرح اس کی خبر نہ ہوئی، اس لئے بعضے بے خبری میں اس کے بعد متعہ کے مرتکب ہوئے تو آپ نے غزوۂ تبوک میں پھر اس کی حرمت کا اعلان فرمایا پھر حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت میں بعضے لوگ اسی بے خبری کی وجہ سے نکاح متعہ کے مرتکب ہوئے یہ خبر سن کر خلیفۂ وقت منبر پر کھڑے ہوئے اور کہا کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے متعہ کو حرام فرمایا ہے اور گاہ گاہ آں حضرت کے وقت میں (بے خبری کی بنا پر متعہ ہوا ہے) اور آپ نے اس پر کوئی مواخذہ نہیں فرمایا آخر کار متعہ کی حرمت ثابت ہو چکی ہے اب میرے اس اعلان کے بعد جو متعہ کرے گا میں اس پر حد زنا جاری کروں گا، حضرت عمرؓ کے اس اعلان واجب الاذعان کے بعد متعہ قطعاً موقوف ہو گیا۔

# واقعات متفرقہ

(۱)۔ اس سال عتاب بن اسیدؓ نے تمام مسلمانوں کو اسی طرح سے حج کرایا جیسے عرب کا طریق تھا۔

(۲)۔ اسی سال ماہ ذی الحجہ میں ماریہ قبطیہ کے بطن سے ابراہیم بن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے۔

(۳)۔ اسی سال آپ نے عمرو بن العاص کو عامل بنا کر صدقات وصول کرنے کے لئے عمان کی طرف بھیجا۔

(۴)۔ اسی سال آپ نے کعب بن عمیر کو ذات اطلاع کی طرف جو شام کا ایک علاقہ ہے دعوت

اسلام کی غرض سے روانہ کیا۔ پندرہ آدمی ان کے ہمراہ گئے، وہاں کے لوگوں نے سب مسلمانوں کو قتل کر ڈالا۔ صرف ایک آدمی بچ کر مدینہ واپس آیا۔ (تاریخ ابن الاثیر صلا۲)

# لطائف و معارف

قبائل عرب فتح مکہ کے منتظر تھے کہ اگر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) مکہ اور اہل مکہ پر غالب آ گئے تو آپ سچے پیغمبر ہیں چنانچہ مکہ فتح ہوتے ہی لوگ جوق در جوق اسلام کے حلقہ بگوش ہونے لگے۔ کما قال تعالیٰ۔

| | |
|---|---|
| اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ وَرَاَیْتَ | جب اللہ کی نصرت اور فتح ظہور میں آئے اور لوگوں کو |
| النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا | دین اسلام میں داخل ہوتا ہوا فوج در فوج اور جوق |
| فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ | در جوق آپ دیکھ لیں۔ پس اس وقت آپ تسبیح و |
| اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ؏ لہ | تحمید اور استغفار میں مشغول ہو جاتے (اس دار فانی |

سے رحلت کا وقت قریب آ گیا ہے) بے شک وہ بڑا توبہ قبول کرنے والا ہے۔

لیکن قبائل ہوازن و ثقیف جو فنونِ جنگ سے نہایت باخبر اور آگاہ اور محکم تیر انداز تھے۔ تکوینی طور پر ان کے قلوب کو فی الحال روک لیا گیا۔ تاکہ جب پورے ساز و سامان کے ساتھ میدان میں آجائیں حتیٰ کہ کوئی مرد اور عورت، بچہ اور بوڑھا۔ اونٹ اور بکری، کوئی جانور اور کوئی مویشی اور کسی قسم کا مال گھر میں نہ رہنے پائے اللہ کے لشکر کے لئے تمام مالِ غنیمت یکجا جمع ہو جائے تاکہ حق جل و علا اس وقت اپنے دینِ متین کی فتح مبین کا عجیب و غریب منظر دنیا کو دکھلائے۔

غزوات عرب کی ابتداء غزوۂ بدر سے ہوئی جس نے ان کو مرعوب کر دیا تھا اور غزوۂ حنین پر اس کی انتہا ہوئی جس نے عرب کی قوت و شوکت کا خاتمہ کر دیا کہ اب جزیرۃ العرب میں کسی کی مجال نہیں کہ حق کے مقابلہ میں سر اٹھا سکے مگر چونکہ بعض مسلمانوں کی زبان سے یہ لفظ

---

لہ۔ سورۃ ۱۰۹

نکل گیا تھا۔ (لن نغلب الیوم عن قلۃ) آج ہم قلت کی وجہ سے مغلوب نہ ہوں گے، جو بارگاہِ خداوندی میں ناپسند ہوا۔ اس لئے پہلے حملہ میں مسلمانوں کو شکست ہوئی تاکہ معلوم ہو جائے کہ فتح و نصرت اللہ کی جانب سے ہے، قلت وکثرت پر اس کا مدار نہیں جس کی خدا مدد کرے اس پر کوئی غالب نہیں۔ اور جس کی امداد سے وہ دستکش ہو جائے پھر اس کا کوئی مددگار نہیں اور تاکہ لوگوں کو یہ معلوم ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ خود اپنے رسول اور اپنے دین کا حامی اور مددگار ہے تمہاری کثرت پر اس کا مدار نہیں تم تو باوجود کثرت کے بھاگ اٹھے، چنانچہ جب تم نے سمجھ لیا کہ ہماری کثرت اور ہماری حول اور قوت کچھ کارآمد نہیں صرف خداوند ذوالجلال کی ہی حول اور قوت ہماری دست گیری کر سکتی ہے، تب حق تعالیٰ نے تم پر یہ انعام فرمایا۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰہُ سَکِیْنَتَہٗ عَلٰی رَسُوْلِہٖ وَعَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْھَا وَعَذَّبَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَذٰلِکَ جَزَآءُ الْکٰفِرِیْنَ ۔ [۱] | پھر اللہ نے اپنے رسول اور اہل ایمان کے دلوں پر خاص سکینت وطمانیت نازل فرمائی اور امداد کیلئے ایسے لشکر اتارے جن کو تم نے نہیں دیکھا اور کافروں کو سزا دی اور یہی سزا ہے کافروں کی۔ |

حق جل وعلا کی یہ سنت ہے کہ فتح ونصرت کا خلعت اہل تواضع اور اہل انکسار ہی کو عطا ہوتا ہے۔ کما قال تعالیٰ:

| | |
|---|---|
| وَنُرِیْدُ اَنْ نَّمُنَّ عَلَی الَّذِیْنَ اسْتُضْعِفُوْا فِی الْاَرْضِ وَنَجْعَلَھُمْ اَئِمَّۃً وَّنَجْعَلَھُمُ الْوٰرِثِیْنَ ۙ وَنُمَکِّنَ لَھُمْ فِی الْاَرْضِ وَنُرِیَ فِرْعَوْنَ وَھَامٰنَ وَجُنُوْدَھُمَا مِنْھُمْ مَّا کَانُوْا یَحْذَرُوْنَ ۝ [۲] | ہمارا ارادہ یہ ہے کہ ان لوگوں پر احسان کریں جن کو زمین میں کافروں کی طرف سے کمزور سمجھا گیا اور ان کو سردار بنائیں اور کافروں کی املاک کا وارث بنائیں اور زمین میں ان کو حکومت دیں اور فرعون اور ہامان اور ان کے لشکروں کو ان کے ہاتھ سے وہ چیز دکھلائیں جس سے وہ ڈر رہے ہیں۔ |

---

[۱] توبہ، آیۃ ۲۶

[۲] قصص، آیۃ ۶

چنانچہ غزوہ بدر میں فتح اور غزوۂ احد میں شکست کا یہی راز تھا۔ کما قال تعالیٰ۔

لَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ بِبَدْرٍ وَّاَنْتُمْ اَذِلَّةٌ ۔ تحقیق اللہ نے بدر کے موقع پہ تمھاری مدد کی درآنحالیکہ تم اس وقت بالکل بے سروسامان تھے۔

غزوہ احد حقیقت میں غزوۂ بدر کا تکملہ اور تتمہ تھا جیسا کہ واقعات سے ظاہر ہے گویا کہ غزوۂ بدر اور غزوۂ احد مل کر ایک ہی غزوہ تھا اور قبائل عرب کے ساتھ پہلا غزوہ تھا اور غزوۂ حنین آخری غزوہ تھا۔ اس لئے پہلے غزوہ (بدر) میں اوّل فتح اور اس کے تکملہ (یعنی معرکہ اُحد) میں شکست ہوئی اور غزوۂ حنین میں ابتداء میں شکست ہوئی اور بعد میں فتح تاکہ غزوات عرب کی ابتداء اور انتہاء فاتحہ اور خاتمہ دونوں فتح و نصرت پر ہوں اور جس طرح غزوۂ بدر میں مسلمانوں کی امداد کے لئے آسمان سے فرشتے نازل ہوئے اسی طرح غزوۂ حنین میں بھی فرشتوں کا نزول ہوا۔

(۲)۔ اموال غنیمت میں سے زیادہ حصہ آپ نے اُن لوگوں کو عطا کیا جن کے دلوں میں ایمان ابھی راسخ نہ ہوا تھا تاکہ اس احسان سے آپ کی محبت ان کے دلوں میں راسخ ہو جائے اس لئے کہ محسن کی محبت فطری اور جبلی امر ہے چنانچہ شاعر کہتا ہے۔

وَاحسن وجہ فی الوریٰ وجہ محسن   وَاَیمَن کف فیھم کف منعم

اور جب آپ کی محبت دلوں میں راسخ ہو جائے گی تو ان دلوں سے دنیا اور مافیہا کی محبت خود ہی کوچ کر جائے گی۔ یہ ناممکن ہے کہ ایک دل میں حُبِّ رسول اللہ اور حب دنیا دونوں جمع ہو سکیں۔

مَا جَعَلَ اللّٰهُ لِرَجُلٍ مِّنْ قَلْبَيْنِ فِي جَوْفِهٖ ۔ اللہ تعالیٰ نے کسی شخص کے سینہ میں دو دل نہیں بنائے۔

انصار کی شکایت کا منشاء عیاذاً باللہ حب مال نہ تھا۔ جن کی نسبت خود اللہ کا رسول یہ شہادت دے رہا ہو کہ میں نے تمھارے ایمان والیقان پر بھروسہ کر کے تم کو حصہ نہیں دیا بھلا ان کے پاک دلوں میں دنیا کی کیا جگہ ہو سکتی ہے۔ (پ ۲۱۔ الاحزاب، آیۃ ۴)

بلکہ منشا یہ تھا کہ انصار اس ظاہری داد و بخشش کو اکرام و احترام عزت و سرفرازی کی دلیل سمجھے۔ اس لئے بمقتضائے غیرت دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ اس موقع پر آپ نے ہم جیسے جان نثاروں کی عزت افزائی سے کیوں اغماض فرمایا:

باسایہ ترا نمی پسندم عشق است و ہزار بد گمانی

حالانکہ یہ اغماض اس انعام سے کروڑوں درجہ بہتر تھا۔ یہ اغماض انصار کے ایمان و اخلاص کی سند تھی اور وہ انعام ان کے تذبذب کی دلیل تھی جن کے ایمان اور ایقان پر اطمینان تھا ان کو چھوڑ دیا۔ یہ مضمون حافظ ابن قیم رحمہ اللہ کے کلام کی توضیح و تشریح ہے۔

حضرات اہل علم زاد المعاد اور فتح الباری ص ۳۹ ج ۸ کی مراجعت فرمائیں۔

---

# تقررِ عمّال

فتح مکہ کے بعد تقریباً تمام جزیرۃ العرب اسلام کے زیر نگیں تھا لہٰذا ضرورت داعی ہوئی کہ اسلامی قلمرو کے نظم و نسق کی طرف توجہ کی جائے اس لئے آپ نے اسلام کی سطوت اور حکومت قائم رکھنے کے لئے مختلف ممالک میں جدا جدا والی اور حاکم مقرر فرمائے باذان بن ساسان کو یمن کا والی مقرر فرمایا۔ باذان کسریٰ کی طرف سے یمن کا والی تھا کسریٰ کے ہلاک ہونے کے بعد باذان مسلمان ہو گیا۔ اس لئے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے باذان کو بدستور یمن کی ولایت اور حکومت پر قائم رکھا اور جب تک باذان زندہ رہا کسی کو ان کا شریک اور سہیم نہیں قرار دیا باذان کے انتقال کے بعد اس کے بیٹے شہر بن باذان کو صنعاء کا والی مقرر کیا۔ شہر کے مر جانے کے بعد خالد بن سعید ابن العاص اموی صنعاء کے والی مقرر ہوئے اور زیاد بن لبید انصاری موت کے اور ابو موسیٰ اشعری زبید اور عدن کے اور معاذ بن جبل۔ علاقہ یمن کے شہر جند کے اور ابو سفیان بن حرب نجران کے اور ان کے بیٹے یزید بن ابی سفیان تیماء کے اور عتاب

بن اسید مکہ کے والی اور حاکم مقرر ہوئے اور حضرت علیؓ یمن کے قاضی مقرر ہوئے ۵۱

# ۹ھ ہجری

اب ۸ھ ختم ہوا اور محرم الحرام ۹ھ کا ہلال نظر آیا۔ اسماہ میں آپ نے عاملین اور مصدقین کو اطراف واکناف میں زکوٰۃ اور صدقات وصول کرنے کے لئے روانہ فرمایا۔

| نام عامل | کس قبیلہ کی طرف بھیجا گیا | |
|---|---|---|
| عیینۃ بن حصن فزاری رضؓ | بنی تمیم | |
| بریدۃ بن الحصیب رضؓ | اسلم وغفار | |
| عباد بن بشر اشہلی رضؓ | سلیم ومزینہ | |
| رافع بن مکیث رضؓ | جہینہ | |
| عمرو بن العاص رضؓ | بنی فزارہ | |
| ضحاک بن سفیان کلابی رضؓ | بنی کلاب | |
| بسر بن سفیان کعبی رضؓ | بنی کعب | |
| ابن اللتبیہ ازدی رضؓ | بنی ذبیان | ۵۲ |
| علاء بن الحضرمی رضؓ | بحرین | |
| حضرت علی رضؓ | نجران | |
| عدی بن حاتم رضؓ | طئی وبنی اسد | |
| مالک بن نویرہ رہ | بنی حنظلہ | ۵۳ |

۵۱۔ زاد المعاد۔ ج : ۱ ، ص : ۳۱

۵۲۔ طبقات ابن سعد۔ ج : ۲ ، ص : ۱۱۵

۵۳۔ زاد المعاد ، ج : ۲ ، ص : ۲۰۱

# سریۂ عیینۃ بن حصن فزاری بسوئے بنی تمیم

## محرم الحرام ۹ھ

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بشر بن سفیان عدوی کو تحصیل صدقات کے لئے روانہ کیا لوگ زکوٰۃ دینے کے لئے تیار ہو گئے، مگر بنو تمیم اس میں مزاحم ہوئے اور کہا خدا کی قسم یہاں سے ایک اونٹ بھی نہ جائے گا اور تلواریں سونت کر لڑنے کے لئے آمادہ ہو گئے۔ بشر یہ دیکھ کر واپس آ گئے۔ اس پر آپ نے عیینۃ بن حصن فزاری کو پچاس سواروں پر سردار مقرر کر کے مقام سقیا کی طرف روانہ کیا جہاں بنو تمیم رہتے تھے۔ یہ مقام عرج سے سترہ میل کے فاصلہ پر ہے۔ رات کو پہنچکر ان پر چھاپہ مارا، گیارہ مرد اکیس عورتیں اور تیس بچے گرفتار کر کے مدینے لے آئے۔ بنی تمیم نے مجبور ہو کر دس آدمیوں کا ایک وفد آپ کی خدمت میں روانہ کیا، جن میں عطارد بن حاجب اور زبرقان اور قیس بن عاصم اور اقرع بن حابس بھی تھے جب مدینہ پہنچے تو آپ کے حجرۂ شریفہ کے پیچھے کھڑے ہو کر آپ کو آواز دی، اے محمد باہر آؤ تاکہ ہم آپ سے مفاخرہ اور شاعری میں مقابلہ کریں، ہماری مدح زینت ہے اور ہماری مذمت عیب ہے آپ نے فرمایا یہ شان تو اللہ کی ہے باقی میں نہ شاعر ہوں اور نہ مجھکو فخر کا حکم دیا گیا ہے، اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ يُنَادُوْنَكَ مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرٰتِ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ وَلَوْ اَنَّهُمْ صَبَرُوْا حَتّٰى تَخْرُجَ اِلَيْهِمْ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ [۱] | تحقیق جو لوگ آپ کو حجروں کے پیچھے سے آواز دیتے ہیں اکثر بے عقل ہیں اور اگر یہ صبر کرتے یہاں تک آپ ان کی طرف برآمد ہوتے تو ان کے لئے بہتر ہوتا اور اللہ بخشنے والا اور مہربان ہے |

## فائدہ جلیلہ

عبد اللہ بن عباسؓ علوم قرآن کے حاصل کرنے کے لئے سید القراء ابی بن کعبؓ کے مکان پر

[۱] الحجرات، آیۃ ۴۔

حاضر ہوا کرتے تھے۔ ادب وجہ سے کبھی دروازہ نہیں کھٹکھٹاتے تھے۔ ابی بن کعب کے انتظار میں بیٹھے رہا کرتے، یہاں تک وہ خود باہر تشریف لاتے ایک بار ابی بن کعب نے کہا تم دروازہ کھٹکھٹا دیا کرو۔ اس پر عبداللہ بن عباسؓ نے یہ جواب دیا العالم فی قومہ کالنبیّ فی اُمتہ و قد قال اللہ تعالیٰ فی حق نبیہ علیہ الصلوٰۃ والسلام۔ وَلَوْ اَنَّھُمْ صَبَرُوا حَتّٰی تَخْرُجَ اِلَیْھِمْ لَکَانَ خَیْرًا لَّھُمْ عالم اپنی قوم میں بمنزلہ نبی کے ہے اپنی امت میں اور اللہ تعالےٰ نے اپنے نبی کے حق میں یہ ارشاد فرمایا وَلَوْ اَنَّھُمْ صَبَرُوْا الخ ابو عبید فرماتے ہیں۔ میں نے کسی عالم کا دروازہ نہیں کھٹکھٹایا۔ یہاں تک وہ خود اپنے وقت پر تشریف لے آئے علامہ آلوسی فرماتے ہیں جب سے میں نے یہ واقعہ دیکھا ہے اسی وقت سے اساتذہ اور مشائخ کے ساتھ میرا یہی معمول ہے۔ والحمد للہ تعالیٰ علیٰ ذالک۔ ۵۱

بعد ازاں آپ باہر تشریف لائے اور ظہر کی نماز ادا فرمائی۔ جماعت سے فارغ ہوکر صحن مسجد میں بیٹھ گئے۔ وفد نے کہا کہ ہم مفاخرہ کے لئے آئے ہیں۔ آپ ہمارے شاعر اور خطیب کو کچھ کہنے کی اجازت دیجئے۔ آپ نے فرمایا اجازت ہے۔

# خطبہ عطارد بن حاجب تمیمی

خطیب بنی تمیم عطارد بن حاجب کھڑے ہوئے اور یہ خطبہ پڑھا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الذی لہ عَلَیْنَا الْفَضْلُ وَھُوَ اھلہ الَّذِیْ جَعَلْنَا ملوکًا و وھب لنا اموالا عظاما نفعل فِیْھَا المعروف وَجَعَلْنَا اعزا ھل المشرق وَاکثرہ عددًا وعدۃ فَمَنْ مثلنا فی النَّاس۔ السنا

حمد ہے اس ذات پاک کی جس نے ہم کو فضیلت دی اور بادشاہ بنایا اور مال و دولت دی جسے ہم نیک کاموں میں صرف کرتے ہیں اور ہم کو اہل مشرق میں سے سب سے زیادہ عزت والا اور کثرت والا اور قوت و شوکت والا بنایا۔ پس لوگوں میں ہم جیسا

---

۵۱۔ روح المعانی، ج ۲۶، ص: ۱۳۱

| | |
|---|---|
| برؤس الناس وافضلهم فمن فاخرنا | کون ہے۔ کیا ہم لوگوں کے سرداراور ان سے بالاتر |
| فليعدد مثل ما عددنا وانا لونشاء | نہیں پس جو ہم سے فخر میں مقابلہ کرنا چاہے تو اسکو |
| لاكثرنا الكلام ولكنا نستحي من | چاہیئے کہ ہمارے جیسے مفاخر اور مناقب شمار کرے |
| الاكثار وانا نعرف بذالك اقول | جیسے ہم نے اپنی مفاخر بیان کئے ہیں اور اگر ہم |
| هذا الان تأتوا بمثل قولنا | چاہیں تو اپنے مفاخر کے بارہ میں طویل تقریر کرسکتے |
| وامرافضل من امرنا ۔ | ہیں لیکن ہمیں اپنے مفاخر بیان کرنے سے شرم |

آتی ہے میں نے یہ اس لئے کہا ہے کہ اگر کوئی اس کے مثل یا اس سے بہتر لاسکے تو لائے۔

عطارد خطبہ سے فارغ ہو کر بیٹھ گئے ۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ثابت بن قیس بن شماس انصاری کو جواب کے لئے ارشاد فرمایا۔ ثابت بن قیس فوراً کھڑے ہوئے اور یہ خطبہ پڑھا۔

# خطبہ ثابت بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

| | |
|---|---|
| الحمد لله الذى السموات والارض | حمد ہے اس ذات پاک کی جس نے آسمانوں اور |
| خلقه قضى ۔ فيهن امره ووسع | زمینوں کو پیدا کیا اور اپنا حکم اس میں جاری کیا |
| كرسيه علمه ولم يكن شيئ قط | اس کا علم تمام کائنات کو محیط ہے جو کچھ بھی ہے |
| الا من فضله ثم كان من قدرته | وہ اس کے فضل سے ہے پھر اس کی قدرت نے |
| ان جعلنا ملوكا واصطفى خير خلقه | ہم کو بادشاہ بنا دیا اور بہترین خلائق کو رسول بنا کر |
| رسولا اكرمه نسبا واصدقه | بھیجا جو تمام مخلوق میں حسب ونسب میں سب سے |
| حديثا وافضله حسبا وانزل عليه | بڑھ کر ہے اور خدا نے ان پر ایک کتاب نازل کی |
| كتابا وائتمنه على خلقه فكان | اور ان کو تمام مخلوق پر امین بنایا پس وہ تمام جہانوں |
| خيرة الله في العالمين ثم دعا الناس | میں سب سے زیادہ اللہ کے پسندیدہ بندہ |

الی الایمان به فامن برسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم المهاجرون
من قومه وذوی رحمه اکرم الناس
احسابا واحسن الناس وجوها
وخیر الناس فعالا ثم کنا
اول الخلق اجابة واستجابة
للہ حین دعا رسول اللہ فنحن
انصار اللہ ووزراء رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نقاتل
الناس حتی یومنوا باللہ فمن
اٰمن باللہ ورسوله منع ماله
ودمه ومن کفر جاهدناه فی
اللہ ابدًا وکان قتله علینا
یسیرا اقول قولی هذا واستغفر اللہ لی و
للمومنین والمومنات والسلام علیکم

میں اُس اللہ کے رسول نے تمام لوگوں کو ایمان کی
دعوت دی پس اس رسول پر سب سے پہلے مہاجرین
ایمان لاتے جو آپ کے قوم کے لوگ ہیں اور
آپ کے رشتہ دار ہیں اور حسب ونسب اور وجاہت
میں سب سے بڑھ کر ہیں اور باعتبار افعال و
اعمال کے بھی سب سے بہتر ہیں
پھر مہاجرین
کے بعد ہم انصار نبی کی دعوت قبول کرنے میں اور
لوگوں سے مقدم ہیں ہم انصار۔ اللہ کے دین کے
مددگار ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے
وزیر ہیں ہم لوگوں سے اس وقت تک جہاد و
قتال کرتے ہیں کہ جب تک وہ ایمان نہ لے آئیں
لیکن جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لے آئے
اس نے اپنی جان ومال کو محفوظ کر لیا اور جس نے کفر
کیا اس سے ہم خدا کی راہ میں جہاد وقتال کریں گے
اور اس کا قتل ہم پر آسان ہے، یہ ہے جو مجھے کہنا تھا اور میں خدا تعالیٰ سے اپنے لئے
اور تمام مؤمنین اور مؤمنات کے لئے مغفرت کے لئے دعا کرتا ہوں۔ والسلام

بعد ازاں زبرقان بن بدر نے اپنے مفاخر ومناقب میں ایک قصیدہ پڑھا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حسان سے فرمایا اس کا جواب دو حسانؓ نے فی البدیہ اُس کے جواب میں ایک قصیدہ پڑھا۔ اقرع بن حابس نے کہا خدا کی قسم آپ کا خطیب ہمارے خطیب سے اور آپ کا شاعر ہمارے شاعر سے بڑھ کر ہے اور سب مشرف باسلام ہو گئے۔ آپ نے ان کو انعام

دیا اور ان کے سب قیدی واپس کر دیئے۔ [1]

# بعث ولید بن عقبہ بن ابی معیط بسوئے بنی المصطلق

ولید بن عقبہ کو آپ نے صدقات وصول کرنے کے لئے بنی المصطلق کی طرف روانہ فرمایا۔ وہ لوگ ولید کی خبر سن کر نہایت شاداں و فرحاں ہتھیار لگا کر عسکری شان سے ولید کے استقبال کے لئے نکلے۔ زمانۂ جاہلیت سے ولید کے خاندان اور بنی المصطلق میں عداوت چلی آتی تھی۔ ولید کو دور سے دیکھ کر یہ خیال ہوا کہ غالباً دیرینہ عداوت کی وجہ سے یہ لوگ مقابلہ کیلئے نکلے ہیں اس لئے ولید راستہ ہی سے واپس ہو گئے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے آکر یہ بیان کر دیا کہ وہ لوگ دین اسلام سے مرتد ہو گئے ہیں۔ انھوں نے زکوٰۃ دینے سے انکار کر دیا ہے آپ کو سن کر تعجب ہوا۔ آپ اسی تردد میں تھے کہ یہ خبر بنی المصطلق کو پہنچی۔ ان لوگوں نے فوراً اپنا ایک وفد آپ کی خدمت میں روانہ کیا جس نے حاضر ہو کر بارگاہ نبوی میں حقیقت حال کی اطلاع دی اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنْ جَاءَكُمْ فَاسِقٌ بِنَبَإٍ فَتَبَيَّنُوا أَنْ تُصِيبُوا قَوْمًا بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوا عَلَىٰ مَا فَعَلْتُمْ نَادِمِينَ۔ [2]

اے ایمان والو اگر تمھارے پاس کوئی فاسق خبر لائے تو اس کی تحقیق کر لیا کرو مبادا کہ بے خبری میں کسی قوم کو کوئی ضرر پہنچا دو اور پھر اپنے کئے ہوئے پر پشیمان ہو۔

یاد رکھنا چاہیئے کہ اس آیت میں فسق سے لغوی معنی مراد ہیں۔ یعنی اطاعت سے خروج کرنا خواہ وہ کتنا ہی معمولی درجہ کا خروج ہو اس جگہ اصطلاحی اور شرعی فسق مراد نہیں۔ گناہ کبیرہ کا قصد اور اس کا ارتکاب اصطلاح شریعت میں فسق کہلاتا ہے۔ ولید نے جو کچھ آپ سے آکر بیان کیا اس کا منشاء غلط فہمی تھا اس لئے آیت میں فسق سے لغوی فسق مراد ہے اور خبر

---

[1] زرقانی ج: ۳، ص: ۴۲-۴۵۔
[2] الحجرات، آیۃ: ۶

چونکہ خلاف واقع تھی اس لحاظ سے اُن کو فاسق کہا گیا۔ اور اس معنی کر صحابی کا فاسق ہونا اس کے شرعاً فاسق ہونے کو مستلزم نہیں فافہم ذلک واستقم۔ زرقانی صـ۱۳۷ ج ۳)

حدیث میں آیا ہے کہ ایمان کے ستتر شعبے ہیں اعلیٰ درجہ کا شعبہ شہادۃ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ہے اور ادنیٰ درجہ کا شعبہ راستہ سے کانٹا وغیرہ ہٹا دینا ہے، باقی شعبے درمیان میں ہیں اور ہر شعبہ پر ایمان کا اطلاق آتا ہے۔ اسی طرح قرآن اور حدیث میں فسق اور معصیت اور ظلم کا اطلاق کفر سے لے کر گناہ صغیرہ تک پر آیا ہے جس طرح ایمان کے مراتب مختلف ہیں۔ اسی طرح کفر اور معصیت کے مراتب بھی مختلف ہیں۔ حضرت آدم کی لغزش پر بھی معصیت کا اطلاق آیا ہے وَعَصٰی اٰدَمُ رَبَّہٗ فَغَوٰی اور کفر پر معصیت کا اطلاق آیا ہے۔ وَمَنْ یَّعْصِ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ فَاِنَّ لَہٗ نَارَ جَہَنَّمَ خَالِدِیْنَ فِیْہَا۔ مگر ظاہر ہے کہ دونوں معصیتوں میں زمین آسمان کا فرق ہے، لفظ اگرچہ ایک ہے مگر معنی مختلف ہیں۔

اسی طرح اس آیت میں جو فاسق کا لفظ آیا ہے۔ اس کو معنی لغوی پر محمول کریں شرعی فسق پر محمول نہ کریں اس لئے کہ صحابہ کرام سب عادل اور ثقہ ہیں رضی اللّٰہ عنہم ورضوا عنہ معاذ اللّٰہ اگر وہ شرعی فاسق ہوتے تو اللّٰہ ان سے راضی نہ ہوتا لقولہ تعالیٰ اِنَّ اللّٰہَ لَا یَرْضٰی عَنِ الْقَوْمِ الْفَاسِقِیْنَ۔ اسی وجہ سے امام بخاری نے صحیح بخاری میں ایک باب رکھا ہے۔ باب کفران العشیر وکفر دون کفر۔ وباب ظلم دون ظلم

## سریۂ عبداللہ بن عوسجہ رضؓ

ماہ صفر ۹ھ میں آپ نے عبداللہ بن عوسجہ کو بنی عمرو بن حارثہ کی طرف دعوت اسلام کی غرض سے ایک والا نامہ دے کر روانہ فرمایا ان لوگوں نے اسلام قبول کرنے سے انکار کیا اور آپ کے والا نامہ کو دھو کر ڈول کی تلی میں باندھ دیا۔ عبداللہ بن عوسجہ نے آکر جب آپ سے واقعہ بیان کیا تو یہ ارشاد فرمایا۔ کیا ان لوگوں کی عقل جاتی رہی اس وقت سے لے کر اس وقت تک اس قبیلہ کے لوگ احمق اور نادان ہیں تقریباً فاتر العقل اور گونگے ہیں۔ اعاذنا اللّٰہ سبحانہ

وتعالیٰ عن ذلک آمین۔

## سریۂ قطبۃ بن عامر

اسی مہینہ میں آپ نے بیس آدمی قطبۃ بن عامر کے زیر کمان خثعم کے مقابلہ کے لئے روانہ فرمائے قطبۃ بن عامر نے جاکر ان کا مقابلہ کیا۔ یہاں تک ان کو شکست دی اور کچھ اونٹ اور بکری اور کچھ قیدی غنیمت میں لے کر واپس ہوئے۔ خمس نکالنے کے بعد چار چار اونٹ ہر شخص کے حصہ میں آئے اور ایک اونٹ دس بکریوں کے معادل قرار دیا گیا۔ ؎۱

## سریۂ ضحاک بن سفیان

ماہ ربیع الاول میں بنی کلاب کو دعوت اسلام دینے کی غرض سے آپ نے ضحاک بن سفیان کلابی کو روانہ فرمایا۔ ان لوگوں نے اسلام قبول کرنے سے انکار کیا اور ان کو اور اسلام کو گالیاں دی اور مقابلہ پر آمادہ ہوگئے۔ بالآخر مقابلہ ہوا ان لوگوں کو شکست ہوئی اور ضحاک بن سفیان شاداں وفرحاں مظفر ومنصور غنیمت لے کر مدینہ واپس ہوئے۔ ؎۲

## سریۂ علقمۃ بن مُجزّز مُدلجی بسوئے حبشہ

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر پہنچی کہ کچھ حبشی لوگ جدہ میں آئے ہیں تو آپ نے علقمۃ بن مجزز مدلجی کو تین سو۳۰۰ سواروں کے ساتھ ان کے تعاقب کے لئے روانہ کیا یہ لوگ خبر پاکر بھاگ گئے اور جزیرہ میں جاکر روپوش اور لاپتہ ہوگئے مسلمان جب وہاں سے لوٹے تو فوج کے کچھ لوگوں نے عجلت کی اور یہ ارادہ کیا کہ باقی لشکر سے پہلے ہم گھر پہنچ جائیں۔ علقمہ نے آگ جلوائی اور عجلت کرنے والوں کو حکم دیا کہ اس آگ میں کود جائیں۔ کچھ لوگ اس پر آمادہ ہوگئے علقمہ نے کہا ٹھہرو میں نے تم سے مذاق کیا تھا۔ جب یہ لوگ مدینہ آئے تو رسول اللہ صلی اللہ

---

؎۱۔ طبقات ابن سعد۔ ج: ۲، ص: ۱۱۷ ؎۲۔ ایضاً

؎۳۔ راجع فتح الباری ص۴۶ ج ۸ سریۃ عبد اللہ بن حذافۃ السہمی وراجع شرح المواہب ص۲۴۹ ج ۳ وزاد المعاد والبدایۃ والنہایۃ

علیہ وسلم سے اس کا ذکر کیا آپ نے ارشاد فرمایا کہ جو تمھیں معصیت کا حکم دے اس کا حکم نہ مانو اور صحیح بخاری اور مسند احمد اور سنن ابن ماجہ کی روایت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس سریہ کے امیر عبداللہ بن حذافہ سہمی تھے اور آگ میں کودنے کا حکم انھوں نے دیا تھا عجب نہیں کہ اسی اختلاف کی بنا پر امام بخاری نے اس سریہ کے بیان کے لئے ترجمہ رکھا ہے وہ یہ ہے باب سریۃ عبداللہ حذافۃ السہمی وعلقمۃ بن مجزز المدلجی ویقال انہا سریۃ الانصاری تفصیل کے لئے فتح الباری ص۴۶ ج۸ زرقانی ص۴۹ ج۳ کی مراجعت کریں۔

# سریۂ علی بن ابی طالب برائے بت شکنی قبیلۂ طی

## و ذکر اسلام فرزندِ حاتم طائی و دختراد

ماہ ربیع الآخر ۹ھ میں حضرت علی کو ڈیڑھ سو یا دو سو آدمیوں کے ساتھ قبیلۂ طی کے بت فُلس[۵۱] منہدم کرنے کے لئے روانہ فرمایا وہاں پہنچ کران پر شب خون مارا کچھ آدمی اور کچھ مویشی گرفتار ہوئے بت خانہ کو منہدم کر کے نذر آتش کیا اور دو تلواریں اس بت خانے سے لوٹ لائے جو حارث بن شمر نے چڑھائی تھیں ان قیدیوں میں مشہور سخی حاتم طائی کی بیٹی سفانہ[۵۲] بھی تھی اور حاتم کے فرزند عدی بن حاتم لشکر اسلام کی خبر سنتے ہی شام بھاگ گئے تھے۔ اس لئے کہ شام میں اُس کے ہم مذہب و مشرب نصاریٰ بکثرت تھے۔ قیدی گرفتار کر کے مدینہ لائے گئے اور مسجد کے قریب خطیرہ میں اتار دیئے گئے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب ادھر سے گزرے تو حاتم کی بیٹی نے کھڑے ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ باپ تو فوت ہو گیا اور جو ہمارا خبر گیران تھا وہ فرار ہو گیا۔ آپ ہم پر احسان کیجئے اللہ آپ پر احسان کرے گا۔ آپ نے دریافت فرمایا وہ تمہارا خبر گیران اور سرپرست کون تھا۔ سفّانہ نے کہا میرا بھائی عدی بن حاتم آپ نے فرمایا وہی جو اللہ اور اس کے رسول سے بھاگا ہے۔ بہتر ہے میں تجھ پر احسان کرتا ہوں جانے میں عجلت مت کرو، میں

---

۵۱؎ فُلس بضم الفاء وسکون اللام۔ ۵۲؎ سفانۃ بفتح المہملہ وتشدید الفاء۔ ۱۲

یہ چاہتا ہوں کہ تمہاری قوم میں کا کوئی شخص قابلِ اطمینان مل جائے تو اس کے ہمراہ تم کو بھیج دوں چنانچہ دو تین ہی روز کے بعد قبیلۂ طے کے کچھ آدمی شام جانے والے مل گئے آپ نے ازراہ لطف وکرم زادِ راہ اور سواری اور کچھ جوڑے دے کر ان کو رخصت کیا سفانہ مشرف باسلام ہوئیں اور ان الفاظ میں آپ کا شکریہ ادا کیا۔

| | |
|---|---|
| شکرتك يد افتقرت بعد غنى | خدا کرے وہ ہاتھ تیرا ہمیشہ شکر گزار ہے جو خوشحالی |
| ولا ملكتك يد استغنت بعد | کے بعد فقیر اور خالی ہوا ہو اور وہ ہاتھ آپ پر |
| فقر واصاب الله بمعروفك | کبھی قابو نہ پائے جو فقر کے بعد امیر ہوا ہو اور |
| مواضعه ولاجعل لك الى لئيم | خدا کرے آپ کا احسان ہمیشہ برمحل واقع ہو اور |
| حاجة ولا سلب نعمة عن كريم | خدا کرے آپ کو کبھی کسی کمینہ سے کوئی ضرورت نہ |
| الا وجعلك سببا لردها | پیش آئے اور خدا کسی شریف کی نعمت سلب کرے |
| عليه۔ | مگر آپ کو اس کی واپسی کا وسیلہ اور ذریعہ بنائے۔ |

سفانہ آپ سے رخصت ہو کر شام پہنچیں اور اپنے بھائی عدی سے ملیں اور تمام حالات بیان کئے۔ عدی نے بہن سے پوچھا تمہاری کیا رائے ہے۔ سفانہ نے جواب دیا۔

| | |
|---|---|
| ارى والله ان تلحق به سريعا | خدا کی قسم میں یہ مناسب سمجھتی ہوں کہ تم جلد از |
| فان يك نبيا فلسابق اليه فضيلة | جلد جا کر ان سے ملو اگر وہ نبی ہیں تو ان کی طرف |
| وان يك ملكا فلن تزال فى عزو | دوڑنا اور سبقت کرنا باعث فضیلت ہے اور |
| انت انت | اگر بادشاہ ہیں تو ہمیشہ کے لئے باعث عزت ہے |
| | اور تو تو۔ تو ہی ہے۔ |

عدی نے سن کر کہا۔

| | |
|---|---|
| والله ان هذا هو الراى | خدا کی قسم رائے تو یہ ہے |

بعد ازاں آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوئے۔ زرقانی ص $\frac{53}{3}$ و اصابہ

ترجمہ عدی وسفانہ۔

ان کے اسلام کا مفصل واقعہ اصابہ میں مذکور ہے وہاں دیکھ لیا جائے۔

# اسلام کعب بن زہیر

یہ پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ کعب بن زہیر آپ کی ہجو میں شعر کہا کرتا تھا فتح مکہ کے دن کعب بن زہیر اور ان کا بھائی بجیر بن زہیر جان بچا کر مکہ سے فرار ہوئے اور مقام ابرق العزاف میں جا کر ٹھہرے بجیر نے کعب سے کہا تم یہاں ٹھہرو میں آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر آپ کا کلام سنوں اور آپ کے دین کو معلوم کروں اگر آپ کی سچائی معلوم ہو جائے تو آپ کا اتباع کروں ورنہ چھوڑ دوں۔ کعب وہیں رہے اور یہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ کا کلام سنتے ہی مشرف باسلام ہو گئے۔

جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم طائف سے واپس ہو کر مدینہ پہنچے تو بجیر نے اپنے بھائی کعب بن زہیر کو اس مضمون کا ایک خط لکھا کہ جو لوگ آپ کی ہجو میں اشعار کہتے تھے وہ فتح مکہ کے دن قتل کر دیئے گئے اور جو جان بچا کر بھاگ سکتے تھے وہ بھاگ گئے اگر تجھکو اپنی جان عزیز ہے تو فوراً آپ کی خدمت میں حاضر ہو جا جو شخص مسلمان اور تائب ہو آپ کے پاس آتا ہے آپ اس کو قتل نہیں کرتے اور اگر یہ نہیں کر سکتا تو کہیں دور دراز جگہ چلا جا جہاں تیری جان بچ جائے۔

کعب کو یہ ناگوار گزرا کہ بغیر میرے مشورہ کے مسلمان ہو گیا اور یہ اشعار لکھ کر بھیجے۔

أَلَا أَبْلِغَا عَنِّي بُجَيْرًا رِسَالَةً     فَهَلْ لَكَ فِيمَا قُلْتُ وَيْحَكَ هَلْ لَكَا

اے دوستو بجیر کو میرا یہ پیام پہنچا دو میں جو کچھ کہتا ہوں اس بارے میں تیری کیا رائے ہے۔ افسوس تو کیا کر گزرا۔

فَبَيِّنْ لَنَا إِنْ كُنْتَ لَسْتَ بِفَاعِلٍ     عَلَى أَيِّ شَيْءٍ غَيْرِ ذَالِكَ دَلَّكَا

تو یہ بتلا کہ اگر تو اپنے باپ دادا کے دین پر قائم نہیں رہ سکتا تو پھر اس کے سوا تو نے اور کونسا راستہ اختیار کیا۔

---

لہ۔ زرقانی۔ ج: ۳، ص: ۵۴

عَلیٰ خُلُقٍ لَمْ تُلْفِ اُمًّا وَلَا اَبًا   عَلَیْہِ وَتُلْفِیْ عَلَیْہِ اَخًا لَکَا

تو نے ایسا طریقہ اختیار کیا کہ نہ ماں کو اس پر پایا اور نہ باپ کو اور نہ اپنے بھائی کو اس طریقے پر پائے گا۔

فَانْ اَنْتَ لَمْ تَفْعَلْ فَلَسْتُ بِآسِفٍ   وَلَا قَائِلٍ اِمَّا عَثَرْتَ لَعًا لَکَا

پس اگر تو نے میری بات پر عمل نہ کیا تو مجھکو کچھ غم نہیں اور نہ میں تیری لغزش کے وقت تجھکو (لعا لکا) کہوں گا یہ

کلمہ لغزش کے وقت کہا جاتا ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ سنبھل جا اور کھڑا ہو جا۔

سَقَاکَ بِهَا الْمَامُوْنُ کَاْسًا رَوِیَّةً   فَانْہَلَکَ الْمَامُوْنُ مِنْهَا وَعَلَّکَا

امون (یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم چونکہ قریش آپ کو امین و مامون سمجھتے تھے) نے تجھکو چھلکتا ہوا پیالہ کر کر بس کر پلایا۔

بجیر نے اس واقعہ کو آپ سے چھپانا پسند نہ کیا اس لئے یہ قصیدہ آپ کی خدمت میں پیش کر دیا، آپ نے فرمایا اس نے سچ کہا بے شک میں منجانب اللہ مامون اور مامور ہوں[ل] اور علیٰ خلق لم تلف اماً ولا ابا۔ کو سن کر فرمایا یہ بھی درست ہے اس نے کہاں ماں باپ کو اس دین پر دیکھا ہے۔

بجیر نے اس کے جواب میں یہ اشعار لکھ کر روانہ کئے۔

مَنْ مُبْلِغٌ کَعْبًا فَهَلْ لَکَ فِی الَّتِیْ   تَلُوْمُ عَلَیْهَا بَاطِلًا وَهِیَ اَحْزَمُ

ہے کوئی کہ جو کعب کو یہ پیام پہنچا دے کیا تجھکو اس ملت و مذہب میں داخل ہونے کی رغبت ہے تو جس کو ناحق ملامت کرتا ہے حالانکہ وہ نہایت محکم اور صواب ہے۔

اِلَی اللّٰهِ لَا الْعُزّٰی وَلَا اللَّاتِ وَحْدَهٗ   فَتَنْجُوْ اِذَا کَانَ النَّجَاءُ وَتَسْلَمُ

لات اور عزیٰ کی طرف نہیں بلکہ ایک خدا کی طرف آجا کہ جس وقت اہل توحید اللہ کے عذاب سے نجات پائیں تو بھی نجات پائے اور اللہ کے عذاب سے سالم اور محفوظ رہے۔

لَدٰی یَوْمَ لَا یَنْجُوْ وَلَیْسَ بِمُفْلِتٍ   مِنَ النَّاسِ اِلَّا طَاهِرُ الْقَلْبِ مُسْلِمُ

یعنی اس دن کہ کوئی شخص نجات نہ پائے گا اور عذاب سے رہائی نہ پائے گا سوائے اس شخص کے کہ قلب اس کا

---

ل۔ بعض نسخوں میں سقاک بہا المامون کے بجائے سقاک بہا المامور آیا ہے۔ ۱۲

کفر اور شرک کی نجاستوں سے پاک ہو اور مسلمان ہو۔

فَدِینُ زُهَیْرٍ وَهُوَ لَا شَیْءَ دِیْنُهٗ ۔ وَدِینُ اَبِی سُلْمٰی عَلَیَّ مُحَرَّمُ

زہیر کا دین بلاشبہ ہیچ ہے اور میرے باپ زہیر اور دادا ابو سلمیٰ کا دین مجھ پر حرام ہے اس لئے کہ میں حق یعنی دین اسلام میں داخل ہو گیا ہوں۔

بجیر کے اس خط کا کعب بن زہیر پر خاص اثر ہوا اور اسی وقت ایک قصیدہ مدحیہ آپ کی شان اقدس میں لکھ کر مدینہ روانہ ہوا۔ مدینہ پہنچا اور صبح کی نماز کے بعد آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اجنبی بن کر یہ سوال کیا یا رسول اللہ اگر کعب بن زہیر تائب اور مسلمان ہو کر حاضر خدمت ہو تو کیا آپ اس کو امان دے سکتے ہیں آپ نے فرمایا۔ ہاں۔ کعب نے عرض کیا یا رسول اللہ وہ نابکار اور گنہگار میں ہی ہوں، لایئے بیعت کے لئے ہاتھ بڑھایئے، اس وقت ایک انصاری بول اٹھے یا رسول اللہ اجازت دیجئے کہ اس کی گردن اڑا دوں، آپ نے فرمایا چھوڑ دو تائب ہو کر آیا ہے۔ بعد ازاں کعب نے آپ کی شان میں وہ قصیدہ پڑھا جس کا مطلع یہ ہے۔

بانت سعاد فقلبی الیوم متبول ۔ متیم اثرها لم یفد مکبول

کعب بن زہیر جب اس شعر پر پہنچے۔

ان الرسول لسیف یستضاء بہ ۔ مہند من سیوف[1] اللہ مسلول

تو آپ نے اس وقت بردیمانی جو اوڑھے ہوئے تھے اتار کعب کو مرحمت فرمائی۔ بعد میں چل کر حضرت معاویہ نے اس چادر کو کعب بن زہیر کے وارثوں سے بیس ہزار درہم میں خریدی۔

یہ چادر ایک عرصہ تک خلفاء اسلام کے پاس رہی عیدین کے موقع پر تبرکاً اس کو اوڑھا کرتے تھے، فتنۂ تتار میں گم ہو گئی۔ (شرح مواہب قصہ کعب بن زہیر)

---

[1] حاکم کی روایت میں ہے کہ کعب نے من سیوف الہند پڑھا۔ آپ نے فرمایا اس طرح کہو من سیوف اللہ مسلول ۱۲۔

# غزوۂ تبوک

## یوم پنجشنبہ ماہ رجب سنہ ۹ھ

معجم طبرانی میں عمران بن حصین رضؓ سے مروی ہے کہ نصارائے عرب نے ہرقل شاہ روم کے پاس یہ لکھ کر بھیجا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا انتقال ہو گیا اور لوگ قحط اور فاقوں سے بھوکے مر رہے ہیں۔ عرب پر حملہ کے لئے یہ موقع نہایت مناسب ہے، ہرقل نے فوراً تیاری کا حکم دے دیا۔ چالیس ہزار رومیوں کا لشکر جرار آپ کے مقابلہ کے لئے تیار ہو گیا۔[۵۱]

شام کے نبطی سوداگر زیتون کا تیل فروخت کرنے مدینہ آیا کرتے تھے ان کے ذریعہ یہ خبر معلوم ہوئی کہ ہرقل نے ایک عظیم الشان لشکر آپ کے مقابلہ کے لئے تیار کیا ہے جس کا مقدمۃ الجیش بلقار تک پہنچ گیا ہے اور ہرقل نے تمام فوج کو سال بھر کی تنخواہیں بھی تقسیم کر دی ہیں۔[۵۲]

اس پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ فوراً سفر کی تیاری کی جائے تاکہ دشمنوں کی سرحد (تبوک) پر پہنچ اُن کا مقابلہ کریں۔ بُعد مسافت اور موسم گرما نہ قحط اور گرانی فقر و فاقہ اور بے سر و سامانی۔ ایسے نازک وقت میں جہاد کا حکم دینا تھا کہ منافقین جو اپنے کو مسلمان کہتے تھے گھبرا اٹھے کہ اب اُن کا پردہ فاش ہوا جاتا ہے خود بھی جان چرائی اور دوسروں کو بھی یہ کہہ کر بہکانے لگے۔

لا تنفروا فی الحر — ایسی گرمی میں مت نکلو۔

ایک مسخرے نے کہا لوگوں کو معلوم ہے کہ میں حسین جمیل عورتوں کو دیکھ کر بے تاب ہو جاتا ہوں مجھکو اندیشہ ہے کہ رومیوں کی پری جمال نازنینوں کو دیکھ کر کہیں فتنہ میں مبتلا نہ ہو جاؤں۔[۵۳]

---

۵۱۔ مجمع الزوائد۔ ج: ۶، ص: ۱۹۱۔

۵۲۔ طبقات ابن سعد۔ ج: ۲، ۱۱۹

۵۳۔ عیون الاثر ج: ۲، ص: ۲۱۵۔

مؤمنین مخلصین سعادِ طاعت کہ کر جان و مال سے تیاری میں مصروف ہو گئے، سب سے پہلے صدیق اکبر نے کل مال لاکر آپ کے سامنے پیش کر دیا جس کی مقدار چار ہزار درہم تھی آپ نے دریافت فرمایا کیا اہل وعیال کے لئے کچھ چھوڑا ہے، ابوبکر نے کہا صرف اللہ اور اس کے رسول کو فاروقِ اعظم نے نصف مال پیش کیا عبد الرحمن بن عوف نے دو سَو وقیہ چاندی لاکر حاضر کی۔ عاصم بن عدی نے ستر وسق کھجوریں پیش کیں۔ ؎۱

عثمان غنی رضی نے تین سَو اونٹ مع ساز و سامان کے اور ایک ہزار دینار لاکر بارگاہ نبوی میں پیش کئے۔ آپ نہایت مسرور ہوتے بار بار اُن کو پلٹتے تھے اور یہ فرماتے جاتے تھے کہ اس عمل صالح کے بعد عثمان کو کوئی عمل ضرر نہیں پہنچا سکے گا، اے اللہ میں عثمان سے راضی ہوا تو بھی اس سے راضی ہو۔ ؎۲

اکثر صحابہ نے اپنی اپنی حیثیت کے موافق اس مہم میں امداد کی مگر پھر بھی سواری اور زاد راہ کا پورا سامان نہ ہو سکا چند صحابہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ہم بالکل نادار ہیں اگر سواری کا کچھ تھوڑا بہت ہم کو سہارا ہو جائے تو ہم اس سعادت سے محروم نہ رہیں۔ آپ نے فرمایا میرے پاس کوئی سواری نہیں اس پر وہ حضرات روتے ہوئے واپس ہوئے۔ انھیں کی شان میں یہ آیتیں نازل ہوئیں۔

وَلَا عَلَى الَّذِينَ إِذَا مَا أَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ لَا أَجِدُ مَا أَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ تَوَلَّوا وَّأَعْيُنُهُمْ تَفِيضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا أَلَّا يَجِدُوا مَا يُنفِقُونَ ۔ ؎۳

اور نہ ان لوگوں پر کوئی گناہ ہے کہ جب وہ آپ کے پاس آئے کہ آپ ان کو جہاد میں جانے کے لئے کوئی سواری عطا فرمائیں تو آپ نے یہ فرمایا کہ اس وقت کوئی چیز نہیں پاتا کہ جس پر تم کو سوار کر دوں تو وہ لوگ اس حال میں واپس ہوئے کہ ان کی آنکھیں آنسوؤں سے

---

؎۱۔ زرقانی۔ ج ۳، ص ۶۴ ؎۲۔ ایضاً

؎۳۔ التوبۃ: آیۃ ۹۲

بہ رہی تھیں۔اس غم میں کہ ان کو کوئی چیز میسر نہیں کہ جسے خرچ کرسکیں۔

عبداللہ مغفل اور ابولیلی عبدالرحمٰن بن کعب جب آپ کے پاس سے روتے ہوئے واپس ہوئے تو راستہ میں یامین بن عمر و نضری مل گئے۔ رونے کا سبب دریافت کیا انھوں نے کہا نہ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سواری ہے اور نہ ہم میں استطاعت ہے کہ سفر کا سامان مہیا کرسکیں اب افسوس اور حسرت اس چیز کی ہے کہ ہم اس غزوہ کی شرکت سے محروم رہے جاتے ہیں۔ یہ سنکر یامین کا دل بھر آیا اسی وقت ایک اونٹ خریدا اور زادوراہ کا انتظام کیا۔ ؎

جب صحابہ چلنے کے لیے تیار ہوگئے تو آپ نے محمد بن مسلمہ انصاری کو اپنا قائم مقام اور مدینہ کا والی مقرر کیا اور حضرت علی کو اہل وعیال کی حفاظت اور خبرگیری کے لئے مدینہ میں چھوڑا۔ حضرت علی نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ مجھکو بچوں اور عورتوں میں چھوڑے جاتے ہیں۔ اس پر آپ نے فرمایا کیا تو اس پر راضی نہیں کہ تجھکو مجھ سے وہی نسبت ہو جو ہارون کو موسیٰ کے ساتھ تھی مگر میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ (بخاری شریف)

## حدیثِ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَہ ہَارُوْنَ مِنْ مُوْسٰی کی شرح

اس حدیث سے شیعہ حضرات علی کی خلافت بلافصل پر استدلال کرتے ہیں کہ حضور پُرنور کے بعد خلافت حضرت علی کا حق ہے، اہل سنت والجماعت یہ کہتے ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سفر میں جاتے وقت حضرت علی کو اپنے اہل وعیال کی نگرانی کے لئے چھوڑ جانا کہ میری واپسی تک ان کی نگرانی اور خبرگیری کرنا۔ اس سے حضرت علی کی امانت اور دیانت اور قرب اور اختصاص تو بے شک معلوم ہوتا ہے اس لئے کہ اپنے اہل وعیال کی نگرانی اور خبرگیری اسی کے سپرد کرتے ہیں کہ جس کی امانت و دیانت اور محبت اور اخلاص پر اطمینان ہو فرزند اور داماد کو اس کام کے لئے مقرر کرتے ہیں لیکن یہ امر کہ میری وفات کے بعد تم ہی میرے خلیفہ ہو گے

؎ زرقانی۔ ج ۳، ص ۶۶

حدیث کو اس مضمون سے کوئی تعلق نہیں۔

پھر یہ کہ حضرت علی کی یہ قائم مقامی فقط اہل وعیال کے حد تک محدود تھی اس لئے آں حضرت نے اسی غزوہ میں جاتے وقت محمد بن مسلمہ کو مدینہ کا صوبہ دار مقرر کیا۔ اور سباع بن عرفطہ کو مدینہ کا کوتوال اور عبداللہ بن ام مکتوم کو اپنی مسجد کا امام مقرر کیا۔ معلوم ہوا کہ حضرت علی کی خلافت و نیابت مطلق نہ تھی بلکہ اہل وعیال کے حد تک محدود تھی اور اگر بالفرض مطلق بھی ہوتی تو غزوہ سے واپسی تک محدود تھی جیسے کوئی بادشاہ سفر میں جاتے وقت کسی کو نائب السلطنت مقرر کر جائے تو وہ نیابت واپسی تک محدود رہے گی۔ واپسی کے بعد خود بخود یہ نیابت ختم ہو جائے گی اور یہ وقتی نیابت اور وقتی قائم مقامی اس امر کی دلیل نہیں کہ بادشاہ کی وفات کے بعد یہی شخص بادشاہ کا خلیفہ ہوگا البتہ اس وقتی نیابت سے قائم مقام کی اہلیت اور لیاقت ثابت ہوتی ہے سو ہمیں اس سے انکار نہیں کہ حضرت علی۔ میں خلافت کی اہلیت اور لیاقت نہ تھی تمام اہل سنت دل وجان سے حضرت علی کی اہلیت ولیاقت کے قائل ہیں لیکن اس میں دیگر خلفاء کی اہلیت اور لیاقت کا انکار نہیں اُن کی کمال اہلیت اور لیاقت دوسری احادیث سے روز روشن کی طرح ثابت ہے۔

پس جبکہ بادشاہ کا دارالسلطنت سے نکلتے وقت تا واپسی کسی کو وقتی طور پر نائب السلطنت مقرر کر جانا اس امر کی دلیل نہیں کہ بادشاہ کی وفات کے بعد بھی شخص بادشاہ ہو گا تو خلافت اور نیابت محض خانگی امور اور اہل وعیال کی نگرانی سے متعلق ہو اس کو خلافت کبریٰ کی دلیل بنا لینا کمال ابلہی ہے۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت شریفہ یہ تھی کہ جب کسی غزوہ میں تشریف لیجاتے تو کسی نہ کسی کو مدینہ میں اپنا قائم مقام بنا کر جاتے اور جب سفر سے واپس تشریف لاتے تو وہ قائم مقامی خود بخود ختم ہو جاتی۔ کسی فرد بشر کے حاشیۂ خیال میں یہ بات نہیں گزری کہ وہ ان صحابہ کی وقتی خلافت اور عارضی نیابت کو ان حضرات کی خلافت بلا فصل امامت کبریٰ کی دلیل سمجھتا۔ رہا یہ

امر کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں حضرت علی کو حضرت ہارون علیہ السلام کے ساتھ تشبیہ دی ہے سو ہم یہ عرض کریں گے کہ اس تشبیہ سے بے شک ایک قسم کی فضیلت ثابت ہوگی لیکن تشبیہ سے تمام امور میں مساوات لازم نہیں۔ اس حدیث میں اگر حضرت علی کو حضرت ہارون کے ساتھ تشبیہ دی گئی ہے تو اساری بدر کے بارے میں جب آپ نے صحابہ سے مشورہ کیا تو اسوقت آپ نے ابوبکر صدیق کو حضرت ابراہیم اور حضرت عیسیٰ کے ساتھ تشبیہ دی اور حضرت عمر کو حضرت نوح اور حضرت موسیٰ کے ساتھ تشبیہ دی جیسا کہ غزوہ بدر کے بیان میں مفصل گزرا ہے اور ظاہر ہے کہ کسی کو نوح علیہ السلام اور موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ تشبیہ دینا انت منی بمنزلۃ ہارون من موسیٰ کہنے سے کہیں زیادہ بالا اور برتر ہے۔

الغرض آپ تیس ہزار فوج کے ساتھ مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے جس میں دس ہزار گھوڑے تھے۔ (زرقانی شرح مواہب) [1]

راستہ میں وہ عبرتناک مقام بھی پڑتا تھا جہاں قوم ثمود پر اللہ کا عذاب نازل ہوا تھا جب آپ وہاں سے گزرے تو اس درجہ متاثر ہوئے کہ چہرۂ انور پر کپڑا ڈال لیا اور ناقہ کو تیز کر دیا اور صحابہ کو تاکید فرمائی کہ کوئی شخص ان ظالموں کے مکانات میں داخل نہ ہو اور نہ یہاں کا پانی پیے اور نہ اس سے وضو کرے سرنگوں روتے ہوئے اس طرف سے گزر جائیں اور جن لوگوں نے غلطی اور لاعلمی سے پانی لے لیا تھا یا اس پانی سے آٹا گوندھ لیا تھا، ان کو حکم ہوا کہ وہ پانی گرا دیں اور وہ آٹا اونٹوں کو کھلا دیں (بخاری شریف [2] کتاب الانبیاء و فتح الباری ص ۲۶۸ ج ۶ و شرح مواہب ص ۶۳ ج ۳)

مسجد حرام اور مسجد اقصیٰ اور مسجد نبوی جو کہ ہر وقت اللہ جل جلالہ کی طاعت اور بندگی سے معمور ہیں وہاں جانا وہاں ٹھہرنا وہاں رہنا عین قربت اور عبادت اور سراسر موجب خیر و برکت

---

[1] ۔ عیون الاثر۔ ج ۲، ص: ۲۱۶

[2] ۔ کتاب الانبیاء و باب قول اللہ تعالیٰ والی ثمود اخاہم صالحا۔ وقولہ تعالیٰ کذب اصحاب الحجر المرسلین۔

اور باعث نزول رحمت ہے اس کے برعکس اُن مقامات میں قصداً داخل ہونا جو ایک عرصہ تک اللہ جل شانہ کی نافرمانی کا مرکز رہے ہوں اور وہاں اللہ کا قہر اور عذاب نازل ہوا ہو نہایت خطرناک ہے جس طرح حرم الٰہی میں داخل ہونے والے کے لیئے یہ حکم ہے (من دخلہ کان آمنا)

اسی طرح مواقع عذاب میں داخل ہونے سے نزول عذاب کا اندیشہ ہے بیت الحرام خواہ کوئی اس کا طواف کرے یا نہ کرے وہ فی حد ذاتہ خیرات و برکات انوار و تجلیات کا منبع اور سرچشمہ ہے۔ اُس کے دیکھنے ہی سے دل کی ظلمتیں اور کدورتیں دور ہوتی ہیں۔ اس سرزمین کی آب و ہوا ہی امراض روحانی کے لیئے پیام شفا ہے پس عجب نہیں کہ اطباء روحانی کی نظر میں مواقع عذاب کی آب و ہوا مسموم ہو اور وہاں کے زہریلے جراثیم روح اور قلب کے لیئے مضر ہوں۔ اس لیئے آپ نے وہاں کے پانی استعمال کرنے کی قطعاً ممانعت کردی اور جس کنوئیں سے صالح علیہ السّلام کی ناقہ پانی پیا کرتی تھی، اس کنوئیں سے پانی لینے کا حکم دیا۔ اس لیئے کہ وہ کنواں معصیت اور غضب خداوندی کے اثر سے پاک تھا۔ آب زمزم چونکہ مبارک پانی ہے امراض ظاہری اور خصوصاً امراضِ باطنی کے لیئے اکسیر ہے اس لیئے اس کے پینے کی تاکید فرمائی کہ جس قدر پی سکو پیو جو بدنصیب اللہ اور اس کے رسول کی معصیت اور نافرمانی پر تل گئے یہاں تک کہ ان پر اللہ کا عذاب نازل ہوا وہ حقیقت میں جانور اور بہائم بلکہ ان سے بھی بدترین کمال تعالٰے۔

أُولَٰئِكَ كَالْأَنْعَامِ بَلْ هُمْ أَضَلُّ

اس لیئے آپ نے اُس آٹے کے متعلق جو قوم ثمود کے پانی سے گوندھا گیا تھا یہ حکم دیا کہ اونٹوں کو کھلا دیا جائے ایسا پانی جانوروں کے مزاج کے مناسب ہے انسانوں کے مناسب نہیں۔ الغرض جس وقت آپ اس سرزمین عذاب سے گزرے تو آپ کو اندیشہ ہوا کہ مبادا اس مقام کی زہریلی آب و ہوا کا اثر صحابہ پر نہ ہو جائے اس لیئے اُس سے حفاظت کے لیئے ایک تریاق تجویز فرمایا وہ یہ کہ اس مقام سے سرنگوں اور روتے ہوئے گزر جائیں یعنی تخشع اور تضرع گریہ و زاری اور اپنے گناہوں پر ندامت اور شرمسار اس جیسے مقام کی زہریلی آب ہوا

سے بچنے کے لیے تریاق اور اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ انجکشن لینے کے بعد اگر طاعونی محلہ سے گزر جائے تو اندیشہ نہیں۔ اے دوستو بارگاہِ خداوندی میں گریہ وزاری توبہ اور شرمساری گناہوں کا ایسا تری اور زبردست انجکشن ہے کہ سخت سے سخت زہریلا مادہ بھی اس کے بعد باقی نہیں رہ سکتا سُبۡحٰنَكَ اَللّٰهُمَّ وَبِحَمۡدِكَ اَشۡهَدُ اَنۡ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنۡتَ اَسۡتَغۡفِرُكَ وَاَتُوۡبُ اِلَيۡكَ قال تعالیٰ وَلَا تَرۡكَنُوۡۤا اِلَى الَّذِيۡنَ ظَلَمُوۡا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ وَسَكَنۡتُمۡ فِىۡ مَسٰكِنِ الَّذِيۡنَ ظَلَمُوۡۤا اَنۡفُسَهُمۡ ظالموں کی طرف میلان اور ظالموں کے مکانات میں سکونت بھی موجبِ عتاب ہے۔

حجر پہنچ کر آپ نے یہ بھی ہدایت فرمائی کہ کوئی شخص تنہا نہ نکلے، اتفاق سے دو شخص تنہا نکل پڑے ایک کا دم گھٹ گیا جو آپ کے دم کرنے سے اچھا ہوا اور دوسرے شخص کو ہوا لے کے پہاڑوں میں لے جا کر پھینک دیا۔ جو ایک مدت کے بعد مدینہ پہنچے

یہ بیہقی اور ابن اسحاق کی روایت ہے۔ صحیح مسلم کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ تبوک میں پیش آیا۔ ممکن ہے کہ دو واقعے ہوں یا ابنِ اسحٰق اور بیہقی کی روایت میں راوی کا وہم ہو واللہ اعلم۔

آگے چل کر جب ایک منزل پر ٹھہرے تو پانی نہ تھا سخت پریشان تھے، اللہ تعالیٰ نے آپ کی دعا سے مینہ برسا دیا جس سے سب سیراب ہو گئے وہاں سے چلے تو اثنا راہ میں آپ کا ناقہ گم ہو گیا ایک منافق نے کہا کہ آپ آسمان کی تو خبریں بیان کرتے ہیں مگر اپنے ناقہ کی خبر نہیں کہ وہ کہاں ہے۔

آپ نے فرمایا خدا کی قسم مجھکو کسی چیز کا علم نہیں مگر وہ کہ جو اللہ نے مجھکو بتلا دیا ہے اور اب بالہام الٰہی مجھ کو معلوم ہوا ہے کہ وہ ناقہ فلاں وادی میں ہے اور اس کی مہار ایک درخت سے اٹک گئی ہے جس سے وہ رکی ہوئی ہے چنانچہ صحابہ جا کر اس اونٹنی کو لے آئے۔

(رواہ البیہقی و ابو نعیم)

تبوک پہنچنے سے ایک روز پیشتر آپ نے صحابہ سے فرمایا کہ کل چاشت کے وقت تم تبوک کے چشمہ پر پہنچو گے کوئی شخص اس چشمہ سے پانی نہ لے جب اُس چشمہ پر پہنچے تو پانی کا ایک ایک قطرہ اس میں سے رِس رہا تھا، بدقت تمام کچھ پانی ایک برتن میں جمع کیا گیا۔ آپ نے اس پانی سے اپنا ہاتھ اور منہ دھو کر پھر اسی چشمہ میں ڈال دیا۔ اس پانی کا ڈالنا تھا کہ وہ چشمہ فوّارہ بن گیا جس سے تمام لشکر سیراب ہوا۔ اور معاذ بن جبل کو مخاطب کر کے فرمایا اے معاذ اگر تو زندہ رہا تو اس خطہ کو باغات سے سرسبز اور شاداب دیکھے گا (رواہ مسلم) ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ آج تک وہ فوّارہ جاری ہے دور سے اُس کی آواز سنائی دیتی ہے۔ (خصائص کبریٰ صـ۲۷۳ ج ۱)

تبوک پہنچ کر آپ نے بیس روز قیام فرمایا، مگر کوئی مقابلہ پر نہیں آیا۔ لیکن آپ کا آنا بیکار نہیں گیا دشمن مرعوب ہو گئے اور آس پاس کے قبائل نے حاضر ہو کر سر تسلیم خم کیا۔ اہل جربا[۱] اور اَذرُح اور اَیْلَہ کے فرمانرواں نے حاضر خدمت ہو کر صلح کی اور جزیہ دینا منظور کیا آپ نے ان کو صلح نامہ لکھوا کر عطا فرمایا۔

اسی مقام سے آپ نے خالد بن ولید کو چار سو بیس سواروں کے ساتھ اکیدر کی طرف روانہ فرمایا جو ہرقل کی طرف سے دومۃ الجندل کا حاکم اور فرمانروا تھا۔ آپ نے روانگی کے وقت خالد بن ولید سے یہ فرمایا کہ وہ تم کو شکار کھیلتا ہوا ملے گا اس کو قتل نہ کرنا گرفتار کر کے میرے پاس لے آنا ہاں وہ اگر انکار کر دے تو قتل کر دینا، خالد چاندنی رات میں پہنچے، گرمی کا موسم تھا اکیدر اور اُس کی بیوی قلعہ کے فصیل پر بیٹھے ہوئے گانا سُن رہے تھے۔ اچانک ایک نیل گائے نے قلعہ کے پھاٹک سے آکر ٹکر ماری۔ اکیدر فوراً ہی مع اپنے بھائی اور چند عزیزوں کے شکار کے لئے اترا اور گھوڑوں پر سوار ہو کر اُس کے پیچھے دوڑے تھوڑی ہی دور نکلے تھے کہ خالد بن ولید آپہنچے اکیدر کے بھائی حسان نے مقابلہ کیا وہ مارا گیا اور اکیدر جو شکار کرنے کے لئے

---

[۱] جربا اور اذرح اور ایلہ یہ تینوں شہر علاقہ شام میں ہیں ۱۲۔

نکلا تھا، وہ خود خالد بن ولید کا شکار ہو گیا۔

خالدؓ نے کہا میں تم کو قتل سے پناہ دے سکتا ہوں بشرطیکہ تم میرے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت حاضر ہونا منظور کرو۔ اکیدر نے اس کو منظور کیا۔ خالد بن ولیدؓ اکیدر کو لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اکیدر نے دو ہزار اونٹ اور آٹھ سو گھوڑے اور چار سو زرہیں اور چار سو نیزے دے کر صلح کی۔[1]

# مسجد ضرار

بیس روز قیام کے بعد آپ تبوک سے مدینہ منورہ واپس ہوئے، جب آپ مقام ذی آوان میں پہنچے جہاں سے مدینہ ایک گھنٹہ کے راستے پر رہ جاتا ہے تو آپ نے مالک بن دخشم اور معن بن عدی کو مسجد ضرار کے منہدم کرنے اور جلانے کے لئے آگے بھیجا۔ یہ مسجد منافقین نے اس لئے بنائی تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف اس میں بیٹھ کر مشورے کریں جس وقت آپ تبوک جا رہے تھے اس وقت منافقین نے آکر آپ سے درخواست کی کہ ہم نے بیماروں اور معذوروں کے لئے ایک مسجد بنائی ہے آپ چل کر اس میں ایک مرتبہ نماز پڑھا دیں تاکہ وہ مقبول اور متبرک ہو جائے آپ نے فرمایا اس وقت تو میں تبوک جا رہا ہوں واپسی کے بعد دیکھا جائے گا، واپسی کے بعد آپ نے ان دو حضرات کو حکم دیا کہ جا کر اس مسجد کو جلا دیں اور یہ آیتیں اسی کے بارہ میں اتری ہیں۔

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مَسْجِدًا ضِرَارًا | اور جن لوگوں نے ایک مسجد بنائی مسلمانوں کو ضرر |
| وَّكُفْرًا وَّتَفْرِيْقًا بَيْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ | پہنچانے کے لئے اور کفر کرنے کے لئے اور اہل ایمان میں |
| وَاِرْصَادًا لِّمَنْ حَارَبَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ | تفرقہ ڈالنے کے لئے اور تیاری گاہ بنانے کے لئے |
| مِنْ قَبْلُ وَلَيَحْلِفُنَّ اِنْ اَرَدْنَآ اِلَّا | اس شخص کے لئے کہ جو اللہ اور اس کے رسول سے |

---

[1] عیون الاثر، ج ۲، ص ۲۲۱

الْحُسْنٰى وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ لَا تَقُمْ فِيْهِ اَبَدًا لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ ۔ ۵۷

پہلے ہی سے بر سر پیکار ہے اور قسمیں کھائیں گے کہ ہماری نیت سوائے بھلائی کے اور کچھ نہیں اور اللہ گواہی دیتا ہے کہ یہ لوگ جھوٹے ہیں۔ آپ اس مسجد میں جاکر کبھی کھڑے بھی نہ ہوں۔ البتہ جس مسجد کی بنیاد پہلے ہی دن سے تقویٰ پر رکھی گئی یعنی مسجد قبا وہ واقعی اس لائق ہے کہ آپ اس میں جاکر کھڑے ہوں اس میں ایسے مرد ہیں کہ جو پاک رہنے کو پسند کرتے ہیں اور اللہ پسند کرتا ہے پاک رہنے والوں کو۔

ابن ہشام کی روایت میں ہے کہ آپ نے سوَیلم یہودی کے مکان کے بھی جلانے کا حکم دیا، جس میں منافقین جمع ہوکر آپ کے خلاف مشورے کیا کرتے تھے حضرت طلحہ نے چند آدمیوں کی ہمراہی میں جاکر اس مکان کو نذرِ آتش کیا۔

جب آپ مدینہ کے قریب پہنچے تو مشتاقانِ جمال نبوی ماہتاب نبوّت و رسالت کے استقبال کے لئے نکلے۔ یہاں تک کہ غلبۂ شوق میں پردہ نشینانِ حرم بھی نکل پڑیں لڑکیاں اور بچے یہ اشعار گاتے تھے۔

طلع البدر علینا ۔۔۔ من ثنیات الوداع

وجب الشکر عَلَیْنَا ۔۔۔ مادعا اللہ داع

ایُّها المبعوث فِیْنا ۔۔۔ جئت بالامر المطاع

جب مدینہ کے مکانات نظر آنے لگے تو یہ فرمایا ھٰذہٖ طابَۃ یہ مدینہ طیبہ ہے اور جبل احد پر نظر پڑی تو فرمایا:

ھذا جبل یُحِبنا ونحبہ ۔۔۔ یہ پہاڑ ہم کو محبوب رکھتا ہے اور ہم اسکو محبوب رکھتے ہیں۔

---

۵۷۔ التوبۃ، آیۃ: ۱۰۷، ۱۰۸۔

اخیر شعبان یا شروع رمضان میں مدینہ میں داخل ہوئے، اوّل مسجد نبوی میں جاکر ایک دوگانہ ادا فرمایا نماز سے فارغ ہوکر لوگوں کی ملاقات کے لئے کچھ دیر بیٹھے بعد ازاں آرام کے لئے گھر تشریف لے گئے۔ (شرح مواہب)

یہ آخری غزوہ تھا جس میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بہ نفسِ نفیس شریک ہوئے۔

## متخلفین[1]

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب تبوک روانہ ہوئے تو مومنین مخلصین بھی آپ کے ہمرکاب روانہ ہوئے منافقین کا ایک گروہ شرکت سے رہ گیا لیکن چند مومنین مخلصین نفاق کی وجہ سے نہیں بلکہ بعض کسی عذر سے اور بعض بمقتضائے بشریت گرمی اور لُو کی تکلیف سے گھبرا کر پیچھے رہ گئے۔

ابو ذر غفاریؓ کا اونٹ لاغر اور دُبلا تھا اس لئے یہ خیال ہوا کہ دو چار روز میں یہ اونٹ کھا پی کر چلنے کے قابل ہو جائے گا اس وقت میں آپ سے جا ملوں گا۔ جب اس اونٹ سے ناامید ہوئے تو اپنا سامان اپنی پشت پر لادا اور پا پیادہ روانہ ہوئے اسی طرح تن تنہا تبوک پہنچے آپ نے دیکھ کر فرمایا رحم فرمائے اللہ ابو ذر پر اکیلا چلا آرہا ہے اکیلا ہی مرے گا اور اکیلا ہی اٹھایا جائے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا، ربذہ میں تنہا وفات پائی کوئی تجہیز و تکفین کرنے والا نہ تھا۔ اتفاق عبد اللہ بن مسعود کوفہ سے واپس آرہے تھے، انھوں نے تجہیز و تکفین کی۔[2]

معجم طبرانی میں ابو خیثمہ سے مروی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم تبوک روانہ ہوئے اور میں مدینہ رہ گیا۔ شدت کی گرمی تھی۔ ایک دن دوپہر میں میرے اہلِ خانہ نے چھپر میں چھڑکاؤ کیا اور ٹھنڈا پانی اور کھانا لاکر رکھا یہ منظر دیکھ کر یکایک دل پر ایک چوٹ لگی کہ واللہ یہ سراسر بے انصافی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو لُو اور گرمی میں ہیں اور میں سایہ میں بیٹھا ہوا۔ اس طرح عیش و

---

[1] ابن ہشام شرح مواہب، ج ۳، ص ۱۰۱۔ [2] غزوۂ تبوک میں پیچھے رہنے والے۔ [3] شرح مواہب ج ۳: ص ۵۸

آرام کررہا ہوں فوراً اُٹھ کھڑا ہوا اور کچھ کھجوریں ساتھ لیں اور اُونٹ پر سوار ہوا اور نہایت تیز رفتاری کے ساتھ روانہ ہوا جب لشکر سامنے آگیا تو آپ نے دُور سے دیکھ کر فرمایا ابوخیثمہ آرہا ہے میں نے حاضر خدمت ہو کر واقعہ بیان کیا۔ آپ نے میرے لئے دعائے خیر فرمائی۔ ؎۵

انھیں مؤمنین صالحین میں سے کعب بن مالک اور مرارۃ بن ربیع اور ہلال بن امیہ بھی تھے۔

صحیح بخاری میں کعب بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم روانہ ہو گئے اور میں سفر کی تیاری میں تھا یہ خیال تھا کہ ایک دو روز میں جب سامان ہو جائے گا تو آپ سے جا ملوں گا۔ اسی میں دیر ہو گئی اور قافلہ دُور نکل گیا اور مدینہ میں سوائے معذورین اور منافقین کے کوئی باقی نہ رہا۔ جب یہ منظر دیکھتا تو نہایت رنج ہوتا جب آپ تبوک سے واپس تشریف لاتے تو منافقین نے جھوٹے عذر بیان کئے آپ نے ظاہری طور پر ان کے عذر قبول کئے اور دلوں کا حال اللہ کے سپرد کیا۔

(مغازی ابن عائذ میں ہے کہ کعب بن مالک کہتے ہیں میں نے یہ عزم کر لیا کہ ایسا ہرگز نہ کروں گا کہ غزوہ سے پیچھے بھی رہوں اور پھر اللہ کے رسول سے جھوٹ بھی بولوں چنانچہ میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور سلام کیا، آپ نے اعراض فرمایا، میں نے عرض کیا اے اللہ کے نبی آپ مجھ سے کیوں اعراض فرماتے ہیں۔ خدا کی قسم میں نہ منافق ہوا اور نہ مجھکو شک لاحق ہوا ہے اور نہ میں دین اسلام سے پھرا ہوں آپ نے فرمایا پیچھے کیوں رہے) میں نے عرض کیا یارسول اللہ میں اگر کسی دنیا دار کے سامنے بیٹھا ہوتا تو باتیں بنا کر اُس کے غصہ سے نکل جاتا، لیکن آپ اللہ کے رسول ہیں اگر آج جھوٹ بول کر آپ کو راضی بھی کر لیا تو ممکن ہے کہ کل خداوند ذوالجلال آپ کو مجھ سے ناراض کر دے اور اگر آپ سے سچ سچ کہہ دیا جس سے آپ ناراض ہو جائیں تو مجھکو اللہ کے فضل سے اُمید ہے کہ وہ معاف فرمائے گا۔ حقیقت یہ ہے کہ میرے پاس کوئی عذر نہیں میں قصوروا۔

---

؎۵۔ فتح الباری۔ ج: ۸، ص: ۸۸

ہوں آپ نے فرمایا اس شخص نے سچ سچ کہہ دیا ہے، اچھا اسوقت جاؤ یہاں تک اللہ تعالےٰ تمھارے بارے میں کوئی نازل فرمائے، اسی طرح مرارۃ بن ربیع اور ہلال بن امیہ نے آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر قصور کا اعتراف کیا۔ آپ نے یہ حکم دیا کہ پچاس دن تک کوئی شخص ان تینوں آدمیوں سے بات نہ کرے، چنانچہ سب نے ہم سے سلام و کلام قطع کر دیا۔ خویش و اقارب دوست احباب سب بیگانے نظر آنے لگے۔ کعب کہتے ہیں کہ میرے دونوں ساتھی تو ضعیفی کی وجہ سے خانہ نشین ہو گئے دن رات گریہ وزاری میں گزرتا، میں جوان تھا میں جماعت میں حاضر ہوتا۔ غرض یہ کہ پچاس اسی پریشانی میں گزرے یہاں تک کہ اللہ کی زمین ہم پر تنگ ہو گئی، سب سے زیادہ فکر اس کی تھی کہ اگر اس عرصہ میں موت آگئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مسلمان میرے جنازہ کی نماز بھی نہ پڑھیں گے۔

پچاس دن کے بعد یکایک جبل سلع سے مژدۂ جانفزا سنائی دیا۔

یا کعب بن مالک ابشر    اے کعب بن مالک تم کو بشارت ہو۔

یہ سنتے ہی میں سجدہ میں گر پڑا اور سمجھ گیا کہ مشکل دور ہوئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعلان فرمایا کہ ان لوگوں کی توبہ مقبول ہوئی۔ ہر طرف سے لوگ مجھکو اور میرے دونوں ساتھیوں کو خوشخبری اور مبارک باد دینے کے لئے دوڑے، ابن اسحاق کی روایت میں ہے کہ یہ کہتے تھے لتھنلک توبۃ اللہ علیک مبارک ہو تجھکو اللہ کا تیری توبہ کا قبول کرنا۔ جو شخص میرے پاس خوشخبری لے کر آیا اس کو فوراً ہی میں نے اپنے دونوں کپڑے اتار کر پہنا دئے بعد ازاں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ مسجد میں تشریف فرما تھے میں نے مسجد میں قدم رکھا ہی تھا کہ طلحہ بن عبید اللہ دوڑے ہوئے آئے اور مجھ سے مصافحہ کیا اور مبارک باد دی، کعب کہتے ہیں حاضرین میں سے اور کوئی شخص نہیں اٹھا۔ خدا کی قسم طلحہ کا یہ احسان کبھی نہ بھولوں گا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرۂ انور چاند کی طرح چمک رہا تھا آپ کو سلام کیا آپ نے فرمایا۔

ابشر بخیر یوم مر علیک منذ ولدتک امک    مبارک ہو تجھکو وہ دن جو تمام دنوں سے بہتر ہے جب سے تیری ماں نے تجھکو جنا ہے۔

کعب بن مالک جس دن اسلام میں داخل ہوئے بے شک وہ دن تمام دنوں سے بہتر تھا لیکن حقیقت میں یہ دن اس دن سے بھی بہتر تھا اس لئے کہ اس دن میں بارگاہ خداوندی سے ان کی توبہ قبول ہوئی جس سے ان کے ایمان، اخلاص پر ہمیشہ کے لئے مہر ہوگئی۔ اور یہ آیتیں ان کے بارے میں نازل ہوئیں۔

لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَالْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ فِيْ سَاعَةِ الْعُسْرَةِ مِنْۢ بَعْدِ مَا كَادَ يَزِيْغُ قُلُوْبُ فَرِيْقٍ مِّنْهُمْ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّهٗ بِهِمْ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۙ وَّعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيْنَ خُلِّفُوْا ؕ حَتّٰۤى اِذَا ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ وَضَاقَتْ عَلَيْهِمْ اَنْفُسُهُمْ وَظَنُّوْۤا اَنْ لَّا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّاۤ اِلَيْهِ ؕ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ لِيَتُوْبُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۠ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ ۝

تحقیق اللہ تعالیٰ اپنی خاص رحمت اور عنایت سے متوجہ ہوئے پیغمبر پر اور مہاجرین اور انصار پر جنھوں نے تنگی اور دشواری کے وقت میں نبی کا ساتھ دیا۔

بوقت تنگدستی آشنا بیگانہ می گردد
صراحی چوں شود خالی جدا پیمانہ می گردد

بعد اس کے ایک گروہ کے دل قریب تزلزل کے تھے پھر اللہ نے ان پر توجہ فرمائی اور اللہ بڑا شفیق اور مہربان ہے اور توجہ فرمائی اللہ تعالیٰ نے ان تین شخصوں پر بھی جن کا معاملہ ملتوی اور موقوف تھا، یہاں تک کہ جب زمین باوجود کشادہ ہونے کے ان پر تنگ ہوگئی اور ان کی جانیں بھی ان پر تنگ ہوگئیں اور انھوں نے یہ سمجھ لیا کہ اللہ کی گرفت سے کہیں پناہ نہیں سوائے اس کے تو پھر اللہ تعالیٰ نے ان پر توجہ فرمائی اور ان کا قصور معاف کیا تاکہ وہ اللہ کی طرف رجوع کریں بے شک اللہ بڑا توبہ قبول کرنے والا اور مہربان ہے، اے ایمان والو خدا سے ڈرو اور سچوں کے ساتھ رہو۔

میں نے عرض کیا یا رسول اللہ اس توبہ کے شکریہ میں اپنا کل مال خیرات کرنا چاہتا ہوں

آپ نے فرمایا کچھ رہنے دو اس لیے خیبر میں میرا جو حصہ تھا میں نے وہ رکھ لیا اور باقی سب خیرات کر دیا۔ اور عرض کیا یا رسول اللہ۔ اللہ نے مجھکو محض سچ کی وجہ سے نجات دی ہے میں اپنی توبہ کا تکملا اور تتمہ یہ سمجھتا ہوں کہ مرتے دم تک کبھی سوائے سچ کے کوئی بات نہ کروں۔ بخاری کا و فتح الباری ص۸۶ ج ۸ حدیث کعب بن مالک۔

## صدیق اکبر کا امیر حج مقرر ہونا

ذی قعدۃ الحرام ۹ھ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر صدیق کو امیر حج مقرر کر کے مکہ مکرمہ روانہ کیا تین سو آدمی مدینہ منورہ سے ابوبکر صدیق کے ساتھ چلے اور بیس اونٹ قربانی کے آپ کے ہمراہ کیے تاکہ لوگوں کو ٹھیک شریعت کے مطابق حج کرائیں۔ اور سورۂ برأت کی چالیس[1] آیتیں جو نقض عہد کرنے والوں کے بارے میں نازل ہوئی تھیں ان کا اعلان کریں جن میں یہ تھا کہ اس سال کے بعد مشرکین مسجد حرام کے قریب نہ جائیں اور بیت اللہ کا برہنہ ہو کر طواف نہ کریں اور جس سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی عہد کیا ہے وہ اس کی مدت تک پورا کر دیا جائے اور جن لوگوں کے ساتھ کوئی عہد نہیں کیا گیا ان کو یوم النحر سے لے کر چار مہینہ کی مہلت ہے صدیق اکبر کی روانگی کے بعد آپ کو یہ خیال ہوا کہ عہد اور نقض عہد کے متعلق جو اعلان کیا جائے مناسب یہ ہے کہ اس کا اعلان واظہار ایسے شخص کی زبانی ہونا چاہیئے کہ جو عہد کرنے والے کے خاندان اور اہل بیت سے ہو اس لئے کہ عرب ایسے امور میں خاندان اور اقارب ہی کی بات کو قبول کرتے ہیں اس لئے آپ نے حضرت علی کو بلایا اور اپنی ناقہ عضباء پر سوار کر کے ابوبکر صدیق کے پیچھے روانہ کیا کہ سورۂ برأت کی آیات موسم حج میں تم سناؤ اور بعض روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آیات برأت صدیق اکبر کے روانہ ہونے کے بعد نازل ہوئیں اس لئے بعد میں حضرت علی کو آیات برأت کا پیغام سنانے کے لئے روانہ فرمایا۔ صدیق اکبر نے جب ناقہ کی آواز سنی تو یہ گمان ہوا کہ آنحضرت

[1] التوبۃ۔ آیۃ: ۱۱۷ - ۱۱۹

صلی اللہ علیہ وسلم خود تشریف لے آئے ٹھہر گئے دیکھا تو علی ہیں، پوچھا امیرؓ اَوْ مامُورٌ یعنی امیر ہو کر آئے ہو یا تابع ہو کے۔ حضرت علی نے فرمایا۔ مامور ہوں یعنی تابع ہو کے آیا ہوں اور فقط سورۂ برأت کی آیات سنانے کے لئے آیا ہوں، چنانچہ لوگوں کو حج ابو بکر صدیق ہی نے کرایا اور موسم حج کے خطبے بھی انھوں ہی نے پڑھے اور حضرت علی نے صرف سورۂ برأت کی آیات اور ان کا مضمون جمرۂ عقبہ کے قریب یوم النحر میں کھڑے ہو کر لوگوں کو سنایا، حضرت ابو بکر نے کچھ لوگ حضرت علی کی امداد کے لئے مقرر کر دیئے کہ باری باری سے منادی کر دیں۔

چنانچہ یوم النحر منیٰ میں یہ منادی کر دی گئی اور لوگوں کو سنا دیا گیا کہ جنت میں کوئی کافر داخل نہیں ہو سکے گا اور نہ سال آئندہ کوئی مشرک حج کرنے پائے گا اور نہ کوئی برہنہ بیت اللہ کا طواف کر سکے گا۔ اور جس کا جو عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہے وہ اس کی مدت تک پورا کر دیا جائے اور جس سے کوئی عہد نہیں یا عہد بلا میعاد کے ہے تو اس کو چار مہینہ کا امن ہے اگر اس مدت میں مسلمان نہ ہوا تو چار ماہ کے بعد جہاں پایا جائے گا قتل کیا جائے گا۔

ایک حدیث میں ہے کہ جب حضرت علی۔ ذوالحلیفہ پہنچ کر ابو بکر صدیق سے ملے اور کہا کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان آیات کے اعلان کے لئے بھیجا ہے تو ابو بکر صدیق کو یہ خیال ہوا کہ شاید میرے بارے میں کوئی حکم نازل ہو گیا ہے اس لئے فوراً ہی مدینہ واپس ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ کیا میرے بارے میں کوئی حکم نازل ہوا ہے، آپ نے فرمایا نہیں تو تو میرا یار غار ہے، غار ثور کا ساتھی ہے اور حوض کوثر پر بھی میرے ساتھ ہو گا۔ لیکن برأت کا اعلان سوائے میرے یا میرے خاندان کے کسی شخص کے سوا اور کوئی نہیں کر سکتا اس لئے آیات برأت سنانے کیلئے میں نے علی کو بھیجا ہے۔[۱]

## واقعات متفرقہ ۹ھ

(۱)۔ اسی سال ماہ ذی قعدۃ الحرام میں رأس المنافقین عبداللہ بن ابی بن سلول کا انتقال

---

[۱]۔ فتح الباری۔ ج : ۸، ص : ۶۵

ہوا جس کے بارے میں یہ آیت نازل ہوئی۔

وَلَا تُصَلِّ عَلٰی اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا وَّلَا تَقُمْ عَلٰی قَبْرِهٖ اِنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَمَاتُوْا وَهُمْ فَاسِقُوْنَ ۔ شرح مواہب ج ۳ ص ۹۵ ؎۱

اور آپ ان منافقین میں سے کسی کی بھی نماز جنازہ نہ پڑھیں اور نہ اس کی قبر پہ کھڑے ہوں اس لیے کہ ان لوگوں نے اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ کفر کیا اور خدا کے نافرمان مرے ہیں۔

**مسئلہ:** کافر کے جنازہ میں شرکت اور اس کی قبر پہ جا کر کھڑا ہونا قطعاً ناجائز ہے خواہ جنازہ ہندو کا ہو یا انگریز کا کفر میں دونوں شریک ہیں اور شرعاً مشرک اور بت پرست کافر کتابی کے کفر سے اشد ہے۔

(۲)۔ اسی سال نجاشی شاہ حبشہ کا انتقال ہوا اور بذریعہ وحی آپ کو اسی روز اس کے وفات کی اطلاع دی گئی۔ آپ نے صحابہ کو جمع کر کے اس کی غائبانہ نماز جنازہ پڑھی۔

(۳)۔ اسی سال سود کی حرمت کا حکم نازل ہوا اور ایک سال بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ... حجۃ الوداع میں اس کی حرمت کا عام اعلان فرمایا۔

(۴)۔ اسی سال عورتوں سے لعان کا حکم نازل ہوا جس کی مفصل کیفیت سورۂ نور میں مذکور ہے

(۵)۔ جو لوگ اسلام میں داخل نہیں ہوئے بلکہ محض اسلام کے زیر سایہ انھوں نے رہنا منظور کیا ان کے حق میں اسی سال جزیہ کی آیت نازل ہوئی۔ قال تعالیٰ وَقَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَلَا يُحَرِّمُوْنَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَلَا يَدِيْنُوْنَ دِيْنَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ حَتّٰى يُعْطُوا الْجِزْيَةَ عَنْ يَّدٍ وَّهُمْ صٰغِرُوْنَ ۔ ؎۲ جزیہ جزاء سے مشتق ہے یعنی یہ جزائے کفر ہے بطور ذلت وحقارت سے نادار عاقل بالغ مرد سے لیا جاتا ہے۔ جزیہ سے مقصد یہ ہے کہ کفر کی شوکت اور اس کا

---

؎۱۔ شرح مواہب۔ ج ۳، ص ۹۵۔ التوبۃ: آیۃ ۸۴

؎۲۔ التوبۃ، آیۃ ۲۹

زور ٹوٹ جائے اور اسلام کی برتری اور حکمرانوں کے سامنے جھک جاتے ایسے لوگوں کو اصطلاح شریعت میں ذمی کہتے ہیں۔ ذمہ سے مشتق ہے یعنی جن کی اور مال اور آبرو اور اُن کے حقوق کا اللہ اور اس کا رسول مسلمانوں کی طرح ذمہ دار ہو مگر خوب یاد رکھو کہ قرآن وحدیث نے کافروں سے جزیہ لینے کا جو حکم دیا وہ دفاع اور حفاظت جان کا بدل نہیں یعنی جزیہ کا یہ سبب نہیں کہ ذمی خود اپنی حفاظت نہیں کر سکتے اور ہم دشمنوں سے اُن کی حفاظت کرتے ہیں کیونکہ حفاظت تو اہل ذمہ کی عورتوں اور بچوں اور بوڑھوں اور اپاہجوں اور راہبوں کی بھی کی جاتی ہے مگر ان پر جزیہ نہیں جزیہ صرف اُن لوگوں سے لیا جاتا ہے جو جہاد میں مستحق قتل تھے۔ اسی وجہ سے فقہاء کرام نے لکھا ہے کہ جزیہ قتل کا بدل ہے صرف حر اور عاقل اور بالغ مردوں سے لیا جاتا ہے جو مستحق قتل کے تھے اور جن لوگوں سے اس بنیاد پر معاہدہ ہو کہ طرفین کی خود مختاری محفوظ اور ملحوظ رہے تو شریعت کی اصطلاح میں ایسے لوگوں کو معاہد کہتے ہیں۔

# ۹ھ اور عام الوفود

عرب میں سب سے بڑا قبیلہ قریش کا تھا جس کی سرداری مسلم تھی۔ قریش کی حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی اولاد میں ہونے سے کسی کو انکار نہ تھا، فہم و فراست سخاوت و شجاعت میں مشہور تھے بیت اللہ اور بلد حرام کے مجاور تھے۔ مگر اسلام کی مخالفت اور عداوت پر کمربستہ تھے۔ قبائل عرب کی نظریں قریش پر لگی ہوئی تھیں کہ دیکھیے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کیسے نبھتی ہے۔ قریش کے نوجوانوں نے تو ابتداہی میں اسلام قبول کر لیا تھا اور کرتے رہے مگر بڑھے باقی تھے۔ جب مکہ فتح ہو گیا اور بوڑھوں نے بھی اسلام کی اطاعت قبول کر لی تو اُس وقت عرب کو معلوم ہو گیا کہ دین اسلام دین الٰہی ہے ضرور تمام عالم میں پھیل کر رہے گا۔ اور کوئی قوت اس کی مخالفت میں کامیاب نہیں ہو سکتی اس سے مکہ فتح ہوتے ہی ہر طرف سے سفارتیں آنے لگیں اور ہر قبیلہ کے وکلاء اور وفود بارگاہ رسالت میں حاضر ہونے لگے، اسلام کی حقیقت معلوم کرتے خود بھی مشرف باسلام ہوتے اور اپنی ساری قوم کے مسلمان

کرنے کا وعدہ کرکے واپس ہوتے جیساکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔

اذا جاءَ نَصرُاللهِ وَالفَتحُ وَرَأيتَ النَّاسَ يَدخُلُونَ فِي دِينِ اللهِ اَفوَاجاً فَسَبِّح بِحَمدِ رَبِّكَ وَاستَغفِرهُ اِنَّهُ كَانَ تَوَّاباً۔ ؎۵

جب اللہ کی نصرت اور فتح آجائے اور آپ لوگوں کو اللہ کے دین میں داخل ہوتا ہوا جوق در جوق دیکھیں تو تسبیح اور تحمید اور استغفار میں مشغول ہو جائے اللہ تعالیٰ بڑا توجہ فرمانے والا ہے۔

وفود کی ابتدا تو ۸ھ کے اخیر ہی سے ہوگئی تھی لیکن زیادہ تسلسل ۹ھ اور ۱۰ھ میں رہا۔ اس لئے ان دونوں سنوں کو عام الوفود کہا جاتا ہے ابن سعد اور دمیاطی اور مغلطائی اور عراقی نے وفود کی تعداد ساٹھ سے کچھ زیادہ بیان کی ہے مگر علامہ قسطلانی نے مواہب میں پینتیس ۳۵ وفود کا ذکر کیا ہے۔ ؎۶

# (۱) وفد ہوازن

فتح مکہ کے بعد یہ پہلا وفد ہے کہ جو آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ جس وقت آپ جعرانہ میں ٹھہرے ہوئے تھے اس وقت ہوازن کے چودہ آدمیوں کا وفد اپنے مال اور قیدیوں کے چھڑانے کے لئے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا جس کا مفصل قصہ غزوہ حنین کے بیان میں گزر چکا ہے۔ اس وفد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے رضاعی چچا بھی تھے حضرت حلیمہ سعدیہ اسی قبیلہ کی تھیں زہیر بن صرد سعدی جشمی اس وفد کے رئیس تھے کھڑے ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ان قیدیوں میں آپ کی خالائیں اور رضاعی پھوپیاں اور پالنے والیاں ہیں جو کبھی آپ کو چھاتی سے لگاتی تھیں، اگر ہم نے حارث غسانی اور نعمان بن منذر کو دودھ پلایا ہوتا تو ایسی مصیبت کے وقت میں ہم اس سے ضرور امید رکھتے اور آپ تو سب سے بہتر اور افضل مکفول ہیں اور یہ شعر پڑھے۔

---

؎۵۔ سورۃ : ۱۰۹ ، ؎۶۔ زرقانی ، ج : ۴ ، ص : ۲

اُمْنُنْ عَلَيْنَا رَسُولَ اللّٰهِ فِي كَرَمٍ ۔۔۔ فَإِنَّكَ الْمَرْءُ نَرْجُوهُ وَ نَنْتَظِرُ

یارسول اللہ ۔آپنے کرم اور مہربانی سے ہم پر احسان فرمایئے ۔ بلاشبہ آپ ایسے شخص ہیں جس سے ہم مہربانی اور کرم کے امیدوار اور منتظر ہیں۔

اُمْنُنْ عَلٰى بَيْضَةٍ قَدْ عَاقَهَا قَدَرٌ ۔۔۔ مُمَزَّقٌ شَمْلُهَا فِي دَهْرِهَا غِيَرٌ

اُس قبیلہ پر احسان فرمایئے کہ جس کی حاجتوں کو قضاء و قدر نے روک دیا ہے۔ تغیرات زمانہ سے اُس کا شیرازہ پراگندہ ہوگیا ہے۔

يَا خَيْرَ طِفْلٍ وَ مَوْلُودٍ وَ مُنْتَخَبٍ ۔۔۔ فِي الْعَالَمِينَ إِذَا مَا حُصِّلَ الْبَشَرُ

اے بہترین مولود اور دنیا بھر عالم کے انتخاب

إِنْ لَمْ تُدَارِكْهُمْ نَعْمَاءُ تَنْشُرُهَا ۔۔۔ يَا أَرْجَحَ النَّاسِ حِلْمًا حِينَ تُخْتَبَرُ

اگر آپ کا انعام واحسان اُن کی خبر گیری نہ کرے گا۔ ہلاک[1] ہوجائیں گے اے وہ ذات کہ جس کا حلم اور بردباری میں سب سے پلہ بھاری ہے اور امتحان اور آزمائش کے وقت اس کا حلم نمایاں اور ظاہر ہوجاتا ہے ہم پر احسان فرما۔

اُمْنُنْ عَلٰى نِسْوَةٍ قَدْ كُنْتَ تَرْضَعُهَا ۔۔۔ إِذْ فُوكَ تَمْلَؤُهُ مِنْ مَحْضِهَا الدِّرَرُ

ان عورتوں پر احسان فرمایئے جن کا آپ دودھ پیتے تھے اور اُن کے خالص اور بہتے ہوئے دودھ سے آپ اپنے منہ کو بھرتے تھے۔

لَا تَجْعَلَنَّا كَمَنْ شَالَتْ نَعَامَتُهُ ۔۔۔ وَاسْتَبْقِ مِنَّا فَإِنَّا مَعْشَرٌ زُهُرُ

ہم کو اُن لوگوں کے مانند مت کیجئے کہ جن کے قدم اکھڑ گئے ہوں اور اپنے جود و کرم کے شکر و امتنان کو ہمیشہ کیلئے ہم میں باقی چھوڑیئے ہم شریف گروہ کسی کے احسان کو فراموش نہیں کرتے۔

إِنَّا لَنَشْكُرُ لِلنَّعْمَاءِ إِذْ كُفِرَتْ ۔۔۔ وَعِنْدَنَا بَعْدَ هٰذَا الْيَوْمِ مُدَّخَرُ

تحقیق ہم انعام اور احسان کے بہت زیادہ شکور ہوتے ہیں جبکہ لوگ اس کی ناشکری کریں۔

فَأَلْبِسِ الْعَفْوَ مَنْ قَدْ كُنْتَ تَرْضَعُهُ ۔۔۔ مِنْ أُمَّهَاتِكَ إِنَّ الْعَفْوَ مُشْتَهَرُ

---

[1] اشارۃ الی ان الجزاء محذوف وھو ہلکوا ۱۲

پس آپ اُن ماؤں کو جن کا آپ نے دودھ پیا ہے، اپنے دامن عفو میں چھپالیں تحقیق آپ کا عفو تو مشہور ہے۔

يَا خَيْرَ مَنْ مَرِحَتْ كُمْتُ الْجِيَادِ بِهِ ‏ عِنْدَ الْهِيَاجِ إِذَا مَا اسْتُوقِدَ الشَّرَرُ

اے وہ ذات کہ جس کی سواری سے کمیت گھوڑے نشاط اور طرب میں آجاتے ہیں جبکہ لڑائی کی آگ دھکائی جائے

إِنَّا نُؤَمِّلُ عَفْواً مِنْكَ تُلْبِسُهُ ‏ هَذِي الْبَرِيَّةَ إِذْ تَعْفُوا وَتَنْتَصِرُ

ہم آپ سے ایسے عفو کی اُمید لگائے ہوئے ہیں جو ان سب کو اپنے اندر چھپالے۔

فَاغْفِرْ عَفَا اللّٰهُ عَمَّا أَنْتَ رَاهِبُهُ ‏ يَوْمَ الْقِيَامَةِ إِذْ يُهْدَى لَكَ الظَّفَرُ

پس آپ ہم کو معاف کیجئے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو قیامت کے اندیشوں محفوظ رکھے گا اور آپ کو کامیابی عطا فرمائے گا۔

بعض روایات میں کچھ اشعار اور زیادہ ہیں تفصیل کے لئے الروض الانف صہ ۳۰۶ ج ۲ -

اور عیون الاثر صہ ۱۹۶ ج ۲ - اور زرقانی صہ ۳۰ ج ۴ - کی مراجعت کیجئے۔

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کا جواب

آپ نے ارشاد فرمایا کہ میں نے تمھارا بہت انتظار کیا جب تم نہ آئے تب میں نے مال اور اسباب اور تمام قیدی غانمین پر تقسیم کردئے، دو چیزوں میں سے ایک چیز کو اختیار کرلو۔ مال و اسباب لے لو یا اپنے اہل و عیال کو چھڑالو، وفد نے کہا اہل و عیال ہم کو زیادہ عزیز ہیں۔ آپ نے فرمایا میرا اور میرے خاندان بنی عبدالمطلب کا جو حصّہ ہے وہ تو میں نے تم کو دے دیا باقی جو حصّہ مسلمانوں کے قبضہ میں آچکا ہے سو اس بارے میں تمھاری سفارش کروں گا چنانچہ آپ نے سفارش کی سب نے طیب خاطر سے تمام قیدی آزاد کردیئے دو چار شخصوں نے کچھ تامل کیا آپ نے اُن کا معاوضہ دے دیا اس طرح وفد۔ اپنے چھ ہزار بچوں اور عورتوں کو لے کر واپس ہوا۔

آپس کی سفارش کا مفصل واقعہ غزوہ حنین کے بیان میں گزر چکا ہے اس لئے یہاں اس کو مختصر کردیا۔

---

# (۲) وفد ثقیف

ماہ رمضان المبارک ۹ھ میں ثقیف کا وفد اسلام قبول کرنے اور آپ کے دست مبارک پر بیعت کرنے کے لئے حاضر خدمت ہوا۔

یہ وہی ثقیف ہیں کہ جن سے آپ نے اور آپ کے صحابہ نے محاصرۂ طائف میں شدید تکلیف اٹھائی اور طائف کے قلعہ کو غیر مفتوح چھوڑ کر شکستہ دل مدینہ واپس ہوئے۔

جس وقت آپ طائف کا محاصرہ چھوڑ کر روانہ ہونے لگے تو کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ ان کے لئے بددعا کیجئے ان کے تیروں نے ہم کو جلا ڈالا۔ آپ نے فرمایا:

اَللّٰھُمَّ اھْدِ ثَقِیْفًا وَأْتِ بِھِمْ مُسْلِمِیْنَ (رواہ الترمذی وحسنہ)

اے اللہ قبیلہ ثقیف کو ہدایت دے اور مسلمان کر کے ان کو میرے پاس بھیج۔

آپ کی دعا قبول ہوئی اور عروہ بن مسعود ثقفی کی شہادت کے آٹھ مہینہ بعد جب آپ تبوک سے واپس ہوئے، آپ کی خدمت میں مدینہ منورہ حاضر ہوئے، اسلام قبول کیا اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، چھ آدمیوں کا وفد عبد یالیل کی سرکردگی میں مدینہ روانہ ہوا۔ یا تو وہ تمرد اور سرکشی تھی یا یہ جوش اور ولولہ ہے کہ خود بخود بہ ہزار رضا و رغبت اسلام کا حلقہ بگوش بننے کے لئے بارگاہ رسالت میں حاضر ہو رہے ہیں اس لئے مسلمانوں کو ان کی آمد سے بے حد مسرت ہوئی سب سے پہلے مغیرۃ بن شعبہ نے ان لوگوں کو دیکھا دیکھتے ہی دوڑے کہ جاکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بشارت سناؤں راستہ میں ابوبکر صدیق مل گئے ابوبکر صدیق کو جب علم ہوا تو مغیرہ کو خدا کی قسم دی اور کہا کہ مجھکو اجازت دو کہ میں جاکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ بشارت سناؤں مغیرہ نے اجازت دے دی ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے جاکر آں حضرت کو اس وفد کی آمد کا مژدہ سنایا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ٹھہرنے کے لئے خاص مسجد نبوی میں ایک خیمہ نصب کرا دیا۔ (تاکہ قرآن کو سنیں اور نماز اور نمازیوں کو دیکھیں) وفد کی مہمانی

اور اُن کی خبر گیری یہ سب خالد بن سعید بن العاص کے سپرد تھی، جب تک خالد بن سعید اس کھانہ میں سے نہ کھالیتے تھے اس وقت تک وفد کے لوگ وہ کھانہ نہ کھاتے تھے اور وفد کو جو کچھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہنا ہوتا تھا وہ انھیں کے واسطے سے کہتے تھے۔ چنانچہ وفد نے خالد کے واسطے سے عجیب شرطیں پیش کیں۔

(۱)۔ نماز معاف کردی جائے۔

(۲)۔ لات (جو اُن کا بڑا بُت تھا) اس کو تین سال تک نہ توڑا جائے۔ بچّے اور عورتیں اس پر بہت مفتون ہیں۔

(۳)۔ ہمارے بُت خود ہمارے ہاتھوں سے نہ تُڑوائے جائیں آپ نے اوّل کی دو شرطوں سے قطعًا انکار کردیا اور یہ فرمایا:

لاخیر فی دین لاصلاۃ فیہ — اس دین میں کوئی بہتری نہیں جس میں نماز نہ ہو۔

تیسری شرط کی بابت فرمایا یہ ہوسکتا ہے سب نے اسلام قبول کیا اور وطن واپس ہوئے عثمان بن ابی العاص جو اس وفد میں سب سے کمسن تھے ان کو امیر اور حاکم مقرر فرمایا ان کو علم اور قرآن اور اسلامی مسائل کے سیکھنے کا سب سے زیادہ شوق تھا۔ اس لئے صدیق اکبر کے اشارہ سے آپ نے ان کو امیر مقرر کیا۔ اور انہی کے ہمراہ ابوسفیان بن حرب اور مغیرۃ بن شعبہ کو لات کے منہدم کرنے کے لئے روانہ کیا ابوسفیان کسی وجہ سے پیچھے رہ گئے مغیرہ نے جاکر بُت پر پھاوڑا مارا ثقیف کی عورتیں برہنہ سر اور برہنہ پا یہ ماجرا دیکھنے کے لئے گھروں سے نکل پڑیں، مغیرہؓ نے بُت کو توڑ ڈالا اور بُت خانہ میں جو مال و اسباب اور زیورات تھے وہ سب لے لئے۔ اوّل اس میں سے عروۃ بن مسعود ثقفی کے بیٹے ابوفلیح اور عروہ کے بھتیجے قارب بن الاسود کا قرض ادا کیا اور جو بچا وہ آپ کی خدمت میں لے کر حاضر ہوئے آپ نے اسی وقت اس کو مسلمانوں میں تقسیم کردیا اور اللہ کا شکر کیا کہ اس نے اپنے دین کی مدد فرمائی اور اپنے پیغمبر کو عزت دی۔ عروۃ بن مسعود کی شہادت کے بعد جب اہل طائف مسلمان ہوگئے تو وفد ثقیف کی حاضری سے پہلے ابوفلیح بن

عروہ اور قارب الاسود، آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور مشرف با سلام ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ لات کے بت خانے سے ہمارے باپ یعنی عروہ اور اسود کا قرضہ ادا کر دیا جائے عروہ اور اسود دونوں حقیقی بھائی تھے، عروہ تو اسلام لائے اور شہید ہوئے جیسا کہ پہلے گزر چکا ہے ابو فلیح عروہ کے بیٹے ہیں اور اسود کافر مرا۔ قارب اسود کے بیٹے ہیں۔ دونوں نے اپنے اپنے باپ کے قرضہ کی ادائیگی کی درخواست کی آپ نے فرمایا اسود تو مشرک مرا ہے قارب نے عرض کیا یا رسول اللہ بے شک وہ مشرک مرا ہے مگر قرضہ تو مجھ پر ہے، آپ نے ابو سفیان رضؓ کو حکم دیا کہ لات کے بت خانہ سے جو مال برآمد ہو اوّل اس سے ابو فلیح اور قارب کا قرض ادا کرنا۔[۵۸]

## (۳۳) وفد بنی عامر بن صعصعہ

تبوک کی واپسی کے بعد بنو عامر بن صعصعہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے جن میں عامر بن طفیل اور اربد بن قیس بھی تھے، سلسلۂ کلام میں ان لوگوں نے آپ سے ان لفظوں میں خطاب کیا۔ انت سیدنا آپ ہمارے سردار ہیں، آپ نے فرمایا اپنی بات کہو شیطان تمہارے ساتھ مسخرہ پن نہ کرے۔ سردار صرف اللہ ہے ظاہر میں یہ تملق اختیار کیا اور در پردہ عامر نے اربد کو یہ سمجھا دیا کہ میں جب آپ کو باتوں میں لگا لوں تو تم فوراً تلوار سے آپ کا کام تمام کر دینا عامر نے آپ سے گفتگو شروع کی، اے محمد مجھکو آپ اپنا مخلص دوست بنا لیجیے آپ نے فرمایا ہرگز نہیں جب تک تو ایک خدا پر ایمان نہ لائے، عامر نے کہا اگر میں مسلمان ہو جاؤں تو آپ مجھکو کیا عطا فرمائیں گے۔ آپ نے فرمایا اسلام لانے کے بعد تیرے وہی حقوق اور احکام ہوں گے جو تمام مسلمانوں کے ہیں۔ عامر نے کہا آپ اپنے بعد حکومت اور خلافت مجھکو عطا کر دیں۔ آپ نے فرمایا ہرگز نہیں عامر نے کہا اچھا اہل بادیہ پر آپ حکومت کریں شہر اور آبادی کی حکومت میرے لئے چھوڑ دیں۔ ورنہ میں غطفان کو لے کر آپ پر چڑھائی کروں گا۔ اور مدینہ کو سواروں اور پیادوں سے بھر دوں گا

---

[۵۸] ۔ زرقانی، ج: ۴، ص: ۶ - ۹۔

آپ نے فرمایا اللہ تجھکو قدرت نہیں دے گا۔ گفتگو ختم ہوئی جب دونوں اُٹھ کھڑے ہوئے تو آپ نے دعا فرمائی اے اللہ عامر بن طفیل کے شر سے مجھکو بچا۔ اور اس کی قوم کو ہدایت دے جب باہر آئے تو عامر نے اربد سے کہا افسوس میں تیرا منتظر رہا مگر تو نے جنبش بھی نہ کی اربد نے کہا میں نے جب کبھی تلوار سونتنے کا ارادہ کیا تو کوئی نہ کوئی چیز درمیان میں حائل نظر آئی۔ ایک مرتبہ آہنی دیوار نظر آئی اور ایک مرتبہ ایک اونٹ نظر آیا جو میرے سر کو نگل جانا چاہتا ہے۔

جب یہ وفد آپ کے پاس سے واپس ہوا تو عامر بن طفیل تو راستہ میں بعارضۂ طاعون ہلاک ہوا عرب میں چونکہ بستر پر مرنا عار سمجھا جاتا ہے، اس لیے عامر نے کہا مجھکو گھوڑے پر بٹھلاؤ گھوڑے پر سوار ہوا اور نیزہ ہاتھ میں لیا۔ اور یہ الفاظ کہے یا ملک الموت ابرز لی اے موت کے فرشتے میرے سامنے آ یہ کہتا کہتا گھوڑے سے گر پڑا، اسی مقام پر اس کو دفن کر دیا گیا۔ جب وفد سرزمین بنی عامر میں پہنچا تو لوگوں نے اربد سے حالات دریافت کیے۔ اربد نے کہا آپ کا دین ہیچ ہے۔ خدا کی قسم وہ شخص (اشارہ سوئے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم) اگر اس وقت میرے سامنے ہو تو تیروں سے اس کو قتل کر کے چھوڑوں۔ دو دن نہ گزرے تھے کہ اونٹ پر سوار ہو کر نکلا۔ فوراً ہی آسمان سے اس پر ایک بجلی گری جس سے وہ فی النار والسقر ہوا۔ عامر اور اربد یہ دونوں بدنصیب دولتِ اسلام سے محروم واپس ہوئے اور وفد کے باقی اکثر افراد دولت اسلام سے مالا مال ہو کر واپس ہوئے [۱]

## (۴) وفد عبد القیس

یہ بہت بڑا قبیلہ تھا۔ بحرین کا باشندہ تھا اس قبیلہ کا وفد دو مرتبہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا، پہلا وفد فتح مکہ سے بھی پہلے آیا یعنی ۵ھ یا اس سے بھی پہلے حاضر ہوا اس مرتبہ وفد میں تیرہ یا چودہ آدمی تھے آپ نے فرمایا۔

---

[۱] - زاد المعاد - ج : ۳ ، ص : ۲۹

مرحبا بالقوم غیر خزایا و لا ندامی
مرحبا ہے اس قوم کو جو نہ رسوا ہوئے اور نہ شرمندہ۔
یعنی خوشی سے مسلمان ہو گئے لڑ کر مسلمان نہیں ہوئے
جس سے ان کو ذلت یا ندامت ہوتی۔

❖ ❖ ❖

وفد نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے اور آپ کے مابین قبیلۂ مضر کے مشرکین حائل ہیں صرف اشہر حرم میں آپ کی خدمت میں حاضر ہو سکتے ہیں، جن مہینوں میں عرب لوٹ مار کو حرام جانتے ہیں اس لئے آپ ہم کو کوئی ایسا جامع اور مختصر عمل تبلا دیجئے کہ اس کے کرنے سے ہم جنت میں داخل ہو سکیں اور اہل شہر کو بھی اسی کی دعوت دیں۔ آپ نے فرمایا اللہ پر ایمان لاؤ اور گواہی دو کہ اللہ ایک ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں اور نماز کو قائم کرو اور زکوٰۃ دو اور مال غنیمت سے پانچواں حصہ اللہ کے لئے ادا کرو اور چار برتنوں میں نبیذ بھگونے سے منع فرمادیا۔[۱] اور نقیر اور ختم اور مزفت۔

یہ صحیح بخاری کی روایت ہے مسند احمد اور ابو داؤد کی روایت میں ہے کہ جب یہ وفد مدینہ پہنچا تو دیدار نبوی کے شوق میں یہ لوگ سواریوں سے کود پڑے اور آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دست مبارک کو بوسہ دیا، اسی وفد میں اشج عبد القیس بھی تھے جن کا نام منذر ہے یہ سب سے کم عمر تھے۔ انھوں نے اول تمام اونٹ بٹھلائے اور سب کا سامان ایک جگہ لگایا۔ پھر اپنے بقچہ میں سے دو سفید دھلے ہوئے کپڑے نکالے وہ پہن کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ سے مصافحہ کیا اور آپ کے دست مبارک کو بوسہ دیا آپ نے فرمایا تجھ میں دو خصلتیں ہیں جن کو اللہ اور اس کا رسول پسند کرتا ہے ایک حلم اور دوسرے وقار و تمکنت۔ اشج نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ دونوں خصلتیں مجھ میں بطور تصنع ہیں یا فطری اور جبلی ہیں آپ نے فرمایا بلکہ اللہ نے تجھکو پیدا ہی ان خصلتوں پر کیا ہے اشج نے کہا۔ الحمد للہ الذی جبلنی علی خلتین یحبھما اللہ و رسولہ۔ حمد ہے اس ذات پاک کی جس نے ایسی دو خصلتوں پر پیدا کیا جن کو اللہ اور اس کا

---

[۱] دبا، کدو کا تونبا۔ نقیر کھدی ہوئی لکڑی کا برتن اور حنتم سبز لاکھی گھڑیا۔ اور مزفت روغنی برتن۔

رسول پسند کرتا ہے۔

یہ پہلی مرتبہ کا بیان تھا دوسری مرتبہ وفد عبدالقیس ۸ھ یا ۹ھ میں حاضر خدمت ہوا اس وقت وفد میں چالیس آدمی تھے۔ صحیح ابن حبان کی روایت میں ہے کہ آپ نے اس وقت یہ فرمایا۔

مالی اری الوانکم تغیرت — کیا ہوا کہ تمہاری رنگتوں کو بدلا ہوا دیکھتا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ پہلے بھی آئے تھے ۱؎

## (۵) وفد بنی حنیفہ ۹ھ

بنی حنیفہ کا وفد آپ کی خدمت میں حاضر ہوا جس میں مشہور چالاک اور فتنہ پرداز مسیلمہ کذاب ۲؎ بھی تھا یہ وفد ۹ھ میں آیا مگر مسیلمہ مغرور تکبر کیوجہ حاضر بارگاہ نہ ہوا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خود اس کے پاس تشریف لے گئے اور ثابت بن قیس بن شماس آپ کے ہمراہ تھے مسیلمہ نے کہا اگر آپ مجھکو اپنی خلافت عطا فرمائیں اور اپنے بعد مجھکو اپنا قائمقام مقرر کریں تو میں بیعت کرنے کے لئے تیار ہوں حضور پُر نور کے دست مبارک میں اس وقت کھجور کی ایک چھڑی تھی۔ آپ نے فرمایا اگر تو یہ چھڑی بھی مانگے گا تو نہ دوں گا۔ اور اللہ تعالیٰ نے تیرے لئے جو مقدر فرما دیا ہے تو اس سے سرمو تجاوز نہیں کر سکے گا اور غالباً تو وہی ہے جو مجھکو خواب میں دکھلایا گیا ہے اور یہ ثابت بن قیس ہیں تجھکو جواب دیں گے یہ کہہ کر آپ واپس واپس تشریف لے آئے ابن عباس فرماتے ہیں میں نے ابو ہریرہ سے دریافت کیا کہ آپ کو کیا خواب دکھلایا گیا۔ ابو ہریرہ نے کہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ

---

۱؎۔ فتح الباری۔ ج: ۸ ص: ۶۷، زرقانی ج ۴: ص: ۱۳

۲؎۔ یہاں سے واپس جانے کے بعد مسیلمہ نے نبوت کا دعویٰ کیا اور لوگوں سے یہ جھوٹ بولا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھکو اپنا شریک کر لیا ہے ۱۲۔ ابن ہشام۔

میرے ہاتھوں میں سونے کے دو کنگن لاکر رکھے گئے جس سے گھبرایا خواب ہی میں مجھ سے یہ کہا گیا کہ ان میں پھونک مارو میں نے پھونک ماردی وہ فوراً اڑ گئے جس کی تعبیر یہ ہے کہ دو کذاب ظاہر ہوں گے۔ چنانچہ ان دو میں سے ایک کذاب مسیلمہ ہوا اور دوسرا اسود عنسی [۵۱] اسود عنسی آپ ہی کی زندگی میں قتل ہوا اور دوسرا کذاب یعنی مسیلمہ صدیق اکبر کے عہد خلافت میں قتل ہوا۔

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (فتح الباری باب وفد بنی حنیفہ صفہ ج ۸ و زرقانی ص۱۹ ج ۴)

پھر ۱۰ھ میں مسیلمہ کذاب نے آپ کے پاس خط بھیجا جس کا یہ مضمون تھا۔

| | |
|---|---|
| من مسیلمۃ رسول اللّٰہ الی محمد رسول اللّٰہ امابعد فانی قد اشرکت معک فی الامر وان لنا نصف الارض ولقریش نصفہا ولکن قریشا کا | مسیلمہ خدا کے رسول کی طرف سے محمد رسول اللہ کی طرف پس میں تیرے ساتھ کام میں شریک کردیا گیا ہوں نصف زمین ہمارے لئے اور نصف قریش کیلئے مگر قریش انصاف نہیں کرتے۔ والسلام۔ |

---

۵۱۔ اسود عنسی سود اللہ وجہہ نے جب نبوت کا دعویٰ کیا تو آپ نے فیروز دیلمی رضی اللہ عنہ کو مع چند سواروں کے اس کے قتل کے لئے روانہ فرمایا مرض الوفات میں اس کے قتل کی خبر پہنچی۔ عبدالرحمن شمالی رضی اللہ عنہ نے اس بارہ میں یہ اشعار کہے۔

لَعَمْرِیْ وَمَا عَمْرِیْ عَلَیَّ بِهَيِّنٍ ۔۔۔ لَقَدْ جَزِعَتْ عَنْسٌ لِقَتْلِ الْاَسْوَدِ

قسم ہے میری زندگی کی (اور میری قسم معمولی قسم نہیں) قبیلہ عنس اسود عنسی کے قتل سے گھبرا اٹھا۔

وَقَالَ رسولُ اللّٰہِ سِيْرُوْا لِقَتْلِہٖ ۔۔۔ عَلٰی خَيْرِ موعود واسعد اَسْعُدِ [۵۲]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ اس کے قتل کے لئے جاؤ اور بہترین وعدہ اور خوش نصیبی کی بشارت دی۔

فسرنا الیہ فی فوارس بُهْمَۃٍ ۔۔۔ علی حین امر من وصاۃ محمد

پس ہم چند سوار اس کے قتل کے لئے روانہ ہو گئے تاکہ آپ کے حکم اور وصیت کی تعمیل ہو (حسن الصحابہ فی شرح اشعار الصحابہ ص۲۱۳) عروہ کہتے ہیں کہ اسود عنسی آں حضرت کی وفات سے ایک دن اور ایک رات قبل مارا گیا۔ اسی وقت آپ کو بذریعہ وحی کے اس کی خبر دی گئی آپ نے صحابہ کو اس سے مطلع کیا۔ اس کے بعد جب ابوبکر صدیق خلیفہ ہو گئے تب قاصد خبر لے کر آیا اور بعض کہتے ہیں کہ آپ کے دفن کے روز قاصد خبر لے کر آیا۔ (فتح الباری ص۷۳ ج ۸ قصۃ الاسود العنسی۔

۵۲۔ اسعد الاول افعل التفضیل والثانی جمع سعد بمعنی الیمن ضد النحس ۱۲

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا یہ جواب لکھوایا۔

| | |
|---|---|
| بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ | بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ محمد رسول اللہ کی طرف |
| من محمد رسول اللہ الی مسیلمۃ | سے مسیلمہ کذاب کی طرف سلام ہو جو ہدایت |
| الکذاب۔ اما بعد فالسلام | کا اتباع کرے تحقیق زمین اللہ کی ہے |
| علی من اتبع الھدیٰ فان | جس کو چاہے اپنے بندوں میں سے |
| الارض للہ یورثھا من یشآء من | عطا فرمائے اور اچھا انجام خدا سے ڈرنے |
| عبادہ والعاقبۃ للمتقین | والوں کا ہے۔ |

یہ واقعہ حجۃ الوداع سے واپسی کے بعد کا ہے[1]

## (۶) وفدِ طے

قبیلۂ طے کا وفد جس میں پندرہ آدمی تھے۔ حاضر خدمت ہوا ان کا سردار زید الخیل تھا آپ نے اسلام پیش کیا سب نے طیب خاطر سے اسلام قبول کیا اور زید الخیل کا نام زید الخیر رکھا اور یہ فرمایا کہ عرب میں سے جس شخص کی میں نے تعریف سنی اس کو اس سے کم ہی پایا سوائے تیرے۔[2]

## (۷) وفدِ کندہ

کندہ۔ یمن کے ایک قبیلہ کا نام ہے سنہ ۱۰ھ میں اسی سواروں کا وفد آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ان کا سردار اشعث[3] بن قیس تھا جب یہ لوگ بارگاہ نبوی میں حاضر ہوئے تو

---

[1] ابن اثیر۔ ج: ۲، ص: ۱۴۵۔ [2] عیون الاثر۔ ج: ۲، ص: ۲۳۶

[3] اشعث بن قیس آپ کی وفات کے بعد مرتد ہو گئے تھے مگر ابوبکر صدیق کے ہاتھ پر تائب ہوئے اور جنگ قادسیہ اور مدائن اور جلولاء اور نہاوند میں شریک رہے سنہ ۴۰ھ یا ۴۲ھ میں کوفہ میں انتقال کیا۔ عیون الاثر ج ۲ ص ۲۴۲

جبّے پہنے ہوئے تھے جن کا سنجاف ریشم کا تھا، آپ نے فرمایا کیا تم مسلمان نہیں۔ انھوں نے عرض کیا کیوں نہیں بلاشبہ ہم مسلمان ہیں آپ نے فرمایا پھر تمھاری گردنوں میں یہ ریشم کیسا، انھوں نے اسی وقت ان کپڑوں کو پھاڑ کر پھینک دیا۔

**مسئلہ**: سنجاف اگر قلیل مقدار میں ہو مثلاً چار انگشت تو اس کا استعمال جائز ہے خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور صدیق اکبر اور فاروق اعظم سے اس کا پہننا ثابت ہے۔ غالباً اس مقام پر سنجاف کے حد سے متجاوز ہو گا اس لئے ممانعت فرمائی [۱]

## (۸) وفد اشعریین ۷ھ

اشعریین یمن کا ایک معزز اور بہت بڑا قبیلہ ہے جو اپنے جد امجد اشعر کی طرف منسوب ہے۔ اشعر کو اشعر اس لئے کہا جاتا ہے کہ جب وہ پیدا ہوئے تو ان کے بدن پر بال بکثرت تھے اور اور اَشْعَر صیغہ صفت ہے شعر بمعنی بال سے مشتق ہے جس کے معنی کثیر الشعر کے ہیں ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ اسی قبیلہ کے ہیں یہ لوگ نہایت ذوق و شوق کے ساتھ یہ رجز پڑھتے ہوئے روانہ ہوئے۔

غدا نلقی الاحبہ | محمدا و حزبہ
---|---
کل دوستوں سے جا ملیں گے | یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے گروہ سے

اِدھر آپ نے صحابہ کو خبر دی کہ ایک جماعت آرہی ہے جو نہایت رقیق القلب اور نرم دل ہے، چنانچہ اشعریین کا وفد آپ کی خدمت میں پہنچا آپ نے صحابہ سے مخاطب ہو کر فرمایا۔

اہلِ یمن آگئے جن کے دل نہایت رقیق اور نرم ہیں۔ (یعنی قساوت سے بالکلیہ پاک ہیں، فوراً حق کو قبول کرتے ہیں سنگ و خشت نہیں کہ کسی موعظت و حکمت کا ان پر اثر نہ ہو، یہی وجہ ہے کہ) ایمان یمنی ہے اور حکمت بھی یمنی ہے۔ (یعنی ان کی رقت قلب اور نرم دلی کا یہ ثمرہ ہے کہ ان کے قلوب ایمان و عرفان کے معدن اور علم و حکمت کے سرچشمہ ہیں نبی امی فداہ نفسی و ابی امی صلی اللہ علیہ وسلم

[۱] - زاد المعاد - ج ۳، ص: ۴۴

و شرف و کرم لے پسے فرمایا۔ رقت قلب ہی تمام بھلائیوں کا سرچشمہ ہے اور قساوت قلب ہی تمام برائیوں کی جڑ ہے۔ (نعوذ باللہ من القسوۃ آمین)

چونکہ اہلِ یمن اکثر بکریاں رکھتے ہیں اس لئے آگے ارشاد فرمایا سکون اور اطمینان وقار اور تواضع بکریوں والوں میں ہے اور فخر اور خیلاء یعنی اپنے کو بڑا اور دوسرے کو حقیر سمجھنا یہ اونٹ والوں میں ہیں اور مشرق کی جانب اشارہ فرمایا۔

وفد نے عرض کیا یا رسول اللہ ہم اس لئے حاضر خدمت ہوئے ہیں کہ تفقہ فی الدین حاصل کریں اور تکوین عالم کی ابتدار اور آغاز کو دریافت کریں آپ نے فرمایا سب سے پہلے خدا تھا اور اس کے سوا کچھ نہ تھا اور اُس کا عرش پانی پر تھا یعنی تکوین عالم کی ابتدار پانی اور عرش سے ہوئی اوّل پانی پیدا کیا اور پھر عرش، پھر آسمان و زمین کو پیدا کیا اور ہر چیز کو لوح محفوظ میں لکھدیا۔[1]

نکتہ: ابن عساکر فرماتے ہیں۔ توحید اور اصول دین اور حدوث عالم میں کلام کرنا اور مسائل کلامیہ کی تحقیق و تدقیق خاندان اشعریین میں نسلاً بعد نسل جاری رہی حتیٰ کہ امام ابوالحسن اشعری (جو ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی اولاد میں سے ہیں) میں یہ چیز خوب ظاہر اور نمایاں ہوئی اور علم کلام میں اہلِ سنت والجماعۃ کے بلا کلام پیشوا اور امام مانے گئے۔[2]

## (۹) وفد ازد

قبیلۂ ازد کے پندرہ آدمیوں کا وفد جس میں صُرَدْ بن عبداللہ ازدی بھی تھے حاضر بارگاہ رسالت ہو کر مشرف باسلام ہوئے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صرد بن عبداللہ

---

[1] اس مسئلہ کی اگر مزید تفصیل درکار ہے تو بخاری اور فتح الباری باب بدء الخلق اور البدایۃ والنہایۃ للحافظ ابن کثیر کی پہلی جلد کی مراجعت کریں ۱۲ منہ عفا عنہ۔

[2] فتح الباری۔ ج: ۸، ص: ۷۵

کو ان پر امیر مقرر کیا اور گرد و نواح کے مشرکین سے جہاد کا حکم دیا۔ صرد نے مسلمانوں کی ایک جمعیت ساتھ لے کر شہر جرش کا محاصرہ کیا اسی حالت میں جب ایک مہینہ گزر گیا اور شہر فتح نہ ہوا تو صرد بن عبداللہ محاصرہ چھوڑ کر واپس ہوئے اہلِ جرش ان کی واپسی کو ہزیمت اور شکست خیال کر کے ان کے تعاقب میں نکلے۔ جب جبل شکر پر پہنچے تو مسلمانوں نے پلٹ کر ان پر حملہ کر دیا جس سے اہلِ جرش کو شکست ہوئی۔

اہلِ جرش اس سے پیشتر دو شخص تحقیق حال کے لئے مدینہ بھیج چکے تھے آپ نے ان لوگوں کو جبل شکر کے واقعہ کے اسی روز اطلاع دی جس روز یہ واقعہ پیش آ رہا تھا جب یہ لوگ واپس ہوئے اور اپنی قوم سے تمام واقعہ بیان کیا تو قوم جرش کا ایک وفد آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور مشرف باسلام ہوئے۔ [۵]

# (۱۰) وفد بنی الحارث

بنی الحارث نجران کا ایک معزز خاندان تھا ماہ ربیع الآخر یا جمادی الاولیٰ سنہ ۱۰ھ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خالد بن ولید کو ان لوگوں کے پاس بھیجا کہ تین روز تک دعوتِ اسلام دیں اس کے بعد بھی اگر نہ مانیں تو مقابلہ کریں ان لوگوں نے فوراً ہی اسلام قبول کر لیا۔ خالد بن ولید نے اطراف و جوانب میں بھی مبلغین اسلام بھیج دیئے ہر جگہ لوگوں نے بغیر کسی مزاحمت کے دعوتِ اسلام کو قبول کیا۔ خالد بن ولید نے یہ خوشخبری لکھ کر آپ کی خدمت میں روانہ کی۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خالد بن ولید کو لکھوا کر بھیجا کہ ان کا ایک وفد لے کر یہاں آؤ چنانچہ خالد بن ولید ان کا ایک وفد لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے جن میں قیس بن حصین اور یزید بن محجل اور شداد بن عبداللہ بھی تھے جب یہ لوگ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ نے یہ فرمایا:

من ھؤلاء القوم الذین کانھم — یہ کون لوگ ہیں گویا کہ ہندوستان کے

---

[۵] زرقانی۔ ج ۴، ص: ۴۲

عرض کیا ہم بنوالحرث ہیں گواہی دیتے ہیں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں چونکہ یہ لوگ بڑے بہادر تھے مقابل پر ہمیشہ غالب رہتے تھے، اس لئے آپ نے ان سے دریافت فرمایا تم کس بنا پر لوگوں پر غالب رہتے ہو، بولے کہ ہم ہمیشہ متفق رہتے ہیں آپس میں اختلاف نہیں کرتے اور نہ آپس میں ایک دوسرے پر حسد کرتے ہیں اور کسی پر ابتداءً ظلم نہیں کرتے، سختی اور تنگی کے وقت صبر کرتے ہیں، آپ نے فرمایا سچ کہتے ہو اور قیس بن حصین کو ان پر امیر مقرر کیا۔ اور ان کے جانے کے بعد عمرو بن حزم کو تعلیم دین اور صدقات وصول کرنے کے لئے ان کی طرف روانہ کیا۔ اور کتاب الصدقات یعنی ایک تحریر جس میں صدقات و زکوٰۃ کے احکام تھے لکھوا کر ان کو مرحمت فرمائی۔

یہ وفد ماہ شوال یا ذی قعدہ میں اپنی قوم کی طرف واپس ہوا واپسی کے بعد چار مہینے نہ گذرے تھے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس عالم سے رحلت فرما گئے۔ فانا للہ وانا الیہ راجعون [۵]

# (۱۱) وفد ہمدان

ہمدان یمن کا ایک بہت بڑا قبیلہ ہے، آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اوّل خالد بن ولید کو بغرض دعوت اسلام ان کی طرف بھیجا چھ ماہ ٹھہرے رہے مگر کسی نے اسلام قبول نہ کیا بعد ازاں آپ نے حضرت علی کو والا نامہ دے کر روانہ کیا اور یہ فرمایا کہ خالد کو واپس بھیج دینا حضرت علی نے جا کر سب کو جمع کیا اور آپ کا والا نامہ سنایا اور دعوت اسلام دی ایک ہی دن میں تمام لوگ مسلمان ہو گئے حضرت علی نے بذریعہ تحریر کے اس واقعہ کی آپ کو اطلاع دی آپ نے سجدۂ شکر ادا کیا اور جوشِ مسرت میں کئی بار یہ فرمایا السّلام علی ہمدان (رواہ البیہقی عن البراء بن عازب باسناد صحیح)

یہ ۱۰ھ کا واقعہ ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم طائف سے واپس ہوئے اس کے

---

[۵] - زرقانی ص ۳۳ ج ۴ - (ابن ہشام)

ایک سال بعد جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم تبوک سے واپس آئے تو مین اسی زمانہ میں ہمدان کا ایک وفد مدینہ منورہ پہنچا یمن کی منقش چادریں اوڑھے ہوئے اور عدن کے عمامے باندھے ہوئے اور مہری اونٹوں پر سوار اس شان سے آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور نہایت فصاحت و بلاغت کے ساتھ آپ سے گفتگو کی آپ سے جو درخواست کی آپ نے اس کو منظور کیا اور ایک تحریر لکھوا کر دی اور مالک بن النمط کو جو اس وفد کے ارکان میں سے تھے ان کو وہاں کے مسلمانوں پر امیر مقرر کیا۔ یہ ابن ہشام کی روایت ہے اور سند اس کی ضعیف ہے۔ حسن بن یعقوب ہمدانی نے ذکر کیا ہے کہ اس وفد میں ایک سو بیس آدمی تھے واللہ اعلم[1]

## (۱۲) وفد مزینہ

۵ھ میں قبیلۂ مزینہ کے چار سو آدمی آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوئے، چلتے وقت آپ سے درخواست کی کہ ہمارے پاس کھانے کا سامان نہیں کچھ زاد راہ ہم کو عطا فرمایئے آپ نے حضرت عمر سے فرمایا ان کو زاد راہ دے دو، عمرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ میرے پاس بہت تھوڑی کھجوریں ہیں۔ ان کے لئے کافی نہیں ہو سکتیں، آپ نے فرمایا جاؤ ان کو توشہ دے دو۔ حضرت عمر ان کو اپنے گھر لے گئے سب نے اپنی اپنی ضرورت کے مطابق کھجوریں لے لیں اور اس میں سے ایک کھجور بھی کم نہ ہوئی (رواہ احمد والطبرانی والبیہقی)

کثیر بن عبداللہ المزنی اپنے باپ سے اور وہ ان کے جد سے راوی ہیں کہ سب سے پہلا وفد جو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا وہ مزینہ کا وفد ہے کہ جس میں چار سو آدمی قبیلہ کے آئے حافظ عراقی الفیۃ السیر میں فرماتے ہیں۔

اَوَّلُ وَفْدٍ وَفَدُوْا الْمَدِیْنَۃْ ۔۔۔ سَنَۃَ خَمْسٍ وَفَدُوْا مُزَیْنَۃْ

سب سے پہلا وفد جو مدینہ آیا وہ قبیلۂ مزینہ کا وفد ہے جو ۵ھ میں آیا[2]

---

[1] زرقانی۔ ج: ۴، ص: ۳۴۰

# (۱۳) وفد دوس

سنہ ۷ھ میں قبیلۂ دوس کے ستر اسی آدمی فتح خیبر کے بعد آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے مفصل واقعہ طفیل بن عمرو دوسی کے اسلام کے بیان میں گزر چکا ہے اور زرقانی ص ۳۷ ج ۴ مراجعت کی جائے۔

# (۱۴) وفد نصارائے نجران

نجران۔ یمن میں ایک بہت بڑا شہر ہے مکہ مکرمہ سے سات منزل کے فاصلہ پر ہے تہتر قصبے اور گاؤں اس کے تابع اور ملحق ہیں سب سے پہلے نجران بن زید بن یشجب بن یعرب بن قحطان یہاں آکر آباد ہوا اس لیے اس کے نام سے یہ شہر موسوم ہوا۔ وہ اخدود جس کا ذکر بروج میں ہے۔ وہ علاقہ نجران ہی کے کسی قصبہ یا گاؤں میں تھی [۱]

سنہ ۹ھ میں نصارائے نجران کا ایک وفد آپ کی خدمت میں آیا جس میں ساٹھ آدمی تھے ان میں سے چودہ آدمی ان کے اشراف اور سربرآوردہ لوگوں میں سے تھے رئیس الوفد اور امیر قافلہ عبد المسیح [۳] عاقب تھا اور سید ایہم بمنزلہ وزیر و مشیر اور منتظم قافلہ تھا اور ان کا پیر پادری جس کو حبر اور اسقف کہتے تھے وہ ابو حارثہ بن علقمہ تھا۔ ابو حارثہ اصل میں عرب تھا قبیلۂ بکر بن وائل سے تھا، عیسائی بن گیا تھا شاہان روم اس کے علم و فضل اور مذہبی صلابت اور دینی پختگی کی وجہ سے بڑی تعظیم و تکریم کرتے تھے اور بڑی بڑی جاگیریں دے رکھی تھیں اور

---

[۱] شرح مواہب۔ ج: ۴، ص: ۴۱۔ [۲] کما ذکر ابن اسعد انہم وفدوا علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی سنۃ تسع وسماہم۔ فتح الباری باب مناقب ابی عبیدۃ بن الجراح ص ۷۷ ج ۷،
(تنبیہ)۔ وفد نجران کا مفصل واقعہ حافظ ابن تیمیہ نے الجواب الصحیح ص ۵۵ ج ۱ تا ص ۶۶ ج ۱ میں ذکر کیا ہے حضرات اہل علم اس کی مراجعت کریں ۱۲۔ [۳] عبد المسیح نام ہے اور عاقب لقب ہے ۱۲۔ ایہم نام ہے اور سید لقب ہے ۱۲۔
[۴]۔ شرح مواہب۔ ج: ۴، ص: ۴۱۔

گرجا کا امام مقرر کر رکھا تھا۔ یہ وفد بڑی آن بان کے ساتھ مدینہ منورہ پہنچا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو مسجد نبوی میں اتارا عصر کی نماز ہو چکی تھی کچھ دیر بعد جب ان لوگوں کی نماز کا وقت آیا تو ان لوگوں نے اپنی نماز پڑھنی چاہی۔ صحابہ نے روکا مگر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پڑھنے دو چنانچہ مشرق کی طرف منہ کر کے ان لوگوں نے نماز پڑھی۔ دوران قیام میں مختلف مسائل پر گفتگو ہوئی۔ (فتح الباری قصہ اہل نجران ص۷۳ ج۸، و شرح المواہب ص۱۴۱ ج۴)

سب سے پہلے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی الوہیت اور ابنیت کے بارے میں مباحثہ اور مکالمہ شروع ہوا (نصارائے نجران) اگر حضرت مسیح علیہ السلام ابن اللہ یعنی خدا کے بیٹے نہیں تو ان کا باپ کون ہے۔

(آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم) تم کو خوب معلوم ہے کہ بیٹا باپ کے مشابہ ہوتا ہے۔

(نصارائے نجران) کیوں نہیں بے شک ایسا ہی ہوتا ہے۔

نتیجہ یہ نکلا کہ اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام خدا کے بیٹے ہیں۔ تو خدا کے مثل اور مشابہ ہونے چاہئیں حالانکہ سب کو معلوم ہے کہ خدا تعالیٰ بے مثل اور بے چون و چگون ہے۔ لَيْسَ كَمِثْلِهِ شَيْءٌ وَلَمْ يَكُن لَّهُ كُفُوًا أَحَدٌ ۞

(آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم) کیا تم کو معلوم نہیں کہ ہمارا پروردگار حَیٌّ لَا یَمُوْتُ ہے یعنی زندہ ہے کبھی اس پر موت نہیں آسکتی ہے۔ وان عیسی یاتی علیہ الفناء اور عیسیٰ علیہ السلام پر موت اور فنا آنے والی ہے۔

(نصارائے نجران) بے شک صحیح ہے۔

**تنبیہ**: آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس جواب سے کہ (ان عیسی یاتی علیہ الفنا) صاف ظاہر ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام ابھی زندہ ہیں مرے نہیں، زمانہ آئندہ میں ان پر موت اور فنا آئے گی ورنہ نصاریٰ کے عقیدہ کے مطابق یہ الزامی جواب دیا جا سکتا تھا کہ عیسیٰ علیہ السلام تمہارے زعم اور عقیدہ کے مطابق مقتول و مصلوب ہو چکے ہیں لہٰذا وہ خدا کیسے ہوئے کیا خدا بھی مقتول و مصلوب ہو سکتا ہے مگر چونکہ حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کی زبان مبارک سے کوئی کلمہ اور کوئی حرف خلاف حق اور خلاف واقع نہیں نکل سکتا اس لئے جواب میں وہی ارشاد فرمایا جو بالکل حق اور واقعہ کے مطابق تھا کہ ان عیسی یاتی علیہ الفنا کہ عیسیٰ علیہ السلام پر زمانہ

آئندہ میں موت آئے گی اور ابھی تک ان پر موت نہیں آئی بلکہ زندہ ہیں۔

(آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم) تم کو معلوم ہے کہ ہمارا پروردگار ہر چیز کا قائم رکھنے والا تمام عالم کا محافظ اور نگہبان اور سب کا رازق ہے کیا عیسیٰ علیہ السلام بھی ان میں سے کسی چیز کے مالک ہیں۔

(نصارائے نجران) نہیں۔

(آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم) تم کو معلوم ہے کہ اللہ تعالیٰ پر آسمان اور زمین کی کوئی شئی پوشیدہ نہیں۔ کیا عیسیٰ علیہ السلام کو اس سے کچھ زائد معلوم ہے جو ان کو خدا تعالیٰ نے بتلادیا ہے۔

(نصارائے نجران) نہیں۔

(آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم) تم کو خوب معلوم ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ کو رحم مادر میں جس طرح چاہا بنایا اور تم کو یہ بھی معلوم ہے کہ اللہ تعالیٰ نہ کھاتا ہے نہ پیتا ہے اور نہ اس کو بول و براز کی حاجت لاحق ہوتی ہے۔

(نصارائے نجران) بے شک۔

(آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم) تم کو خوب معلوم ہے کہ حضرت مریم اور عورتوں کی طرح عیسیٰ علیہ السلام سے حاملہ ہوئیں اور مریم صدیقہ نے ان کو اسی طرح جنا جس طرح عورتیں بچوں کو جنتی ہیں اور پھر بچوں ہی کی طرح ان کو غذا بھی دی گئی۔ وہ کھاتے اور پیتے بھی تھے اور بول و براز بھی کرتے تھے۔

(نصارائے نجران) بے شک ایسا ہی تھا۔

(آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم) پھر خدا کیسے ہوئے۔

یعنی جن کی تخلیق اور تصویر رحم مادر میں ہوئی ہو اور ولادت کے بعد وہ غذا کا محتاج ہو اور بول و براز کی حاجت اس کو لاحق ہوتی ہو وہ خدا کیسے ہو سکتا ہے۔

نصارائے نجران پر حق واضح ہو گیا مگر دیدہ دانستہ اتباع حق سے انکار کیا۔ اللہ عزوجل نے اس بارہ میں یہ آیتیں نازل فرمائیں۔

الٓمّٓ ۝ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۝ نَزَّلَ عَلَیْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ وَاَنْزَلَ التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِیْلَ ۙ مِنْ قَبْلُ هُدًی لِّلنَّاسِ وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ۝ اِنَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِاٰیٰتِ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِیْدٌ ؕ وَاللّٰهُ عَزِیْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ۝ اِنَّ اللّٰهَ لَا یَخْفٰی عَلَیْهِ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ ۝ هُوَ الَّذِیْ یُصَوِّرُكُمْ فِی الْاَرْحَامِ كَیْفَ یَشَآءُ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ۝ ۵

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہی زندہ ہے اور سارے عالم کی حیات اور وجود کو قائم رکھنے والا اور تھامنے والا ہے اس نے آپ پر ایک کتاب حق کے ساتھ نازل کی جو تمام کتب سابقہ کی تصدیق کرنے والی ہے اور قرآن سے پہلے اس نے توریت اور انجیل لوگوں کی ہدایت کیلئے اتاری اور اس نے معجزات بھی اتارے تحقیق جن لوگوں نے اللہ کی آیتوں کا انکار کیا ان کے لئے سخت عذاب ہے، اور اللہ تعالیٰ غالب ہے اور بدلہ لینے والا ہے۔ تحقیق اللہ پر آسمان اور زمین کی کوئی چیز پوشیدہ نہیں وہی ہے کہ جو رحم مادر میں تمہاری صورتیں اور شکلیں بناتا ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہی غالب اور حکمت والا ہے

یہ تمام مباحثہ تفسیر درمنثور ص۳ ج ۲ بحوالہ ابن جریر و ابن ابی حاتم مفصل مذکور ہے

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نصارائے نجران پر اسلام پیش کیا انھوں نے کہا ہم تو پہلے ہی سے مسلمان ہیں آپ نے فرمایا تمھارا اسلام کیسے صحیح ہو سکتا ہے جب کہ تم خدا کے لئے بیٹا تجویز کرتے ہو اور صلیب کی پرستش کرتے ہو۔ اور خنزیر کھاتے ہو نصارائے نجران نے کہا آپ حضرت مسیح کو اللہ کا بندہ بتلاتے ہیں کیا آپ نے حضرت مسیح جیسا کسی کو دیکھا یا سنا بھی ہے اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

اِنَّ مَثَلَ عِیْسٰی عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ ؕ خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ ۝ اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُنْ

تحقیق عیسیٰ کی مثال اللہ کے نزدیک آدم کی مثال کی طرح ہے کہ مٹی سے ان کو پیدا کیا پھر کہا کہ ہو جا سو ہو گیا یہ بات اللہ کی طرف سے حق ہے پس شک کرنے والوں

---

۵۔ البقرہ، آیۃ: ۹۰ ۔ ۹۹

مِنَ الْمُمْتَرِيْنَ فَمَنْ حَاجَّكَ فِيْهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَكُمْ وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمْ وَاَنْفُسَنَا وَ اَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ ٥ ۵ے

میں سے مت ہونا پس اس علم اور حقیقت کے بعد بھی آپ سے عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں کوئی جھگڑا کرے تو یہ کہدیجئے کہ آؤ بلائیں اپنے بیٹوں کو اور تمھارے بیٹوں اور اپنی عورتوں اور تمھاری عورتوں کو اور اپنی جانوں کو اور تمھاری جانوں کو اور مباہلہ کریں یعنی اللہ سے عجز وزاری کے ساتھ دعا مانگیں اور جھوٹوں پر اللہ کی لعنت ڈالیں۔

# مباھلہ

ان آیات کے نازل ہونے کے بعد آپ مباہلہ کے لئے تیار ہو گئے اور اگلے روز امام حسن اور امام حسین اور حضرت سیدۃ النساء فاطمۃ الزہراء اور حضرت علی کو اپنے ہمراہ لے کر باہر تشریف لے آئے نصارائے نجران مبارک اور نورانی چہروں کو دیکھکر مرعوب ہو گئے اور آپ سے مہلت مانگی کہ ہم آپس میں مشورہ کرلیں اس کے بعد آپ کے پاس حاضر ہوں گے۔ علیحدہ جاکر آپس میں مشورہ کرنے لگے۔ سید ایہم نے عاقب عبدالمسیح سے کہا خدا کی قسم تم کو خوب معلوم ہے کہ یہ شخص نبی مرسل ہے تم نے اگر اس سے مباہلہ کیا تو بالکل ہلاک اور برباد ہو جاؤ گے۔ خدا کی قسم میں ایسے چہروں کو دیکھ رہا ہوں کہ اگر یہ پہاڑ کے ٹلنے کی بھی دعا مانگیں تو پہاڑ بھی اپنی جگہ سے ٹل جائیں، خدا کی قسم تم نے ان کی نبوت اور پیغمبری کو خوب پہچان لیا ہے عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں آپ نے جو کچھ کہا ہے وہ بالکل قول فیصل ہے خدا کی قسم کسی قوم نے کبھی کسی نبی سے مباہلہ نہیں کیا مگر ہلاک ہوئے لہٰذا تم مباہلہ کرکے اپنے کو ہلاک مت کرو تم اپنے ہی دین پر قائم رہنا چاہتے ہو تو صلح کرکے واپس ہو جاؤ۔ بالآخر انھوں نے مباہلہ سے گریز کیا اور سالانہ

---

۵ے۔ آل عمران۔ آیتہ: ۶۰، ۶۱

جزیہ دینا منظور کیا۔ آپ نے فرمایا قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، عذاب اہل نجران کے سروں پر آگیا تھا، اگر یہ لوگ مباہلہ کرتے تو بندر اور سور بنا دیئے جاتے اور تمام وادی آگ بن کر ان پر برستی اور تمام اہلِ نجران ہلاک ہو جاتے۔ حتیٰ کہ درختوں پر کوئی پرندہ بھی باقی نہ رہتا۔ ؎

دوسرے روز آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک عہدنامہ تحریر کرایا۔ جس کا حاصل یہ تھا۔

(۱)۔ اہلِ نجران کو سالانہ دو ہزار حلہ ادا کرنے ہوں گے، ایک ہزار ماہ رجب میں اور ایک ہزار ماہ صفر میں، اور ہر حلہ کی قیمت ایک اوقیہ یعنی چالیس درہم ہوگی۔

(۲)۔ اہلِ نجران پر آپ کے قاصد کی ایک مہینہ تک مہمانی لازم ہوگی۔

(۳)۔ یمن میں اگر کوئی شورش یا فتنہ پیش آجائے تو اہلِ نجران پر تیس زرہیں اور تیس گھوڑے اور تیس اونٹ عاریۃً (مانگے) دینے ہوں گے جو بعد میں واپس کر دیئے جائیں گے اور اگر کوئی شئی گم یا ضائع ہوگی تو اس کا ضمان ہم پر ہوگا۔

(۴)۔ اللہ اور اس کا رسول ان کے جان و مال کی حفاظت کا ذمہ دار ہے، ان کے اموال و املاک ان کی زمین و جائداد ان کے حقوق ان کے مذہب اور ملت اور ان کے قسیس اور راہب اور ان کے خاندان اور ان کے متبعین کوئی تغیر اور تبدل نہ ہوگا جاہلیت کے کسی خون کا ان سے مطالبہ نہ ہوگا۔ ان کی سرزمین میں کوئی لشکر داخل نہ ہوگا۔

(۵)۔ جو شخص ان سے حق کا مطالبہ کرے گا تو ظالم و مظلوم کے درمیان انصاف کیا جائے گا۔

(۶)۔ جو شخص سود کھائے گا تو میرا ذمہ اس سے بری ہے۔

(۷)۔ اگر کوئی شخص ظلم اور زیادتی کرے گا تو اس کے بدلہ میں دوسرا شخص ماخوذ نہ ہوگا۔

یہ اللہ اور اس کے رسول کا ذمہ ہے جب تک وہ اس پر قائم رہیں ابوسفیان بن حرب اور غیلان بن عمرو اور مالک بن عوف اور اقرع بن حابس اور مغیرۃ بن شعبہ نے اس عہدنامہ

---

؎۔ شرح مواہب، ج ۴، ص ۴۳

پر دستخط کیے[1]

نصارائے نجران یہ عہد نامہ لے کر واپس ہوئے اور چلتے وقت آپ سے یہ درخواست کی کہ کسی امانت دار شخص کو آپ ہمارے ساتھ بھیج دیجئے تاکہ وہ ہم سے مال صلح لے کر واپس آجائے آپ نے فرمایا میں نہایت امانت دار شخص کو تمہارے ساتھ کروں گا یہ کہہ کر ابو عبیدۃ بن الجراح کو ساتھ جانے کا حکم دیا اور یہ اس امت کا امین ہے[2]

یہ لوگ آپ کا فرمان لے کر نجران واپس ہوئے جب نجران ایک منزل رہ گیا تو وہاں کے پادری اور معززین نے ان کا استقبال کیا۔ وفد نے آپ کی تحریر پادری کے حوالے کی، پادری اس کے پڑھنے میں مشغول ہوگیا، اسی اثناء میں ابو حارثہ کے خچر نے جس پر وہ سوار تھا ٹھوکر کھائی اس کے چچازاد بھائی کرز بن علقمۃ کی زبان سے نکلا تعس الابعد وہ کمبخت ہلاک ہو یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم (عیاذا باللہ) ابو حارثہ نے برہم ہو کر کہا تو ہی کمبخت ہے۔ خدا کی قسم وہ نبی مرسل ہے، یہ وہی نبی ہیں جن کی توریت اور انجیل میں بشارت دی گئی ہے، کرز نے کہا کہ پھر ایمان کیوں نہیں لے آتے۔ ابو حارثہ نے کہا ان بادشاہوں نے ہم کو جو کچھ مال و دولت دے رکھا ہے وہ سب واپس لے لیں گے۔ کرز نے کہا خدا کی قسم میں تو اپنی ناقہ کو مدینہ ہی جا کر کھولوں گا اور نہایت ذوق شوق کے ساتھ یہ اشعار پڑھتا ہوا مدینہ روانہ ہوا۔

الیک تعدو قلقا وضینها ... معترضا فی بطنها جنینها

مخالفا دین النصاری دینها

یہاں تک کہ آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوئے اور وہیں رہ پڑے اور کسی معرکہ میں شہید ہوئے، انا للہ وانا الیہ راجعون۔

---

[1] زاد المعاد ص۲۰ ج ۳ اور ہدایت الحیاری فی رد الیہود والنصاری ص۱۲ میں یہ واقعہ اسی طرح مذکور ہے اور محمد بن اسحق کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ نجران سے آتے وقت پیش آیا اور اصابہ ص۲۹۲ ج ۳ ترجمہ کرز بن علقمہ نجرانی میں بھی محمد اسحق کی روایت کے مطابق مذکور ہے۔ [2] شرح مواہب۔ ج ۴ ص ۴۰۔

چند روز بعد سید ایہم اور عبدالمسیح عاقب بھی مدینہ منورہ حاضر خدمت ہوئے اور اسلام قبول کیا رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ آپ نے دونوں کو ابوایوب انصاری رضہ کے مکان پر ٹھہرایا۔ [1]

## ایک ضروری تنبیہ

نجران میں دو فریق تھے ایک اُمیّین کا اور دوسرا انصاری کا فریق اوّل نے اسلام قبول کر لیا تھا جیسا کہ وفد بنی الحارث کے بیان میں گزر چکا ہے اور فریق ثانی سے جزیہ پر صلح فرمائی! آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم نے حضرت علی کو نجران کی طرف فریق اوّل سے صدقات وصول کرنے کے لئے اور فریق ثانی سے جزیہ وصول کرنے کے لئے روانہ فرمایا یہ مطلب نہیں کہ ایک ہی فریق سے جزیہ اور صدقہ دونوں وصول کرنے کے لئے روانہ فرمایا تاکہ یہ اشکال ہو کہ ایک ہی فریق سے صدقہ اور جزیہ دونوں کیسے وصول کئے جاسکتے ہیں [2]

## (۱۵) فروۃ بن عمرو جذامی کی سفارت کا ذکر

فروۃ بن عمرو جذامی۔ شاہ روم کی طرف سے معان اور ارض شام کا عامل اور والی تھا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اس کو دعوت اسلام کا خط بھیجا تو مسلمان ہوگیا اور ایک قاصد کو کچھ ہدایات دے کر آپ کی خدمت میں روانہ کیا۔ رومیوں کو جب فروۃ بن عمرو کے اسلام کی خبر ہوئی تو اُس کو پھانسی دے دی فروۃ کو جب پھانسی پر لٹکانے لگے تو یہ شعر پڑھا۔

بَلِّغْ سَرَاةَ الْمُسْلِمِينَ بِاَنَّنِي     سلم لربی اعظمی ومقامی

مسلمانوں کے سرداروں کو یہ خبر پہنچا دو کہ میں مسلمان ہوں اور میری ہڈیاں اور جائے قیام سب اللہ کی مطیع ہیں [3]

---

[1]۔ شرح مواہب۔ ج: ۴، ص: ۴۳

[2]۔ زاد المعاد۔ ج: ۳، ص: ۴۴

[3]۔ " " " "

# (۱۶) قدوم ضمام بن ثعلبہ

بنو سعد کی طرف سے ۹ھ میں ضمام بن ثعلبہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اونٹ کو مسجد کے دروازہ کے قریب باندھ دیا اور خود مسجد میں داخل ہوئے اور دریافت کیا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کون ہیں آپ اس وقت مجلس میں تکیہ لگائے ہوئے بیٹھے تھے صحابہ نے جواب دیا کہ یہ مرد مبارک جو تکیہ لگائے ہوئے ہے اُس شخص نے کہا اے عبدالمطلب کے بیٹے آپ نے فرمایا میں نے سن لیا ہے۔ اس نے کہا میں آپ سے کچھ سوال کرنا چاہتا ہوں اور سختی سے سوال کروں گا آپ اپنے دل میں ناراض نہ ہوں، آپ نے فرمایا تمھیں جو کچھ پوچھنا ہے پوچھو۔ اُس نے کہا میں آپکو خدا کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کیا اللہ نے آپ کو تمام لوگوں کی طرف پیغمبر بنا کر بھیجا ہے، آپ نے فرمایا ہاں۔ اے اللہ تو گواہ ہے پھر اس نے علحدہ علحدہ دریافت کیا کہ کیا اللہ نے دن رات میں پانچ نمازوں کا اور سال بھر میں ایک مہینہ کے روزوں کا اور مالداروں سے زکوٰۃ اور صدقہ لے کر فقراء پر تقسیم کرنے کا اللہ نے حکم دیا ہے آپ نے فرمایا ہاں اے اللہ تو گواہ ہے اس شخص نے کہا آپ جو کچھ اللہ کی طرف سے لاتے ہیں، میں اُس سب پر ایمان لایا اور میں اپنی قوم کا قاصد اور فرستادہ ہوں اور میرا نام ضمام بن ثعلبہ ہے یہ صحیح بخاری کی روایت ہے صحیح مسلم میں ہے کہ اس شخص نے یہ کہا قسم ہے اُس ذات پاک کی جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا ہے میں اس میں کوئی کمی اور زیادتی نہ کروں گا۔ آپ نے فرمایا اگر اس نے سچ کہا تو ضرور جنت میں داخل ہوگا

**مسئلہ:** اس حدیث سے یہ مسئلہ معلوم ہوا کہ کسی عالم یا کسی صاحب وجاہت کیلئے مجلس میں تکیہ لگا کر بیٹھنا جائز ہے [۱]

ضمام بن ثعلبہ جب آپ سے رخصت ہو کر اپنی قوم میں پہنچے تو سب کو جمع کرکے ایک تقریر کی سب سے پہلا جملہ یہ تھا لات اور عزیٰ بہت بُرے ہیں۔

---

[۱] - فتح الباری ج ۱: ص: ۱۳۹ -

لوگوں نے کہا اے ضمام یہ لفظ زبان سے مت نکالو کہیں تم مجنوں اور کوڑھی نہ ہو جاؤ۔ ضمام نے کہا افسوس صد افسوس خدا کی قسم لات وعزیٰ تم کو نہ کوئی نفع پہنچا سکتے ہیں اور نہ ضرر۔ اللہ نے ایک رسول بھیجا اور اس پر ایک کتاب نازل کی جس نے تم کو ان خرافات سے چھڑایا۔ اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں اور میں آپ کے پاس سے یہ احکام سیکھ کر آیا ہوں۔ شام نہ ہونے پائی کہ قبیلہ کا کوئی مرد اور عورت ایسا باقی نہ رہا کہ جو مسلمان نہ ہو گیا ہو حضرت عمر اور ابن عباس فرمایا کرتے تھے کہ ہم نے کسی قوم کے وافد اور قاصد کو ضمام بن ثعلبہ سے افضل اور بہتر نہیں پایا (رواہ ابن اسحٰق) [1]

## (۱۷) وفد طارق بن عبداللہ محاربی وبنی محارب

طارق بن عبداللہ کا بیان ہے کہ میں بازار ذی المجاز میں تھا کہ ایک سامنے سے یہ کہتا ہوا نظر آیا۔

ایھا الناس قولوا لا الٰہ الا اللہ تفلحوا — اے لوگو لا الٰہ الا اللہ کہو فلاح پاؤ گے۔

اور ایک شخص اس کے پیچھے پیچھے ہے پتھر مارتا جاتا ہے اور یہ کہتا جاتا ہے۔

یا ایھا الناس انہ کذاب فلا تصدقوہ — اے لوگو! یہ جھوٹا ہے اس کی تصدیق نہ کرنا۔

میں نے دریافت کیا یہ کون شخص ہے، لوگوں نے کہا یہ بنی ہاشم میں کا ایک شخص ہے جو یہ کہتا ہے کہ میں اللہ کا رسول ہوں اور یہ پتھر مارنے والا ان کا چچا ابولہب ہے۔

طارق بن عبداللہ کہتے ہیں کہ جب لوگ اسلام میں داخل ہو گئے اور آپ مدینہ ہجرت فرما گئے تو ہم مدینہ کی کھجوریں لینے کے لئے زبدہ سے چلے مدینہ کے قریب پہنچ کر ایک باغ میں اترنے کا ارادہ کر رہے تھے، ایک شخص دو پرانی چادریں اوڑھے ہوئے سامنے سے آیا اور ہم کو سلام کیا اور

[1] شرح مواہب، ج ۴، ص: ۴

دریافت کیا کہ کہاں سے آرہے ہو۔ ہم نے کہا کہ ربذہ سے، اُس شخص نے کہا کہاں کا قصد ہے ہم نے کہا مدینہ کا، اُس نے کہا کس لیئے، ہم نے کہا کھجوریں خریدنے کے لئے، ہم لوگوں کے پاس ایک سُرخ اونٹ تھا، اس شخص نے ہم سے دریافت کیا کہ کیا اس اونٹ کو اتنی کھجوروں کے معاوضہ میں فروخت کرتے ہو۔ ہم نے کہا ہاں اتنی کھجوریں اس کے معاوضہ میں لیں گے، اس شخص نے اسی قیمت میں منظور کرلیا اور قیمت گھٹانے کی بابت کچھ نہیں کہا۔ اور اونٹ لے کر چلا گیا۔ ہم آپس میں کہنے لگے کہ بغیر قیمت لئے اونٹ ایسے شخص کے حوالہ کر دیا کہ جسے ہم پہچانتے بھی نہیں۔ ان میں کی ایک ایک هودج نشین عورت نے کہا میں نے اس شخص کے چہرہ کو دیکھا ہے خدا کی قسم اس کا چہرہ چودھویں رات کا چاند کا ایک ٹکڑا تھا، یہ چہرہ کسی جھوٹے غدار کا نہیں تم گھبراؤ نہیں میں قیمت کی ذمہ دار ہوں۔

در دلِ ہر امتی کز حق مزہ است  روو آواز پیمبر معجزہ است

یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ ایک شخص آیا اور کہا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد ہوں آپ نے یہ کھجوریں بھیجی ہیں ان کو کھاؤ اور ناپ لو ہم نے وہ کھجوریں خوب سیر ہو کر کھائیں اور پھر ناپا تو بالکل پوری پائیں۔

اگلے روز مدینہ میں داخل ہوئے آپ منبر پر خطبہ دے رہے تھے (غالباً جمعہ کا دن تھا) یہ کلمات ہم نے سُنے۔

| | |
|---|---|
| تصدقوا فان اليد العليا خير من اليد السفلى امك وَ اباكَ وَاختكَ وَاخاكَ وَادناكَ ادناكَ | صدقہ اور خیرات کرو اونچا ہاتھ نیچے ہاتھ سے بہتر ہے، ماں اور باپ بہن اور بھائی اور قریبی رشتہ داروں کا زیادہ خیال رکھو۔ |

رواہ البیہقی والحاکم وغیرہما۔ ؎

---

؎۔ زاد المعاد۔ ج ۳، ص ۴۶

# (۱۸) وَفدِ تجُیب

تجُیب یمن میں قبیلہ کندہ کی ایک شاخ ہے، قبیلہ تجیب کے تیرہ آدمی صدقات کا مال لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ نے فرمایا اس مال کو واپس لے جاؤ اور وہیں کے فقراء پر تقسیم کر دو، انھوں نے کہا ہم وہی مال لائے ہیں جو وہاں کے فقراء پر تقسیم کرنے کے بعد بچ رہا ہے صدیق اکبر نے کہا یا رسول اللہ تجیب جیسا وفد اب تک کوئی نہیں آیا آپ نے فرمایا بے شک ہدایت اللہ کے ہاتھ میں ہے جس کے لئے اللہ تعالیٰ خیر کا ارادہ فرماتا ہے، اس کا سینہ ایمان کے لئے کھول دیتا ہے ان لوگوں نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے متعدد مسائل دریافت کئے آپ نے ان کو جوابات لکھوا دیئے اور حضرت بلال کو تاکید کی کہ اچھی طرح ان کی مہمانی کی جائے۔ چند روز ٹھہر کر واپسی کی اجازت چاہی، آپ نے فرمایا عجلت کیا ہے، انھوں نے عرض کیا یا رسول اللہ دل یہ چاہتا ہے کہ آپ کے دیدار پر انوار اور آپ کی صحبت سے جو فیوض اور برکات حاصل ہوئے ہیں اپنی قوم کو جا کر ان کی اطلاع دیں، آپ نے ان کو انعام واکرام دے کر رخصت فرمایا۔ چلتے وقت پوچھا کہ تم میں سے کوئی باقی تو نہیں رہ گیا۔ انھوں نے کہا ایک نوجوان لڑکا رہ گیا ہے۔ جس کو ہم نے سامان کی حفاظت کے لئے چھوڑ دیا تھا۔ آپ نے فرمایا اس کو بلاؤ۔ وہ حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ آپ نے میرے قبیلہ کے لوگوں کی حاجتیں پوری فرمائیں ایک میری حاجت ہے۔ آپ نے فرمایا وہ کیا ہے۔ اس نوجوان نے کہا کہ میں فقط اس لئے گھر سے نکلا ہوں کہ آپ میرے لئے خدا تعالیٰ سے یہ دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ میری مغفرت فرمائے اور مجھ پر رحم کرے اور میرے دل کو غنی بنا دے۔ آپ نے دعا فرمائی۔

اللّٰھم اغفر لہٗ وارحمہ واجعل غناہٗ فی قلبہٖ اے اللہ اس کو بخش دے اور اس پر رحم فرما اور اسکے دل کو غنی بنا اور اس کے بعد اس نوجوان کے لئے بھی انعام واکرام کا حکم دیا۔

سنہ ۱۰ھ میں جب اس قبیلہ کے لوگ حج کے لئے آئے اور منیٰ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

سے ملے تو آپ نے اُس نوجوان کا حال دریافت فرمایا لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ اُس کے زہد اور قناعت کا عجب حال ہے ہم نے اس سے بڑھ کر زاہد اور قانع نہیں دیکھا۔ کتنا ہی مال و دولت اس کے سامنے اُس کے سامنے تقسیم ہوتا ہو مگر وہ کبھی نظر اٹھا کر نہیں دیکھتا۔ وفات کے بعد جب اہلِ یمن اسلام سے پھرنے لگے تو اس نوجوان نے لوگوں میں وعظ کہا جس سے سب اسلام پر قائم رہے اور بحمد اللہ کوئی شخص اسلام سے نہیں پھرا۔ صدیق اکبرؓ نے جانے والوں سے ان کا حال دریافت کرتے رہتے تھے، یہاں تک جب اس واقعہ کی اطلاع پہنچی تو زیاد بن ولید کو لکھ کر بھیجا کہ اس نوجوان کا خاص طور سے خیال رکھیں لہ

# (۱۹) وَفدِ هُذَيم

قبیلۂ ہذیم کا وفد جب مسجد نبوی میں پہنچا تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز جنازہ میں مشغول تھے، یہ لوگ علیحدہ بیٹھ گئے نماز سے فارغ ہو کر آپ نے ان کو بلایا اور پوچھا کیا تم مسلمان نہیں انھوں نے کہا ہم مسلمان ہیں آپ نے فرمایا پھر اپنے بھائی کے نماز جنازہ میں کیوں شریک نہیں ہوئے انھوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ہم نے یہ گمان کیا کہ جب تک آپ سے بیعت نہ کرلیں اس وقت تک ہمارے لئے جنازہ وغیرہ میں شرکت جائز نہیں، آپ نے فرمایا تم مسلمان ہو جہاں بھی ہو۔ بعد ازاں ان لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی اور رخصت ہوئے ایک نوجوان جو سب سے کم عمر تھا اُس کو سامان کی حفاظت کے لئے چھوڑ دیا تھا، آپ نے ہم کو واپس بلایا وہ نوجوان آگے بڑھا اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کی ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ ہم میں سب سے چھوٹا اور ہمارا خادم ہے آپ نے فرمایا؛

اصغر القوم خادمهم بارك الله عليك۔ — قوم میں کا چھوٹا اپنے بزرگوں کا خادم ہوتا ہے اللہ تجھ پر اپنی برکتیں نازل فرمائے۔

---

لہ ۔ ایضاً ۔ نیز عیون الاثر ۔ ج ۲، ص ۲۴۶

چنانچہ آپ کی دعا کی برکت سے وہی سب سے بہتر اور سب سے زیادہ قرآن کا عالم ہوا اور پھر آپ نے اسی کو ان پر امیر اور امام مقرر کیا اور آپ کے حکم سے چلتے وقت حضرت بلال نے ہم کو انعام و اکرام دیا جب وطن واپس ہوئے تو تمام قبیلہ نے اسلام قبول کر لیا۔ [1]

## (۲۰) وفد بنی فزارہ

غزوۂ تبوک کی واپسی کے بعد بنی فزارہ کے تقریباً چودہ آدمی بارگاہ نبوی میں حاضر ہوئے آپ نے ان کے بلاد کا حال دریافت کیا لوگوں نے کہا یا رسول اللہ قحط کی وجہ سے تباہ ہیں آپ نے باران رحمت کی دعا فرمائی [2]

## (۲۱) وفد بنی اسد ۹ھ

دس آدمی قبیلۂ بنی اسد کے آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ اس وقت مسجد میں تشریف فرما تھے، اول آپ کو سلام کیا بعد ازاں ان میں سے ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ اللہ ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں اور آپ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں ہم بغیر آپ کے بلائے ہم خود بخود آپ کی خدمت میں حاضر ہو گئے ہیں اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

یَمُنُّوْنَ عَلَیْكَ اَنْ اَسْلَمُوْا قُلْ لَّا تَمُنُّوْا عَلَیَّ اِسْلَامَكُمْ بَلِ اللّٰهُ یَمُنُّ عَلَیْكُمْ اَنْ هَدٰىكُمْ لِلْاِیْمَانِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ۔ [3]

آپ پر اپنے اسلام لانے کا احسان جتلاتے ہیں۔ آپ کہہ دیجئے کہ مجھ پر اپنے اسلام کا احسان مت جتلاؤ بلکہ اللہ تعالیٰ تم پر احسان رکھتا ہے کہ تم کو ایمان کی توفیق دی اگر تم سچے ہو۔

منت منہ کہ خدمت سلطان ہمی کنی — منت شناس ازو کہ بخدمت بداشتت

---

[1] زاد المعاد۔ ج: ۳، ص: ۴۷

[2] زرقانی۔ ج ۴، ص: ۵۲

[3] الحجرات ۲۷، آیۃ ۱۷

بعد ازاں لوگوں نے کہانت اور رمل کے متعلق آپ سے دریافت کیا آپ نے منع فرمایا۔[۱]

## (۲۲) وفدِ بہرآءَ

یمن سے قبیلۂ بہراء کے تیرہ آدمی خدمت میں حاضر ہوئے مقداد بن اسود رضؓ کے مکان پر ٹھہرے حضرت مقداد نے ان کے آنے سے پہلے ایک بڑے پیالہ میں حیس[۲] بنایا تھا جب یہ مہمان آئے تو ان کے سامنے رکھ دیا سب نے خوب سیر ہو کر کھایا اس کے بعد بھی بچ رہا حضرت مقداد نے اپنی باندی سدرہ کے ہاتھ یہ پیالہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیج دیا آپ نے خود بھی تناول فرمایا اور تمام اہلِ بیت کو کھلایا اور پیالہ واپس فرما دیا۔ جب تک مہمان مقیم رہے برابر اسی پیالہ سے دو وقت سیر ہو کر کھاتے رہے، ایک دن مہمانوں نے بطور تعجب کہا اے مقداد ہم نے سنا ہے کہ اہلِ مدینہ کی خوراک تو نہایت معمولی ہے اور تم ہم کو روزانہ اس قدر لذیذ اور عمدہ کھانا کھلاتے ہو جو ہم کو اپنے گھر روزانہ میسر نہیں آسکتا مقداد رضؓ نے کہا یہ سب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دستِ مبارک کی برکت ہے اور واقعہ کی اطلاع دی، ان لوگوں کے ایمان والیقان میں اور زیادتی ہوگئی اور کچھ روز مدینہ ٹھہر کر مسائل و احکام سیکھے اور پھر اپنے گھر واپس ہوئے چلتے وقت آپ نے ان کو زادِ راہ اور انعام دیا۔[۳]

## (۲۳) وَفدِ عُذرَہ

عُذرہ یمن کا ایک قبیلہ ہے ماہ صفر ۹ھ میں قبیلۂ عذرہ کے بارہ آدمی آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ نے اھلاً و مرحبا کہا، ان لوگوں نے آپ سے دریافت کیا کہ آپ کس چیز کی طرف بلاتے ہیں۔ آپ نے فرمایا اللہ وحدہٗ لاشریک لہٗ کی عبادت کرو اور اس امر کی شہادت دو کہ

---

[۱]۔ عیون الاثر، ج ۲، ص: ۲۵۰ [۲]۔ حیس ایک قسم کا کھانا ہے جو کھجوریں اور پنیر کو ملا کر بنایا جاتا ہے۔

[۳]۔ زاد المعاد، ج ۳، ص ۴۸، ۴۹

میں اللہ کا رسول ہوں تمام لوگوں کی طرف۔ بعد ازاں لوگوں نے فرائض اسلام دریافت کئے آپ نے فرائض اسلام سے ان کو خبر دی ان لوگوں نے کہا ہم گواہی دیتے ہیں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور آپ بے شک اللہ کے رسول ہیں۔ آپ نے ہم کو دعوت دی، اس کو ہم نے قبول کیا ہم دل و جان سے آپ کے اعوان و انصار اور یار و مددگار ہیں، یا رسول اللہ ہم تجارت کے لئے شام جاتے ہیں جہاں ہرقل رہتا ہے کیا آپ پر اس بارے میں کوئی وحی نازل ہوئی ہے۔ آپ نے فرمایا شام عنقریب فتح ہو جائے گا اور ہرقل وہاں سے بھاگ جائے گا۔ اور کاہنوں سے سوال کرنے سے اور ان کا ذبیحہ کھانے سے منع فرمایا اور کہا تم پر فقط قربانی ہے، چند روز رہ کر واپس ہوئے چلتے وقت آپ نے ان کو ہدایا اور تحائف عطا فرمائے لہ

## (۲۴) وفد بلیٰ

ماہ ربیع الاول ۹ھ میں وفد بلی آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوا آپ نے فرمایا، الحمد للہ الذی ھداکم للاسلام فکل من مات علی غیر الاسلام فھو فی النار۔

رئیس الوفد ابو الضبیب نے عرض کیا یا رسول اللہ مجھ کو مہمانی کا شوق ہے کیا اس میں میرے لئے کوئی اجر ہے، آپ نے فرمایا ہاں اس میں بھی اجر ہے غنی ہو یا فقیر جس پر بھی تم احسان کرو وہ صدقہ ہے، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ مہمانی کی مدت کتنی ہے، آپ نے فرمایا مہمانی تین دن ہے، اس کے بعد صدقہ ہے، مہمان کے لئے جائز نہیں کہ میزبان کو تنگی میں ڈالے، تین روز ٹھہر کر یہ لوگ واپس ہوئے، آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چلتے وقت ان کو زادِ راہ عطا فرمایا۔ لہ

## (۲۵) وفد بنی مُرّہ

تبوک کے بعد ۹ھ میں بنی مُرّہ کے تیرہ آدمی آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے حارث بن

---

لہ۔ زاد المعاد، ج ۳، ص ۴۸، ۴۹۔ ۱۵۴۲۔ عیون الاثر۔ ج ۲، ص ۲۵۱ و ۲۵۲

عوف سردار وفد تھے، ان لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ہم آپ ہی کے قوم کے ہیں لوی بن غالب کی اولاد سے ہیں، آپ مسکرائے اور بلاد کا حال دریافت کیا، لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ قحط سالی کی وجہ سے حالت تباہ ہے، آپ نے اسی وقت بارش کے لئے دعا فرمائی۔ جب لوگ اپنے گھر واپس ہوئے تو معلوم ہوا کہ جس روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی اسی روز پانی برسا اور تمام بلاد سرسبز اور شاداب ہو گئے۔ چلتے وقت ہر ایک کو اپنے دس دس اوقیہ چاندی اور حارث بن عوف کو بارہ اوقیہ چاندی عطا فرمائی۔ [1]

## (۲۶) وَفدِ خَولان

ماہ شعبان ۱۰ھ میں یمن سے قبیلہ خولان کے دس آدمی آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ اور اس کے رسول پر ایمان رکھتے ہیں۔ اللہ اور اس کے رسول کا ہم پر بڑا احسان ہے، دور دراز سے سفر طے کر کے زیارت کے شوق میں حاضر ہوئے ہیں آپ نے فرمایا تمہارا یہ سفر ضائع نہیں ہوا ہر قدم پر تمہارے لئے نیکی ہے جو شخص میری زیارت کے لئے مدینہ حاضر ہوا قیامت کے دن وہ میری پناہ اور امان میں ہوگا۔ بعد ازاں خولان کے بت جس کا نام عم انس تھا، کے متعلق دریافت کیا کہ وہ کیا ہوا، وفد نے عرض کیا الحمد للہ آپ کی ہدایت وتعلیم اس بت پرستی کا نعم البدل ہو گئی۔ سوائے چند بوڑھے مرد اور بوڑھی عورتوں کے کوئی پوچھنے والا نہیں رہا اور ان شاء اللہ تعالیٰ اب واپسی کے بعد اس کا نام ونشان ہی باقی نہ چھوڑیں گے۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو دین کے فرائض سکھائے اور یہ نصیحت فرمائی کہ عہد کو پورا کرنا۔ امانت کو ادا کرنا پڑوسیوں کا خیال رکھنا کسی پر ظلم نہ کرنا اور رخصت کے وقت بارہ بارہ اوقیہ چاندی ان کو عطا فرمائی، واپسی کے بعد سب سے پہلا کام یہ کیا کہ اس بت کو منہدم کیا۔ [2]

---

[1] عیون الاثر۔ ج ۲، ص: ۲۵۱-۲۵۲۔ [2] زاد المعاد۔ ج ۳، ص ۵۰۱
عیون الاثر۔ ج ۲، ص: ۲۵۳

## (۲۶) وفد محارب

اس قبیلہ کے لوگ نہایت تند خو اور درشت مزاج تھے، جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکہ میں ایام حج میں لوگوں کو اسلام کی طرف بلاتے تھے تو یہ لوگ نہایت سختی سے آپ کے پیش آتے۔ اس قبیلہ کے دس آدمی اپنی قوم کے وکیل بن کر ۱۰ھ میں حاضر خدمت ہوئے اور مشرف باسلام ہوئے ان میں سے ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ آپ کے مقابلہ میں میرے ساتھیوں میں مجھ سے زیادہ کوئی سخت اور اسلام سے دور نہ تھا میرے ساتھی مر گئے اور صرف میں زندہ ہوں اللہ کا شکر ہے کہ اس نے مجھکو باقی رکھا تھا آنکہ میں آپ پر ایمان لایا اور آپ کی تصدیق کی آپ نے فرمایا دل اللہ کے قبضہ میں ہیں، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ خدا سے میرے لئے دعا اور استغفار فرمائیے کہ میں نے جو کچھ آپ کی شان میں گستاخی کی اللہ اس کو معاف فرمائے۔ آپ نے فرمایا۔ اسلام، کفر کو اور جو کچھ کفر کی حالت میں ہوا ہے سب کو ڈھا دیتا ہے۔ بعد ازاں یہ لوگ اپنے گھر واپس ہوئے [۱]

## (۲۸) وفد صُداء ۸ھ

۸ھ میں جعرانہ سے واپسی کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مہاجر بن ابی امیہ کو صنعاء کی طرف اور زیاد بن لبید کو حضرموت کی جانب اور قیس بن سعد بن عبادہ خزرجی کو چار سو سواروں کے ہمراہ قناۃ کی جانب روانہ فرمایا اور قیس بن سعد کو یہ بھی حکم دیا کہ یمن کے علاقہ صُداء پر بھی ضرور گزریں زیاد بن حارث صُدائی کو جب اس کا علم ہوا تو یہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ آپ لشکر کو واپس بلالیں میں اپنی قوم کے اسلام کا کفیل اور ذمہ دار ہوں آپ نے قیس بن سعد کو واپس بلالیا، زیاد بن حارث صدائی پندرہ آدمیوں کا وفد لے کر آپ کی

---

[۱] زاد المعاد۔ ج: ۳، ص: ۵۰۔ عیون الاثر۔ ج: ۲، ص: ۲۵۳

خدمت میں حاضر ہوئے، سب نے اسلام قبول کیا اور آپ کے دستِ مبارک پر بیعت کی، آپ نے زیاد سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا اے زیاد تیری قوم تیری بہت مطیع اور فرمانبردار ہے، زیاد نے عرض کیا یا رسول اللہ۔ اللہ اور اس کے رسول کا احسان ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو اسلام کی ہدایت دی، بیعت کر کے یہ لوگ واپس ہوئے، تمام قبیلہ میں اسلام پھیل گیا۔ سنو آدمی حجۃ الوداع میں شریک ہوئے۔ لہ

## (۲۹) وَفدِ غسّان

ماہ رمضان المبارک سنہ ۱۰ھ میں غسّان کے تین آدمی آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوئے اور عرض کیا کہ ہم کو معلوم نہیں کہ ہماری قوم ہمارا اتباع کرے گی یا نہیں، آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چلتے وقت ان کو زادراہ اور جائزہ عطا فرمایا چونکہ ان کی قوم نے اسلام قبول نہ کیا تھا اس لئے ان لوگوں نے اپنے اسلام کو پوشیدہ رکھا، یہاں تک کہ دو آدمی تو اسی حالت میں وفات پا گئے اور تیسرے شخص جنگ یرموک میں ابو عبیدہ سے جا ملے اور ان کو اپنے اسلام کی اطلاع دی ابو عبیدہ ان کا بہت اکرام و احترام کرتے تھے۔ ٢ه

## (۳۰) وَفدِ سلامان

ماہ شوال سنہ ۱۰ھ میں قبیلہ سلامان کے سات آدمیوں کا وفد آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوا قحط سالی کی شکایت کی، آپ نے ہاتھ اٹھا کر دعا فرمائی، بعد ازاں زادراہ اور جائزہ دے کر آپ نے ان کو رخصت فرمایا گھر پہنچ کر معلوم ہوا کہ جس روز اور جس وقت آپ نے دعا فرمائی تھی اسی وقت یہاں پانی برسا۔ ٣ه

---

لہ۔ عیون الاثر۔ ج: ۲، ص: ۲۵۴۔ ٢ه۔ زرقانی۔ ج: ۴، ص: ۶۱
٣ه۔ ایضاً ″ ″ ″

## (۳۱) وفد بنی عَلبس

بنی عَلبس کے تین آدمی حضور کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ہم کو یہ معلوم ہوا ہے کہ اسلام بغیر ہجرت کے مقبول اور معتبر نہیں۔ ہمارے پاس کچھ مال اور مویشی ہیں جن پر ہمارا گزارا ہے۔ اگر اسلام بغیر ہجرت کے مقبول نہیں تو پھر ایسے مال میں کیا خیر و برکت ہو سکتی ہے ہم سب کو فروخت کر دیں اور ہجرت کرکے آپ کی خدمت میں حاضر ہو جائیں آپ نے ارشاد فرمایا:

| | |
|---|---|
| اتقوا اللہ حیث کنتم فلن یلتکم | اللہ سے ڈرو جہاں کہیں بھی رہو اللہ تمھارے |
| اللہ من اعمالکم شیئا | اعمال کے اجر میں کمی نہ کرے گا۔ [۱] |

## (۳۲) وفد غامد

غامد یمن کا ایک قبیلہ ہے ۱۰ھ میں دس آدمیوں کا ایک وفد آیا اور بقیع میں اترا اور سامان پر ایک لڑکے کو چھوڑ کر بارگاہ نبوی میں حاضر ہوئے، آپ نے دریافت فرمایا کہ سامان پر کس کو چھوڑا، وفد نے عرض کیا یا رسول اللہ ایک کم عمر لڑکے کو چھوڑ آئے ہیں۔ فرمایا کہ ایک تھیلہ چوری ہو گیا ہے۔ ان میں سے ایک شخص بولا یا رسول اللہ تھیلہ تو میرا تھا، آپ نے فرمایا گھبراؤ نہیں وہ مل گیا ہے یہ لوگ اپنے سامان کے پاس پہنچے معلوم ہوا کہ لڑکا سو گیا تھا جب بیدار ہوا اور دیکھا کہ تھیلہ نہیں تو اس کی تلاش میں نکلا، دور سے ایک شخص بیٹھا ہوا نظر آیا جب یہ اس طرف بڑھا تو وہ شخص اس کو دیکھ کر بھاگا۔ اس مقام پر پہنچ کر دیکھا کہ زمین کھدی ہوئی ہے اس میں سے وہ تھیلہ برآمد ہوا ہم نے کہا بے شک آپ اللہ کے رسول برحق ہیں ابی بن کعب کو حکم دیا کہ ان کو قرآن سکھلایا اور چلتے وقت شرائع اسلام لکھوا کر ان کو عطا فرمائے اور حسب معمول جائزہ دیا [۲]

---

[۱] زاد المعاد - ج ۳، ص: ۵۳ - [۲] ایضاً - وزرقانی - ج ۴، ص: ۶۳

# (۳۴) وَفدِ اَزْد

قبیلۂ ازد کے سات آدمیوں کا وفد خدمت نبوی میں حاضر ہوا، آپ کو ان کی وضع اور ہیئت اور ان کا سکون و وقار پسند آیا۔ دریافت فرمایا کہ تم کون ہو۔ وفد نے عرض کیا ہم مومن ہیں آپ مسکرائے اور فرمایا ہر قول کی ایک حقیقت ہوتی ہے، تمھارے ایمان کی کیا حقیقت ہے۔ وفد نے کہا وہ پندرہ خصلتیں ہیں جن میں سے پانچ وہ ہیں جن پر آپ کے قاصدوں نے ایمان لانے اور اعتقاد رکھنے کا حکم دیا ہے اور پانچ وہ ہیں جن پر آپ کے قاصدوں نے ہم کو عمل کرنے کا حکم دیا ہے اور پانچ وہ ہیں جن پر ہم زمانۂ جاہلیت سے کاربند ہیں آپ نے ارشاد فرمایا وہ باتیں کونسی ہیں جن پر میرے مبلغین نے تم کو ایمان لانے کا حکم دیا ہے، وفد نے عرض کیا وہ یہ ہیں کہ (۱) ایمان لائیں اللہ پر۔ (۲) اور اس کے تمام فرشتوں پر۔ (۳) اور اس کی اُتاری ہوئی تمام کتابوں پر۔ (۴) اور اس کے تمام پیغمبروں پر۔ (۵) اور مرنے کے بعد زندہ ہونے پر یعنی قیامت اور یوم آخرت پر آپ نے فرمایا وہ پانچ باتیں کونسی ہیں جن پر میرے قاصدوں نے تم کو عمل کرنے کا حکم دیا ہے۔ وفد نے عرض کیا وہ یہ ہیں (۱) لا الٰہ الا اللہ کہتے رہیں۔ (۲)۔ نماز کو قائم رکھیں۔ (۳)۔ زکوٰۃ ادا کریں۔ (۴)۔ رمضان المبارک کے روزے رکھیں۔ (۵) اور اگر استطاعت ہو تو حج بیت اللہ کریں۔

آپ نے فرمایا وہ پانچ خصلتیں کونسی ہیں جن پر تم زمانۂ جاہلیت میں کاربند تھے۔ وفد نے عرض کیا وہ یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| اَلشکر عند الرخاء والصبر عند البلاء وَالرضا بمر القضاء والصدق فی مواطن اللقاء وترک الشماتۃ بالاعداء | راحت اور فراخی کے وقت شکر اور مصیبت کے وقت صبر اور تلخ قضا پر بھی راضی رہنا اور مقابلہ کے وقت ثابت قدمی اور دشمنوں کی مصیبت پر خوش نہ ہونا۔ |
| فقال صلی اللہ علیہ وسلم حکما علماً کادوا من فقھھم ان یکونوا انبیاء | آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بڑے حکیم اور عالم ہیں تفقہ اور سمجھ کی وجہ سے مقام نبوت سے بہت |

(حاشیہ اگلے صفحہ پر)

ثُمَّ قَالَ وَ اَنا ازیدکم خمسا فتتم لکم عشرون خصلة ان کنتم کما تقولون فلا تجمعوا مالا تاکلون و لا تبنوا مالا تسکنون ولا تنافسوا فی شئ انتم عنه غدا زائلون واتقوا الله الذی الیه ترجعون وعلیه تعرضون وارغبوا فیما علیه تقدمون وفیہ تخلدون۔

قریب ہیں، پھر ارشاد فرمایا میں تم کو پانچ خصلتیں اور بتاتا ہوں تاکہ بیس خصلتیں پوری ہو جائیں (۱) جس چیز کو کھانا نہ ہو اس کو جمع نہ کرو (۲) جس میں رہنا ہو اس کو بناؤ نہیں (۳) اور جس چیز کو کل چھوڑ کر جانے والے ہو اس میں ایک دوسرے پر حسد نہ کرو (۴) اور اس خدا سے ڈرو کہ جس کی طرف تم کو لوٹنا اور اس کے سامنے پیش ہونا ہے (۵) اور اس چیز میں رغبت کرو جس میں تم کو ہمیشہ رہنا ہے یعنی آخرت۔

یہ لوگ آپ کی وصیت کو لے کر واپس ہوئے اور اس کو خوب یاد رکھا اور اس پر عمل کیا۔[1]

## (۳۴) وفد بنی المنتفق

یہ وفد بارگاہ نبوی میں صبح کی نماز کے بعد حاضر ہوا اتفاق سے اس روز آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو جمع کر کے ایک طویل وعریض خطبہ دیا جس میں حشر ونشر وجنت وجہنم کے احوال بیان فرمائے خطبہ سے فارغ ہو کر ان لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی اور واپس ہوئے مفصل خطبہ تقریباً دو ورق میں ہے جس کو حافظ ابن قیم نے زاد المعاد میں ذکر کیا ہے۔

## (۳۵) وفدِ نخع، محرم الحرام ۱۱ھ

نخع یمن کا ایک قبیلہ ہے ماہ محرم الحرام ۱۱ھ کے درمیانی عشرہ میں اس قبیلے کے دو سو آدمی

(یہ حاشیہ پچھلے صفحہ کا ہے) نکتہ: اس آپ کے ارشاد سے معلوم ہوتا ہے کہ حافظِ حدیث مقام نبوت سے اتنا قریب نہیں جتنا کہ فقیہ مقام نبوت سے قریب اور نزدیک ہے، حافظِ حدیث کی مثال اس عاشق کی سی ہے کہ جس نے محبوب کے الفاظ بعینہ یاد کر لئے اور فقیہ کی مثال اس فہیم اور سمجھدار محب جان نثار کی ہے کہ جو اپنے محبوب کے اشارات اور کنایوں اور اس کے رموز واسرار کو خوب سمجھتا ہے۔

[1] زاد المعاد، ج ۳، ص: ۵۴۔

بارگاہ نبوی میں ایک شخص زرارۃ بن عمرو بھی تھے، انھوں نے اس سفر میں متعدد خواب دیکھے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کئے اور آپ نے ان کی تعبیر دی منجملہ ان کے ایک یہ خواب دیکھا کہ زمین سے ایک آگ نمودار ہوئی ہے جو میرے اور میرے بیٹے کے درمیان حائل ہوگئی۔ اور وہ آگ یہ پکار رہی ہے

لظی لظی بصیر واعمی اطعمونی — میں آگ ہوں میں آگ ہوں کوئی بینا اور کوئی نابینا

اکلکم اهلکم ومالکم — مجھکو کھانے کو دو میں تم کو کھاؤں گی تم کو کھاؤں گی تمھارے اہل کو اور مال کو۔

آپ نے فرمایا ایک فتنہ ہوگا جس میں لوگ اپنے امام اور خلیفہ کو قتل کریں گے بدکار اپنے کو نیکوکار سمجھے گا۔ مؤمن کا قتل پانی پینے سے زیادہ لذیذ ہوگا، اگر تیرا بیٹا پہلے مرگیا تو تو اس فتنہ کو پائے گا۔ اور اگر تو پہلے مرگیا تو تیرا بیٹا اس فتنہ کو پائے گا۔ زرارہ نے عرض کیا یارسول اللہ خدا سے دعا کیجئے کہ میں اس فتنہ کو نہ پاؤں۔ آپ نے ان کے لئے دعا فرمائی، زرارہؓ کا تو انتقال ہوا اور ان کے بعد حضرت عثمان غنی رضی کی شہادت کا فتنہ پیش آیا، زرارہ کا بیٹا باغیوں کے ساتھ تھا واللہ اعلم (زاد المعاد ص ۵۹ ج ۳ زرقانی ص ۷ ج ۴)

# سنہ ۱۰ھ

# یمن میں تعلیم اسلام

سنہ ۹ھ یا ۱۰ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوموسیٰ اشعری اور معاذ بن جبل کو یمن کے لوگوں کو دین اسلام کی تعلیم دینے کی غرض سے روانہ فرمایا مگر دونوں کو ایک جگہ نہیں بھیجا۔ ابوموسیٰ کو یمن کی مشرقی سمت میں اور معاذ کو مغربی سمت یعنی عدن اور جند کی اطراف واکناف میں تعلیم و تبلیغ کا حکم دیا۔

---

له۔ مدارج النبوۃ۔ ج: ۲، ص: ۱۰۵۔ فتح الباری، ج: ۸، ص: ۴۸

# سریۂ خالد بن ولید بسوئے نجران

سنہ ۱۰ ہجری کے ماہ ربیع الثانی یا جمادی الاولیٰ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خالد بن ولید کو ایک سریہ کا سوار مقرر کرکے نجران اور اس کے اطراف وجوانب کی طرف روانہ فرمایا اور خالد کو یہ حکم دیا کہ قتال سے پہلے تین بار دعوت اسلام دینا اگر وہ اس دعوت کو قبول کریں تو تم بھی ان کے اسلام کو قبول کرنا اور اگر وہ دعوت اسلام کے قبول کرنے سے انکار کردیں تب ان سے قتال کرنا لیکن خالد بن ولید جب نجران پہنچے اور ان کو اسلام کی دعوت دی تو سب نے بے چون وچرا سمعاً وطاعۃً اسلام قبول کیا، خالد بن ولید ٹھہر گئے اور ان کو اسلام کی تعلیم دینے لگے اور ایک خط کے ذریعہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اس واقعہ کی اطلاع دی، آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں یہ تحریر کرایا کہ نجران کے قبیلۂ بنی حارث بن کعب کا وفد ہمراہ لے کر مدینہ آئیں۔ آپ کی تحریر کے مطابق خالد بنی حارث کا وفد لے کر مدینہ حاضر ہوئے آپ نے ان کو نہایت عزت وتعظیم کے ساتھ ٹھہرایا شروع ماہ ذی قعدہ سنہ ۱۰ ھ میں جس وقت یہ لوگ مدینہ سے نجران واپس ہونے لگے تو آپ نے ان پر قیس بن حصن کو سردار مقرر کیا اور وفد کی روانگی اور واپسی کے بعد عمرو بن حزم کو بغرض تعلیم فرائض وسنن واحکام اسلام ووصولی صدقات ان کا عامل بنا کر روانہ کیا اور ایک فرمان لکھ کر ان کو عنایت کیا، وہو ہٰذا

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

ھٰذا ان من اللّٰہِ و رسولہٖ یا ایھا الَّذِیۡنَ اٰمنوا اوفوا بالعقود عھد من محمّد النّبیّ رسول اللّٰہِ لعمرو بن حزم حین بعثہ الی الیمین امرہ بتقوی اللّٰہ فی امرہٖ کلہٖ فان اللّٰہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یہ اللہ اور اس کے رسول کا فرمان ہے اے ایمان والو اپنے عہدوں کو پورا کرو یہ عہد نامہ ہے محمد رسول اللہ کا عمرو بن حزم کے لئے جب ان کو یمن کی طرف عامل مقرر کرکے بھیجا، ان کو حکم دیا کہ تمام امور میں تقویٰ اور پرہیزگاری کو ملحوظ رکھیں۔ بتحقیق اللہ تعالیٰ پرہیزگاروں

مع الذين اتقوا والذين هم محسنون و
وأمره ان يأخذ بالحق كما امره الله وان
يبشر الناس بالخير ويأمرهم به ويعلم
الناس القرآن ويفقههم فيه وينهى
الناس فلا يمس القرآن انسان الا
وهو طاهر ويخبر الناس بالذي لهم
والذي عليهم ويلين للناس في الحق
ويشتد عليهم في الظلم فان الله
كره الظلم ونهى عنه فقال
الا لعنة الله على الظالمين ويبشر
الناس بالجنة وبعملها وينذر الناس
النار وعملها ويتألف الناس حتى
يفقهوا في الدين ويعلم الناس
معالم الحج وسنته وفريضته وما
امر الله به والحج الاكبر الحج الاكبر
والحج الاصغر هو العمرة وينهى الناس
ان يصلي احد في ثوب صغير الا ان
يكون ثوبا يثني طرفيه على عاتقيه
وينهى الناس ان يحتبي احد في ثوب
واحد يفضي بفرجه الى السماء و
ينهى ان يعقص احد شعر رأسه

کو اور نیکو کاروں کے ساتھ ہے اور ان کو حکم دیا کہ حق
کو مضبوط پکڑیں جیسا کہ اللہ کا حکم ہے اور لوگوں کو
خیر کا حکم دیں اور خیر کی بشارت سنائیں۔
اور لوگوں کو قرآن کی تعلیم دیں اور اس کے معانی
سمجھنے کا طریقہ بتلائیں اور لوگوں کو منع کردیں کہ کوئی
شخص قرآن کو بغیر طہارت کے ہاتھ نہ لگائے اور
لوگوں کو ان کے منافع اور مضار سے باخبر کریں۔
حق اور راہِ راست پر چلنے میں لوگوں پر نرمی کرنا
اور ظلم کرنے کی حالت میں ان پر سختی کرنا تحقیق اللہ
جل شانہ نے ظلم کو حرام کیا ہے اور اس سے منع کیا ہے
جیسا کہ اس کا ارشاد ہے کہ لعنت ہو اللہ کی ظالموں پر
اور لوگوں کو جنت کی بشارت دینا اور اعمال جنت سے خبر
دینا اور جہنم سے ڈرانا اور اعمال جہنم سے آگاہ کرنا اور لوگوں
کو اپنے سے مانوس بنانا تاکہ لوگ تم سے دین سمجھ سکیں۔
اور لوگوں کو فرائض اور سنن اور احکام حج اور احکام
عمرہ کی تعلیم دینا اور نماز کے متعلق لوگوں کو یہ بتلا دینا
کہ کوئی شخص چھوٹے کپڑے میں اس کو پشت پر ڈال کر
نماز نہ پڑھے مگر یہ کہ وہ اس قدر کشادہ ہو کہ اس
کے دونوں اس کے دونوں مونڈھوں کو ڈھانک
لیں اور لوگوں کو اس طرح کپڑا پہننے سے منع کردیں
کہ آسمان کے نیچے اس کی شرم گاہ کھلی رہے، اور

في نقاه وينهى إذا كان بَيْنَ الناس هيج
عن الدّعا الى القبائل وَالشائر و
يكن دعواهم الى اللهِ عز وجل وحده
لَاشَرِيكَ له فمن لم يدع الى الله
ودعا الى القبائل والعشائر فَلْيُقْطَفُوا
بالسيف حتى تكون دعواهم إلى اللهِ
وَحده لَاشريك له ويأمر الناس
باسباغ الوضوء وجوههم وَايديهم
الى المرافق وارجلهم الى الكعبين
ويمسحون برؤسهم كما امرهم
الله وَامر بالصّلاة لوقتها واتمام
الركوع والسجود والخشوع وَ
يغلّس بالصبح ويُهَجّر بابها جهرة
حِين تَمِيْل الشمس وصلاة العصر
وَالشمس في الارض مدبرة وَالمغرب
حين يقيل اللّيلَ لَا يُؤخر حتّى تُبدُّ
النجوم في السّماء وَالعشاء اول الليل
وامر بالسعي الى الجمعة اذا نودي
لَهَا وَالغسل عند الرواح اليهَا
وامره ان يأخذ مِن المُغانم خمس
الله وما كتب على المؤمنين في

اس سے منع کردیں کہ کوئی شخص گردن کی جانب میں
بالوں کا جوڑا نہ باندھے اور اس سے منع کردیں کہ
جب آپس میں لڑائی ہو تو قبیلہ اور خاندان قوم اور
وطن کے نام پر نصرت اور حمایت کے لئے کوئی نعرہ
نہ لگائیں بلکہ ایک خدا کی طرف اور اس کے حکم کی طرف
آنے کی لوگوں کو دعوت دیں اور جو شخص اللہ کی طرف
نہ بلائے بلکہ قبیلہ اور خاندان یعنی قوم اور وطن کی طرف
بلائے تو ان کی گردنوں کو تلوار سے سہلایا جائے یہاں تک
کہ ان کا نعرہ اور آواز اللہ وحدہٗ لاشریک کے دین کی طرف
ہو جائے یعنی قبیلہ اور خاندان اور قوم اور وطن کے
نعرہ سے آزاد ہو جائیں اور لوگوں کو وضو کو پورا کرنے کا
اور نماز میں اپنے وقت میں ادا کرنے کا حکم دیں اور نماز میں
رکوع و سجود پوری طرح کریں اور خشوع و خضوع کے ساتھ
نماز ادا کریں اور صبح کی نماز غلس (تاریکی) میں پڑھیں اور ظہر
کی نماز زوال کے بعد پڑھیں یعنی زوال سے پہلے نہ پڑھیں
اور عصر کی نماز اس وقت پڑھیں کہ جب آفتاب زمین پر اپنی
دھوپ ڈال رہا ہو اور غروب کی طرف جا رہا ہو اور مغرب
کی نماز رات کے آتے ہی پڑھیں اور اس قدر تاخیر نہ کریں کہ
ستارے نکل آئیں اور عشاء کی نماز رات کے اول ثلث
میں پڑھیں اور جب جمعہ کی اذان ہو جائے تو دوڑ کر
مسجد پہنچیں اور جمعہ میں جانے سے پہلے غسل کریں اور حکم

الصدقة من العقار عشر ما
سقت العين وسقت السماء و
على ما سقى الغرب نصف العشر
وفي كل عشر من الابل شاتان وفي كل
عشرين اربع شياه وفي كل ثلاثين
من البقر تبيع جذع او جذعة و
في كل اربعين من الغنم سائمة
وحدها شاة فانها فريضة الله
التي افترض على المومنين في
الصدقة فمن زاد خيرا فهو خير
له وانه من اسلم من يهودي
او نصراني اسلاما خالصا من نفسه
ودان بدين الاسلام فانه من
المؤمنين له مثل ما لهم وعليه
مثل ما عليهم ومن كان على نصرانية
او يهودية فانه لا يرد عنها وعلى
كل حالم ذكر او انثى حر او عبد دينار
وافر او عوضه ثيابا فمن ادى
ذلك فان له ذمة الله وذمة رسوله
ومن منع ذالك فانه عدو لله ولرسوله
وللمومنين جميعا صلوات الله على

دیا کہ مال غنیمت میں سے اللہ کا حق خمس نکال لیں اور مسلمانوں کی
زمین کی پیداوار میں سے صدقہ وصول کریں جس زمین کو چشمہ
کے پانی یا بارش کے پانی سے سیراب کیا گیا ہو اس میں عشر
(پیداوار کا دسواں حصہ) واجب ہے اور جس زمین کو کنوئیں کے
پانی سے سیراب کیا گیا ہو اس میں نصف العشر ہے یعنی
پیداوار کا بیسواں حصہ واجب ہے اور دس اونٹوں میں دو
بکریاں واجب ہیں اور بیس اونٹوں میں چار بکریاں
واجب ہیں اور تیس گائیوں میں ایک گائے اور چالیس
بکریوں میں ایک بکری زکوٰۃ واجب ہے یہ اللہ کا فرض ہے
جو اللہ تعالیٰ نے اہل ایمان پر فرض کیا ہے اور جو فریضہ سے
زیادہ دیدے تو وہ اس کے لئے اور بہتر ہے اور جو یہودی
یا نصرانی سچے دل سے دین اسلام کو قبول کرے تو وہ اہل
ایمان میں سے ہے اور اس کے حقوق اور احکام وہی ہیں
جو مسلمانوں کے ہیں اور جو اپنی یہودیت یا نصرانیت پر قائم
رہے اور اسلامی حکومت کا رعایا بن کر رہنا منظور
ہو۔ مرد ہو یا عورت آزاد ہو یا غلام ہو ہر بالغ پر
جزیہ کا دینا یا اس کے عوض کپڑے دینا اس پر لازم
ہوگا۔ پس جو شخص جزیہ ادا کرے وہ اللہ اور اس
کے رسول کی ذمہ داری میں رہے گا۔ یعنی اس
کی جان اور مال اور آبرو سب محفوظ رہے گی۔
اور جو شخص جزیہ دینے سے انکار کرے وہ اللہ

| | |
|---|---|
| علی محمد والسلام علیہ ورحمۃ | اوراس کے رسول اور تمام مومنین کا دشمن ہے اللہ کی |
| اللہ و برکاتہ | صلاۃ وسلام اور رحمتیں اور برکتیں ہوں محمد رسول اللہ |
| لہ | پر صلی اللہ علیہ وسلم۔ |

# سریۂ علی کرم اللہ وجہہ بسوئے یمن

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع سے پہلے ماہ رمضان سنہ ۱۰ھ میں حضرت علی کو تین سو آدمیوں پر سردار مقرر کر کے یمن کی جانب روانہ فرمایا اور خود اپنے دست مبارک سے حضرت علی کے سر پر عمامہ باندھا جس کے تین پیچ تھے عمامہ کا ایک کنارہ بقدر ایک ہاتھ کے سامنے لٹکایا۔ اور بقدر ایک بالشت پیچھے چھوڑا اور یہ فرمایا کہ سیدھے چلے جاؤ کسی اور جانب توجہ مت کرنا اور وہاں پہنچ ابتدار بالقتال نہ کرنا۔ اوّل ان کو اسلام کی دعوت دینا اگر وہ اسلام قبول کرلیں تو پھر ان سے کوئی تعرض نہ کرنا۔ خدا کی قسم تیرے ہاتھ سے ایک شخص ہدایت پا جائے تو یہ دُنیا ومافیہا سے بہتر ہے حضرت علی، تین سو سواروں کے ساتھ روانہ ہوئے اور مقام قناۃ میں جاکر پڑاؤ ڈالا اور اسی جگہ سے صحابہ کی مختلف ٹولیاں، مختلف جوانب میں روانہ کیں لشکر اسلام کے سوار سب سے پہلے علاقہ مذحج میں داخل ہوئے اور بہت سے بچے اور عورتیں اور اونٹ اور بکریاں پکڑ کر لائے ان تمام غنائم کو ایک جگہ جمع کر دیا گیا بعد ازاں ایک دوسری جماعت سے مقابلہ ہوا حضرت علی نے ان کو اسلام کی دعوت دی، انھوں نے اسلام قبول کرنے سے انکار کر دیا اور مسلمانوں پر تیر اور پتھر برسائے تب حضرت علی نے ان پر حملہ کیا جس میں ان کے بیس آدمی مارے گئے اور یہ لوگ منتشر ہو گئے حضرت علی نے کچھ وقفہ کے بعد پھر ان کا تعاقب کیا اور دوبارہ ان کو اسلام کی دعوت دی، ان لوگوں نے اسلام کی دعوت کو اپنی طرف سے اور اپنی قوم کی طرف سے بھی قبول کیا۔ اور وعدہ کیا کہ ہم صدقات جو اللہ کا حق ہے وہ ادا کریں گے۔

---

لہ۔ سیرۃ ابن ہشام، ج: ۴، ص: ۲۴۱

بعد ازاں حضرت علی نے مالِ غنیمت کو جمع کیا اور خمس نکال کر باقی چار خمس غانمین پر تقسیم فرما دیئے اور اپنے بجائے کسی کو لشکر کا امیر مقرر کر کے عجلت کے ساتھ اپنے رفقاء سے پہلے مکہ مکرمہ روانہ ہوئے، کیونکہ حضرت علی کو یہ خبر پہنچ چکی تھی کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ سے حج کے لئے روانہ ہو گئے ہیں اس لئے حضرت علی یمن سے سیدھے مکہ مکرمہ پہنچے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حجۃ الوداع میں شریک ہوئے [۵۱]

## حجۃ الوداع

اللہ تعالیٰ کی نصرت اور مدد آچکی مکہ فتح ہو گیا۔ لوگ فوج در فوج دین اسلام میں داخل ہو چکے کفر اور شرک کی بیخ کنی ہو چکی، وفود اور قبائل دور دراز سے آ آکر کفر و شرک سے تائب اور توحید و رسالت کا صدق دل سے اقرار کر چکے فرائض نبوت ادا ہو چکے احکام اسلام کی تعلیم قولاً اور عملاً مکمل ہو گئی۔ ۹ھ میں ابو بکر صدیق کو بھیج کر خانہ کعبہ کو مراسم جاہلیت سے بالکلیہ پاک کرا دیا گیا۔

اب وقت آگیا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم حج کے فریضہ کو خود عملی طور پر انجام دیں تاکہ اُمت کو ہمیشہ کے لئے معلوم ہو جائے کہ حج کس شان سے ہونا چاہئے اور حضرت ابراہیم اور حضرت اسمٰعیل علیہما الصلوٰۃ والسلام کا کیا طریقہ تھا۔ مناسک حج میں اول سے آخر تک توحید و تفرید تھا اور کلمات شرکیہ اور رسوم جاہلیت سے بالکلیہ پاک اور منزہ تھا اسی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تلبیہ لاشریک لک کا لفظ خاص طور پر کہتے تاکہ شرک کا ایہام بھی باقی نہ رہے۔ اس طرح تلبیہ کہتے لَبَّیْكَ اَللّٰھُمَّ لَبَّیْكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ لَبَّیْكَ ۔ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ ہجرت سے پیشتر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے متعدد حج فرمائے ہیں جامع ترمذی میں جابر بن عبد اللہ سے مروی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہجرت سے قبل دو حج کئے، ابن اثیر نہایہ میں فرماتے ہیں کہ ہجرت سے پہلے آپ ہر سال حج کیا کرتے تھے ابن جوزی کہتے ہیں کہ اس امر کا صحیح

---

۵۱۔ زرقانی۔ ج ۳، ص ۱۰۳

علم نہیں ہو سکا کہ آپ نے کتنے حج کئے بہرحال یہ سب کے نزدیک مسلم ہے کہ ہجرت کے بعد ایک ہی حج کیا۔

۹ھ میں حج کی فرضیت نازل ہوئی اُس سال آپ نے صدیق اکبر کو امیر الحاج بنا کر مکہ روانہ فرمایا اس سال مسلمانوں نے صدیق اکبر کی زیر امارت حج ادا کیا۔ ماہ ذی القعدۃ الحرام ۱۰ھ میں آپ نے خود بنفسِ نفیس حج کا ارادہ فرمایا اور اطراف و اکناف میں اعلان کرا دیا گیا کہ امسال آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم حج کے لئے تشریف لے جانے والے ہیں چنانچہ ۲۵ ذی القعدۃ الحرام یوم شنبہ ۱۰ھ ظہر اور عصر کے درمیان میں آپ مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے مہاجرین و انصار اور اصحاب جاں نثار بے شمار گروہ آپ کے ہمراہ تھا شمع نبوت کے اردگرد نوے ہزار یا ایک لاکھ چودہ ہزار یا اس سے بھی زائد پروانوں کا مجمع تھا ۴ ذی الحجہ الحرام یکشنبہ کے دن آپ مکہ مکرمہ میں داخل ہوئے۔ (شرح المواہب ص ۱۰۵ ج ۳)

ازواج مطہرات نو بیبیاں اور حضرت سیدۃ النساء فاطمۃ الزہراء آپ کے ہمراہ تھیں اور دیگر خواص اور خدام خاص بھی ہمرکاب تھے، حضرت علی کرم اللہ وجہہ جن کو جن کو آپ نے ماہ رمضان المبارک میں صدقات وصول کرنے کے لئے یمن بھیجا تھا وہ مکہ میں آپ سے آملے۔ بعد ازاں آپ نے مناسک اور ارکان حج ادا فرمائے اور میدانِ عرفات میں ایک طویل خطبہ پڑھا۔ اوّل خدا تعالیٰ کی حمد و ثنا کی بعد ازاں یہ ارشاد فرمایا۔

اے لوگو جو میں کہتا ہوں وہ سنو غالباً سال آئندہ تم سے ملنا نہ ہوگا۔ اے لوگو تمہاری جانیں اور آبرو اور اموال آپس میں ایک دوسرے پر حرام ہیں جیسا کہ یہ دن اور یہ مہینہ اور یہ شہر حرام ہے۔ جاہلیت کے تمام امور میرے قدموں کے نیچے پامال ہیں اور جاہلیت کے تمام خون معاف اور ساقط ہیں۔ سب سے پہلے میں ربیعۃ بن حارث بن عبد المطلب کا خون جو بنی ہذیل پر ہے معاف کرتا ہوں جاہلیت کے تمام سود ساقط اور لغو ہیں تمہارے لئے صرف رأس المال ہے۔

سب سے پہلے میں عباس بن عبد المطلب کا ربوا ساقط اور باطل کرتا ہوں، بعد ازاں زوجین کے باہمی حقوق بیان فرمائے پھر فرمایا تم میں ایسی محکم چیز چھوڑے جاتا ہوں کہ اگر تم اس کو مضبوطی کے

ساتھ پکڑے رہے تو کبھی گمراہ نہ ہوگے کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ، قیامت کے دن تم سے میرے بارے میں سوال ہوگا، تبلاؤ کیا جواب دوگے صحابہ نے عرض کیا ہم یہ گواہی دیں گے کہ آپ نے ہم تک اللہ کا پیام ہم کو پہنچا دیا اور خدا کی امانت ادا کی اور اُمت کی خیر خواہی کی آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تین بار انگشت شہادت سے آسمان کی طرف اشارہ کرکے یہ فرمایا:

اللّٰھم اشھد — اے اللہ تو گواہ رہو۔

آپ خطبہ سے فارغ ہوئے اور حضرت بلال نے ظہر کی اذان دی۔ ظہر اور عصر دونوں نمازیں ایک ہی وقت میں ادا کی گئیں۔ بعد ازاں آپ خداوند ذوالجلال کی حمد و ثنا ذکر اور شکر استغفار اور دعا میں مشغول ہوگئے اُسی اثنا میں یہ آیت نازل ہوئی۔

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا [۱]

(فتح الباری و شرح المواہب)

آج میں نے تمھارے لئے دین کو کمل کر دیا اور اپنی نعمت تم پر پوری کر دی۔ اور ہمیشہ کے لئے دین اسلام کو تمھارے لئے پسند کیا۔

۱۰ ذی الحجۃ الحرام کو منیٰ میں پہنچ کر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے (۶۳) بقدر عمر شریف کے خود اپنے دست مبارک سے نحر فرمائے اور (۳۷) اونٹ حضرت علی نے آپ کی طرف سے قربانی کئے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے منیٰ میں تقریباً اسی مضمون کا خطبہ دیا۔ جو عرفات میں دیا تھا اخیر میں طواف الوداع کرکے اخیر ذی الحجہ میں عازم مدینہ ہوئے اور منیٰ میں سر مبارک منڈانے کے بعد موئے مبارک کو صحابہ میں تقسیم فرمایا تاکہ حضرات صحابہ کرام بطور تبرک ان کو اپنے پاس رکھیں چونکہ آپ کو اس حج کے بعد حج کی نوبت نہیں آئی اور منیٰ اور عرفات کے خطبوں میں اس طرف اشارہ فرمایا کہ غالباً سال آئندہ تم سے ملنا نہ ہوگا۔ اس وجہ سے اس حج کو حجۃ الوداع کہتے ہیں کہ آپ اپنی امت سے رخصت ہوئے۔ اور اس حج کو حجۃ الاسلام بھی کہتے ہیں، اس لئے کہ حج فرض

---

[۱] المائدہ، آیۃ ۳

ہونے کے بعد اسلام میں یہ پہلا حج تھا۔

حجۃ الوداع کے واقعات اگر تفصیل سے بیان کئے جائیں تو اس کے لئے ایک ضخیم جلد درکار ہے اس لئے اس مقام پر انتہائی اجمال سے کام لیا گیا۔ حضرات اہل علم زاد المعاد اور شرح المواہب کی طرف رجوع فرمائیں۔

## خطبۂ غدیر خم

جب آپ حج سے واپس ہوئے تو راستہ میں حضرت بریدۂ اسلمی نے حضرت علی کی کچھ شکایت کی۔ آپ نے غدیر خم پر (جو مکہ اور مدینہ کے درمیان ایک مقام ہے ایک خطبہ دیا جس میں یہ ارشاد فرمایا کہ میں ایک بشر ہوں ممکن ہے کہ عنقریب میرے پروردگار کی طرف سے کوئی قاصد مجھے بلانے کیلئے آجائے اور میں اس دعوت کو قبول کروں، اشارہ اس طرف تھا کہ وفات کا زمانہ قریب آگیا ہے بعد ازاں اہل بیت کی محبت کی تاکید فرمائی اور حضرت علی کی نسبت فرمایا۔ من کنت مولاہ فعلی مولاہ جس کا میں دوست ہوں علی بھی اس کا دوست ہے۔ خطبہ کے بعد حضرت عمرؓ نے حضرت علی کو مبارکباد دی۔ اور حضرت بریدہ کا قلب بھی آپ سے صاف ہو گیا اور جو کدورت تھی وہ زائل ہوئی۔ اس خطبہ اور ارشاد سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مقصد یہ تبلانا تھا کہ حضرت علی اللہ کے محبوب اور مقرب بندہ ہیں اُن سے اور میرے اہل بیت سے محبت رکھنا مقتضائے ایمان ہے اور اُن سے بغض اور عداوت یا نفرت اور کدورت سراسر مقتضائے ایمان کے خلاف ہے حدیث کا مقصد۔ فقط حضرت علی کی محبت کا وجوب اور اس کی فرضیت بیان کرنا ہے۔ امامت اور خلافت سے کوئی تعلق نہیں اور معمولی عقل والا سمجھ سکتا ہے کہ محبت اور خلافت میں زمین و آسمان کا فرق ہے، محبت اور خلافت میں تلازم نہیں کہ جس سے محبت ہو وہ خلیفہ بلا فصل بھی ہو۔ محبت تو والدین اور اولاد اور بیبیوں اور سب دوستوں سب ہی سے ہوتی ہے کیا سب خلیفہ ہو جائیں گے حضرت عباس اور حضرت فاطمہ اور امام حسن اور امام حسین سب ہی آپ کے محبوب نظر اور نور بصر ہونے کے علاوہ

---

لہ۔ دیکھو شرح مواہب ص۱۳ ج ۳

حضور پر نور کے لخت جگر بھی تھے اگر محبت، دلیل خلافت ہے تو امام حسن پہلے خلیفہ ہونے چاہئیں بلکہ اگر قرب قرابت پر نظر کی جائے اور یہ کہا جائے کہ خلافت کا دارومدار قرب قرابت پر ہے تو اس لحاظ سے مقدم حضرت فاطمۃ الزہراء ہیں اور پھر امام حسن اور پھر امام حسین اور پھر درجہ چہارم میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ ہیں۔ حضرات شیعہ کے مسلک پر بھی حضرت علی خلیفہ چہارم ہی بنتے ہیں اگر اہل سنت ان کو خلیفہ چہارم بنایا تو شکوہ کیوں ہے۔ نیز جس وقت غدیر خم پر آپ نے یہ خطبہ دیا، اس وقت صحابہ کرام اور اہل بیت بھی موجود تھے کسی نے بھی اس کا یہ مطلب نہیں سمجھا کہ حضور کے بعد حضرت علی خلیفہ بلا فصل ہوں گے اور پھر دو ماہ کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوگئی اور سقیفہ بنی ساعدہ میں مسئلہ خلافت زیر بحث آیا جس میں وہ صحابہ بھی شریک تھے کہ جو غدیر خم کے اس خطبہ میں حاضر تھے۔ کسی نے بھی اس حدیث کو امامت علی کے لئے استدلال میں پیش نہیں کیا اور نہ حضرت علی نے اور نہ حضرت عباس نے اور نہ بنی ہاشم میں سے کسی شخص نے کسی وقت بھی حضرت علی کے استحقاق خلافت کے لئے اس حدیث کو پیش کیا۔

غرض یہ کہ غدیر خم کے خطبہ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی اور اہل بیت اور عترت کی محبت کا حکم دیا ہے اور ان کی دشمنی سے منع فرمایا۔ سو الحمد للہ تمام اہل سنت والجماعت بہ ہزار دل و جان اہل بیت کی محبت اور تعظیم کو اپنا دین و ایمان سمجھتے ہیں مگر شیعوں کی طرح بے عقل نہیں کہ محبت کو دلیل امامت سمجھنے لگیں، محبت تو اہل بیت کی ہر فرد سے لازم ہے تو کیا اس کا یہ مطلب ہے کہ حضور پر نور کے تمام قریبی رشتہ داروں کو امام اور خلیفہ بنانے لگیں۔

## حجۃ الوداع سے واپسی

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم حجۃ الوداع سے فارغ ہو کر اخیر ذی الحجہ میں مدینہ منورہ پہنچے چند ہی روز گزرے تھے کہ سنہ ۱۰ھ ختم ہو کر ۱۱ھ شروع ہو گیا۔

## جبریل امین کی آمد

حجۃ الوداع سے واپسی کے کچھ روز بعد جبریل امین ایک غیر معروف شکل میں سفید

کپڑے پہنے ہوئے بارگاہ نبوت میں تشریف لائے اور آپ کے قریب نہایت ادب کے ساتھ دوزانو ہو کر بیٹھ گئے اور ایمان اور اسلام اور احسان اور قیامت اور علامات قیامت کے متعلق سوالات کیئے اور آپ نے جوابات دیئے جب وہ اٹھ کر چلے گئے تو آپ نے جوابات دیئے جب وہ اٹھ کر چلے گئے تو آپ نے صحابہ سے فرمایا دیکھو کہ یہ کون شخص تھا صحابہ دیکھنے کے لیئے نکلے مگر کوئی نشان نہ پایا آپ نے فرمایا کہ یہ جبریل امین تھے جو تم کو دین کی تعلیم دینے کے لیئے آئے تھے اور میں ان کو ہمیشہ پہچان لیتا تھا لیکن آج نہیں پہچانا۔

**نکتہ:** نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جبریل امین کو سدرۃ المنتہیٰ اور اُفق مبین پر اصلی شکل میں بھی دیکھا ہے۔ کما قال تعالیٰ وَلَقَدْ رَآهُ بِالْأُفُقِ الْمُبِينِ ۔ وَلَقَدْ رَآهُ نَزْلَةً أُخْرَىٰ عِندَ سِدْرَةِ الْمُنْتَهَىٰ اور اس کے علاوہ بے شمار مرتبہ آپ کی خدمت میں آئے۔ جبرامین جس لباس اور جس صورت میں بھی آپ کے پاس آتے تو آپ پہچان لیتے کہ یہ حقیقت جبرئیل ہے جو اس صورت میں جلوہ افروز ہے۔

بہر رنگے کہ خواہی جامہ می پوش — من انداز قدرت رامی شناسم

توخواہی جامہ خواہی قبا پوش — بہر رنگے ترا من می شناسم

مگر اس مرتبہ ایک اعرابی اور بدوی کی صورت میں سائل بن کر مسائل پوچھنے آئے سفیر خداوندی ہونے کی حیثیت سے کوئی پیغام خداوندی لے کر نہیں آئے اس لیئے آپ نے ابتداءً جبریل امین کو نہ پہچانا جبریل امین کے مجلس سے اٹھنے کے بعد آپ نے ان کو پہچانا اس لیئے کہ سائل کی صورت میں نمودار ہوئے تھے۔ سفیر خداوندی ہونے کی حیثیت وحی اور پیغام الٰہی لے کر نہیں آئے تھے ورنہ ضرور پہچانتے،

شیخ عطار فرماتے ہیں؛

جبریل از دست او شد خرقہ دار

در لباس دحیہ شد زاں آشکار

سنہ ۱۱ھ

# آخری فوج ظفر موج

## سریہ اسامتہ بن زید رضی اللہ عنہ

۲۶ صفر المظفر یوم دوشنبہ ۱۱ھ کو آپ نے رومیوں کے مقابلہ کے لئے مقام اُبنیٰ کی طرف لشکرکشی کا حکم دیا، یہ وہ مقام ہے جہاں غزوۂ موتہ واقع ہوا اور جس میں حضرت اسامہ کے والد، حضرت زید بن حارثہ اور حضرت جعفر طیار اور عبداللہ بن رواحہ وغیرہم شہید ہوئے۔

یہ آخری سریہ تھا اور آپ کی فرستادہ فوجوں کی آخری فوج تھی اسامتہ بن زید بن حارثہ کو آپ نے اس لشکر کا امیر اور سردار مقرر کیا اور اس لشکر میں مہاجرین اولین اور بڑے بڑے جلیل القدر صحابہ کو روانگی کا حکم دیا۔

چہارشنبہ سے آپ کی علالت کا سلسلہ شروع ہو گیا، پنجشنبہ کے روز باوجود علالت کے آپ نے خود اپنے دستِ مبارک سے نشان بنا کر اسامہ کو دیا اور یہ فرمایا۔

اغز باسم اللہِ وَ فی سبیل اللہ — اللہ کے نام پر اللہ کی راہ میں جہاد کرو اور اللہ سے کفر

فقاتل من کفر باللہ۔ — کرنے والوں سے مقابلہ اور مقاتلہ کرو۔

حضرت اسامہ نشان لے کر باہر تشریف لائے اور بریدۂ اسلمی کے سپرد کیا اور فوج کو مقام جُرف میں جمع کیا اور تمام جلیل القدر مہاجرین و انصار بسرعت وہاں آ کر جمع ہو گئے۔ حضرت عباس اور حضرت علی تو آپ کی تیمارداری کی غرض سے مدینہ واپس آ گئے اور ابوبکر و عمر، اسامہ سے اجازت لیکر آپ کو دیکھنے کے لئے آتے تھے۔ جمعرات کے روز جب مرض میں شدت ہوئی اور آپ عشاء کی نماز کے لئے مسجد میں تشریف نہ لا سکے تو ابوبکر صدیق کو نماز پڑھانے کا حکم دیا اور اپنی جگہ ان کو امام مقرر کیا فوج مقام جُرف میں جمع تھی جو مدینہ سے ایک کوس کے فاصلہ پر ہے۔ دوشنبہ کی صبح کو جب آپ کو سکون ہوا اور صحابہ یہ سمجھے کہ حضور پُرنور اچھے ہو گئے تو حضرت اسامہ نے روانگی کا قصد کیا اسی تیاری

میں تھے کہ حضرت اسامہ کی والدہ ام ایمن نے آدمی بھیجا کہ آپ حالت نزع میں ہیں کچھ دیر نہ گزری تھی کہ یہ خبر قیامت اثر کانوں میں پہنچی کہ آپ کا وصال ہو گیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

تمام مدینہ میں تہلکہ پڑ گیا اور سب افتاں و خیزاں مدینہ واپس آئے بریدہؓ نے نشان لاکر حجرۂ مبارکہ کے دروازہ پر نصب کر دیا، آپ کی وفات کے بعد جب صدیق اکبر خلیفہ ہوئے تو پہلا کام یہ کیا کہ باوجود مخالفت کے جیش اسامہ کو روانہ کیا اور جرف تک خود مشایعت کے لیے گئے۔

اس طرح جیش اسامہ روانہ ہوا اور چالیس دن کے بعد مظفر و منصور واپس آیا، معرکہ میں جو بھی مقابلہ پر آیا اس کو تہ تیغ کیا اور اپنے باپ (زید بن حارثہ) کے قاتل کو قتل کیا اور چلتے وقت ان کے مکانات اور باغات کو نذر آتش کیا۔ صدیق اکبر نے مدینہ سے باہر جا کر ان کا استقبال کیا، جب مدینہ میں داخل ہوئے تو مسجد نبوی میں شکر کا دوگانہ ادا کیا اور پھر اپنے گھر تشریف لے گئے۔[1]

# سفر آخرت کی تیاری

حجۃ الوداع سے واپسی کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سفر آخرت کی تیاری شروع فرما دی اور تسبیح و تحمید اور توبہ اور استغفار میں مشغول ہو گئے۔

سب سے پہلے جس سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی وفات کا قریب آ جانا منکشف ہوا وہ حق جل شانہ کا یہ ارشاد ہے۔

| | |
|---|---|
| بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ | بسم اللہ الرحمن الرحیم |
| اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ وَرَاَیْتَ النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ اَفْوَاجًا فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّکَ وَاسْتَغْفِرْہُ ؕ اِنَّہٗ کَانَ تَوَّابًا ٥ | جب اللہ کی نصرت اور فتح آ جائے اور آپ لوگوں کو دیکھیں کہ اللہ کے دین میں جوق در جوق داخل ہو رہے ہیں تو اب اللہ کی تسبیح و تحمید اور استغفار میں مشغول ہو جائیے تحقیق اللہ بڑا توبہ فرمانے والا ہے |

---

[1] الطبقات الکبریٰ۔ ج: ۲، ص: ۱۳۶

یعنی جب فتح ونصرت آچکی جس کا اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا تھا اور کفر اور شرک کا سر کچل دیا گیا اور توحید کا علم سربلند ہوا، اور حق کو باطل کے مقابلہ میں فتح مبین حاصل ہوئی اور لوگ فوج کی فوج دین میں داخل ہو گئے اور دنیا کو اللہ کا پیغام پہنچ گیا اور دین کی تکمیل ہو گئی تو آپ کے دنیا میں بھیجنے سے جو مقصد تھا وہ پورا ہو گیا اور آپ کا جو کام تھا وہ کر چکے، اب ہمارے پاس آنے کی تیاری کیجیے۔ بیت اللہ کا حج (زیارت) کر چکے، اب رب البیت کے حج (زیارت) کی تیاری کیجیے۔ خدا تعالیٰ نے آپ کو جس کام کے لیے دنیا میں بھیجا تھا وہ کام ختم ہو گیا جس نے آپ کو دنیا میں بھیجا تھا اب اس کے پاس واپس ہو جائیے اور اس کے پاس جانے کی تیاری کیجیے یہ عالم فانی آپ کے رہنے کی جگہ نہیں آپ جیسی ارواح مقدسہ کے لیے ملاء اعلیٰ اور رفیق اعلیٰ کا لحوق اور اتصال مناسب ہے۔

چنانچہ آپ اٹھتے اور بیٹھتے اور آتے جاتے یہ پڑھتے تھے۔ سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَتُبْ عَلَيَّ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ اور کبھی سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ پڑھتے اور کبھی یہ پڑھتے سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ۔

یہ تمام روایتیں تفسیر درمنثور ص ۴۰۶ ج ۶ میں مذکور ہیں۔ (سورۃ النصر)

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ سے ایک بار فرمایا کہ جبریل امین ہر رمضان میں میرے ساتھ قرآن کریم کا صرف ایک مرتبہ دَور کیا کرتے تھے لیکن اس رمضان میں دو مرتبہ دَور فرمایا میں گمان کرتا ہوں کہ میری روانگی کا وقت قریب آگیا ہے، ہر سال آپ رمضان المبارک میں ایک عشرہ کا اعتکاف فرمایا کرتے تھے مگر اس سال آپ نے بیس دن کا اعتکاف فرمایا۔

حجۃ الوداع میں جب یہ آیت اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ الخ نازل ہوئی تو آپ اشارۂ خداوندی کو سمجھ گئے۔

منتہائے کمال نقصان است — گل بریزد بوقت سیرابی

اس لیے حجۃ الوداع کے خطبہ میں اعلان فرمایا کہ شاید اب اس کے بعد تم سے ملنا نہ ہو اور شاید

پھر تمھارے ساتھ حج نہ کرسکوں اور پھر غدیر خم کے خطبہ میں فرمایا کہ میں بشر ہوں۔ (اور بشر کے لئے خلود و دوام نہیں۔ وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّن قَبْلِكَ الْخُلْدَ) شاید عنقریب میرے رب کا قاصد مجھے بلانے اور لینے کے لئے آجائے اسی بنا پر حجۃ الوداع سے واپسی کے بعد ایک دن آپ جنت البقیع میں تشریف لے گئے اور آٹھ سال کے بعد شہدار احد پر نماز جنازہ پڑھی اور اُن کے لئے دعا رخیر فرمائی جیسا کوئی کسی سے رخصت ہوتا ہو بقیع سے واپس آکر مسجد میں منبر پر جلوہ افروز ہوئے اور خطبہ دیا کہ میں تم سے پہلے جا رہا ہوں تاکہ تمھارے لئے حوض وغیرہ کا انتظام کروں اور میرا تم سے حوض کوثر پر ملنے کا وعدہ ہے اور میں اپنے اسی مقام پر حوضِ کوثر کو دیکھ رہا ہوں اور تحقیق مجھکو زمین کے خزانوں کی کنجیاں دے دی گئی ہیں اور مجھکو اپنے بعد اس کا اندیشہ نہیں کہ تم مجموعی طور پر (سب کے سب شرک میں مبتلا ہو) مبتلا ہو جاؤ گے۔ یعنی پہلے کی طرح پوری قوم مشرک بن جائے، یہ اندیشہ نہیں البتہ خوف یہ ہے کہ تم دنیا کی حرص اور طمع اور باہمی تنافس میں مبتلا ہو جاؤ گے اور آپس میں لڑو گے اور ہلاک ہو گے۔[1]

# علالت کی ابتداء

ماہ صفر کے اخیر عشرہ میں آپ ایک بار شب کو اُٹھے اور اپنے غلام ابو مویہبہ کو جگایا اور فرمایا کہ مجھکو یہ حکم ہوا ہے کہ اہل بقیع کے لئے استغفار کروں، وہاں سے واپس تشریف لائے تو دفعۃً مزاج ناساز ہو گیا، سر میں درد اور بخار کی شکایت پیدا ہو گئی۔

یہ ام المؤمنین میمونہؓ کی باری کا دن تھا اور بدھ کا روز تھا اسی حالت میں آپ باری باری ازواج مطہرات کے یہاں تشریف لے جاتے رہے، جب مرض میں شدت ہوئی تو ازواج مطہرات سے اجازت لے کر حضرت عائشہ کے یہاں تشریف لے آئے۔ دو شنبہ کے روز حضرت عائشہ کے حجرہ میں منتقل ہوئے اور آئندہ دو شنبہ کو حضرت عائشہ ہی کے حجرہ میں رحلت فرمائے عالم آخرت ہوئے۔ تیرہ یا چودہ روز آپ علیل رہے جس میں سے آخری ہفتہ کی تیمارداری عائشہ صدیقہ کے حصہ

---

[1] زرقانی ج ۸، ص ۲۵۱، ۲۵۰، ۲۵۵

میں آئی۔ ؎۱

ایک روایت میں ہے کہ جب جبریل امین سورۂ نصر یعنی اذا جاء نصر اللہ الخ لے کر نازل ہوئے تو نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے فرمایا کہ اے جبریل اس سورۃ میں مجھے اپنی موت کی اطلاع دی گئی ہے، جبریل امین نے کہا وَلَلْاٰخِرَةُ خَیْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰی ، رواہ الطبرانی من حدیث جابر رض ؎۲

اثنار علالت میں آپ کو اسود عنسی اور مسیلمہ کذاب اور طلیحہ اسدی مدعیان نبوت اور لوگوں کے مرتد ہونے کی خبر معلوم ہوئی ما آپ نے مرتدین سے جہاد کی وصیت اور تاکید فرمائی اور اسود عنسی کی سرزنش کے لئے انصار کی ایک جماعت روانہ فرمائی۔ آپ کی وفات سے ایک روز پیشتر اسود عنسی قتل کیا گیا۔ ؎۳

صحیح بخاری میں عائشہ صدیقہ سے مروی ہے کہ آپ مرض الوفات میں یہ فرماتے تھے کہ یہ اسی زہر کا اثر ہے جو میں نے خیبر میں کھایا تھا، بخاری کی دوسری روایت میں ہے کہ آپ عادت شریفہ یہ تھی کہ جب بیمار ہوتے تو معوذات یعنی سورۃ اخلاص اور سورۃ فلق اور سورۃ ناس پڑھ کر اپنے اوپر دم کرتے اور پھر اپنا ہاتھ تمام بدن پر پھیر لیتے۔ عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں کہ میں آپ کی آخری علالت میں معوذات پڑھ کر آپ پر دم کرتی، مگر برکت کے لئے آپ ہی کا دست مبارک آپ کے بدن پر پھیر دیتی۔

## حضرت سیدۃ النساء فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ کا رونا اور ہنسنا

اسی بیماری میں آپ نے حضرت فاطمہ کو بلایا اور سرگوشی کی حضرت فاطمہ رو پڑیں اس کے بعد کچھ اور سرگوشی کی تو ہنس پڑیں، عائشہ صدیقہ کہتی ہیں کہ ہم نے آپ کی وفات کے بعد حضرت فاطمہ سے اس کا سبب دریافت کیا تو یہ کہا کہ اول آپ نے مجھ سے یہ فرمایا کہ جبریل مجھ سے ہر سال رمضان

---

؎۱۔ زرقانی ج: ۸ ص: ۲۵۱، ۲۵۰، ۲۵۵ ؎۲ ایضاً

؎۳۔ ابن الاثیر ج ۲، ص: ۱۵۳

میں قرآن کا ایک مرتبہ دور کیا کرتے تھے اس سال دو مرتبہ دور کیا میرا خیال ہے کہ اسی بیماری میں میرا وفات ہوگی یہ سن کر میں رو پڑی بعد ازاں آپ نے یہ ارشاد فرمایا کہ میرے گھر والوں میں تو سب سے پہلے مجھ سے آملے گی۔ یہ سن کر میں ہنس پڑی۔ چنانچہ چھ ماہ بعد ہی حضرت سیدہ اس عالم سے رحلت فرما گئیں۔ ایک روایت میں ہے کہ آپ نے دوسری بار یہ فرمایا کہ تم بہشت کی تمام عورتوں کی سردار ہوگی[۵۱]

عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں کہ اں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب بقیع سے تشریف لائے تو میرے سر میں درد تھا تو اس حالت میں میری زبان سے یہ لفظ نکلا۔ وار آساہ۔ ہائے میرے سر۔ کہ تو اب چلا یعنی شاید اس تکلیف میں موت آجائے۔ آپ نے فرمایا۔ بل انا اقول وا رأساہ، بلکہ میں کہتا ہوں کہ ہائے میرا سر۔ مطلب یہ تھا کہ میرے سر میں شدید درد ہے شاید یہی درد میری موت کا پیش خیمہ ہو اور اس کے بعد فرمایا اے عائشہ اگر تو مجھ سے پہلے مرجائے تو میرا کیا نقصان ہے۔ میں تیرے کفن اور دفن کا انتظام کروں گا اور تیری نماز جنازہ پڑھوں گا اور تیرے لئے دعا مغفرت کروں گا۔ عائشہ صدیقہ نے (بطور ناز) فرمایا گویا کہ آپ میری موت چاہتے ہیں کہ اگر میں اس جہاں سے رخصت ہوگئی تو آپ اسی روز میرے ہی گھر میں کسی اور زوجہ کے ساتھ آرام کرنے والے ہوں گے مطلب یہ تھا کہ میرے مرنے کے بعد آپ مجھے بھول جائیں گے اور دوسری بیبیوں میں مشغول ہو جائیں گے، آپ یہ سن کر مسکرائے دکہ یہ غافلات المؤمنات میں سے ہے، اسے خبر نہیں کہ میں ہی دنیا سے جا رہا ہوں اور یہ میرے بعد زندہ رہے گی۔[۵۲]

## واقعہ قرطاس

وفات سے چار یوم پیشتر بروز پنجشنبہ جب مرض میں شدت ہوئی تو جو لوگ حجرۂ نبوی میں حاضر تھے، ان سے فرمایا کاغذ قلم دوات لے آؤ تاکہ تمہارے لئے ایک وصیت نامہ لکھوا دوں

---

۵۱۔ فتح الباری، ج: ۸، ص: ۱۰۳۔

۵۲۔ البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۵، ص: ۲۲۴

اس کے بعد تم گمراہ نہ ہوگے۔ یہ سن کر اہل مجلس اختلاف کرنے لگے حضرت عمر نے کہا کہ آپ بیمار ہیں۔ درد کی شدت ہے ایسی حالت میں تکلیف دینا مناسب نہیں۔ کتاب اللہ ہمارے پاس ہے (جو ہم کو گمراہی سے بچانے کے لئے) کافی ہے۔ بعض نے حضرت عمر کی تائید کی اور بعض نے کہا کہ دوات قلم لاکر لکھوا لینا چاہیئے۔ اور یہ کہا، أَهَجَرَ اِسْتَفْهِمُوْهُ۔ کیا آپ نے بیماری کی شدت اور غفلت اور بیہوشی کی حالت میں معاذاللہ کوئی لغو اور ہذیان کی بات کہی ہے خود آپ سے دریافت کر لو یعنی آپ اللہ کے نبی و رسول ہیں، آپ کی زبان اور دل خطا اور غلط سے معصوم اور مامون ہے معاذاللہ اوروں کی طرح نہیں کہ جو بیماری کی حالت میں واہی تباہی بولنے لگتے ہیں۔ حدیث میں ہے کہ آپ نے ایک مرتبہ اپنی زبان مبارک کی طرف اشارہ کرکے فرمایا قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے، اس زبان سے (کسی حالت میں) سوائے حق کے کچھ نہیں نکلتا۔

یہ جملہ (اہجر استفہموہ) حضرت عمر کا مقولہ نہیں بلکہ اُن لوگوں کا ہے جن کی رائے حضرت عمر کے خلاف تھی، حضرت عمر کی رائے یہ تھی کہ حضور پر نور کو لکھنے کی تکلیف نہ دی جائے اور بعض لوگ جن کی رائے یہ تھی کہ دوات قلم لاکر لکھوا لیا جائے ان لوگوں نے حضرت عمر کے جواب میں یہ کہا اہجر استفہموہ۔ اور مطلب یہ تھا کہ جب حضور پر نور حکم دے رہے ہیں تو کیوں نہ لکھوا لیا جائے معاذاللہ حضور پر نور کی زبان مبارک سے کسی ہذیان یا لغویات کا نکلنا ناممکن ہے اسی وجہ سے ان لوگوں نے اہجر بطور استفہام انکاری الزاما کہا۔ خود اس کے قائل نہ تھے اور جن روایتوں میں یہ جملہ بدون حرف استفہام آیا ہے وہ بھی استفہام پر محمول ہیں اور حرف استفہام داخل مقدر ہے۔

مجلس میں جب اختلاف زیادہ ہوا اور شور و شغب ہونے لگا تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے پاس سے اُٹھ جاؤ مجھ کو میرے حال پر چھوڑ دو میں جس حالت میں ہوں وہ بہتر ہے اس سے کہ جس کی طرف تم مجھ کو بلا رہے ہو، بعد ازاں باوجود اس تکلیف کے آپ نے لوگوں کو تین چیزوں کی زبانی وصیت فرمائی۔

(۱) مشرکین کو جزیرۂ عرب سے نکال دو یعنی جزیرۂ عرب میں کوئی مشرک رہنے نہ پائے۔

(۲)۔ وفود کو رخصت کے وقت جائزہ یعنی ہدیہ وتحفہ دیا کرو جس طرح میں ان کو جائزہ دیا کرتا تھا۔

(۳)۔ تیسری بات سے آپ نے سکوت فرمایا یا راوی بھول گیا۔ (بخاری ومسلم)

بعض کہتے ہیں کہ تیسری بات یہ تھی کہ قرآن پر عمل کرنا یا جیش اسامہ کو روانہ کرنا۔ یا میرے بعد میری قبر کو بت اور سجدہ گاہ نہ بنانا۔ یا یہ کہ نماز کی پابندی کرنا اور غلاموں کا خیال رکھنا سلہ

**ف:** معلوم نہیں کہ جن باتوں کی آپ نے زبانی وصیت فرمائی انہی کے لکھوانے کے لیے کاغذ قلم دوات منگرتے تھے یا ان کے علاوہ تھیں، واللہ اعلم۔

بخاری اور مسلم میں عائشہ صدیقہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (اس بیماری کی حالت میں) یہ فرمایا کہ میرا ارادہ ہوا تھا ابو بکر اور اُن کے فرزند (عبدالرحمن) کو بلانے کے لئے کسی کو بھیج دوں اور اُن کو وصیت کر دوں اور اُن کو اپنا ولیعہد بنا دوں تاکہ کہنے والے کچھ کہہ نہ سکیں اور تمنا کرنے والے کچھ تمنا نہ کر سکیں لیکن پھر میں نے اپنا یہ ارادہ فسخ کر دیا اور یہ کہا کہ وصیت کی ضرورت نہیں اللہ تعالیٰ انکار کرے گا کہ سوائے ابو بکر کے کوئی اور خلیفہ ہو اور اہلِ ایمان بھی سوائے ابو بکر کے اور کسی کے خلافت کو قبول نہیں کریں گے اور ایک روایت میں یہ الفاظ آئے۔

| | |
|---|---|
| معاذ اللہ ان یختلف الناس علی ابی بکر | اللہ کی پناہ۔ کہ لوگ ابو بکر کی خلافت میں اختلاف کریں۔ |

ان احادیث سے صاف ظاہر ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دلی منشا یہ تھا کہ آپ کے بعد ابو بکر خلیفہ ہوں لیکن آپ نے قضا و قدر اور اجماع پر چھوڑ دیا کہ قضاء و قدر سے یہی ہو گا کہ ابو بکر ہی خلیفہ ہوں گے اور مسلمانوں کے اہل حل وعقد کے اجماع اور اتفاق سے اُن کی خلافت منعقد ہوگی اور سب مسلمان انہی کی خلافت پر متفق ہوں گے۔ امام بخاریؒ کے کلام سے بھی یہی مفہوم ہوتا ہے کہ اس حدیث سے صدیق اکبر کی خلافت لکھوانا مراد ہے، اس لئے کہ امام بخاری نے کتاب الاحکام میں اس حدیث پر جو ترجمہ رکھا وہ یہ ہے، باب الاستخلاف معلوم ہوا کہ اس حدیث سے

---

سلہ۔ فتح الباری، ج: ۸، ص: ۱۰۳

اشارہ خلافت کی طرف ہے، دیکھو زرقانی صـ۲۵۰ و قسطلانی صـ۲۶ ج ۱۰ و فتح الباری صـ۱۲۲ ج ۱۳)

جس مجلس میں قرطاس کا واقعہ پیش آیا اور لوگوں کے اختلاف اور شور کی وجہ سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا کہ میرے پاس سے اٹھ جاؤ پیغمبر خدا کے سامنے اختلاف اور شور مناسب نہیں لوگ اٹھ کر چلے گئے۔

لوگوں کے چلے جانے کے بعد آپ نے آرام فرمایا ظہر کی نماز کے وقت جب طبیعت کو کچھ سکون ہوا اور مرض کی شدت میں کچھ افاقہ ہوا تو یہ ارشاد فرمایا کہ سات مشکیں پانی کی میرے سر پر ڈالو شاید کچھ سکون ہو۔ اور میں لوگوں کو وصیت کر سکوں، چنانچہ حسب الحکم آپ پر پانی کی سات مشکیں[۱] ڈالی گئیں اسی طرح غسل سے آپ کو ایک گونہ سکون ہوا اور آپ حضرت عباس اور حضرت علی کے سہارہ سے مسجد میں تشریف لائے اور نماز پڑھائی، یہ ظہر کی نماز تھی اور بعد ازاں آپ نے خطبہ دیا اور یہ آپ کا آخری خطبہ[۲] تھا۔ یہ صحیح بخاری کی روایت ہے اور صحیح مسلم میں ہے کہ یہ خطبہ وفات سے پانچ شب یعنی چار روز پہلے تھا۔ حافظ عسقلانی فرماتے ہیں اس حساب سے یہ خطبہ جمعرات کے روز ارشاد فرمایا[۳]

---

۱۔ دارمی کی روایت میں ہے کہ یہ سات مشکیں مدینہ کے سات مختلف کنوؤں سے بھری گئی تھیں، کذا فی الاتحاف شرح الاحیاء صـ۲۸۸ ج ۱۰

۲۔ قال الحافظ ابن کثیر۔ وقد خطب علیہ الصلوٰۃ والسلام فی یوم الخمیس قبل ان یقبض علیہ السلام بخمس ایام خطبۃ عظیمۃ بین فیہا فضل الصدیق من سائر الصحابۃ مع ما کان قد نص علیہ ان یؤم الصحابۃ اجمعین کما سیأتی بیانہ مع حضورھم کلھم ولعل خطبتہ ھذہ کانت عوضاً عما اراد ان یکتب فی الکتاب وقد اغتسل علیہ الصلاۃ والسلام بین یدی ھذہ الخطبۃ الکریمۃ فصبوا علیہ من سبع قرب لم تحلل اوکیتھن وھذا من باب الاستشفاء بالسبع کما وردت بہا الاحادیث فی غیر ھذا الموضع والمقصود انہ علیہ الصلاۃ والسلام اغتسل ثم خرج فصلی بالناس ثم خطبھم کما تقدم فی حدیث عائشہؓ کذا فی البدایۃ والنہایۃ صـ۲۲۸ ج ۵

۳۔ زرقانی، ج: ۸، ص: ۲۵۸

# آخری خطبہ

الغرض آپ نماز سے فارغ ہو کر منبر پر رونق افروز ہوئے حق جل شانہ کی حمد و ثنا کے بعد سب سے پہلے اصحاب احد کا ذکر فرمایا اور ان کے لئے دعا مغفرت کی۔ پھر مہاجرین کو مخاطب کر کے فرمایا کہ تم زیادہ ہو نگے اور انصار کم ہوں گے، دیکھو انصار نے مجھکو ٹھکانہ دیا، ان میں کا جو محسن اور نیکو کار ہو اس کے ساتھ احسان کرو اور ان میں سے جو غلطی کر گزرے تم اس سے درگزر کرنا۔

پھر فرمایا۔ اے لوگو اللہ نے اپنے ایک بندہ کو اختیار دیا ہے کہ خواہ دنیا کی نعمتوں کو اختیار کرے یا خدا کے پاس نعمتوں یعنی آخرت کو اختیار کرے لیکن اس بندہ نے خدا کے پاس کی نعمتوں کو یعنی آخرت کو اختیار کر لیا۔ ابو بکر چونکہ سب سے زیادہ علم والے تھے اس لئے سمجھ گئے کہ اس بندہ سے حضور پر نور ہی مراد ہیں سنتے ہی رو پڑے اور کہنے لگے یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں، آپ نے فرمایا اے ابو بکر ٹھہرو اور قرار پکڑو۔ پھر مسجد کی طرف لوگوں کے جتنے دروازے کھلے ہوئے تھے، ان کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ یہ سب دروازے بند کر دیئے جائیں صرف[۱] ایک ابو بکر کا دروازہ کھلا رہنے دیا جائے جان و مال صحبت و رفاقت کے اعتبار سے سب سے زیادہ احسان کرنے والا مجھ پر، ابو بکر ہیں۔ ابو بکر سے بڑھ کر میرا کوئی محسن نہیں جس جس نے میرے ساتھ کوئی احسان کیا میں نے اس کی مکافات کر دی سوائے ابو بکر کے کہ اس کے احسانات کا بدلہ اور صلہ اللہ ہی اس کو قیامت کے دن دے گا۔ اگر میں اپنے پروردگار کے سوا کسی کو اپنا جانی دوست بناتا تو ابو بکر کو بناتا لیکن اُن سے اسلامی اخوت اور مودت ہے جس میں وہ سب سے افضل اور برتر ہیں اور اخوت اور

---

[۱] ۔ اور سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کی ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ مسجد کی طرف جتنے دروازے ہیں بند کر دئے جائیں مگر علی کا دروازہ کھلا رہے رواہ احمد و نسائی۔ سو جاننا چاہیئے کہ یہ حکم اس وقت تھا کہ جب مسجد نبوی کی تعمیر ہوئی تھی یعنی ابتداء ہجرت کا واقعہ ہے اور صدیق اکبر کے دروازہ کے سوا سب دروازوں کے بند کرنے کا حکم مرض الوفات کا واقعہ ہے جو آخری حکم ہے اور آخری حکم پہلے حکم کے لئے ناسخ ہوتا ہے ۱۲ منہ عفا اللہ عنہ

مودت ہے جس میں وہ سب سے افضل اور برتر ہیں اور اس اخوت اور مودت میں کوئی دوسرا ان کا ہمسر نہیں ۔ ؎۱

الغرض آپ نے اس خطبہ میں صدیق اکبر کے وہ فضائل و کمالات بیان کئے جس میں کوئی دوسرا ان کا شریک و سہیم نہ تھا تاکہ لوگوں کے سامنے ان کی فضیلت اور برتری عیاں ہو جائے اور آپ کے بعد ان کی خلافت میں کوئی اختلاف نہ کر سکے اور اسی کی تاکید کے لئے افضل العبادات یعنی نماز کی امامت ان کے سپرد کی، چنانچہ صحابہ نے ابو بکر سے بیعت کرتے وقت یہی کہا کہ اللہ کے رسول نے جس شخص کو ہمارے دین (نماز) کے لئے پسند فرمایا ہم کو اپنی دنیا (خلافت و امارت) کے لئے کیوں نہ منتخب اور پسند کریں ؎۲

پھر اسی خطبہ میں یہ فرمایا کہ جیش اسامہ کو جلدی روانہ کرو اور فرمایا کہ مجھے معلوم ہے کہ بعضے لوگ (ابن سعد کہتے ہیں کہ یہ منافقین تھے) اسامہ کی امارت اور سرداری پر معترض ہیں کہ بوڑھوں کے ہوتے ہوئے نوجوان کو یہ منصب کیوں عطا کیا گیا ۔ آگاہ ہو جاؤ کہ انہی لوگوں نے اس سے پہلے اس کے باپ (زید) کی امارت اور اس کی سرداری پر بھی اعتراض کیا تھا ۔ خدا کی قسم اس کا باپ زید بھی امارت اور سرداری کا اہل تھا اور اس کے بعد اس کا بیٹا اسامہ بھی امارت کا اہل ہے اور میرے نزدیک محبوب ترین لوگوں میں سے ہے ۔

اور یہ فرمایا کہ لعنت ہو اللہ کی یہود اور نصاریٰ پر جنہوں نے اپنے پیغمبروں کی قبروں کو سجدہ گاہ بنایا ۔ مقصود آپ کا (ﷺ) امت کو آگاہ اور خبردار کرنا تھا کہ تم یہود و نصاریٰ کی طرح میری قبر کو سجدہ گاہ نہ بنانا ۔

اور فرمایا ۔ اے لوگو مجھے یہ خبر پہنچی ہے کہ تم اپنے نبی کی موت سے خوف زدہ ہو گیا کوئی نبی مجھ سے

---

؎۱ ۔ البدایۃ والنہایۃ ۔ ج : ۵، ص : ۲۲۹، فتح الباری، ج : ۷، ص : ۱۰، اتحاف شرح احیاء علوم الدین، ج : ۱۰، ص : ۲۸۶

؎۲ ۔ زرقانی، ج : ۸، ص : ۷۵

پہلے اپنی امت میں ہمیشہ رہا ہے جو میں تم میں ہمیشہ رہوں (کما قال تعالیٰ وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ ۔ وَمَا مُحَمَّدٌ إِلَّا رَسُولٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ )

آگاہ ہو جاؤ کہ میں خدا سے ملنے والا ہوں اور آگاہ ہو جاؤ کہ تم بھی خدا سے ملنے والے ہو، میں تمام مسلمانوں کو وصیت کرتا ہوں کہ مہاجرین اولین کے ساتھ خیر اور بھلائی کا معاملہ کریں۔ اور مہاجرین اولین کو وصیت کرتا ہوں کہ تقویٰ اور عمل صالح پر قائم رہیں کیونکہ حق کا ارشاد ہے۔ وَالْعَصْرِ إِنَّ الْإِنسَانَ لَفِي خُسْرٍ إِلَّا الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ۔

اور اے مسلمانوں۔ میں تمہیں انصار کے بارے میں وصیت کرتا ہوں کہ ان کے ساتھ خیر اور حسن سلوک کا معاملہ کرنا۔ انصار نے اسلام اور ایمان کو ٹھکانہ دیا۔ اور مکانوں اور زمینوں اور باغوں اور پھلوں میں تم کو اپنا شریک بنایا اور باوجود فقر و فاقہ کے تم کو اپنے نفسوں پر ترجیح دی۔ (کما قال تعالیٰ وَيُؤْثِرُونَ عَلَىٰ أَنفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ )

اور فرمایا کہ آگاہ ہو جاؤ میں تم سے پہلے جا رہا ہوں اور تم بھی مجھ سے آکر ملو گے حوض کوثر پر ملنے کا وعدہ ہے۔

اس کے بعد منبر سے اتر آئے اور حجرۂ مبارکہ میں تشریف لے گئے [1]

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی آخری نمازِ جماعت اور صدیق اکبر کو نماز پڑھانے حکم

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم میں جب تک طاقت رہی اس وقت تک آپ برابر مسجد میں تشریف لاتے رہے اور نماز پڑھاتے رہے، سب سے آخری نماز جو آپ نے پڑھائی وہ پنجشنبہ کی مغرب کی نماز تھی جس کے چار روز بعد، بروز دوشنبہ آپ کا وصال ہو گیا صحیح بخاری میں ام فضل سے مروی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو مغرب کی نماز پڑھائی جس میں والمرسلات

---

[1] البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۵، ص: ۲۲۹

پڑھی اس کے بعد آپ نے ہم کو کوئی نماز نہیں پڑھائی یہاں تک کہ آپ کی وفات ہوگئی، جب عشار کا وقت آیا تو دریافت فرمایا کہ کیا لوگ نماز پڑھ چکے ہیں عرض کیا گیا کہ یا رسول اللہ لوگ آپ کے منتظر ہیں ما آپ نے کئی بار اُٹھنے کا قصد فرمایا مگر شدت مرض کی وجہ سے بے ہوش ہو ہو جاتے تھے اخیر میں فرمایا کہ ابو بکر کو میری طرف سے حکم دو کہ وہ نماز پڑھائیں۔ عائشہ صدیقہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ابو بکر بہت رقیق القلب ہیں یعنی نرم دل ہیں جب آپ کی جگہ کھڑے ہوں گے تو اُن پر ایسی رقت طاری ہوگی کہ) لوگوں کو نماز نہیں پڑھا سکیں گے اور گریہ وزاری کی وجہ سے لوگوں کو اپنی قرأت نہیں سنا سکیں گے لہٰذا آپ عمر کو نماز پڑھانے کے لئے کہہ دیں حضرت عائشہ نے ظاہر تو یہ کیا مگر دل میں یہ تھا کہ جو شخص آپ کی جگہ کھڑا ہوگا لوگ اس کو منحوس سمجھیں گے اس لئے آپ نے خفا ہو کر فرمایا کہ تم یوسف کے ساتھ والیاں ہو کہ زبان پر کچھ ہے اور دل میں کچھ ہے ابو بکر کو حکم دو کہ وہی نماز پڑھائیں، صحیح بخاری میں ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم دینے کے بعد عائشہ صدیقہ نے تین بار انکار کیا مگر آپ نے ہر بار تاکید اور اصرار کے ساتھ یہی فرمایا کہ ابو بکر کو حکم دو کہ وہی نماز پڑھائیں، چنانچہ ابو بکر نماز پڑھانے لگے۔

امام غزالی قدس اللہ سرہ نے احیار العلوم میں عائشہ صدیقہ کا کلام معرفت القیام سے نقل کیا ہے جس میں عائشہ صدیقہ نے اپنے دلی منشار کو ظاہر فرمایا ہے کہ وہ اپنے جلیل القدر باپ کی امامت کو کیوں ناپسند کرتی تھیں۔

قالت عائشة رضی اللہ عنها ما قلت ذالك ولا صرفت عن ابی بکر الا رغبة عن المخاطرة والمهلكة الا ما سلم الله وخشيت ايضا ان لا يكون الناس رجلا صلّى فی مقام النبی صلى الله عليه وسلم وهو حی

عائشہ صدیقہ کہتی ہیں کہ میں اپنے باپ کی امامت سے اس لئے انکار کرتی تھی کہ میرا باپ دنیا سے بالکل علیحدہ ہے اس لئے کہ عزت و وجاہت خطرہ سے خالی نہیں ہوتی، اس میں ہلاکت اندیشہ ہے مگر جس کو اللہ صحیح و سالم رکھے وہی دنیا کے فتنہ سے بچ سکتا ہے اور نیز یہ بھی اندیشہ تھا کہ جو شخص آنحضرت

الا ان یشاء اللہ محسدونہ ویبغون علیہ ویتشاء مون بہ فاذا الامر امر اللہ وَالتمنآء قضاء ہ وعصمہ اللہ مِن کل ما تخوفت علیہ من امر الدنیا والدین۔

صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات میں آپ کی جگہ پر کھڑا ہوگا۔ تو لوگ اس پر حسد کریں گے اور عجب نہیں کہ حسد میں اس پر کوئی زیادتی بھی کریں اور ان کو منحوس بھی سمجھیں پس جب اللہ کا حکم اور اس کی قضاء و قدر یہی ہے کہ میرا باپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قائم مقام بنے اور اُن کی جگہ پر امامت کرے تو بہتر دعا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ میرے باپ کو دنیا اور دین کی ہر خوفناک امر سے محفوظ اور مامون رکھے۔

سبحان اللہ یہ ہے صدّیقہ بنت صدّیق کی فہم وفراست کہ وہ اس امامت و نیابت کو آئندہ خلافت اور امارت کا پیش خیمہ سمجھے ہوئے ہیں اور دل وجان سے اس کوشش میں ہیں کہ میرا باپ نہ امام بنے اور نہ امیر، یہ امامت صغریٰ اور امامتِ کبریٰ میرے باپ سے ہٹ کر کسی اور کے پاس چلی جائے تاکہ میرا باپ دین و دنیا کے فتنہ سے بالکلیہ محفوظ ہو جائے۔ یہ تو بیٹی کا حال تھا اور باپ یعنی ابوبکر صدیق کا حال بیعت کے وقت کے خطبہ سے معلوم کرو۔

فرمایا کہ خدا کی قسم میں نے اس امارت و خلافت کی نہ کبھی دل سے تمنّا کی اور نہ کبھی زبان سے دعا مانگی مسلمانوں پر فتنہ کے خوف سے اسے قبول کر لیا۔

صدیق اور صدیقہ کی یہی شان ہوتی ہے کہ ان کا دل مال و جاہ کی طمع سے بالکل پاک اور منزّہ ہوتا ہے۔ مگر سمجھ لینا چاہیے کہ اللہ کا نبی اور اس کا رسول جس کے امام بنانے پر مصر ہو وہ بالیقین امام المستقین ہوگا اور اس کا ظاہر و باطن امارت اور خلافت کی طمع سے بالکل منزّہ ہوگا اور کسی فتنہ کی مجال نہ ہوگی کہ اس کی طرف نظر اٹھا کر بھی دیکھ سکے۔

اللہ کے رسُول نے جس شخص کو اپنی جگہ پر کھڑا کر دیا سمجھ لو کہ جو عنایات ربّانی اور تائید آسمانی نبی کے ساتھ تھیں وہ اس کے قائم مقام کی بھی ضرور معین اور دستگیر ہوں گی، اس لئے کہ اللہ کا رسول بدون حکم خداوندی اپنا نائب اور قائم مقام نہیں مقرر کرسکتا۔

جس طرح کسی بادشاہ کا اپنی زندگی میں کسی کو اپنا تخت اور چتر سپرد کر دینا اس کو ولی عہد بنانے کے مرادف ہے۔

اسی طرح امام المتقین کا کسی کو اپنے مصلے پر امامت کے لئے کھڑا کر دینا یہ اس کے مرادف ہے کہ یہ شخص اللہ کے رسول کا ولی عہد اور اس کا جانشین ہے۔

شنبہ یا یکشنبہ کو مزاج مبارک کچھ ہلکا ہوا تو حضرت عباس اور حضرت علی کے سہارے آپ مسجد میں تشریف لائے ابو بکرؓ اس وقت ظہر کی نماز پڑھا رہے تھے، آپ ابو بکر کی بائیں جانب جا کر بیٹھ گئے اور باقی نماز لوگوں کو آپ نے پڑھائی اب آپ امام تھے اور ابو بکر آپ کی اقتدا کرنے لگے اور باقی نمازی ابو بکر کی تکبیروں پر نماز ادا کرنے لگے۔ (بخاری شریف)

یہ ظہر کی نماز تھی اور حضور پُر نور کی یہ امامت آخری امامت تھی اس کے بعد مسجد کی حاضری سے بالکلیہ انقطاع ہو گیا اور ام فضل کی روایت میں جو یہ گزرا ہے کہ حضور کی آخری نماز مغرب کی نماز تھی، اس سے مستقل امامت کی نفی مراد ہے کہ از اوّل تا آخر جس نماز میں امامت اور قرأت فرمائی ہو وہ مغرب کی نماز ہے۔ ہفتہ کے روز حضرت اسامہ اور دیگر صحابہ جن کو جہاد پر مامور فرمایا تھا آپ سے ملنے کے لئے آئے اور آپ سے رخصت ہو کر روانہ ہوئے مدینہ سے ایک کوس چل کر مقام جرف میں پڑاؤ ڈالا، تعمیل ارشاد کے لئے روانہ ہو گئے مگر آپ کی علالت کی وجہ سے کسی کا قدم نہیں اٹھتا تھا۔ یکشنبہ کو پھر مرض میں شدت ہو گئی حضرت اسامہ یہ خبر سنتے ہی لشکر سے افتاں و خیزاں آپ کو دیکھنے کے لئے مدینہ واپس آئے دیکھا تو مرض کی شدت ہے آپ بات نہیں کر سکتے حضرت اسامہ نے جھک کر پیشانی مبارک پر بوسہ دیا، آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دونوں ہاتھ آسمان کی طرف اٹھائے پھر اسامہ پر رکھ دیئے، اسامہ کہتے ہیں میں سمجھا کہ آپ میرے لئے دعا فرما رہے ہیں بعد ازاں اسامہ جرف میں واپس آ گئے جہاں پڑاؤ تھا[1]

ابن سعد طبقات میں اور زرقانی شرح مواہب میں لکھتے ہیں کہ اسی روز یعنی یکشنبہ کے دن

---

[1] - طبقات ابن سعد، ج: ۲، ص: ۱۳۶

لدود کا واقعہ پیش آیا۔

صحیح بخاری میں عائشہ صدیقہؓ سے مروی ہے کہ مرض کی شدت میں ذات الجنب سمجھ کر آپ کے منہ میں دوا ڈالی، آپ اشارہ سے منع بھی فرماتے رہے، مگر ہم یہ سمجھے کہ غالباً یہ طبعی ناگواری ہے جیسا کہ مریض عموماً دوا کو ناپسند کرتا ہے، بعد میں جب آپ کو افاقہ ہوا تو فرمایا کیا میں تم کو منع نہیں کیا تھا تمہاری سزا یہ ہے کہ سب کے منہ میں دوا ڈال جائے سوائے عباس کے کہ وہ اس میں شریک نہ تھے[۵]

# یوم الوصال

یہ دوشنبہ کا روز ہے جس میں آپ نے اس عالم فانی سے عالم جاودانی کی طرف رحلت فرمائی اور رفیق اعلیٰ سے جا ملے۔ اسی دوشنبہ کی صبح کو آپ نے حجرہ کا پردہ اٹھایا دیکھا کہ لوگ صف باندھے ہوئے صبح کی نماز میں مشغول ہیں صحابہ کو دیکھ کر آپ مسکرائے چہرۂ انور کا یہ حال کہ گویا مصحف شریف کا ایک ورق ہے یعنی سپید ہو گیا ہے ادھر صحابہ کی فرط مسرت سے یہ حالت کہ کہیں نماز نہ توڑ ڈالیں۔

صدیق اکبر نے ارادہ کیا کہ پیچھے ہٹیں آپ نے اشارہ سے فرمایا کہ نماز پوری کرو ضعف اور ناتوانی کی وجہ سے آپ زیادہ کھڑے نہ ہو سکے حجرہ کا پردہ ڈال دیا اور اندر واپس تشریف لے گئے (رواہ البخاری)

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا پردہ اٹھا کر نمازیوں کی طرف دیکھنا یہ چہرۂ انور کی آخری جلوہ افروزی تھی اور صحابۂ کرام کے لئے جمالِ نبوت کی آخری زیارت کا آخری موقع تھا۔ عشاق کی زبانِ حال اس وقت یہ شعر پڑھ رہی تھی ؎

وکنت اریٰ کالموت من بَینِ سَاعۃٍ فَکَیفَ بِبَینٍ کان مَوعِدُہُ الحَشرُ

میں تو ایک گھڑی ہی کی جدائی کو موت سمجھتا تھا پس اس جدائی کا کیا پوچھنا کہ جہاں لقاء کا وعدہ حشر کے بعد ہو۔

صدیق اکبر جب صبح کی نماز سے فارغ ہوئے تو سیدھے حجرۂ مبارک میں گئے اور آپ کو دیکھ کر

---

[۵] فتح الباری، ج : ۸ ، ص : ۱۱۲

عائشہ صدیقہ سے کہا کہ میں دیکھتا ہوں کہ رسول اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اب سکون ہے جو کرب اور بے چینی پہلے تھی وہ اب جاتی رہی اور چونکہ یہ دن صدیق اکبر کی دو بیبیوں میں اس بیوی کی نوبت کا دن تھا جو مدینہ سے ایک کوس کے فاصلہ پر رہتی تھیں۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اجازت لیکر وہاں چلے گئے [۱]

اور ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ صدیق اکبر نے عرض کیا۔

| | |
|---|---|
| یا نبی اللہ إنی اراك قد اصبحت بنعمة من الله وفضل كما نحب واليوم يوم بنت خارجة أفآتيها قال نعم | یا نبی اللہ میں دیکھتا ہوں کہ آپ نے اللہ کی نعمت اور فضل سے اچھی حالت میں صبح کی ہے اور آج میری ایک بیوی حبیبہ بنت خارجہ کی نوبت کا دن ہے اگر اجازت ہو تو وہاں ہو آؤں آپ نے فرمایا ہاں چلے جاؤ۔ |

اور دوسرے لوگوں کو جب یہ معلوم ہوا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سکون ہے تو وہ بھی اپنے گھروں کو واپس ہو گئے [۲]

حضرت علی حجرۂ مبارکہ سے باہر آئے لوگوں نے آپ کے مزاج دریافت کئے حضرت علی نے کہا بحمد اللہ آپ اچھے ہیں لوگ مطمئن ہو کر منتشر ہو گئے۔ حضرت عباس نے حضرت علی کا ہاتھ پکڑ کے کہا۔ اے علی خدا کی قسم تین دن کے بعد تو عبد العصا (لاٹھی کا غلام) ہو گا یعنی اور کوئی حاکم ہوگا۔ اور تم اس کے محکوم ہو گے۔ خدا کی قسم میں یہ سمجھتا ہوں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس بیماری میں وفات پا جائیں گے بہتر ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اس بارہ میں دریافت کریں کہ آپ کے بعد کون خلیفہ ہوگا۔ اگر ہم میں سے ہوگا تو معلوم ہو جائے گا۔ ورنہ آپ اس کو ہمارے بارے میں وصیت فرما دیں گے۔ حضرت علی نے کہا ممکن ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمارے متعلق انکار فرما دیں تو پھر ہم ہمیشہ کے لئے اس سے محروم ہو جائیں گے۔ خدا کی قسم میں آپ سے اس بارہ میں ایک حرف بھی نہ کہوں گا۔ [۳]

---

[۱] البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۵، ص: ۲۴۴   [۲] ابن ہشام۔ ج: ۴، ص: ۳۰۲

[۳] البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۵، ص: ۲۲۶

# عالمِ نزع

لوگ تو یہ سمجھ کر کہ آپ کو افاقہ اور سکون ہے منتشر ہو گئے کچھ دیر نہ گزری تھی کہ عالم نزع شروع ہو گیا۔ عائشہ صدیقہ کے آغوش میں سر رکھ کر لیٹ گئے، اتنے میں حضرت عائشہ کے بھائی عبدالرحمٰن بن ابی بکر ہاتھ میں مسواک لیے آ گئے۔ آپ اُن کی طرف دیکھنے لگے، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا آپ کے لئے مسواک لے لوں، آپ نے اشارہ فرمایا ہاں۔ میں نے کہا اس کو نرم کر دوں آپ نے اشارہ سے فرمایا ہاں، میں نے چبا کر وہ مسواک آپ کو دی، اسی وجہ سے عائشہ صدیقہ بطور فخر اور بطور تحدیث بالنعمۃ یہ کہا کرتی تھیں کہ اللہ تعالیٰ نے اخیر وقت میں میرا آبِ دہن آپ کے آبِ دہن کے ساتھ ملا دیا اور آپ کی وفات میرے حجرہ میں اور میری نوبت کے دن میں اور میرے سینہ اور ہنسلی کے درمیان ہوئی۔

**فائدہ:** ملا علی قاری نے مشائخ طریقت سے نقل کیا ہے کہ جو شخص مسواک پر مواظبت کرے تو مرتے وقت اس کی زبان پر کلمہ شہادت جاری ہو جاتا ہے اور افیون کھانے والے کی زبان پر جاری نہ ہوگا۔

آپ کے پاس پانی کا ایک پیالہ رکھا ہوا تھا درد سے بیتاب ہو کر بار بار ہاتھ اُس پیالہ میں ڈالتے اور مُنہ پر پھیر لیتے اور یہ کہتے جاتے تھے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ ان للموت سکرات اللہ سوا کوئی معبود نہیں، بے شک موت کی بڑی سختیاں ہیں، پھر چھت کی طرف دیکھا اور ہاتھ اُٹھا کر یہ فرمایا فی الرفیق الاعلیٰ۔ اے اللہ میں رفیق اعلیٰ میں جانا چاہتا ہوں یعنی حظیرۃ القدس جو انبیاء و مرسلین کا مسکن ہے وہاں جانا چاہتا ہوں۔

عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں کہ میں بار بار آپ سے سُن چکی تھی کہ کسی پیغمبر کی روح اُس وقت تک قبض نہیں کی جاتی کہ جب تک اس کا مقام جنت میں اس کو دکھلا نہ دیا جائے اور اس کو اختیار نہ دیا جائے کہ دنیا و آخرت میں سے جس کو چاہے اختیار کرے۔

جس وقت آپ کی زبان سے یہ کلمات نکلے میں اسی وقت سمجھ گئی کہ اب آپ ہم میں نہ رہیں گے

آپ نے ملاءِ اعلیٰ اور قربِ خداوندی کو اختیار کرلیا ہے، الغرض آپ کی زبانِ مبارک سے یہ کلمات نکلے (اَللّٰھُمَّ فِی الرَّفِیْقِ الْاَعْلٰی) اور روحِ مبارک عالمِ بالا کو پرواز کر گئی اور دستِ مبارک نیچے گر گیا۔ (بخاری شریف) اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

# تاریخ وفات

یہ جان گداز اور روح فرسا واقعہ جس نے دنیا کو نبوت و رسالت کے فیوض و برکات اور روحی ربانی کے انوار و تجلیات سے محروم کر دیا بروز دوشنبہ دوپہر کے وقت ۱۲ ربیع الاول کو پیش آیا۔

اس میں کوکسی کو اختلاف نہیں کہ آپ کی وفات ماہ ربیع الاوّل میں بروز دوشنبہ کو ہوئی اختلاف دو امر میں ہے ایک یہ کہ کس وقت وفات ہوئی دوسرے اس امر میں کہ ربیع الاوّل کی کونسی تاریخ تھی۔

مغازی ابنِ اسحٰق میں ہے کہ چاشت کے وقت آپ کا وصال ہوا اور مغازی موسیٰ بن عقبہ میں زہری اور عروۃ بن زبیر سے مروی ہے کہ زوال کے وقت وصال ہوا، یہی روایت زیادہ صحیح اور یہ اختلاف معمولی اختلاف ہے چاشت اور زوال میں کچھ زیادہ فصل نہیں، البتہ تاریخ وفات میں اختلاف شدید ہے، مشہور قول کی بنا پر ۱۲ ربیع الاوّل کو وفات ہوئی۔ موسیٰ بن عقبہ اور لیث بن سعد اور خوارزمی نے یکم ربیع الاول کو تاریخ وفات تبلایا ہے اور کلبی اور ابو مخنف نے دوم ربیع الاوّل تاریخ وصال قرار دی ہے۔ علامہ سہیلی نے روض الانف میں اور حافظ عسقلانی نے شرح بخاری میں اسی قول کو مرجح قرار دیا ہے [1]

---

[1] فتح الباری ۔ ج : ۸ ، ص : ۹۸ ۔ زرقانی ۔ ج : ۳ ، ص : ۱۱۰

# عمر شریف

انتقال کے وقت آپ کی عمر شریف ترسٹھ (۶۳) سال کی تھی۔ یہی جمہور کا قول ہے اور یہی صحیح ہے اور بعض پینسٹھ اور بعض ساٹھ بتلاتے ہیں [۱]

# صحابہ کا اضطراب [۲]

اس خبر قیامت اثر کا کانوں میں پہنچنا تھا کہ قیامت آگئی سنتے ہی صحابہ کے ہوش اڑ گئے تمام مدینہ میں تہلکہ پڑ گیا جو اس جاں گداز واقعہ کو سنتا تھا ششدر و حیران رہ جاتا تھا۔ ذی النورین عثمان غنی ایک سکتہ کے عالم میں تھے، دیوار سے پشت لگائے بیٹھے تھے، شدتِ غم کی وجہ سے بات تک نہیں کر سکتے تھے، حضرت علی کا یہ حال تھا کہ زار و قطار روتے تھے، روتے روتے بے ہوش ہو گئے عائشہ صدیقہ اور ازواجِ مطہرات پر جو صدمہ اور الم کا پہاڑ گرا اس کا پوچھنا ہی کیا۔ حضرت عباس بھی پریشانی میں سخت بے حواس تھے، حضرت عمر کی پریشانی اور حیرانی سب ہی سے بڑھی ہوئی تھی۔ وہ تلوار کھینچ کر کھڑے ہو گئے اور بآواز بلند یہ کہنے لگے کہ منافقین کا گمان ہے کہ حضور پر نور انتقال کر گئے، آپ ہرگز نہیں مرے بلکہ آپ تو اپنے پروردگار کے پاس گئے ہیں جس طرح موسیٰ علیہ السلام کوہ طور پر خدا تعالےٰ کے پاس گئے اور پھر واپس آ گئے، خدا کی قسم آپ بھی اسی طرح ضرور واپس آئیں گے اور منافقوں کا قلع قمع کریں گے، حضرت عمر جوش میں تھے تلوار نیام سے نکالے ہوئے تھے کسی کی مجال نہ تھی کہ یہ کہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو گیا ابوبکر صدیق وصال کے وقت موجود نہ تھے، دوشنبہ کی صبح کو جب دیکھا کہ آپ کو سکون ہے تو عرض کیا یا رسول اللہ بحمد اللہ اب آپ کو سکون ہے اگر اجازت ہو تو گھر ہو آؤں، آپ نے فرمایا اجازت ہے۔ صدیق اکبر آپ سے اجازت لے کر گھر

---

۱۔ فتح الباری ۔ ج : ۸ ، ص : ۱۱۴

۲۔ اتحاف شرح احیاء العلوم ۔ ج : ۱۰ ، ص : ۲۹۰

چلے گئے جو مدینہ سے ایک کوس کے فاصلہ پر تھا، صدیق اکبر تو گھر چلے گئے اور زوال کے وقت حضور پُر نور کا وصال ہو گیا۔ حضرت ابو بکر کو جب اس جانگداز حادثہ کی خبر پہنچی تو فوراً گھوڑے پر سوار ہو کر مدینہ پہنچے۔ مسجد نبوی کے دروازہ پر گھوڑے سے اترے اور حزین و غمگین حجرۂ مبارکہ کی طرف بڑھے اور عائشہ صدیقہ سے اجازت لے کر اندر داخل ہوئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بستر مبارک پر تھے اور تمام ازواج مطہرات آپ کے گرد بیٹھی ہوئی تھیں۔ ابو بکر صدیق کی آمد کی وجہ سے سوائے عائشہ صدیقہ کے سب نے منہ ڈھک لیا اور پردہ کر لیا۔ صدیق اکبر نے چہرۂ انور سے چادر کو ہٹایا اور پیشانی مبارک پر بوسہ دیا اور روئے اور یہ کہا وانبیاہ واخلیلاہ واصفیاہ تین مرتبہ ایسا کیا کما رواہ احمد وغیرہ (کما فی الاتحاف شرح الاحیار صفحہ ۲۹۲ ج ۱)

اور کہا کہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں خدا کی قسم اللہ تعالیٰ آپ کو دو مرتبہ[۱] موت کا مزہ نہیں چکھائے گا جو موت آپ کے لئے لکھی گئی تھی وہ آ چکی یہ کہہ کر حجرۂ شریفہ سے باہر آئے دیکھا کہ عمر جوش میں بھرے ہوئے ہیں، صدیق اکبر نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انتقال کر گئے ہیں۔ اے عمر کیا تو نے اللہ تعالیٰ کا یہ قول نہیں سنا اِنَّکَ مَیِّتٌ وَاِنَّھُم

---

[۱] صدیق اکبر کا مقصود ان لوگوں کا رد کرنا تھا جو یہ کہتے تھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دوبارہ پھر زندہ ہوں گے اور منافقین کے ہاتھ پیر کاٹیں گے کیونکہ اگر ایسا ہو تو آپ کی وفات اور موت دو بار ہو جائے گی۔ اس لئے ابو بکر صدیق نے کہا کہ جو موت آپ کے لئے لکھی ہوئی تھی وہ آ چکی اب دنیا میں دوبارہ موت نہیں آئے گی اور اللہ تعالیٰ آپ پر دو موت جمع نہ کرے گا جیسا کہ پہلی امت میں بنی اسرائیل کے لوگ موت کے ڈر سے اپنے گھروں سے نکلے اور ایک منزل میں پہنچ کر غضب الٰہی سے مر گئے پھر اپنے نبی کی دعا سے زندہ ہوئے اور پھر اپنے وقت پر مرے تو ان لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے دنیا میں موت کا دو مرتبہ مزہ چکھایا جن کا قصہ اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِیَارِھِمْ وَھُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ فَقَالَ لَھُمُ اللّٰہُ مُوْتُوْا ثُمَّ اَحْیَاھُمْ میں مذکور ہے اور جیسا کہ اس شخص نے موت کا دو مرتبہ مزہ چکھا کہ جس کا ایک قریہ پر گزر ہوا اور اللہ تعالیٰ نے اس کو سو سال کے لئے مردہ بنا دیا اور پھر اس کو زندہ جس کا قصہ اَوْ کَالَّذِیْ مَرَّ عَلٰی قَرْیَۃٍ۔ فَاَمَاتَہُ اللّٰہُ مِائَۃَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَہٗ میں مذکور ہے خلاصہ کلام یہ کہ جس طرح ان لوگوں نے دنیا میں دو مرتبہ موت کا مزہ چکھا۔ اللہ تعالیٰ اپنے نبی پر دو موتوں کو جمع نہ کرے گا۔ اس حدیث کی شرح میں اور بھی اقوال ہیں تفصیل کیلئے فتح الباری صفحہ ۹۱ ج ۳ کتاب الجنائز و زرقانی شرح مواہب صفحہ ۲۷۰ ج ۸ اور مدارج النبوۃ صفحہ ۵۵۸ ج ۲ تقطیع خرد دیکھیں و شرح قسطلانی صفحہ ۲۶۱ ج ۲ دیکھیں

وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ

اب تمام لوگ حضرت عمرؓ کو چھوڑ کر صدیق اکبرؓ کے پاس جمع ہو گئے۔

## صدیق اکبرؓ کا خطبہ

صدیق اکبرؓ منبر نبوی کی جانب بڑھے اور باآواز بلند لوگوں سے کہا کہ خاموش ہو کر بیٹھ جائیں سب لوگ بیٹھ گئے صدیق اکبرؓ نے حمد و ثنا کے بعد یہ خطبہ پڑھا۔

أَمَّا بعد. من كان منكم يعبد الله
فان الله حي لا يموت ومن كان منكم
يعبد محمدا صلى الله عليه وسلم
فان محمدا قد مات قال الله تعالى
وَمَا مُحَمَّدٌ إِلَّا رَسُولٌ قَدْ خَلَتْ
مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ
أَفَإِنْ مَاتَ أَوْ
قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلَىٰ أَعْقَابِكُمْ ۚ وَمَنْ
يَنْقَلِبْ عَلَىٰ عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَضُرَّ اللَّهَ
شَيْئًا ۗ وَسَيَجْزِي اللَّهُ الشَّاكِرِينَ ۝
وقد قال الله تعالى لمحمد صلى الله
عليه وسلم إِنَّكَ مَيِّتٌ وَإِنَّهُمْ
مَيِّتُونَ وقال الله تعالى كُلُّ شَيْءٍ
هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهُ لَهُ الْحُكْمُ وَإِلَيْهِ
تُرْجَعُونَ وقال الله تعالى. كُلُّ مَنْ

امابعد۔ جو شخص تم میں سے اللہ کی عبادت کرتا تھا سو جان لے کہ تحقیق اللہ زندہ ہے اور اس پر موت نہیں آسکتی اور اگر بالفرض کوئی شخص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عبادت کرتا تھا تو جان لے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم وفات پا گئے اور نہیں ہیں محمد مگر اللہ کے ایک رسول ہیں جن سے پہلے اور بھی بہت سے رسول گزر چکے ہیں سو اگر آپ کا انتقال ہو جائے یا آپ شہید ہو جائیں تو کیا تم دین اسلام سے واپس ہو جاؤ گے اور جو شخص دین اسلام سے واپس ہو گا تو وہ اللہ کو ذرہ برابر بھی نقصان نہیں پہنچائے گا اور اللہ عنقریب شکر گزاروں کو انعام دے گا۔

اور اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کو مخاطب بنا کر یہ کہا ہے کہ بے شک آپ مرنے والے ہیں اور یہ سب لوگ بھی مرنے والے ہیں، سب چیز فنا ہونے والی ہے، صرف خداوند ذوالجلال والاکرام کی ذات بابرکات باقی رہے گی، ہر نفس موت کا مزہ چکھنے والا ہے۔

عَلَيْهَا فَانٍ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ
ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ. وَقَالَ تَعَالٰى
كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ ط اِنَّمَا تُوَفَّوْنَ
اُجُوْرَكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ. وقال انّ
اللّٰه عمّر محمد صلى الله عليه وسلم
وابقاه حتّٰى اقام دين الله واظهر امر
الله وبلغ رسالة الله وجاهد فى سبيل
الله ثم توفاه الله على ذالك وقد
ترككم على الطريقة فلن يهلك هالك
الا من بعد البينة والشفاء فمن كان
الله ربه فان الله حى لا يموت ومن
كان يعبد محمدًا وينزله الها فقد
هلك الهه فاتقوا الله ايها الناس
واعتصموا بدينكم وتوكلوا على ربكم
فان دين الله قائم وان كلمة الله
تامّة وان الله ناصر من نصره
ومعزّ دينه وان كتاب الله بين
اظهرنا وهو النور والشفاء وبه هدى
الله محمدًا صلى الله عليه وسلم وفيه
حلال الله وحرامه والله لا نبالى
من اجلب علينا من خلق الله ان

قیامت کے دن سب کو اعمال کا پورا پورا اجر ملے گا۔
اور ابوبکر صدیق نے یہ کہا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی
کی عمر دراز کی اور ان کو باقی رکھا، یہاں تک کہ اللہ
کے دین کو قائم کر دیا اور اللہ کے حکم کو ظاہر کر دیا اور
اللہ کے پیغام کو پہنچا دیا اور اللہ کی راہ میں جہاد کیا
پھر اللہ تعالیٰ نے آپ کو اپنے پاس بلا لیا، اور
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تم کو ایک سیدھے اور
اور صاف راستہ پر چھوڑ کر دنیا سے گئے ہیں۔ اب
جو ہلاک اور گمراہ ہوگا وہ حق واضح ہونے کے بعد
گمراہ ہوگا، پس اللہ تعالیٰ جس کا رب ہو تو سمجھ
لیجئے کہ اللہ تعالیٰ تو زندہ ہے اس کو کبھی موت
نہیں آسکتی اور جو شخص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عبادت
کرتا تھا اور ان کو خدا جانتا تھا تو جان لے کہ اس کا
اس کا معبود تو ہلاک ہو گیا۔ اے لوگو اللہ سے
ڈرو اور اللہ کے دین کو مضبوط پکڑو اور اپنے
پروردگار پر بھروسہ رکھو تحقیق اللہ کا دین قائم
اور دائم رہے گا اور اللہ کا وعدہ پورا ہو کر رہے گا
اور اللہ اس شخص کا مددگار رہے جو اس کے دین کی مدد
کرے اور اللہ اپنے دین کو عزت اور غلبہ دینے والا ہے
اور اللہ کی کتاب ہمارے درمیان موجود ہے اور یہی
نور ہدایت اور شفا روح ہے اسی کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے

سیوف اللّٰہِ لمسلولۃ ما وضعنا ھا بعد ولنجاھدن من خالفنا کما جاھدنا مع رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم فلا یبغین احد الا علی نفسہٖ ۱؎

محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو رستہ بتلایا اور اس میں اللہ کے حلال وحرام کردہ چیزوں کا ذکر ہے خدا کی قسم ہمیں اس شخص کی ذرہ برابر پروا نہیں جو ہم پر فوج کشی کرے دیہ باغیوں اور مرتدین کی طرف اشارہ تھا تحقیق اللہ کی تلواریں جو ہمارے ہاتھوں میں ہیں وہ اس کے دشمنوں پر سونتی ہوئی ہیں وہ تلواریں ہم نے ابھی تک ہاتھ سے رکھی نہیں اور خدا کی قسم ہم اپنے مخالف سے اب بھی اسی طرح جہاد کریں گے جیسا کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کی معیت میں کیا کرتے پس مخالف خوب سمجھ لیے اور اپنی جان پر ظلم نہ کرے۔

صدیق اکبر کا ان آیات کی تلاوت کرنا تھا کہ یکلخت حیرت کا عالم دُور ہو گیا اور غفلت کا پردہ آنکھوں سے اٹھ گیا اور سب کو یقین ہو گیا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا وصول ہو گیا اس وقت حالت یہ تھی کہ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ لوگوں نے اس سے پہلے یہ آیت سنی ہی نہ تھی جسے دیکھو وہ انہی آیتوں کی تلاوت کر رہا تھا۔ (زرقانی وطبقات ابن سعد)

حضرت عمر فرماتے ہیں میری حالت بھی یہی ہوئی کہ گویا میں نے آج ان آیتوں کو پڑھا ہے اور اپنے خیال سے رجوع کیا ۲؎

شاہ ولی اللہ قدس اللہ سرہ فرماتے ہیں کہ فاروق اعظم خوب جانتے تھے کہ آپ پر ایک دن ضرور موت آنے والی ہے لیکن ان کا گمان یہ تھا کہ جو صورت حال پیش آئی ہے وہ موت نہیں بلکہ کسی باطنی مشغولی کی بنا پر فقط حواس ظاہری کا تعطل ہے جیسا کہ حضور پر نور کو اثنار وحی میں واقع ہوتا تھا، صدیق اکبر کے خطبہ سے فاروق اعظم کا یہ خیال جاتا رہا اور حقیقت حال ان پر منکشف ہو گئی اور آپ نے خیال سے رجوع فرما لیا، دیکھو قرۃ العینین ص۲۷ ایسے نازک وقت اور جانکاہ حادثہ میں ایسی ثابت قدمی اور ایسا استقلال

---

۱؎۔ البدایۃ والنہایۃ۔ ج ۵، ص: ۲۴۴۔ زرقانی۔ ج: ۸، ص: ۲۸۰

۲؎۔ تفسیر قرطبی۔ ج: ۴، ص: ۲۲۳

**صدیق اکبرؓ کا کمال تھا۔**

ہم ان کے ذور کے قائل ہیں ہیں ہی شہ زور
جو عشق میں دل مضطر کو تھام لیتے ہیں

اور ایک روایت ہے کہ صدیق اکبر کو جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کی خبر پہنچی تو فوراً اپنے مسکن سے جو سُنخ میں تھا روانہ ہوگئے اور کیفیت یہ تھی کہ آنکھوں سے آنسو جاری تھے اور ہچکیاں بندھی ہوئی تھیں اور سینہ سانس سے پانی کے گھڑے کی طرح ابل رہا تھا اسی حالت میں صلاۃ وسلام پڑھتے ہوئے حجرہ مبارکہ میں داخل ہوئے مگر باوجود اس بے مثال حزن وملال کے عقل اور گویائی میں ذرہ برابر اختلال نہ تھا۔

آپ کے چہرۂ انور کو کھولا اور پیشانی مبارک کو بوسہ دیا اور زار وقطار روتے جاتے تھے اور یہ کہتے جاتے تھے کہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں آپ حیات اور موت دونوں حالتوں میں پاکیزہ رہے آپ کی وفات سے نبوت اور وحی منقطع ہوگئی جو کسی اور نبی کی وفات سے منقطع نہیں ہوئی تھی آپ توصیف سے بالا اور برتر ہیں اور گریہ وزاری سے مستغنی ہیں آپ کی ذات بابرکات اس اعتبار سے خاص اور مخصوص ہے کہ آپ کی وفات سے لوگ تسلی حاصل کریں گے اور آپ عالم بھی ہیں کہ ہم سب آپ کے

---

وفی روایۃ ان ابا بکر رضی اللہ عنہ لما بلغہ الخبر وھو بالسنح جاء وعیناہ تھملان وزفراتہ تردد فی صدرہ وغصصہ ترتفع کقطع الجرۃ وھو فی ذالک رضوان اللہ علیہ) جلد العقل والمقالۃ رای ثابت العقل والقول) حتی دخل علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاکب علیہ وکشف وجھہ ومسحہ وقبّل جبینہ وجعل یبکی و یقول بابی انت وامی طبت حیا ومیتا وانقطع لموتک مالم ینقطع لموت احد من الانبیاء من النبوۃ فعظمت عن الصفۃ وجللت عن البکاء وخصصت حتی صرت مسلاۃ وعممت حتی صرنا فیک سواء ولولا ان موتک کان اختیارا منک لجدنا لموتک بالنفوس و لولا انک نھیت عن البکاء لانفدنا علیک ماء الشؤن فاما مالا نستطیع نفیہ فکمد وادناف یتحالفان لا یبرحان اللھم ابلغہ عنا واذکرنا یا محمد عند ربک ولنکن من بالک کذا فی الروض الانف ص۳۷۲ ج۲ وکذا ذکرہ الغزالی فی الاحیاء وقال الزبیدی قال العراقی رواہ ابن ابی الدنیا فی کتاب العزاء من حدیث ابن عمر بسند ضعیف کذا فی الاتحاف ص۲۸۶ ج۹ ۱۰

رنج والم میں برابر ہیں اگر آپ کی موت خود آپ کی خود اختیار کردہ نہ ہوتی (اس لئے کہ اللہ تعالےٰ نے تو آپ کو اختیار دیا تھا مگر آپ نے خود آخرت کو اختیار کیا) تو ہم آپ کی موت کے لئے اپنی جانیں قربان کر دیتے اور اگر آپ ہم کو زیادہ رونے سے منع نہ فرماتے تو ہم آپ اپنی آنکھوں کا پانی ختم کر ڈالتے البتہ دو چیزیں ایسی ہیں کہ ان کا ہٹانا اور مٹانا ہمارے اختیار میں نہیں ایک غمِ فراق۔ اور دوسرے غم میں جسم کا لاغر و نحیف ہو جانا یہ دونوں چیز باہم ایک دوسرے کی حلیف میں ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوتیں اے اللہ ہمارا یہ حال ہمارے نبی کو پہنچا دے اور اے محمد صلی اللہ علیک وسلم ہم عاشقوں کو بارگاہ خداوندی میں یاد رکھنا امید ہے کہ ہم ملحوظ خاطر رہیں گے۔

اگر آپؐ اپنے فیض صحبت سے ہمارے دلوں میں سکینت و طمانینت نہ چھوڑ کر جاتے تو ہم اس وحشتِ فراق کا کہ جو آپ ہم میں چھوڑ کر چلے گئے ہرگز ہرگز تحمل نہ کر سکے۔

پھر ابوبکر حجرہ سے باہر آئے اور لوگوں کی تسلی کے لئے کھڑے ہو کر خطبہ دیا جس کا ایک کثیر حصہ صلاۃ وسلام پر مشتمل تھا اور آپ نے خطبہ میں یہ فرمایا۔

## بقیہ خطبہ[1] صدیق اکبر رضی اللہ عنہ

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ وَصَدَقَ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ عَبْدَهٗ وَغَلَبَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ وَحْدَهٗ۔

میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ نے اپنے نبی سے جو وعدہ کیا تھا وہ سچ کر دکھایا اس نے اپنے برگزیدہ بندہ کی مدد کی اور کافروں کی جماعتوں کو شکست دی پس حمد و شکر ہے اس وحدہٗ لاشریک لہٗ کا۔

---

[1] یہ اسی گزشتہ روایت کا بقیہ ہے جو صرف روض الانف میں مذکور ہے اور ما قبل کا حصہ روض الانف اور احیاء العلوم دونوں میں مذکور تھا اس لئے اس حصہ کے ختم پر دونوں کتابوں کا حوالہ دیدیا۔ اب روایت کا وہ بقیہ حصہ ذکر کرتے ہیں کہ جو صرف روض الانف میں مذکور ہے وہی ہذہ فلولا ما خلفت من السکینۃ لم نقم من الوحشۃ اللّٰھم ابلغ نبیک عنا واحفظہ فینا ثُمَّ خرج (باقی اگلے صفحہ پر دیکھیے)

| | |
|---|---|
| واشهد ان محمد عبده ورسوله | اور میں شہادت دیتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ |
| وخاتم انبیاءه واشهد ان | کے بندے اور رسول اور آخری نبی ہیں اور میں گواہی |
| الکتاب کما نزل وان الدین | دیتا ہوں کہ کتاب الٰہی یعنی قرآن کریم اسی طرح موجود |
| کما شرع وان الحدیث | ہے جس طرح وہ نازل ہوا تھا اور دین اسی طرح ہے |
| کما حدث وان القول کما قال | جس طرح مشروع ہوا تھا اور حدیث اسی طرح ہے |
| وان اللہ هو الحق المبین ۔ | جس طرح نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے |
| | حادث اور ظاہر ہوئی تھی اور قول اسی طرح سے ہے |

جس طرح آپ نے فرمایا تھا اور اللہ تعالیٰ حق ہے اور حق کو واضح کرنے والا ہے۔

| | |
|---|---|
| اللهم فصل علی محمد عبدك | اے اللہ پس تو اپنی خاص رحمتیں اور عنایتیں نازل فرما |
| ورسولك ونبیك وحبیبك و | محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو تیرے خاص برگزیدہ بندہ |
| امینك وخلیلك وصفوتك بافضل | اور رسول اور نبی اور حبیب اور امین اور بہترین خلائق |
| ما صلیت به علی احد من خلقك | اور خلاصۂ عالم ہیں ان پر ایسی بہترین صلاۃ وسلام |
| اَللّٰهُمَّ وَاجعل صلواتك ومعا | نازل فرما کہ جو تو نے اپنے کسی خاص بندہ پر نازل |

---

(بقیہ پچھلے صفحہ سے) لما قضی الناس عن اتهم وقام خطیبا فیهم بخطبة جلها الصلاة علی النبی محمد صلی اللہ علیه وسلم وقال فیها اشهد ان لا الٰه الا اللّٰہ وحده لا شریك له الی الخطبة - الروض الانف ص۲۴۶ ج ۲

ک۵ یہاں سے آخر تک جو خطبہ ہے وہ اتحاف شرح احیاء العلوم میں مذکور ہے، علامہ زبیدی اس خطبہ کو نقل کرکے لکھتے ہیں۔ رواه بطوله سیف بن عمر التمیمی فی کتاب الفتوح عن عمرو بن تمام عن ابیه عن القعقاع قال ابن ابی حاتم سیف بن عمر التمیمی متروك واخرجه ابن السکن من طریق ابراهیم بن سعد عن سیف بن عمر عن عمر وعن ابیه وقال سیف بن عمر ضعیف قلت هو من رجال الترمذی وهو وان کان ضعیفا فی الحدیث فهو عمدة فی التاریخ مقبول النقل کذا فی الاتحاف ص۳۰۷ ج ۱۰

فانك ورحمتك وبركاتك على
سيد المرسلين وخاتم
النبيين وامام المتقين محمد
قائد الخير وامام الخير و
رسول الرحمة اللهم قرب
زلفته وعظم برهانه وكرم
مقام وابعثه مقاما محمودا
يغبطه به الاولون والاخرون
وانفعنا بمقامه المحمود يوم
القيامة واخلفه فينا فى الدنيا
والاخرة وبلغه الدرجة والوسيلة
من الجنة اللهم صل على محمد وعلى
ال محمد وبارك على محمد وال محمد كما صليت
وباركت على ابراهيم انك حميد مجيد ؎
ثم قال ايها الناس من كان يعبد
محمدا فان محمدا قد مات من كان
يعبد الله فان الله حى لم يميت و

فرمائی ہو اور اے اللہ اپنی صلوات اور عافیت اور
رحمت اور برکت نازل فرما سید المرسلین اور خاتم
النبیین اور امام المتقین اور قائد خیر اور امام خیر اور
رسول رحمت پر، اے اللہ ان کے قرب کو اور زیادہ
فرما اور ان کی دلیل اور برہان کو عظیم فرما اور ان کے
مقام کو مکرم فرما اور ان کو مقام محمود (مقام شفاعت)
میں کھڑا کر کہ جس پر تمام اولین اور آخرین رشک کریں گے
اور قیامت کے دن ہم کو ان کے مقام محمود سے
نفع دے اور دنیا و آخرت میں آپ ہمارے لئے
ان کے عوض اپنی رحمت فرمائے اور آپ کو جنت میں
درجات عالیہ نصیب فرما اے اللہ محمد اور آل محمد پر
اپنی خاص الخاص رحمتیں اور برکتیں نازل فرما جیسے خاص رحمتیں
اور برکتیں تو نے ابراہیم اور آل ابراہیم پر نازل کیں
انک حمید مجید ؎
پھر ابوبکر صدیق نے یہ کہا کہ اے لوگو جو تم میں محمد
(صلی اللہ علیہ وسلم) کی عبادت کرتا تھا سو جان لے
کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم رحلت فرما گئے اور جو اللہ کی عبادت

---

؎ یہاں تک جو خطبہ نقل کیا گیا وہ اتحاف شرح احیاء العلوم ص۳۰۲ سے نقل کیا گیا ہے لیکن سوائے درود شریف کے خطبہ کے کچھ اجزاء الروض الانف ص۳۷۶ ج ۲ میں بھی مذکور ہیں اس کے بعد یعنی ثم قال ایہا الناس من کان یعبد محمدا الخ سے لے کر ولا تستنظروہ فیلحق بکم تک خطبہ اتحاف شرح احیاء اور روض الانف دونوں کتابوں میں مذکور ہے وہاں دیکھ لیا جائے۔

ان اللہ قد تقدم لکم فی امرہ فلا تدعوہ جزعًا و ان اللہ تبارك و تعالیٰ قد اختار لنبیہ علیہ السلام ما عندہ علی ما عندکم و قبضہ الیٰ ثوابہ و خلف فیکم کتابہ و سنۃ نبیہ فمن اخذ بھما عرف و من فرق بینھما انکر۔ یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا کُوْنُوْا قَوّٰامِیْنَ بالقسط وَلَا یشغلنکم الشیطان بموت نبیکم ولا یفتننکم عن دینکم و عاجلوا الشیطان بالخیر و تعجزوہ ولا تستنظروہ فیلحق بکم و یفتنکم ؎

کرتا تھا سو اللہ تعالیٰ حی لا یموت اس پر موت نہیں آسکتی وہ زندہ ہے مرا نہیں اور حق تعالیٰ نے آپ کی وفات کے متعلق پہلے ہی اشارہ کر دیا تھا لہٰذا گھبرانے کی ضرورت نہیں اور اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کے لئے بجائے تمہارے اپنے قرب و جوار کو پسند کیا اور دار کرامت کی طرف ان کو بلا لیا اور ان کے بعد تمہاری ہدایت کے لئے اپنی کتاب اور اپنے نبی کی سنت کو تم میں باقی چھوڑا پس جس نے کتاب اور سنت دونوں کو مضبوط پکڑا اس نے حق کو پہچانا اور جس نے کتاب و سنت میں تفریق کی (مثلاً قرآن کو تو مانا اور سنت کو نہ مانا) تو اس نے حق کو نہیں پہچانا اے ایمان والو حق اور انصاف کے قائم کرنے والے ہو جاؤ اور شیطان لعین تم کو نبی کی موت کی وجہ سے دین سے نہ ہٹا دے شیطان کے فتنہ میں ڈالنے سے پہلے خیر کو جلد لے لو اور خیر میں سبقت کر کے شیطان کو عاجز اور لاچار بنا دو اور شیطان کو اتنی مہلت نہ دو کہ وہ تم سے آکر ملے اور تم کو کسی فتنہ میں مبتلا کرے۔

فلما فرغ من خطبتہ قال یا عمر انت الذی بلغنی عنك انك تقول علی باب نبی اللہ والذی نفس عمر بیدہ ما مات نبی اللہ اما علمت ان

صدیق اکبر جب خطبہ سے فارغ ہوئے تو عمر کو مخاطب بنا کر کہا اے عمر تو ہی وہ شخص ہے کہ جس کے متعلق مجھے یہ خبر پہنچی ہے کہ تو پیغمبر کے دروازہ پر یہ کہتا ہے کہ پیغمبر خدا نہیں مرے کیا تجھے معلوم نہیں کہ پیغمبر خدا نے اپنی وفات

---

؎ ۔ ثم قال ایھا الناس من کان یعبد محمدا فان محمدا قد مات سے لے کر یہاں تک یعنی فیلحق بکم تک خطبہ کا یہ حصہ اتحاف شرح احیاء اور روض الانف دونوں کتابوں میں مذکور ہے اور اس کے بعد کا حصہ یعنی فلما فرغ من خطبتہ سے لے کر اخیر تک یہ حصہ فقط الروض الانف میں مذکور ہے، منہ عفا اللہ عنہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال یوم کذا کذا کذا وقال اللہ عزوجل فی کتابہ انک میت و انھم میتون فقال عمر واللہ لکانی لما اسمع بھا فی کتاب اللہ تعالیٰ قبل الان لما نزل بنا اشھد ان الکتاب کما نزل وان الحدیث کما حدث و ان اللہ تبارک و تعالیٰ حی لا یموت انا للہ و انا الیہ راجعون صلوات اللہ علی رسولہ وعنداللہ نحتسب لہ رسولہ۔

کے متعلق فلاں فلاں دن یہ فرمایا اور خدا تعالیٰ اپنی کتاب میں فرماتا ہے انک میت وانھم میتون حضرت عمر فرماتے ہیں کہ میرا حال ایسا ہوا کہ گویا کہ میں نے کتاب اللہ کی یہ آیت اس سے پہلے سنی ہی نہ تھی میں گواہی دیتا ہوں کہ قرآن اسی طرح ہے جس طرح وہ نازل ہوا اور حدیث اسی طرح ہے جس طرح وہ حادث اور صادر ہوئی اور اللہ تبارک وتعالیٰ لا یموت ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون اللہ تعالیٰ کی رحمتیں ہوں اس کے رسول پر اور ہم اللہ سے امید رکھتے ہیں کہ ہم کو اس مصیبت پر اجر ملے گا۔

## سقیفہ بنی ساعدہ میں انصار کا اجتماع

ادھر تو یہ حادثہ جانگداز پیش آیا۔ اور کچھ دیر بعد یہ خبر ملی کہ انصار سقیفہ بنی ساعدہ میں جمع ہیں اور آپ کی جانشینی کا مسئلہ پیش ہے مہاجرین نے صدیق اکبر سے کہا کہ آپ بھی سقیفہ میں تشریف لے جائیں ہم بھی آپ کے ساتھ چلتے ہیں۔ ابوبکر اور عمر مع مہاجرین کے سقیفہ میں تشریف لے گئے (مفصل واقعہ انشاء اللہ عنقریب ذکر کریں گے)

ابوبکر و عمر کو یہ اندیشہ ہوا کہ مبادا عجلت میں کسی کے ہاتھ پر بیعت کر بیٹھیں اور بعد میں وہ فتنہ کا سبب ہے اور مسلمانوں کے لئے مصیبت بن جائے۔ جب اس مسئلہ کا تصفیہ ہو گیا اور بالاتفاق صدیق اکبر آپ کے خلیفہ اور جانشین مان لئے گئے تب اگلے روز آپ کی تجہیز و تکفین میں مشغول ہوئے، سقیفہ میں اجتماع کا

---

لہ۔ الروض الانف۔ ج ۲، ص: ۳۷۶

واقعہ دوشنبہ کی شام کو پیش آیا اس لئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات حسرت آیات دوشنبہ کے روز زوال کے قریب ہوئی اس کے بعد صدیق اکبر ؓ سنح سے تشریف لائے اور خطبہ دیا۔ وغیرہ وغیرہ اس کے بعد کہیں شام کو سقیفہ میں اجتماع کا واقعہ پیش آیا۔

حضرات اہل بیت حجرۂ نبوی جمع تھے اور صدیق اکبر اور فاروق اعظم انصار کے جمع ہونے کی خبر سن کر سقیفہ میں چلے گئے، ان حضرات کو یہ فکر تھی کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا تو وصال ہو گیا اور آسمان سے وحی کا اُترنا ختم ہوا اور حضور پُر نور ہم کو آنے والے فتنوں سے ڈراتے رہے ہیں مبادا اس وقت امت میں تشتت اور افتراق کا کوئی فتنہ نہ قائم ہو جائے جس سے اسلام کا تمام نظام درہم وبرہم نہ ہو جائے اور تئیس سالہ نبوت میں جو اسلام کا نظام قائم ہوا ہے خدانخواستہ وہ باہمی افتراق کی نذر نہ ہو جائے اور امت کا شیرازہ منتشر ہو جائے جس کا جوڑنا پھر مشکل ہو۔

اگر کسی بادشاہ کا انتقال ہو جائے تو جب تک اس کا کوئی جانشین نہ ہو جائے اس وقت تک اس کی تجہیز وتکفین کا انتظام نہیں کیا جاتا، ایسے وقت میں تجہیز وتکفین کا مسئلہ اتنا اہم نہیں ہوتا جتنا کہ جانشینی کا مسئلہ اہم ہوتا ہے، خیر خواہانِ حکومت کو یہ فکر ہوتی ہے کہ انتظامِ مملکت میں خلل نہ آنے پائے غنیم موقع پاکر بے خبری میں حملہ نہ کر بیٹھے جس میں تمام ملک کی تباہی اور بربادی کا اندیشہ ہے بلکہ بسا اوقات بنظرِ مصلحت بادشاہ کی وفات کو بھی چھپا لیتے ہیں اور جانشینی کے بعد اس کا اعلان کرتے اور شاہی حکومتوں میں یہی قاعدہ ہے۔

اور اگر بادشاہ کے انتقال کے بعد سلطنت میں دو امیر ہو جائیں تو وہ سلطنت ضرور برباد ہو جائیگی ایک سلطنت میں دو خلیفہ کا ہونا موجب خرابی اور باعث بربادی ہے اور آپ کی وفات کے بعد منافقین اور کفار کی طرف سے غدر اور شور وشر کا احتمال اور اندیشہ تھا ایسے وقت میں شیرازۂ اسلام کی حفاظت اولین کام تھا بایں نظر شیخین۔ (صدیق اکبر اور فاروق اعظم) نے یہ گمان کیا کہ تجہیز وتکفین کوئی مشکل کام نہیں اور اہل بیت (گھر والوں) سے متعلق ہے سب صحابہ کا اس میں شریک ہونا ضروری نہیں خادمانِ غلامانِ اہلِ بیت بھی یہ خدمت انجام دے سکتے ہیں۔

اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس تیئیس ۲۳ سالہ مدت میں جو مصیبتیں اسلام کے سربلند کرنے اور کفر کے سرنگوں کرنے میں اٹھائیں اب ان کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا اور اس وقت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دار فانی سے عالم جاودانی کی طرف رحلت فرما گئے ہیں اب اگر آپ کے ان مہمات کے لئے کوئی صحیح جانشین مقرر نہ ہوا تو اندیشہ ہے کہ طرفۃ العین میں ریاست اسلام کا کارخانہ درہم وبرہم ہو جائے اور سالہاسال کی محنت ومشقت اور غزوات اور سرایا اور تبلیغ اور دعوت میں جو تکلیفیں اٹھائیں وہ یکلخت سب رائگاں ہو جائیں اور سرے سے پھر کفر کا جھنڈا کھڑا ہو جائے اور شیطان علیہ اللعنۃ حسب سابق لوگوں کو اپنی راہ پر لگالے اور نبوت آپ پر ختم ہو چکی ہے تو اگر پھر ویسی ہی تاریکی دنیا میں پھیل جائے تو پھر کہاں سے آفتاب ہدایت نکلے ۔ ؎

چونکہ شد خورشید ومارا کرد داغ      چارہ نبود در مقامش از چراغ

اس لئے ابوبکر وعمر کو یہ فکر ہوئی کہ بمجرد وفات آں حضرت کوئی آپ کا جانشین مقرر ہو جائے تاکہ اسلام کی ریاست اور سیاست کا کام بدستور جاری ہے اور اسلام کی بات جوں کی توں بنی رہے اور کوئی منافق اور دشمن اسلام (جو اسی تاک میں ہیں) سر نہ اٹھا سکے اسی میں تمام امت کی صلاح اور فلاح مضمر ہے ابوبکر وعمر کو تو یہ فکر تھی اور تجہیز وتکفین کی طرف سے بسبب اہل بیت کے بے فکر تھے نیز تمام صحابہ کرام کو یہ معلوم تھا کہ وفات سے انبیاء کرام کے اجسام مبارکہ میں کوئی تغیر نہیں آتا ۔ اس لئے تاخیر دفن کا کوئی اندیشہ نہ کیا اور کمال دانشمندی سے فتنہ اور فساد کا دروازہ بند کر دیا اور مسلمانوں کو افتراق سے بچالیا ۔ تجہیز وتکفین میں اگر کچھ تاخیر ہو جائے تو مضائقہ نہیں اگر اسلام کی ریاست کا انتظام نہ ہوا تو نہ معلوم کہ دم کے دم میں کیا کیا خرابیاں برپا ہو جائیں اور پھر تجہیز وتکفین بھی حلاوت سے نہ ہو سکے ۔ ؎

سدا دور دوراں دکھاتا نہیں      گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

چنانچہ انصار اس بات پر آمادہ تھے کہ ایک سرداران میں سے ہو اور ایک مہاجرین میں سے ہو یہ ایک عظیم فتنہ تھا ، ایک سلطنت میں دو امیروں کا ہونا ہی سلطنت کی بربادی کا باعث ہے اس لئے

ابوبکر و عمر نے اس طرف خاص توجہ کی اور جب جانشینی کا مسئلہ طے ہو گیا تب اطمینان کے ساتھ تجہیز و تکفین میں مشغول ہوئے رضی اللہ عنہم وجزاہم من الاسلام والمسلمین خیرا خیرا آمین۔

چشم بداندیش کہ برکندہ باد — عیب نماید ہنرش در نظر

ابوبکر صدیق تو سقیفہ میں رفع فتنہ کے لئے گئے تھے مگر تقدیر کی کسی کو کیا خبر لوگوں نے ابوبکر ہی کو گھیر لیا۔ اور زبردستی خلیفہ بنا لیا بتاؤ اس میں ابوبکر کا کیا قصور ہے وہ بیچارے تو بہت کچھ ٹالتے رہے مگر ان کے ہوتے ہوئے لوگوں کی نظر میں کوئی جچا ہی نہیں ابوبکر صدیق کو تو اپنی خلافت کا وہم و گمان بھی نہ تھا فقط رفع فتنہ مدنظر تھا ان کو کیا خبر تھی کہ خلافت میرے ہی سر پڑ جائے گی۔ وَ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ۔

# تجہیز و تکفین اور غسل

صدیق اکبر کی بیعت سے فارغ ہونے کے بعد لوگ تجہیز و تکفین میں مشغول ہوئے۔ جب غسل کا ارادہ کیا تو یہ سوال پیدا ہوا کہ کپڑے اتارے جائیں یا نہیں، ہنوز ابھی کوئی تصفیہ نہیں ہوا تھا کہ یکلخت سب پر ایک غنودگی طاری ہو گئی اور غیبی طور پر یہ آواز سنائی دی کہ اللہ کے رسول کو برہنہ نہ کرو کپڑوں ہی میں غسل دو چنانچہ پیراہن مبارک ہی میں آپ کو نہلایا گیا۔ اور بعد میں وہ نکال لیا گیا۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ غسل دے رہے تھے اور حضرت عباسؓ اور ان کے دونوں صاحبزادے فضل اور قثم کروٹیں بدلتے تھے اور اسامہ اور شقران پانی ڈال رہے تھے [1]

غسل کے بعد سحول کے بنے ہوئے تین کپڑوں میں آپ کو کفن دیا گیا جن میں قمیص اور عمامہ نہ تھا۔ اور وہ پیراہن جس میں آپ کو غسل دیا گیا وہ اتار لیا گیا [2]

تجہیز و تکفین کے بعد یہ سوال پیدا ہوا کہ آپ کہاں دفن ہوں، صدیق اکبر نے کہا میں نے آنحضرت

---

[1] البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۵، ص: ۲۶۰
[2] اتحاف۔ ج: ۱۰، ص: ۳۰۴

صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ پیغمبر اسی جگہ دفن ہوتے ہیں جہاں ان کی رُوح قبض ہوتی ہے۔ (رواہ الترمذی وابن ماجہ)

چنانچہ اسی جگہ آپ کا بستر اٹھا کر قبر کھودنا تجویز ہوا لیکن اس میں باہم اختلاف ہوا کہ کس قسم کی قبر کھودی جائے، مہاجرین نے کہا مکہ کے دستور کے مطابق بغلی قبر کھودی جائے انصار نے کہا مدینہ کے طریقہ پر لحد تیار کی جائے ابو عبیدہ بغلی قبر اور ابو طلحہ لحد کھودنے میں ماہر تھے یہ طے پایا کہ دونوں کو بلانے کے لئے آدمی بھیج دیا جائے جو نسا شخص پہلے آجائے وہ اپنا کام کرے۔ چنانچہ ابو طلحہ پہلے آپہنچے اور آپ کے لئے لحد تیار کی۔ [1]

اور قبر کو کوہان کی شکل پر بنا دیا گیا جیسا کہ بخاری شریف میں ہے۔

(فائدہ)۔ ہر نبی کا مدفن۔ اُن کے محل وفات ہونے کا مطلب یہ ہے کہ بہتر یہ ہے کہ محل وفات میں اُن کو دفن کیا جائے اور اگر کسی عارض کی وجہ سے دوسری جگہ دفن ہوں تو یادر بات ہے۔

# نمازِ جنازہ

سنن ابنِ ماجہ میں عبد اللہ بن عباس سے مروی ہے کہ منگل کے روز جب آپ کی تجہیز و تکفین سے فارغ ہوئے تو جنازہ شریف کو قبر کے کنارہ پر رکھ دیا گیا ایک ایک گروہ حجرۂ شریفہ میں آتا تھا اور تنہا نماز پڑھ کر باہر واپس آجاتا تھا کوئی کسی کی امامت نہیں کرتا تھا الگ الگ بغیر امام کے نماز پڑھ کے واپس آجاتے تھے۔

شمائل ترمذی میں روایت ہے کہ لوگوں نے صدیق اکبرؓ سے دریافت کیا کہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جنازہ کی نماز پڑھی جائے، آپ نے فرمایا ہاں جنازہ پڑھو لوگوں نے کہا کس طرح۔ ابوبکرؓ نے کہا۔ لوگوں کا ایک ایک گروہ حجرہ میں جائے اور تکبیر کہے پھر درود اور دُعا پڑھے اور باہر آجائے پھر دوسرا گروہ داخل ہو اور اسی طرح تکبیر کہیں اور پھر درود اور دعا کے بعد واپس آجائیں اسی طرح سب لوگ

---

[1] زرقانی۔ ج ۸، ص: ۲۸۹ ۔ ۲۹۲ ۔ طبقات ابن سعد۔ ج ۲، ص: ۵۹

نماز پڑھیں۔

قاضی عیاض فرماتے ہیں کہ صحیح یہی ہے کہ آپ پر حقیقۃً نماز جنازہ پڑھی گئی اور یہی جمہور کا مسلک ہے انتہیٰ کلامہ اور اسی کو امام شافعیؒ نے کتاب الام میں جزم کے ساتھ بیان کیا ہے کہ آپ پر نماز جنازہ پڑھی گئی۔

بعض کہتے ہیں کہ آپ پر نماز جنازہ نہیں پڑھی گئی بلکہ لوگ حجرۂ شریفہ میں فوج فوج داخل ہوتے تھے اور صلاۃ وسلام اور درود و دعا پڑھ کر واپس آجاتے تھے۔

چنانچہ ابنِ سعد کی ایک روایت میں ہے کہ ابوبکر اور عمر ایک گروہ کے ساتھ حجرۂ نبوی میں داخل ہوئے اور جنازہ نبوی کے سامنے کھڑے ہو کر یہ پڑھا۔

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَشْهَدُ اَنَّهٗ قَدْ بَلَّغَ مَا اُنْزِلَ اِلَیْهِ وَنَصَحَ لِاُمَّتِهٖ وَجَاهَدَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ حَتّٰی اَعَزَّ اللّٰہُ دِیْنَهٗ وَتَمَّتْ کَلِمَتُهٗ فَاجْعَلْنَا یَا اِلٰهَنَا مِمَّنْ یَتَّبِعُ الْقَوْلَ الَّذِیْ اُنْزِلَ مَعَهٗ وَاجْمَعْ بَیْنَنَا وَبَیْنَهٗ حَتّٰی یَعْرِفَنَا وَنَعْرِفَهٗ فَاِنَّهٗ کَانَ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفًا رَّحِیْمًا لَا نَبْتَغِیْ بِالْاِیْمَانِ بَدَلًا وَلَا نَشْتَرِیْ بِهٖ ثَمَنًا۔

سلام ہو آپ پر اے اللہ کے نبی اور اُس کی رحمتیں اور برکتیں ہو آپ پر۔ اے اللہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ رسول اللہ نے وہ سب کچھ پہنچا دیا جو اس پر اتارا گیا اور آپ نے اُمّت کی خیر خواہی کی اور اللہ کی راہ میں جہاد کیا یہاں تک اللہ نے اُسپنے اُپنے دین کو غالب کیا اور اس کا بول بالا ہوا اے اللہ ہم کو ان لوگوں میں سے بنا جنھوں نے آپ کی وحی کا اتباع کیا اور ہم کو آپ کے ساتھ جمع کر آپ ہم کو اور ہم آپ کو پہنچانیں آپ مسلمانوں پر بڑے مہربان تھے ہم اپنے ایمان کا کوئی معاوضہ اور قیمت نہیں چاہتے۔

لوگوں نے آمین کہی۔ جب مرد فارغ ہو گئے تو عورتوں نے اور عورتوں کے بعد بچوں نے اسی طرح کیا[۵]

---

۵۔ البدایۃ والنہایۃ، ج ۵، ص ۲۶۵

**تنبیہ:** اس روایت میں صراحۃً ابوبکر و عمر کا نماز جنازہ پڑھنا مذکور ہے اور یہ امر متواتر اور قطعی ہے لہٰذا حضرات شیعہ کا یہ کہنا کہ خلفاء ثلاثہ جنازہ رسول میں شریک نہیں ہوئے۔ سپید جھوٹ ہے اور خلاف عقل ہے کہ خلفاء آپ کے جنازہ میں شریک نہوں۔

مسند بزار اور مستدرک حاکم میں ہے کہ آپ نے ایک روز مرض الوفات میں اہل بیت کو حضرت عائشہ کے گھر میں بلایا۔ اہل بیت نے دریافت کیا یا رسول اللہ آپ کے جنازہ کی نماز کون پڑھائے۔ آپ نے فرمایا کہ جب میری تجہیز و تکفین سے فارغ ہو جاؤ تو تھوڑی دیر کے لئے حجرہ سے باہر چلے جانا سب سے پہلے مجھ پر جبریلؑ نماز پڑھیں گے پھر میکائیل پھر اسرافیل پھر ملک الموت پھر باقی فرشتے اس کے بعد تم ایک ایک گروہ کر کے اندر آنا اور مجھ پر صلاۃ و سلام پڑھنا۔

علامہ سہیلی فرماتے ہیں کہ حق جل شانہ نے آپ کے بارے میں یہ ارشاد فرمایا ہے۔

---

إِنَّ اللَّهَ وَمَلَائِكَتَهُ يُصَلُّونَ عَلَى النَّبِيِّ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا تَسْلِيمًا۔

اس آیت میں ہر مسلمان کو صلاۃ و سلام کا فرداً فرداً حکم ہے۔ جس طرح آپ کی حیات میں صلاۃ و سلام بغیر امام اور بغیر جماعت کے فرض تھا۔ اسی طرح آپ کی وفات کے بعد بھی بغیر کسی جماعت اور امام کے صلاۃ و سلام کا فریضہ فرداً فرداً ادا کیا گیا[۱]

**فائدہ:** ابن دحیہ فرماتے ہیں کہ تیس ہزار آدمیوں نے آپ کی نماز جنازہ پڑھی۔

# تدفین

دوشنبہ کو دوپہر کے وقت آپ کا وصال ہوا یہ وہی دن اور وہی وقت تھا کہ جب آپ ہجرت کر کے مدینہ میں داخل ہوئے تھے۔ چہار شنبہ شب میں آپ دفن ہوئے، جمہور کا یہی قول ہے اور بعض روایات اس بارے میں صریح ہیں جن میں تاویل کی گنجائش نہیں بعض کہتے ہیں کہ سہ شنبہ کو مدفون ہوئے۔

حضرت علی اور حضرت عباس اور ان کے دونوں صاحبزادے فضل اور قثم نے آپ کو قبر میں اتارا۔

---

[۱] زرقانی شرح مؤطا۔ ج ۲، ص ۱۴۱۔ شرح مواہب۔ ج ۸، ص ۲۹۱

جب دفن سے فارغ ہوئے تو کو ہان کی شکل آپ کی تربت تیار کی اور پانی چھڑکا۔[1]

حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم دفن سے فارغ ہو کر کفِ افسوس ملتے ہوئے اور خون کے آنسو بہاتے ہوئے اور اس مصیبت کبریٰ پر انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھتے ہوئے گھروں کو واپس ہوتے۔

| | |
|---|---|
| نفسی الفداء لقبر انت ساکنہ | فیہ العفاف وفیہ الجود والکرم |
| الا یا ضریحاً ضم نفسا زکیۃ | علیک سلام اللہ فی القرب والبعد |
| علیک سلام اللہ ما ھبت الصبا | وما ناح قمری علی البان والرند |
| وما سجعت ورق وغنت حمامۃ | وما اشتاق ذو وجد الی ساکنی نجد |
| ومالی سوی حبی لکم آل احمد | امرغ من شوق علی بابکم خدی[2] |

# لطائف ومعارف

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا بیان قارئین کرام نے پڑھ لیا اب ہم اس کے متعلق کچھ لطائف ومعارف ہدیۂ ناظرین کرتے ہیں سُبحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ۔

(۱)

سفر آخرت کی تیاری حضراتِ انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام کی سنت ہے حضرات انبیاء کو اپنے زمانۂ وفات کے قریب ہونے کا علم، وحی خداوندی اور اشارات غیبیہ سے ہو جاتا ہے۔

میاں عاشق ومعشوق رمزیست | کراما کاتبین راہم خبر نیست

اور عباد صالحین کو بذریعہ الہام اور رؤیائے صالحہ کے بعض اوقات اپنی وفات کی آمد کی اطلاع ہو جاتی ہے نبوت ختم ہو گئی مگر رؤیا صالحہ اور رؤیائے صادقہ ہنوز امت میں باقی ہے کہ جس کے ذریعہ

[1] طبقات ابن سعد۔ ج: ۲، ص: ۷۶۔ — [2] سیرۃ حلبیہ ص ۳۸۹ ج ۲ انشدھا الحافظ الدمیاطی عن غیرہ ۱۲

بعض اوقات آئندہ پیش آنے والے واقعات کبھی صراحتہً اور کبھی بطور رمز اور اشارات تبلا دیئے جاتے ہیں مگر یہ امر ضرور ملحوظ خاطر رہے کہ خواب دیکھنا کسی کے اختیار میں نہیں خواب دکھلانا اللہ تعالےٰ کا فعل ہے جس کو چاہیں اور جس وقت چاہیں اور جتنا چاہیں اور جس طرح چاہیں دکھلائیں اور نہ چاہیں تو نہ دکھلائیں اور کوئی قاعدہ اور ضابطہ نہیں۔ ع

کس نکشود و نکشاید بحکمت ایں معما را

اور عامۂ مومنین کو کبھی بذریعہ خواب اور کبھی بتقاضائے عمر اور کبھی با تبلار بیماری تنبہ ہو جاتا ہے کہ وقت قریب آگیا ہے اور کبھی اپنے معصروں اور ہمعمروں کے انتقال کو دیکھکر خیال آجاتا ہے کہ میرے ہم عمر اب دنیا سے جا رہے ہیں، مجھے بھی تیاری کر لینی چاہیئے اور موت کی آمد آمد کی خبر اور اطلاع کا سب سے واضح اور روشن ذریعہ ساٹھ برس کی عمر کو پہنچ جانا اور بڑھاپے کا آجانا ہے کہ جس کے بعد حجت ختم ہو جاتی ہے۔ کما قال تعالےٰ اَوَلَمْ نُعَمِّرْكُمْ مَّا يَتَذَكَّرُ فِيهِ مَنْ تَذَكَّرَ فِيهِ مَنْ تَذَكَّرَ وَجَاءَكُمُ النَّذِيرُ۔

بہر حال تنبہ کا فقط ایک ذریعہ نہیں بہت سے ذرائع سے موت کی تیاری کر سکتا ہے۔

پھر یہ خیال کرنا چاہیئے کہ حضرات انبیاء کرام اللہ کے برگزیدہ بندے ہیں معصوم ہیں ان کی مغفرت قطعی اور یقینی ہے اور ہم گنہگار و نابکار و نالائق و نا ہنجار تو سراپا جرم و قصور ہیں ہمیں تو تیاری میں کوئی کسر ہی نہ چھوڑنی چاہیئے جس قدر ممکن ہو توبہ اور استغفار کریں اور یہ دعا کیا کریں۔

فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَنْتَ وَلِيّٖ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ اٰمِيْنَ يَارَبَّ الْعٰلَمِيْنَ۔

## (۲) واقعۂ قرطاس

واقعۂ قرطاس کے متعلق حضرات شیعہ فاروق اعظم پر یہ طعن کرتے ہیں کہ آخری وقت میں پیغمبر خدا کو وصیت کرنے سے منع کیا اور کاغذ نہ لکھنے دیا اس طرح آپ کی نافرمانی اور حکم عدولی کی

# جواب

یہ ہے کہ اس حکم مخاطب خاص حضرت عمر نہ تھے بلکہ تمام حاضرین حجرہ سے کاغذ قلم دوات لانے کو فرمایا تھا۔ اور ظاہر ہے کہ حجرۂ نبوی کے حاضرین اکثر حضرات اہل بیت ہی سے تھے جن میں حضرت علی اور حضرت عباس بھی تھے اگر حضرت عمر کاغذ اور قلم دوات نہیں لاتے تو حضرت علی اور حضرت عباس کو کس نے منع کیا تھا، جب حضرت علی اور حضرت عباس بھی کاغذ قلم و دوات نہ لائے تو معلوم ہوا کہ حضرت علی و حضرت عباس کی بھی یہی رائے تھی کہ جو حضرت عمر کی تھی کہ ایسی تکلیف اور بیماری کی شدّت میں حضور پرنور کو تکلیف نہ دی جائے، پس اگر یہ حکم وجوب اور فرضیت کے لئے تھا تو تمام حاضرین گنہگار اور فرمان نبوی کے مخالف ہوئے حضرت عمر کی کیا خصوصیت کہ جو خاص انہی کو مورد طعن بنایا جائے۔

نیز اس گفتگو کے بعد۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پانچ روز اس عالم میں تشریف فرما رہے نہ تو حضور نے دوبارہ کاغذ قلم دوات حاضر کرنے کا حکم دیا اور نہ حضرات اہل بیت اور نہ دیگر اصحاب میں سے کسی نے اس بارہ میں کچھ عرض کیا، معلوم ہوا کہ یہ کوئی امر واجب نہ تھا ورنہ حضور پُرنور خود ضرور لکھوا دیتے لقولہ تعالیٰ۔ يَا أَيُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا أُنزِلَ إِلَيْكَ وَإِن لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهُ۔ اور حضرت امیر بھی ان پانچ دن میں کسی نہ کسی وقت کاغذ قلم دوات لاکر اس امر وجوبی کی تعمیل کر لیتے اور نافرمانوں کے زمرہ میں نہ رہتے۔ حضرت عمر۔ حجرۂ نبوی کے دربان پاسبان تو نہ تھے کہ کوئی شخص بغیر حضرت عمر کی اجازت کے کاغذ و قلم لاکر لکھا نہ سکے حضرت عمر کی یہ گزارش ایسی تھی جیسے حضرت علی کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صلح حدیبیہ میں صلح نامہ میں سے لفظ رسول اللہ مٹانے کو کہا مگر حضرت علی نے نہ مانا پس حضرت علی کا یہ حکم نہ ماننا صورۃً اگرچہ معصیت ہو مگر در حقیقت کمال محبت اور کمال عظمت ہے جس پر ہزاروں طاعتیں قربان ہیں۔

اور حضرت عمر کا یہ فرمانا کہ حَسْبُنَا كِتَابُ اللهِ۔ ہمیں قرآن کافی ہے اس کا یہ مطلب یہ نہیں کہ ہمیں حدیث کی حاجت نہیں بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ دین مکمل ہو چکا ہے جس میں تمام ضروری اُمور

بتلا دیئے گئے ہیں، اب دین کا کوئی تازہ حکم باقی نہیں رہا غالباً آپ کو بمقتضائے شفقت یہ اندیشہ ہے کہ ہم آپ کے بعد گمراہی میں نہ مبتلا ہو جائیں یعنی ہمارے دین میں خلل نہ واقع ہو جائے حضرت عمر نے ازراہ محبت وشفقت عرض کیا۔ یا رسول اللہ۔ آپ اس بیماری میں تکلیف نہ برداشت فرمائیں کتاب اللہ ہم کو گمراہی سے بچانے کے لئے کافی ہے۔ پس حضرت عمر کی یہ گزارش عین محبت اور عین خیر خواہی ہے معاذ اللہ نافرمانی اور حکم عدولی نہیں۔ اور اگر یہ کہا جائے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم خلافت کے متعلق کوئی تحریر لکھوانا چاہتے تھے تو ہم یہ عرض کریں گے کہ دو حال سے خالی نہیں یا تو ابوبکر کی خلافت لکھوانا چاہتے تھے یا حضرت امیر کی بصورت اوّل تو خود ہی آں حضرت نے اس کا ارادہ ملتوی کر دیا تھا اور یہ فرمایا کہ یابی اللہ والمؤمنون الا ابابکر۔ اللہ تعالیٰ اور اہل ایمان سوائے ابوبکر کے کسی خلافت کو قبول ہی نہیں کریں گے، اس معاملہ کو آپ نے حق تعالیٰ پر اور پھر مسلمانوں کی اجماع اور اتفاق پر چھوڑ دیا اور اگر حضرت علی کی خلافت لکھوانا منظور تھی تو حضرات شیعہ کے نزدیک اس کی ضرورت نہ تھی اس لئے کہ اس واقعہ سے پہلے ہزاراں ہزار لوگوں کی موجودگی میں غدیر خسم کے میدان میں حضرت علی کی ولایت کا خطبہ فرما دیا تھا اور حضرت امیر کو ہر مؤمن اور مؤمنہ کا مولا بنا دیا تھا۔ اور یہ قصہ تمام دنیا میں مشہور ہو گیا تھا پس اس شہرت اور تواتر اور اعلان عام کے بعد ایک خانگی نوشتہ کی جو ایک مختصر سے حجرہ میں چند اہل بیت کے سامنے ہو کیا ضرورت ہے۔

## (۴۲) امامت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ

مرض الوفات میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا صدیق اکبر کو نماز کا امام مقرر کرنا احادیث صحیحہ ثابت ہے اور شیخ جلال الدین سیوطی تاریخ الخلفاء میں لکھتے ہیں کہ یہ حدیث متواتر ہے اس حدیث کو حضرت عائشہ صدیقہ اور حضرت علی اور عبداللہ بن مسعود اور عبداللہ بن عباس اور عبداللہ بن عمر اور عبداللہ بن زمعہ اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہم نے علیحدہ علیحدہ روایت کیا ہے۔ اھ

صحیح بخاری میں ہے کہ عائشہ صدیقہ نے تین بار انکار کیا مگر باوجود اس کے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بار بار یہی فرماتے رہے کہ ابوبکر کو حکم دو کہ وہ نماز پڑھائیں اور بے شمار احادیث سے یہ ثابت ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو اس امر کی تاکید اکید فرمائی کہ نماز کا امام ایسے شخص کو مقرر کریں کہ جو علم اور قرات اور ورع اور تقویٰ میں سب سے فائق ہو اور حضرات شیعہ کے نزدیک تو سوائے افضل اور اشرف کے کسی کو امام بنانا جائز ہی نہیں۔

اب ان ارشادات کے بعد یہ امر بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنی جگہ ابوبکر کو امام مقرر کرنا اس امر کی صریح دلیل ہے کہ حضور کی نظر میں ابوبکر ہی سب سے زیادہ اَعلم اور اَتقیٰ تھے، جیسا کہ تمام مفسرین کا اجماع ہے سورۂ لیل کی یہ آیتیں وَسَيُجَنَّبُهَا الْأَتْقَى الخ ابوبکر صدیق کے بارے میں نازل ہوئیں اور اس آیت میں اَتقیٰ (سب سے زیادہ متقی اور پرہیزگار) سے ابوبکر مراد ہیں اور قرآن کریم میں دوسری جگہ ارشاد ہے۔ إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِندَ اللَّهِ أَتْقَاكُمْ۔ حضرات شیعہ بتلائیں کہ اگر حضرت ابوبکر کافر تھے یا فاسق تھے یا منافق تھے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو کیوں امام بنایا اور بعض نمازوں میں کیوں ان کی اقتدار کی اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت امیر شیخین اور حضرت عثمان کے پیچھے کیوں نمازیں پڑھتے رہے، حافظ ابن کثیر فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| والمقصود ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قدم ابابكر اماما للصحابة كلهم فى الصلاة التى هى اكبر اركان الاسلام العملية قال الشيخ ابوالحسن الاشعرى وتقديمه له امر معلوم بالضرورة من دين الاسلام قال وتقديمه له دليل على انه اعلم | مقصود یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدیق اکبر کو تمام صحابہ کا امام مقرر کیا کہ ان کو نماز پڑھائیں اور ظاہر ہے کہ اسلام کے ارکان عملیہ میں سب سے بڑا رکن نماز ہے امام ابوالحسن اشعری فرماتے ہیں کہ تمام صحابہ میں ابوبکر کو امامت کیلئے مقدم کرنا اس امر کی صریح دلیل ہے کہ ابوبکر تمام صحابہ سے علم اور فضل میں بڑھے ہوئے ہیں یعنی |

الصحابة واقرأهم لما ثبت في
الخبر المتفق على صحته بين العلماء
ان رسول الله صلى الله عليه وسلم
قال يؤم القوم اقرأهم لكتاب الله
فان كانوا في القراءة سواء فاعلمهم
بالسنة سواء فاكبرهم سنا فان كانوا
في السن سواء فاقدمهم مسلماً (اسلاماً)
قلت وهذا من كلام الاشعري رحمه الله
مما ينبغي ان يكتب بماء الذهب
ثم قد اجتمعت هذه الصفات كلها
في الصديق رضي الله عنه وارضاه
له

سب سے افضل ہیں کیونکہ حدیث میں ہے کہ نبی کریم
علیہ الصلاۃ والتسلیم نے ارشاد فرمایا کہ قوم کی امامت
وہی شخص کرے جو کتاب اللہ کا سب سے زیادہ
عالم ہو اور اگر کتاب اللہ کے علم میں سب برابر ہوں
تو پھر وہ شخص امامت کرے کہ جو سنت نبوی
کا سب سے زیادہ عالم ہو اور اگر علم سنت میں سب برابر ہوں
تو پھر جو عمر میں سب سے بڑا ہو (حدیث میں ہے کہ اللہ تعالیٰ
مسلمان بوڑھے سے شرماتا ہے) اور اگر عمر میں بھی برابر
ہوں تو جو اسلام لانے میں مقدم ہو وہ امامت کرے
اور اس حدیث کی صحت پر تمام علماء کا اتفاق ہے حافظ
ابن کثیر فرماتے ہیں کہ امام اشعری کا یہ کلام آب زر سے لکھے
کے قابل ہے اور ابوبکر صدیق تو ان تمام صفات کے جامع تھے

حضرات شیعہ کو اس امر کا اقرار ہے کہ حضرت علی اور حضرت عباس نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم حجرۂ مبارکہ میں برابر آمد و رفت رکھتے تھے مگر آپ نے سوائے ابوبکر کے کسی اور شخص کو امامت کا حکم نہیں دیا۔

صحابہ کرام نے اس امامت سے صدیق اکبر کی خلافت پر استدلال کیا اور ابن عساکر نے علی کرم اللہ وجہہ کا قول نقل کیا ہے کہ وہ کہتے تھے کہ حضور پر نور نے ابوبکر کو امامت کا حکم دیا اور ہم موجود تھے۔ غائب نہ تھے اور تندرست تھے اور بیمار نہ تھے پس جس شخص کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دین کے بارہ میں ہمارا امام بنانا پسند کیا ہم اس کو دنیا کے معاملہ میں اپنا امام بنانا کیوں نہ پسند کریں۔

نیز آں حضرت کا اپنے آخری خطبہ میں صدیق اکبر کے دریچہ کے سوا تمام دریچوں کے بند کرنے

---

له - البدایة والنهایة - ج: ۵، ص: ۲۳۶

کا کام دینا وغیرہ وغیرہ یہ سب ابوبکر صدیق کی افضلیت اور اُن کی خلافت کے اشارات تھے جو اہل نظر کے نزدیک عبارات اور تصریحات کے قائم مقام ہیں۔

## (۴) ایک شبہ اور اس کا ازالہ

شبہ یہ ہے کہ مسند احمد میں سعد بن ابی وقاص سے مروی ہے۔

| | |
|---|---|
| امر رسول اللّٰہ صلے اللہ علیہ وسلم بسد الابواب الشارعۃ فی المسجد وترک باب علی مسند ج ۱ ص ۱۷۵ | نبی کریم علیہ الصلاۃ والسلام نے حکم دیا کہ مسجد کی طرف جتنے دروازے کھلے ہوئے ہیں وہ سب بند کر دئیے جائیں اور صرف حضرت علی کا دروازہ چھوڑ دیا۔ |

سو مسند کی یہ روایت صحیحین کی روایت کے معارض ہے کہ جس میں یہ تصریح ہے کہ سوائے ابوبکر کے تمام دروازے اور دریچے بند کر دئیے جائیں۔

### جواب یہ ہے

کہ مسند احمد کی روایت صحیحین کی روایت کے ہم پلہ نہیں اور اگر بالفرض مسند احمد کی روایت صحیح بھی ہو تو صحیحین کے حدیث سے منسوخ ہو گی اس لئے کہ وہ مرض الوفات کے زمانہ کا حکم ہے جو آخری حکم ہے اور حضرت علی کے متعلق جو حکم ہے وہ سابق حکم ہے یہ اس وقت کا حکم ہے کہ جب مسجد تعمیر ہو رہی تھی اور حضرت علی مسجد کی طرف کے دروازہ سے آتے اور جاتے اور نکلتے تھے اور یہ کلمہ کہ سوائے ابوبکر کے مسجد کی طرف کے تمام دریچے بند کر دئے جائیں یہ حکم وفات سے تین روز پہلے کا ہے اور آخری حکم سابق حکم کے لئے ناسخ ہوتا ہے۔

## (۵) مدت امامت ابی بکرؓ

امام زہری ابوبکر بن ابی سبرۃ سے راوی ہیں کہ صدیق اکبر نے لوگوں کو سترہ نمازیں پڑھائیں اور بعض کا قول یہ ہے کہ بیس نمازیں پڑھائیں واللہ اعلم ؎ (حاشیہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ کیجئے)

علامہ سہیلی فرماتے ہیں کہ حسن بصری رحمہ اللہ کی ایک مرسل روایت میں یہ آیا ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دس دن بیمار رہے جن میں سے نو دن ابو بکر نے لوگوں کو نماز پڑھائی پھر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دسویں دن اسامہ اور فضل بن عباس کے سہارے سے مسجد میں تشریف لے گئے اور ابو بکر کے پیچھے نماز ادا کی اس حدیث کو دار قطنی نے روایت کیا ہے اور یہ حدیث غریب ہے [۵۲]۔

# (۶) تاریخ وفات

اس پر تو تمام علماء کا اتفاق ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات دوشنبہ کے دن ربیع الاول کے مہینہ میں ہوئی لیکن اختلاف اس میں ہے کہ جس دن حضور پر نور روحی فداہ کی وفات ہوئی اس دن کونسی تاریخ تھی مشہور یہ ہے کہ ربیع الاول کی بارہ تاریخ تھی لیکن اس میں اشکال یہ ہے کہ حجۃ الوداع میں آپ کا وقوف عرفات بالاتفاق جمعہ کے دن تھا جس سے معلوم ہوا کہ ذی الحجہ کی نویں تاریخ جمعہ کے دن تھی اور ذی الحجہ کی پہلی تاریخ پنجشنبہ کو تھی تو ایسی صورت میں سال آئندہ میں دوشنبہ کو بارھویں ربیع الاول نہیں ہو سکتی خواہ تینوں مہینے یعنی ذی الحجہ اور محرم اور صفر تیس تیس دن کے مانے جائیں یا انتیس انتیس کے یا بعض تیس کے اور بعض انتیس کے اسی اشکال کی بناء پر بعض علماء نے تاریخ وفات تیرھویں ربیع الاول مانی ہے اور بعض نے چودھویں اور بعض نے پندرھویں اور بعض نے سکوت کیا ہے جیسا کہ حافظ ابن رجب رحمہ اللہ نے لطائف المعارف میں لکھا ہے اور بعض علماء نے یہ کہا ہے

---

لہ (یہ حاشیہ پچھلے صفحہ کا ہے) اصل عبارت یہ ہے۔ قال الزہری عن ابی بکر بن ابی سبرۃ ان ابا بکر صلی بھم سبع عشرۃ صلاۃ وقال غیرہ عشرین صلاۃ واللہ. کذا فی البدایۃ والنہایۃ ج ۵ ص ۲۳۵

لہ (حاشیہ صفحہ ہذا) روایت کی اصل عبارت یہ ہے. وفی مراسیل الحسن البصری ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مرض عشرۃ ایام صلی ابو بکر بالناس تسعۃ ایام منھا ثم خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی الیوم العاشر منھا یھادی بین رجلین اسامۃ والفضل بن عباس حتی صلی خلف ابی بکر رواہ الدارقطنی ففی ھذا الحدیث انہ مرض عشرۃ ایام وھو غریب کذا فی الروض الانف ص ۲۹۰

---

۵۲۔ الروض الانف۔ ج: ۲، ۳۶۹

کہ ممکن ہے کہ مکہ اور مدینہ کی تاریخوں میں اختلاف مطالع کی وجہ سے اختلاف ہو اور مدینہ منورہ میں ربیع الاوّل کی پہلی تاریخ پنجشنبہ کو ہوئی ہو تو دوشنبہ کو بارہویں ربیع الاوّل ہوگی واللہ اعلم مزید تفصیل اگر درکار ہو تو فتاوی مولانا عبدالحی لکھنوی قدس اللہ سرہ کی جلد سوم ملاحظہ کریں۔

## فائدہ علمیہ (۱)

حافظ ابن کثیر فرماتے ہیں کہ بخاری کی یہ روایت اس امر کی واضح دلیل ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دوشنبہ کے دن صبح کی نماز میں شریک نہیں ہو سکے اور قدرت نہ ہونے کے باعث آپ واپس ہو گئے اس لئے کہ بخاری کے لفظ یہ ہیں وارخی النبی صلی اللہ علیہ وسلم الحجاب فلم یقدر علیہ حتی مات امام بیہقی فرماتے ہیں کہ ایک روایت میں ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز میں شریک ہوئے۔ مگر یہ راوی کا وہم ہے، اس لئے کہ بخاری و مسلم کی روایتوں میں اس کی تصریح ہے کہ آپ صبح کی نماز میں شریک نہیں ہوئے، راوی کو گزشتہ نماز ظہر کی شرکت کا التباس ہو گیا۔ آخری نماز جو آپ نے مسجد میں جماعت کے ساتھ ادا کی وہ جمعرات کے دن ظہر کی نماز تھی جس کے بعد آپ نے خطبہ دیا تھا اور اس کے بعد جمعہ اور ہفتہ اور اتوار تین دن گزرے کہ آپ مسجد میں تشریف نہیں لا سکے، دوشنبہ کے روز صبح کے وقت حجرۂ شریفہ سے برآمد ہوئے مگر قدرت نہ ہوئی اور واپس ہو گئے [۱]

اور حسن بصری کی ایک مرسل روایت میں ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دس روز بیمار رہے اور ابوبکر نے نو دن لوگوں کی امامت کی [۲]

## فائدہ (۲)

دنیا سے رخصت ہوتے وقت پیغمبر خدا کا کسی کو اپنی جگہ امام مقرر کرنا اپنے مصلے پر اس کو کھڑا کر دینا ایسا ہے جیسا کہ کوئی بادشاہ کسی کو اپنے تخت پر بٹھلا کر کہیں چلا جائے۔ پیغمبر خدا کی نماز

---

[۱] زرقانی ج: ۸، ص: ۱۰۴ — [۲] روض الانف ج: ۲، ص: ۳۶۹

کا بوریا تخت شاہی سے کہیں بالا اور برتر ہے، اس لئے آپ کی وفات کے بعد صحابہ نے ابوبکر کے ہاتھ پر بیعت کی اور اپنی دین و دنیا کا اُن کو امام اور ہادی اور ملجا بنایا۔ کیونکہ جس طرح نبی کا امت سے افضل ہونا ضروری ہے، اسی طرح نبی کا خلیفہ اور جانشین وہی ہو سکتا ہے جو سب سے افضل ہو افضلیت اور خلافت نبوت میں تلازم ہے خلافت راشدہ۔ نبی کی جانشینی ہے کوئی دنیاوی ولیعہدی نہیں اس لئے صحابہ نے جس کو سب سے افضل سمجھا اُس کو آں حضرت کا خلیفہ بنایا۔

## فائدہ (۳)

اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ صدیق اکبر حضور پُرنور کی اخیر حیات تک امام رہے اور شیعوں کا یہ کہنا کہ حضور نے ان کو امامت سے معزول کر دیا تھا بالکل غلط ہے۔[1]

## (۷) سقیفہ بنی ساعدہ اور بیعت خلافت

دو شنبہ کے روز دوپہر کے وقت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عالم فانی سے عالم جاودانی کی طرف رحلت فرمائی سنتے ہی تمام صحابہ کے ہوش اُڑ گئے اور تہلکۂ عظیم برپا ہو گیا بعضوں کو تو یہ خیال ہو گیا کہ حضور پُرنور نے ابھی انتقال ہی نہیں فرمایا، یہ خیال فرطِ محبت کے سبب سے تھا نہ کہ نافہمی کی وجہ سے صدیق اکبر یہ خبر قیامت اثر سنتے ہی افتاں وخیزاں وناَلان وگریاں پہنچے اور صحابہ کو تسلی دی۔

شام کے وقت ایک شخص نے ابوبکر کو آکر یہ خبر دی کہ انصار سقیفۂ بنی ساعدہ میں مجتمع ہیں۔ اور سعد بن عبادہ کے ہاتھ پر بیعت کرنا چاہتے ہیں اور بعض انصار یہ بھی کہتے ہیں کہ ایک امیر ہم میں سے ہو اور ایک امیر قریش میں سے، انصار کا گمان یہ تھا کہ استحقاقِ خلافت انصار کو ہے اس لئے کہ انصار نے دین کی مدد کی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے ہاں ٹھہرایا اور آپ کے ساتھ ہو کر اعداء اللہ سے جہاد و قتال کیا بعضوں نے اس کی مخالفت کی باہم بحث و تکرار

---

[1] زرقانی، ج: ۸، ص: ۲۷۴

ہونے لگی۔

رفتہ رفتہ اس امر کی اطلاع ابوبکر و عمر کو پہنچی یہ دونوں بزرگ مع ابو عبیدہ بن الجراح اس اختلاف کی روک تھام کے لئے سقیفہ کی طرف چلے مبادا کوئی فتنہ نہ کھڑا ہو جائے عاصم بن عدی اور عویم بن ساعدہ سے ملاقات ہوگئی۔ عاصم اور عویم نے ان کو وہاں جانے سے روکنے کا قصد کیا۔ لیکن یہ نہ رکے اور جس قدر جلد ممکن ہو سکا سقیفہ میں جہاں انصار مجتمع تھے جا پہنچے اور باہم مباحثہ ہونے لگا۔

جب حضرت ابوبکر اور حضرت عمر، سقیفہ میں پہنچے تو حضرت سعد بن عبادہ وہاں موجود تھے کمبل اوڑھے ہوئے بیٹھے تھے۔ مریض تھے انصار اُن کو اُن کے مکان سے نکال کر لائے تھے تاکہ اُن کو امیر بنائیں۔

# سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی تقریر

سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور حمد و ثنا کے بعد یہ فرمایا:

اما بعد۔ فنحن الانصار وکتیبۃ الاسلام وانتم یا معشر قریش رهط بیننا وقد دفت الینا دافۃ من قومکم فاذا ھم یریدون ان یغصبونا الامر

اما بعد۔ ہم انصار یعنی دین اسلام کے مددگار ہیں اور لشکر اسلام ہیں اور تم اے گروہ مہاجرین تم ہم میں ایک قلیل جماعت ہو (یعنی تم اقلیت ہو اور ہم اکثریت میں ہیں) اور تحقیق تمہاری قوم کی ایک قلیل جماعت ہمارے یہاں پناہ گیر ہوئی اور اب وہ ہم سے ہمارا حقِ خلافت ہم سے غصب کرنا چاہتے ہیں۔

اور ایک روایت میں یہ ہے کہ سعد بن عبادہ نے اپنی تقریر میں یہ فرمایا:

یا معشر الانصار لکم سابقۃ وفضیلۃ لیست لاحد من العرب ان محمداً

اے معشر انصار، تم کو دین اسلام کے بارے میں ایسی سبقت اور فضیلت حاصل ہے جو عرب میں سوائے

صلی اللہ علیہ وسلم لبث فی قومہ بضع عشرۃ سنۃ یدعوھم فما آمن بہ إلا القلیل ما کانوا یقدرون علی منعہ ولا علی اعزاز دینہ ولا علی دفع ضیم حتی اذا اراد اللہ بکم الفضیلۃ ساق الیکم الکرامۃ ورزقکم الایمان بہ وبرسولہ والمنع لہ ولاصحابہ والاعزاز لہ ولدینہ والجہاد لاعدائہ فکنتم اشد الناس علی عدوہ حتی استقامت العرب لامر اللہ طوعاً وکرھاً واعطی البعید المقادۃ صاغراً فدانت لرسولہ باسیافکم العرب وتوفاہ اللہ وھو عنکم راض قریر العین ۔ استبدوا بھذا الامر دون الناس فانہ لکم دونھم[۵۵]

تمھارے سوا کسی کو حاصل نہیں ۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنی قوم میں تیرہ برس اسلام کی دعوت دیتے رہے مگر اس مدت میں بہت تھوڑے لوگ آپ پر ایمان لائے جن میں یہ طاقت نہ تھی کہ وہ آپ کی حفاظت کر سکتے اور نہ ان میں آپ کے دین کو عزت دینے اور سربلند کرنے کی طاقت تھی ، یہاں تک ان میں یہ بھی طاقت نہ تھی کہ کسی دشمن کے ظلم کو اپنے سے ہٹا سکیں حق جل وعلا نے جب تم کو فضیلت دینا چاہی تو عزت وکرامت کا سامان تم تک پہنچایا اور تم کو ایمان لانے کی توفیق دی اور نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم اور آپ کے اصحاب کی حفاظت تم سے کرائی اور اپنے دین کی عزت تم سے کرائی اور خدا کے دشمنوں سے تم نے جہاد کیا اور خدا کے دشمنوں پر تم سب سے زیادہ سخت ثابت ہوئے یہاں تک کہ تمام عرب حکم خداوندی کے سامنے جھک گیا اور دور والوں نے بھی مجبور ومقہور ہو کر گردن ڈال دی اور تمھاری تلواروں سے تمام عرب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمانبردار بنا اور جب اللہ نے اپنے نبی کو وفات دی اور حضور پرنور نے جس وقت دنیا سے رحلت کی تو وہ تم سے راضی تھے اور آپ کی آنکھیں تم سے ٹھنڈی تھیں پس تم ہی اس منصب خلافت کو حاصل کرو یہ تمھارا ہی حق ہے ، اوروں کا نہیں ۔

حاضرین نے اس تقریر کو بہت پسند کیا اور ہر طرف سے تحسین کی صدا بلند ہوئی ۔ تقریر ختم ہونے

---

[۵۵] ابن اثیر ۔ ج : ۲ ، ص : ۱۲۵

کے بعد پھر اس مسئلہ پر بحث شروع ہوئی اور مہاجرین نے اس پر اعتراض کیا کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اولین اصحاب ہیں کہ آپ پر سب سے پہلے ایمان لائے اور آپ کا قبیلہ اور گروہ ہیں اور آپ کے ساتھ ہجرت کی یعنی خویش اور اقارب اور وطن سب کو خیر باد کہہ کے یہاں آئے اس پر بعض انصار نے یہ کہا کہ بہتر یہ ہے کہ دو امیر ہوں ایک مہاجرین میں سے اور ایک انصار میں سے اور دونوں امیر باہم صلاح و مشورہ سے خلافت کا کام انجام دیں سعد بن عبادہ نے سنتے ہی کہا کہ یہ پہلی کمزوری ہے

حضرت عمر نے چاہا کہ کچھ بولیں مگر صدیق اکبر نے اُن کو یہ کہہ کر زعلی رسلک۔ اے عمر ٹھہرو خاموش کر دیا حضرت عمر چونکہ صدیق اکبر کو ناراض کرنا نہیں چاہتے تھے اس لئے بیٹھ گئے اور صدیق اکبر نے تقریر شروع فرمائی۔

## صدیق اکبر کی تقریر

صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور حق تعالیٰ کی حمد و ثنا کے بعد یہ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| ان اللہ قد بعث فینا رسولا شہیدا علی امتہ لیعبدوہ و یوحدوہ وھم یعبدون من دونہ آلھۃ شتی من حجر و خشب فعظم علی العرب ان یترکوا دین آباءھم فخص اللہ المھاجرین الاولین من قومہ بتصدیقہ والمواساۃ لہ والصبر معہ علی شدۃ اذی قومھم و یکذبیھم ایاہ وکل ناس لھم مخالف زار علیھم فلم یستوحشو | تحقیق اللہ تعالیٰ نے ہم میں ایک رسول بھیجا کہ جو امت کی نگرانی کرے تاکہ لوگ ایک اللہ کی عبادت کریں اور یہ لوگ آپ کی بعثت سے پہلے پتھر اور لکڑی کے بنائے ہوئے بتوں کی پرستش کرتے تھے ، عرب کو اپنے آبائی دین کا چھوڑنا بہت شاق اور گراں ہوا پس حق جل شانہ نے آپ کی قوم میں سے مہاجرین اولین کو توفیق خاص عطا فرمائی کہ سب سے پہلے آپ کی تصدیق کی اور سب سے پہلے آپ کی خدمت کی اور آپ کے غمگسار بنے اور قوم کی طرف سے جو سخت سے سخت ایذائیں اور تکلیفیں پہنچیں ان پر صبر کیا حالانکہ اس وقت تمام لوگ ان کے |

لقلة عددهم وشنف الناس لهم فهم اول من عبد الله فی هذه الارض وآمن بالله وبالرسول وهم اولیاءه وعشیرته واحق الناس بهذا الامر من بعده لا ينازعهم الا ظالم وانتم يا معشر الانصار من لا ينكر فضلهم فی الدين ولا سابقتهم فی الاسلام رضيكم الله انصار الدينه ورسوله وجعل اليكم هجرة فليس بعد المهاجرين الاولين عندنا بمنزلتكم فنحن الامراء وانتم الوزراء لا تفاوتون بمشورة ولا تقضى دونكم الامور [۱]

مخالف تھے مگر باوجود قلت تعداد کے لوگوں کی دشمنی سے گھبرائے نہیں اور اس حالت میں آپ کا ساتھ نہیں چھوڑا پس مہاجرین اولین۔ تمام لوگوں میں سب سے اول ہیں جنھوں نے روئے زمین پر اللہ کی عبادت کی اور اللہ اور اس کے رسول پر سب سے پہلے ایمان لائے اور یہی لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اولیاء اور عشیرہ ہیں یعنی آپ کے قرابت دار اور کنبہ دار ہیں اور یہی لوگ آپ کے بعد امر خلافت کے سب سے زیادہ حقدار ہیں اس معاملہ میں سوائے ظالم کے کوئی ان سے نہیں جھگڑ سکتا اور اے گروہ انصار۔ تمھاری فضیلت اور دین اسلام میں سبقت کا کسی کو انکار نہیں اللہ تعالیٰ نے تم کو پسند کیا کہ اپنے رسول کا اور اپنے دین کا انصار یعنی معین و مددگار بنائے اور اپنے رسول کو تمھاری طرف ہجرت کرائی پس مہاجرین اولین کے بعد ہمارے نزدیک تمھارا ہی مرتبہ ہے کسی اور شخص کا نہیں پس ہم امیر ہیں اور تم ہمارے وزیر ہو بغیر تمھارے مشورہ کے امور انجام نہیں دیے جائیں گے۔

اور ایک روایت میں ہے کہ صدیق اکبر نے انصار کے جواب میں یہ فرمایا:

ما ذكرتم من خير فانتم اهل وما تعرف العرب هذا الامر الا لهذا الحی من قريش هم اوسط العرب

اے گروہ انصار تم نے جو اپنے محاسن اور فضائل بیان کئے بے شک تم اس کے اہل ہو لیکن اہل عرب اس امر خلافت کو سوائے قبیلہ قریش کے کسی اور کے لئے قبول

---

[۱] ابن اثیر۔ ج: ۲، ص: ۱۲۵۔

نسبا و دارا بخاری شریف ص ۱۰۱۰ کتاب المحاربین۔ — نہیں کریں گے کیونکہ قبیلہ قریش۔ باعتبار حسب و نسب کے اور باعتبار مکان کے سب سے افضل اور برتر ہے۔

صدیق اکبر کا مطلب یہ تھا کہ خلیفہ ایسی قوم سے ہونا چاہیئے کہ جن کی سرداری اور شرافت حسبی و نسبی لوگوں میں مسلم ہو تاکہ لوگ اس کی امارت پر متفق ہو سکیں اور اس کی اطاعت اور فرمانبرداری سے عار نہ محسوس کریں کیونکہ جب تک کسی قسم کی شرافت اور برتری اور بزرگی مسلم نہ ہو اس وقت تک لوگ اطاعت پر آمادہ نہیں ہوتے بلکہ اس کو حقیر و ذلیل سمجھتے ہیں صدیق اکبر کا منشاء یہ تھا کہ قریش کی فضیلت اور برتری تمام عرب میں مسلم ہے اور اوس اور خزرج کو خاص عزت و وقعت کی نگاہ سے نہیں دیکھتے اس لیے اگر انصار میں سے کسی کو امیر بنایا گیا تو قبائل عرب اس کی اطاعت پر آمادہ نہ ہوں گے اور ملک کے عام باشندے ان کی امارت متفق نہ ہوں گے اور خلافت اور امارت کے لئے سب سے اہم اور ضروری امر یہ ہے کہ لوگ امیر سے راضی ہوں اور اس کی امارت پر مجتمع اور متفق ہوں۔

چنانچہ ایک روایت میں ہے کہ صدیق اکبر نے انصار کو مخاطب بنا کر یہ کہا :

| | |
|---|---|
| یا معشر الانصار انا واللہ ما ننکر فضلکم ولا بلائکم فی الاسلام ولا حقکم الواجب علینا ولکن قد عرفتم ان ھذا الحی من قریش بمنزلۃ من العرب فلیس بھا غیرھم وان العرب لن تجتمع الا علی رجل منھم فنحن الامراء وانتم الوزراء فاتقوا اللہ ولا تصدعوا الاسلام ولا تکونوا اول من احدث فی الاسلام الا وقد رضیت لکم احد ھذین | اے گروہ انصار خدا کی قسم ہم تمہاری فضیلت اور اسلام کی خدمت اور اعانت اور تمہارے حق واجب کے منکر نہیں لیکن تم خوب جانتے اور پہچانتے ہو کہ قبیلہ قریش کو عزت و وجاہت کا جو مرتبہ ملک عرب میں حاصل ہے وہ کسی دوسرے قبیلہ کو حاصل نہیں اور عرب کے باشندے سوائے قبیلہ قریش کے کسی اور شخص کی امارت پر متفق نہیں ہو سکتے اور بغیر ملک کے اتفاق کے کارخانہ حکومت کا نہیں چل سکتا۔ اس لئے قریش امراء ہوں گے اور انصار وزراء ہوں گے پس اے انصار اللہ سے ڈرو اور اسلام میں سب سے پہلے بدعت جاری |

الرجلين لی - ای لعمر ولابی عبیدة فلیهما بایعتم فهو لکم ثقة الحدیث ۵۱

کرنے والے تم نہ بنو اور میری رائے یہ ہے کہ خلافت اور امارت کے لئے یہ دو آدمی پسندیدہ ہیں ایک عمر اور ایک ابو عبیدہ۔ ان میں سے جس کے ہاتھ پر بھی بیعت کرو گے وہ تمہارا قابل وثوق اور قابلِ اطمینان امیر ہوگا۔

صدیق اکبر کی اس تقریر دل پذیر کے بعد حباب بن المنذر بن الجموح کھڑے ہوئے اور کہا کہ مناسب یہ ہے کہ ایک امیر ہم میں سے ہو اور ایک تم میں سے صدیق اکبر نے فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ الائمۃ من قریش ہے۔ خلفاء اور امراء قریش میں ہوں گے۔

علامہ قاری فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے اور چالیس صحابہ سے مروی ہے، کذا فی شرح شمائل للعلامۃ القاری۔ ۵۲

محمد بن اسحٰق راوی ہیں کہ صدیق اکبر نے اس وقت یہ فرمایا:

انہ لا یحل ان یکون للمسلمین میران فانہ مہما یکن ذلک یختلف امرھم واحکامھم و تتفرق جماعتھم ویتنازعون فیما بینھم ھنالک تترک السنۃ و تظھر البدعۃ وتعظم الفتنۃ ولیس لاحد علی ذالک صلاح وان ھذا الامر فی قریش ما اطاعوا اللہ واستقاموا علی امرہ قد بلغکم ذالک وسمعتموہ عن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

تحقیق یہ امر بالکل روا نہیں کہ مسلمانوں کے دو امیر ہوں اس سے مسلمانوں کے امور اور احکام میں اختلاف پیدا ہوگا اور جماعت میں تفرقہ پڑ جائے گا اور آپس میں جھگڑے کھڑے ہو جائیں گے اور اس وقت سنت تو متروک ہو جائے گی اور بدعت ظاہر ہو جائے گی اور ایک عظیم فتنہ برپا ہوگا۔ اس میں مسلمانوں کی خیر نہیں اور یہ امر خلافت قریش میں رہے گا جب تک قریش اللہ کی اطاعت کریں اور اس کے حکم پر قائم رہیں اور یہ حدیث تم کو پہنچ چکی ہے یا تم خود نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم سے سن چکے ہو آپس میں نزاع نہ کرو بزدل ہو جاؤ گے اور تمہاری

---

۵۱ کنز العمال - ج: ۳، ص: ۱۳۹ - ۵۲ ایضاً، ج: ۲، ص: ۲۱۹

ولا تنازعوا فتفشلوا وتذهب ریحکم واصبروا ان اللہ مع الصّٰبرین فنحن الامراء وانتم الوزراء اخواننا فی الدّین وانصارنا علیہ ۔ [۵۱]

ہوا خیزی ہوگی۔ صبر کرو اللہ تعالیٰ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے پس ہم امیر ہیں اور تم ہمارے وزیر ہو دینی بھائی ہو اور دین میں ہمارے معین اور مددگار ہو۔

فاروقؓ اعظم بولے افسوس۔ دو تلواریں ایک نیام میں نہیں سماتیں اور ایک عورت کے دو شوہر نہیں ہوتے یعنی ایک سلطنت کے دو امیر کیسے ہو سکتے ہیں۔ فاروق اعظم کا جواب عقلی تھا اور صدیق اکبر کا جواب نقلی تھا نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کا صریح ارشاد نقل کر دیا اور بشیر بن سعد انصاری نے کہا کہ میں نے بھی یہ حدیث نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہے اور دیگر انصار اور مہاجرین نے بھی اس حدیث کی تصدیق کی۔ حباب بن منذر وغیرہ جو انصار کی خلافت پر مصر تھے۔ اس حدیث کے سنتے ہی ان کا بھی خیال بدل گیا اور مجمع میں جو امارت کی بابت شور و غل برپا تھا وہ یکلخت دفع ہو گیا سب کے سب ایک خاموشی کے حالت میں ہو گئے۔

زید بن ثابت کاتب الوحی نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مہاجرین میں سے تھے اس لئے آپ کا خلیفہ مہاجرین میں سے ہو گا جس طرح ہم نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کے اعوان و انصار رہے اسی طرح ہم خلیفۂ رسول کے انصار اور مددگار بن کر رہیں گے اور پھر ابوبکر کا ہاتھ پکڑ کر کہا کہ یہ تمہارے خلیفہ ہیں ان سے بیعت کرو۔ [۵۲]

## سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کا اعتراف

قال الامام احمد حدثنا عفان ثنا ابو عوانة عن داؤد بن عبداللہ

امام احمد بن حنبل اپنی مسند میں راوی ہیں کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہو گیا تو ابوبکر صدیق اسوقت

---

[۵۱] کنز العمال۔ ج ۳، ص ۱۳۰ ۔ [۵۲] فاروق اعظم کا یہ کلام سیرت حلبیہ میں مذکور ہے اصل عبارت یہ ہے وفی روایة (ای عن عمر) قلت سیفان فی غمد واحد لا یکونان هیہات لا یجتمع فحلان فی مغرس کذا فی السیرة الحلبیه ص ۳۵۸ ج ۳ ووقع فی حدیث سالم بن عبید عند البزار وغیرہ فی قصة الوفات فقالت الانصار منا امیر ومنکم امیر فقال عمر واخذ بید ابی بکر: اسیفان فی غمد واحد لا یصطلحان الخ کذا فی فتح الباری ص ۲۵ ج ۷ مناقب ابی بکرؓ

عن حميد بن عبد الرحمن قال توفي
رسول الله صلى الله عليه وسلم و
ابوبكر في طائفة من المدينة
قال فجاء فكشف عن وجهه فقبله
وقال فداك ابي وامي ما اطيبك حيا
وميتا مات محمد ورب الكعبة
فذكر الحديث قال فانطلق ابوبكر
وعمر يتعادان حتى اتوهم فتكلم ابوبكر
فلم يترك شيئا انزل في الانصار
الا ذكره قال ولقد علمتم ان رسول
الله صلى الله عليه وسلم قال لو
سلك الناس واديا وسلكت
الانصار واديا لسلكت وادي
الانصار ولقد علمت[3] يا سعد ان رسول
الله صلى الله عليه وسلم
قال - وانت قاعد قريش ولاة هذا
الامر خير الناس تبع لبرهم وفاجرهم
تبع لفاجرهم فقال له سعد صدقت
نحن الوزراء وانتم الامراء -

اپنے گھر تھے فوراً آئے اور آپ کے چہرۂ انور سے
چادر مبارک اٹھائی اور بوسہ دیا اور صحابہ کرام کو
تسلی دی، بعد میں جب یہ خبر ملی کہ انصار سقیفہ میں
جمع ہیں تو ابوبکر و عمر تیزی کے ساتھ انصار کے
مجمع میں پہنچے اور ابوبکر نے کلام کیا۔ انصار کے
فضائل و مناقب میں جو کچھ بھی نازل ہوا تھا ابوبکر
نے ان میں سے کوئی چیز بھی ایسی نہیں چھوڑی کہ
جس کا اس مجلس میں ذکر اور بیان نہ کیا ہو اور یہ
کہا کہ تم کو معلوم ہے کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے
فرمایا کہ اگر لوگ ایک وادی سے چلیں اور انصار
دوسری وادی سے چلیں تو میں انصار کی وادی سے
چلوں گا اور خدا کی قسم اے سعد تم کو خوب معلوم ہے
کہ ایک مرتبہ جبکہ تم نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کے
مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے تو آپ نے یہ فرمایا کہ
قریش ہی اس امر خلافت کے والی اور متولی ہوں
گے، ان میں کے اچھے اچھوں کے تابع ہیں اور
برے بروں کے تابع ہیں سعد بن عبادہ نے ابوبکر
سے کہا کہ تم نے سچ کہا۔ ہم وزراء ہیں اور تم ہی
امراء ہو۔ روایت ختم ہوگی۔

---

[1] سیرۃ حلبیہ - ج ۳، ص: ۳۵۸    [2] البدایۃ والنہایۃ - ج: ۵، ص: ۲۴۷

[3] لقد علمت میں لام موطئہ للقسم ہے، اس لئے اس کا ترجمہ خدا کی قسم سے کیا گیا۔ (منہ عفا اللہ عنہ)

اس روایت میں صراحتہً موجود ہے کہ ابوبکر صدیق نے، سعد بن عبادہ کو قسم دے کر کہا کہ تمھاری موجودگی میں نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے کہا کہ امر خلافت کے والی قریش ہوں گے۔ سعد تمہ لقد صدقت کہہ کر صدیق اکبر کی تصدیق کی اسی وجہ سے حافظ ابن کثیر نے اس روایت کے لئے ایک خاص عنوان قائم فرمایا وہو ہذا۔ ذکر اعتراف سعد بن عبادۃ بصحۃ ما قالہ الصدیق یوم السقیفۃ [۱]

عبداللہ بن مسعودؓ سے مروی ہے کہ جب انصار نے یہ کہا کہ منا امیر ومنکم امیر ایک امیر ہم میں سے ہو اور ایک تم میں سے تو حضرت عمر نے یہ کہا اے معشر انصار تم کو معلوم ہے کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے حکم دیا کہ ابوبکر لوگوں کی امامت کریں پس تم میں سے کون شخص ہے کہ جو ابوبکر پر پیش قدمی کرنا پسند کرے، انصار نے کہا اللہ کی پناہ کہ ہم ابوبکر پر پیش قدمی کریں رواہ النسائی وابو یعلی والحاکم وصححہ عن ابن مسعود۔ وکذا فی شرح الشمائل للعلامۃ القاری ص۲۱۹ ج ۲)

مطلب یہ تھا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا خاص طور پر تاکید اور اصرار کے ساتھ ابوبکر کو امام بنانا اور اپنا قائم مقام مقرر کرنا یہ اس امر کی دلیل ہے کہ آپ کی نظر میں سب سے افضل اور مقدم ابوبکر ہیں۔

اور شمائل ترمذی کی روایت میں ہے کہ جب انصار نے یہ کہا منا امیر ومنکم امیر تو فاروق اعظم نے حضرت ابوبکر کی تین خصوصیتیں بیان کیں اور علی الاعلان فرمایا کہ تبلاؤ کہ یہ تین خصوصیتیں سوائے ابوبکر کے کسی اور شخص میں بھی پائی جاتی ہیں۔

اوّل: یہ کہ اللہ تعالیٰ نے ابوبکر کو قرآن میں ثانی اثنین اذ ہما فی الغار فرمایا، ابوبکر کو نبی کریم

---

[۱] البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۵۔ ص: ۲۴۷

[۲] فی روایۃ النسائی وابی یعلی والحاکم وصححہ عن ابن مسعود انہ قال لما قالت الانصار منا امیر ومنکم امیر فاتاھم عمر بن الخطاب فقال یا معشر الانصار الستم تعلمون ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قد امر ابا بکر ان یوم الناس فایکم یطیب نفساً ان یتقدم علی ابی بکر فقالت الانصار نعوذ باللہ ان نتقدم علی ابی (باقی اگلے صفحہ پر)

کا ثانی تبلایا اور آپ کا یارِ غار بتایا۔ (دوم) یہ کہ ابوبکرؓ کو آپ کا صاحب خاص اور محب با اختصاص فرمایا اذ یقول لصاحبہ لا تحزن۔ تیسرے یہ کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے لئے اپنی معیت خاصہ کو ذکر فرمایا۔ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا فرمایا۔ ورنہ علم اور احاطہ کے اعتبار سے اللہ تعالیٰ کی معیت عام ہے اور سب کو شامل اور متناول ہے وَهُوَ مَعَكُمْ أَيْنَمَا كُنْتُمْ۔ یہ تین فضیلتیں ابوبکرؓ کے لئے نص قرآن سے ثابت ہیں جس میں اشارہ اس طرف ہے کہ ابوبکرؓ ہی سب سے افضل ہیں اور وہی سب سے زیادہ مستحق خلافت ہیں (کذا فی شرح الشمائل للعلامۃ القاری والشیخ المناوی ص۲۲۰ ج۲)

فاروق اعظم نے صدیق اکبر کی فضیلت کے دلائل میں فقط تین فضائل کے ذکر پر اکتفا فرمایا کہ جو روزِ روشن کی طرح بالکل واضح تھے ورنہ آیت کے سیاق و سباق میں صدیق اکبر کی افضلیت کے اور بھی دلائل موجود ہیں۔ فاروق اعظم نے صرف تین پر اکتفا فرمایا اور سنئے (۱)۔ اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰہُ۔ اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا اس آیت میں ابوبکر صدیقؓ کے سوا

---

(بقیہ صفحہ گزشتہ) بکر۔ کذا فی شرح الشمائل۔

فقالت الانصار منا امیر و منکم امیر فقال عمر من لہ مثل هذه الثلاث (ای الفضائل الثلاث التی لابی بکر) (۱) ثانی اثنین اذ هما فی الغار (۲) اذ یقول لصاحبہ لا تحزن (۳) ان اللہ معنا۔ الحدیث فاثبت اللہ تعالیٰ فی هذہ الایۃ ثلاثۃ فضائل لابی بکر الاولی ثانی اثنین۔ والثانیۃ اثبات الصحبۃ لہ فی قولہ تعالیٰ اذ یقول لصاحبہ لا تحزن۔ الثالثۃ اثبات المعیۃ فی قولہ تعالیٰ ان اللہ معنا فاثباتہ تعالیٰ تلک الفضائل الثلاث بنص القرآن یؤذن باحقیتہ للخلافۃ کذا فی شرح الشمائل للشیخ عبد الرؤف المناوی و العلامۃ القاری ص۲۲۰ ج۲ وقال الحافظ العسقلانی فی التخریج ص۲۵ و وقع فی حدیث سالم بن عبید عند البزار و غیرہ فی قصۃ الوفاۃ فقالت الانصار منا امیر و منکم امیر فقال عمر واخذ بید ابی بکر اسیفان فی غمد واحد لا یصطلحان واخذ بید ابی بکر فقال من لہ هذہ الثلاثۃ اذ هما فی الغار من هما۔ اذ یقول لصاحبہ من صاحبہ لا تحزن ان اللہ معنا۔ مع من۔ ثم بسط یدہ فبایعہ ثم قال بایعوہ فبایعہ الناس۔ فتح الباری ص۲۵ ج۷ مناقب ابی بکرؓ

سب کو ترک نصرت پر عتاب اور تہدید ہے اس لئے کہ ابوبکر صدیق تو آپ کے ساتھ تھے اور آپ کے ناصر و مددگار تھے ابوبکر عتاب سے مستثنیٰ ہیں ۔

دوم یہ کہ من جانب اللہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کی نصرت ابوبکر صدیق کی نصرت کو متضمن ہے کیونکہ ابوبکر صدیق آپ کے ساتھ تھے پس حضور پُرنور کی طرح ابوبکر منصور اور مؤید من اللہ تھے وہی احق بالخلافۃ ہوں گے ۔

سوم یہ کہ فَاَنْزَلَ اللّٰہُ سَکِیْنَتَہٗ علیہ میں صحیح قول کی بنا پر علیہ کی ضمیر ابوبکر صدیق کی طرف راجع ہے یعنی اللہ تعالیٰ نے اپنی سکینت وطمانیت ابوبکر پر نازل کی اس لئے کہ ابوبکر صدیق ہی آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں غایت درجہ حزین ومضطرب تھے اللہ تعالیٰ نے ان کو اپنی خاص سکینت وطمانیت سے سرفراز فرمایا ۔

چہارم یہ کہ اس آیت میں ابوبکر کو ثانی اثنین بتلایا گیا ہے جس میں اشارہ اس طرف ہے کہ ابوبکر صدیق کمالات علمیہ اور کمالات عملیہ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ثانی اور قائم مقام ہیں اور مقام وقرب اور غارِ انوار وتجلیات میں آپ کے رفیق اور یارِ غار ہیں ۔

پنجم یہ کہ اذ یقول لصاحبہ میں صاحب سے باجماع مفسرین ابوبکر صدیق مراد ہیں ۔ حق جل شانہ نے قرآن کریم میں خاص طور پر ابوبکر صدیق کو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا صاحب یعنی رفیق خاص اور مصاحب با اختصاص اور محب صادق وسراپا اخلاص بتایا اشارہ اس طرف ہے کہ ابوبکر صدیق کی صحبت اور معیت اور رفاقت دائم اور مستمر ہے حیات دنیویہ میں آپ کے ساتھی اور رفیق ہیں اور عالمِ برزخ اور عالمِ آخرت اور میدان حشر اور حوضِ کوثر پر بھی آپ کے ساتھ ہوں گے اور جنت میں بھی آپ کے رفیق ہوں گے اسی وجہ سے بعض علماء نے لکھا ہے کہ جو شخص ابوبکر کے صحابی ہونے کا انکار کرے وہ کافر ہے کیونکہ وہ حق تعالیٰ کے اس قول لصاحبہ کا منکر ہے ۔

ششم یہ کہ ابوبکر کے متعلق یہ فرمایا لا تحزن اے ابوبکر تم غمگین اور رنجیدہ نہ ہو، یہ اس امر کی دلیل ہے کہ ابوبکر صدیق آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عاشق جاں نثار اور غمگین وغمگسار تھے ۔

ہفتم یہ کہ لاتحزن کے بعد ان اللہ معنا فرمایا اور اللہ تعالیٰ کی خاص الخاص معیت کی بشارت دی جس کی تفصیل ہجرت کے بیان میں گزر چکی ہذا کلہ توضیح ما افادہ العلامۃ القاری فی شرح الشمائل[۱]۔

بعد ازاں صدیق اکبر نے کہا کہ یہ عمر اور ابو عبیدہ دونوں یہاں موجود ہیں تم لوگ ان دونوں میں سے جس کے ہاتھ پر چاہو بیعت کر لو عمر اور ابو عبیدہ نے کہا۔ خدا کی قسم یہ ناممکن ہے کہ آپ کے ہوتے ہوئے ہم امر خلافت کے والی بنیں آپ تمام مہاجرین میں افضل ہیں اور نماز جو دین کا ستون ہے اور دین اسلام کا سب سے اعلیٰ اور افضل رکن ہے اس میں آپ رسول اللہ علیہ وسلم کے خلیفہ اور قائم مقام ہوئے اے ابوبکر آپ اپنا دست مبارک بڑھایئے ہم آپ کے ہاتھ پر بیعت کرتے ہیں۔

ایک روایت میں ہے کہ ابوبکر نے عمر سے کہا کہ ہاتھ بڑھاؤ تاکہ میں تمھارے ہاتھ پر بیعت کروں عمر نے ابوبکر سے کہا کہ تم افضل ہو۔ ابوبکر نے جواب دیا انت اقوی منی تم مجھ سے زیادہ قوی ہو اسی پر تکرار ہوتا رہا۔ آخر میں عمر نے کہا ان قوتی لک مع فضلک یعنی میری قوت آپ کی فضیلت کے ساتھ مل کر کام کرے گی یعنی افضل تو امیر ہوگا اور اقوی اس کا وزیر با تدبیر ہوگا کذا فی شرح الشمائل للعلامہ القاری صفحہ ۲۳۱ ج ۲۔ اس کے بعد پھر حضرت عمر نے صدیق اکبر سے کہا کہ لاؤ ہاتھ اور بیعت کے لئے بڑھاؤ پس جب ان دونوں حضرات عمر اور ابو عبیدہ نے چاہا کہ آگے بڑھ کر ابوبکر سے بیعت کریں تو بشیر بن سعد انصاری نے سبقت کی اور اٹھ کر سب سے پہلے ابوبکر کے ہاتھ پر بیعت کی پھر حضرت عمر اور حضرت ابو عبیدہ نے بیعت کی۔

جب حباب بن منذر نے دیکھا کہ بشیر بن سعد نے ابوبکر کے ہاتھ پر بیعت کر لی تو چلا کر یہ کہا کہ تو نے قرابت کا لحاظ نہ رکھا اور اپنے ابن عم (سعد بن عبادہ) کی امارت کو پسند نہ کیا اور اس پر رشک اور حسد کیا بشیر بن سعد نے جواب دیا کہ خدا کی قسم یہ بات نہیں بلکہ بات یہ ہے کہ میں مہاجرین سے ان کا حق چھیننا پسند نہیں کرتا۔ پھر قبیلہ اوس کے لوگ قبیلہ خزرج کی امارت کو پسند نہیں کرتے تھے ان کو شبہ یہ تھا کہ اگر ایک مرتبہ سعد بن عبادہ کو امیر بنا لیا اور امارت خزرج میں چلی گئی تو پھر قبیلہ اوس

---

[۱] ج: ۲، ص: ۲۲۰

کو اس فضیلت میں سے کبھی حصہ نہیں ملے گا۔ اسید بن حضیر قبیلہ اوس کے نقیب اور سردار وہاں موجود تھے انھوں نے قبیلہ اوس کے لوگوں کو مشورہ دیا کہ اٹھو اور ابوبکر کے ہاتھ پر بیعت کرو، یہ لوگ اٹھے اور ابوبکر کے ہاتھ پر بیعت کی ان کا بیعت کرنا تھا کہ حضرت سعد اور خزرج کا ارادہ درہم و برہم ہوگیا۔

بعد ازاں چاروں طرف سے لوگ ابوبکر کی بیعت کے لئے امنڈ پڑے اور کہیں تل رکھنے کو جگہ نہ رہی۔ سعد بن عبادہ ایک گوشہ میں بیٹھے ہوئے تھے کسی نے کہا کہ دیکھو کہیں سعد دب کر نہ مر جائے۔ حضرت عمر نے کہا اللہ اس کو مارے سعد اٹھ کر گھر چلے گئے اور لوگ بیعت کر کے اپنے گھروں کو واپس ہوگئے۔

## بیعت خاصہ کے بعد بیعت عامہ

غرض یہ کہ ابوبکر صدیق باجماع مہاجرین و انصار خلیفہ منتخب ہوگئے اور بیعت کے بعد جلسہ ختم ہوگیا یہ بیعت دوشنبہ کی شام کو ہوئی جس دن آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا یعنی ۱۲ ربیع الاول ۱۱ھ۔ بوقت شام دوشنبہ کے دن یہ بیعت خاصہ تھی اور بیعت عامہ وفات کے دوسرے دن بروز سہ شنبہ مسجد نبوی میں منبر پر ہوئی۔

بیعت سقیفہ[1] کے دوسرے دن یعنی بروز منگل عامۃ الناس مسجد نبوی میں جمع ہوئے، تمام اصحاب کبار اور مہاجرین و انصار موجود تھے پہلے حضرت عمر نے منبر پر بیٹھ کر ایک مختصر اور جامع تقریر کی اور حضرت ابوبکر خاموش بیٹھے رہے۔

## بیعت عامہ سے پہلے مسجد نبوی میں حضرت عمر کا خطبہ

حضرت عمر نے کہا مجھے امید تھی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہم سب کے بعد ہوگی پس اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم وفات پا گئے (تو انشاء اللہ دین میں کوئی خلل نہیں آئے گا) اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے درمیان ایک نور ہدایت (قرآن) باقی رکھا ہے جو تمہاری ہدایت کا ذریعہ ہے اور حضور

---

[1] قال الحافظ ابن کثیر قلت کان ھذا (ای امر البیعۃ فی السقیفۃ) فی بقیۃ یوم الاثنین فلما کان الغد صبیحۃ یوم الثلاثاء اجتماع الناس فی المسجد فتمت البیعۃ من المہاجرین والانصار قاطبۃ وکان ذلک قبل تجہیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تسلیماً

(حاشیہ اگلے صفحہ پر)

پُرنور کے بعد ابوبکر صدیق تم میں موجود ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے یارِ غار اور ثانی اثنین دو میں کے دوسرے ہیں اور آپ کے صاحب خاص اور رفیق با اختصاص ہیں تمام مسلمانوں میں زیادہ وہی تمام مملکت کے ولی اور حقدار ہیں پس اے مسلمانوں اٹھو اور اُن کے ہاتھ پر بیعت کرو۔[۱]

ایک روایت میں ہے کہ فاروق اعظم نے فرمایا اے مسلمانو بتاؤ سوائے ابوبکر کے کون ہے کہ جس کو اللہ نے ثانی اثنین اذ ہما فی الغار فرمایا ہو۔ اور کون ہے کہ جس کو اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول کا صاحب خاص فرمایا ہو۔ اذ یقول لصاحبہ اور کون ہے کہ اللہ تعالیٰ خاص طور پر اس کے ساتھ ہو۔ ان اللہ معنا۔ مطلب یہ تھا کہ یہ وہ صفات فاضلہ ہیں کہ آسمان کے نیچے اور زمین کے اوپر کوئی فرد بشر ایسا نہیں کہ جو ان صفاتِ فاضلہ میں ابوبکر کا شریک اور سہیم ہو پھر استحقاق خلافت میں کیسے کوئی ان کا شریک اور سہیم ہو سکتا ہے خوب سمجھ لو کہ جس کو حق جل شانہ ثانی اثنین فرمائیں وہ بلاشبہ ثانی ہے لہٰذا اے مسلمانو۔ تم اس ثانی کی طرف بڑھو اور اس کے ہاتھ پر بیعت کرو رسول اللہ کے ہاتھ کے بعد یہ دوسرا ہاتھ ہے۔

شیخ فرید الدین عطارؒ منطق الطیر میں فرماتے ہیں؛

| | |
|---|---|
| خواجۂ اوّل کہ اوّل یار اوست | ثانی اثنین اذ ہما فی الغار اوست |
| صدرِ دین صدیق اکبر قطب حق | در ہمہ چیز از ہمہ بردہ سبق |
| ہر چہ حق از بارگاہ کبریا | ریخت در صدر شریف مصطفےٰ |

---

(بقیہ حاشیہ پچھلے صفحہ) کذا فی البدایۃ والنہایۃ ص ۲۴۸ ج ۵۔

[۱] قال البخاری انبأنا ابراہیم بن موسیٰ ثنا ہشام عن معمر عن الزہری اخبرنی انس بن مالک انہ سمع خطبۃ عمر الاخیرۃ ۔ حین جلس علی المنبر و ذالک الغد من یوم توفی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم وابوبکر صامت لا یتکلم قال کنت ارجو ان یعیش رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حتی یَدْبُرنا یرید بذالک ان یکون اٰخرہم۔

[۱] البدایۃ والنہایۃ ۔ ج : ۵ ، ص : ۲۴۰

فان یک محمد قدمات فان اللہ عز وجل قد جعل بین اظہرکم نورا تہتدون بہ ہدی اللہ محمدا صلی اللہ علیہ وسلم وان ابابکر صاحب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وثانی اثنین وانہ اولی المسلمین باموركم فقوموا فبايعوه وكانت طائفة قد بايعوه قبل ذلك فى سقيفة بنى ساعدة وكانت بيعة العامة على المنبر۔

او ہمہ در سینۂ صدیق ریخت — لاجرم تا بود دا زو تحقیق ریخت
چوں تو کردی ثانی اثنینش قبول — ثانی اثنین او بود بعد از رسول

## صدیق اکبر سے بیعت لینے کی درخواست

حضرت عمر جب اپنے خطبہ سے فارغ ہوئے تو حضرت ابوبکر سے عرض کیا اِصْعَدِ الْمِنْبَرَ منبر پر چڑھیے صدیق اکبر نے تامل کیا مگر حضرت عمر برابر اصرار کرتے رہے تب صدیق اکبر منبر پر جا کر بیٹھے اور عامۃ الناس نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی [۱]

## بیعت عامہ کے بعد صدیق اکبرؓ کا پہلا خطبہ

صدیق اکبر حضرت عمر کے اصرار سے منبر پر بیٹھے مگر جس درجہ پر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھا کرتے تھے اس کو چھوڑ کر ایک درجہ نیچے بیٹھے اور عامۂ مسلمین سے بیعت عامہ لی۔ بیعت سے فراغت کے بعد حاضرین سے مخاطب ہو کر یہ فرمایا،

| | |
|---|---|
| اما بعد۔ ایہا الناس فانی قد ولیت | اے لوگو۔ میں تمہارا والی اور امیر بنا دیا گیا ہوں |
| علیکم ولست بخیرکم فان احسنت | اور میں تم سے بہتر نہیں ہوں اگر میں اچھا کام کروں |
| فاعینونی وان اسأت فقوموني | تو تم میری مدد کرنا اور اگر کوئی برا کام کروں تو |
| الصدق امانة والکذب خیانة | مجھکو ٹھیک کر دینا صداقت۔ امانت ہے اور |
| والضعیف فیکم قوی عندی حتی | کذب خیانت ہے اور جو شخص تم میں ضعیف ہے |
| ازیح علته ان شاء الله تعالیٰ | وہ میرے نزدیک قوی ہے تا آنکہ اس کی |
| والقوی فیکم ضعیف حتی آخذ | تکلیف کو دور نہ کر دوں یعنی اس کا حق نہ |
| منه الحق ان شاء الله تعالیٰ لا | دلا دوں، انشاء اللہ تعالیٰ اور جو تم میں قوی ہے |
| یدع قوم الجهاد فی سبیل الله | وہ میرے نزدیک ضعیف ہے یہاں تک میں اس سے |

---

۱۔ اصل عبارت اس طرح ہے۔ قال الزہری عن انس بن مالک سمعت عمر یقول یومئذ لابی بکر اصعد المنبر فلم یزل بہ حتی صعد المنبر فبایعہ الناس عامۃ کذا فی البدایۃ والنہایۃ ج ۵ ص ۲۴۸

الا ضربهم الله بالذل ولا تشیع فی قوم قط الفاحشة الا عمّهم الله بالبلاء اطیعونی ما اطعت الله ورسوله فاذا عصیت الله ورسوله فلا طاعة علیکم قوموا الی صلاتکم یرحمکم الله وهذا اسناد صحیح کذا [1]

حق وصول نہ کرلوں جو قوم جہاد فی سبیل اللہ ترک کردیتی ہے اللہ اس قوم کو ذلیل کرتا ہے ، اور جس قوم میں بے حیائی اور بدکاری شائع ہوجاتی ہے تو ساری قوم پر کوئی بلا اور مصیبت آتی ہے تم میری اطاعت کرو جب تک میں اللہ اور اسکے رسول کی اطاعت کروں اور جب میں اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کروں تو تم پر میری اطاعت نہیں اب نماز کیلئے اٹھو اللہ تم پر رحم فرمائے آمین ۔

موسیٰ بن عقبہ نے مغازی میں اور حاکم نے مستدرک میں عبدالرحمٰن بن عوف سے روایت کیا ہے اور حاکم نے اس کو صحیح بتایا ہے۔

خطب ابوبکر فقال والله ما کنت حریصا علی الامارة یوما و لیلة قط ولا کنت راغبا ولا سألتها الله فی سر وعلانیة ولکننی اشفقت من الفتنة ومالی من الامارة من راحة لقد قلدت امرا عظیما مالی به من طاقة ولا ید الا بتقویة الله کذا فی شرح الشمائل للعلامة القاری [2]

صدیق اکبر نے خطبہ دیا اور یہ کہا خدا کی قسم میں امارت اور خلافت کا کبھی خواہشمند نہیں ہوا نہ دن میں نہ رات میں اور نہ کبھی اس کی طرف مائل ہوا اور نہ حق تعالیٰ سے علانیہ یا پوشیدہ طور پر میں نے کبھی امارت کی دعا مانگی البتہ مجھے یہ ڈر ہوا کہ کوئی فتنہ نہ کھڑا ہوجائے اس لئے بادل ناخواستہ میں نے امارت کو قبول کرلیا اور مجھے امارت میں کوئی راحت نہیں میری گردن پر ایک عظیم بوجھ ڈالا گیا جس کے اٹھانے کی اپنے اندر طاقت نہیں پاتا مگر یہ کہ اللہ میری مدد فرمائے۔

---

[1] البدایة والنہایة ۔ ج ۵، صفحہ ۲۴۸ ۔ شرح الشمائل ۔ ج ۲، ص: ۲۲۱ ۔ کنز العمال ۔ ج ۳، ص: ۱۲۹

[2] شرح الشمائل ۔ ج ۲، ص: ۲۲۲ ۔

اور کنز العمال کی کتاب الخلافت پر صدیق اکبر کا خطبہ بایں الفاظ منقول ہے۔

عن ابی بکر انہ قال یا ایہا الناس ان کنتم ظننتم انی اخذت خلافتکم رغبۃ فیہا او ارادۃ استیثار علیکم وعلی المسلمین فلا والذی نفسی بیدہ ما اخذتہا رغبۃ فیہا ولا استیثارا علیکم ولا علی احد من المسلمین ولا حرصت علیہا لیلۃ ولا علانیۃ ولقد امرا عظیما لا طاقۃ لی بہ الا ان یعین اللہ تعالی ولوددت انہا الی ای اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی ان یعدل فیہا فہی الیکم رد ولا بیعۃ لکم عندی فادفعوا لمن احببتم فانما انا رجل منکم - رواہ ابو نعیم فی فضائل الصحابۃ

صدیق اکبر نے خطبہ دیا اور یہ کہا اے لوگو اگر تمہارا یہ گمان ہے کہ میں نے یہ خلافت اس لئے قبول کی ہے کہ میں خلافت اور امارت میں راغب تھا یا میں مسلمانوں پر اپنی برتری اور فوقیت چاہتا تو قسم ہے اُس خداوند ذوالجلال کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے میں نے اس ارادہ سے خلافت کو قبول نہیں کیا۔ خدا کی قسم میں نے امارت اور خلافت کے دن اور رات کی کسی ساعت میں کبھی حرص نہیں کی اور نہ ظاہر و باطن میں خدا ہی سے اس کی دعا مانگی میری تمنا تو یہ تھی کہ میرے سوا کسی اور صحابی کو یہ منصب سونپ دیا جاتا جو مسلمانوں میں عدل کرتا۔ اور اب میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ یہ تمہاری خلافت اور امارت تم کو واپس ہے اور جو بیعت تم میرے ہاتھ پر کر چکے ہو وہ سب ختم ہے، اب جس کو چاہو یہ امارت اور خلافت سپرد کرو تم میں کا ایک فرد میں بھی ہوں والسلام۔[1]

## (۸) حضرت علیؓ کی بیعت

جب سب لوگ بیعت کر چکے تو صدیق اکبر نے مجمع پر ایک نظر ڈالی تو لوگوں میں حضرت علی اور حضرت زبیر کو نہ پایا فرمایا کہ میں اس مجمع میں علی اور زبیر کو نہیں دیکھتا ان کو بھی بلا لو۔ انصار

[1] کنز العمال ۔ ج ۳ ، ص ۱۳۱ ۔

میں سے کچھ لوگ اٹھے اور حضرت علی اور حضرت زبیر کو بلا کر لائے۔ (کنز العمال ص۱۳۱ ج۳ کتاب الخلافۃ)

صدیق اکبر نے کہا اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا زاد بھائی اور آپ کے داماد کیا تم مسلمانوں میں تفرقہ ڈالنا چاہتے ہو اور یہی حضرت زبیر سے کہا حضرت علی اور حضرت زبیر نے کہا کہ اے خلیفۂ رسول اللہ آپ ہمیں ملامت نہ کریں ہم مسلمانوں میں تفرقہ ڈالنا نہیں چاہتے اور عرض کیا۔

| | |
|---|---|
| قال علی والزبیر ما غضبنا الا لانا اخرنا عن المشورة وانا نری ابا بکر احق الناس بها انه لصاحب الغار وانا لنعرف شرفه وخیره ولقد امره رسول الله صلی الله علیه وسلم ان یصلی بالناس وهو حی۔ اسناد جید ولله الحمد والمنة [1] | حضرت علی اور حضرت زبیر نے کہا کہ ہمیں کسی چیز کا رنج نہیں۔ خیال صرف اس بات کا ہے کہ خلافت کے مشورہ میں ہم کو شریک نہیں کیا گیا باقی ہم یقین کے ساتھ جانتے ہیں کہ خلافت کے سب سے زیادہ حقدار ابو بکر ہیں وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے یار غار ہیں اور ہمیں ان کا فضل اور شرف اور ان کی بھلائی بخوبی معلوم ہے اور تحقیق نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے ان کو اپنی |

زندگی میں امام مقرر کیا کہ لوگوں کو نماز پڑھائیں (یہ بھی اُن کے افضل ہونے کی دلیل ہے) اس روایت کی سند نہایت کھری ہے۔ البدایۃ والنہایۃ وازالۃ الخفاء۔

| | |
|---|---|
| وفی روایة انه رضیه لدیننا افلا نرضاه لدنیانا [2] | اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت علی نے یہ فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابو بکر کو ہمارے دین کے لئے پسند |

فرمایا پس کیا ہم ابو بکر کو اپنی دنیا ئے دوں کے لئے پسند نہ کریں۔

اور یہ کہہ کر ان دونوں حضرات نے ابو بکر صدیق کے ہاتھ پر بیعت کی (اخرجہ الحاکم ازالۃ الخلفاء ص ۲۷/۲۸)

صدیق اکبر نے حضرت علی اور حضرت زبیر سے معذرت کی اور یہ کہا کہ خدا کی قسم مجھے امارت کی ذرہ برابر حرص نہ تھی نہ کبھی دل میں اس کی رغبت ہوئی اور نہ کبھی حق تعالیٰ سے ظاہراً اور پوشیدہ امارت

[1] البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۵، ص: ۲۵۰۔ ازالۃ الخفاء۔ ج: ۱، ص: ۳۱۲۔

[2] شرح الشمائل۔ ج: ۲، ص: ۲۲۲

کی دعا مانگی مگر مجھ کو فتنہ[۵۱] کا اندیشہ ہوا یعنی یہ اندیشہ ہوا کہ اگر معاملہ کو تمھاری آمد تک مؤخر رکھوں تو مبادا کوئی فتنہ کھڑا ہو جائے[۵۲]

حضرات شیعہ کہتے ہیں کہ حضرت علی کو نہ کسی نے پوچھا اور نہ بلایا تو حضرات شیعہ تبلائیں کہ حضرت ابوبکر و حضرت عمر کو کس نے پوچھا اور کس نے بلایا تھا خود ہی فتنہ کے خوف سے چلے گئے تھے، نیز خلافت کا کام ان کی نظر میں کوئی بڑا کام نہ تھا کہ جس کے واسطے یہ انتظار کرتے کہ فلاں کو آجانے دو اور فلانے کو تشریف لانے دو۔

بہرحال حضرت علی اور حضرت زبیر نے ابتداہی میں صدیق اکبر کے ہاتھ پر بیعت کی۔

| | |
|---|---|
| وقد صحح ابن حبان وغیرہ من حدیث | ابن حبان وغیرہ نے ابوسعید خدری کی اس روایت کو |
| ابی سعید الخدری وغیرہ ان علیا | صحیح بتایا ہے جس میں یہ بیان کیا ہے کہ حضرت علی نے |
| بایع ابابکر فی اول الامر [۵۳] | شروع ہی میں ابوبکر کے ہاتھ پر بیعت کر لی تھی۔ |

حافظ ابن کثیر فرماتے ہیں کہ صحیح اور حق یہی ہے کہ حضرت علی نے شروع ہی میں ابوبکر کے ہاتھ

---

عہ قال الامام احمد حدثنا علی بن عباس ثنا الولید بن مسلم اخبرنی یزید بن سعید عن عبد الملک بن عمیر عن رافع الطائی رفیق ابی بکر الصدیق فی غزوۃ ذات السلاسل قال وسألتہ عما قیل فی بیعتھم فقال وھو یحدثہ عما تقاولت بہ الانصار وما کلمھم بہ وما کلمھم بہ عمر بن الخطاب وما ذکرھم بہ من امامتی ایاھم بامر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی مرضہ فبایعونی لذلک وقبلتھا منھم وتخوفت ان تکون فتنۃ بعد ھاردۃ وھذا اسناد جید قوی ومعنی ھذا انہ رضی اللہ عنہ انما قبل الامامۃ تخوفات تقع فتنۃ اربی من ترکہ قبولھا رضی اللہ عنہ ما وارضاہ کذا فی البدایۃ والنہایۃ ص ۲۴۷ ج ۵

اور ایک روایت میں ہے۔ فقال رای ابوبکر ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبض والناس حدیث عھد بکفر فخشیت علیھم ان یرتدوا وان یختلفوا فدخلت فیھا وانا کارہ ولم یزل بی اصحابی فلم یزل تعتذر حتی عذرتہ رواہ ابن راھویہ والعدنی والبغوی وابن خزیمۃ کذا فی کنز العمال ص ۱۴۰ ج ۳

۵۲ - ازالۃ الخفا۔ ج: ۲، ص: ۲۰، سیرت حلبیہ، ج: ۳، ص: ۳۶۰

۵۳ - فتح الباری۔ ج: ۷، ص: ۳۷۹

پر بیعت کرلی تھی، حضرت علی کسی وقت بھی صدیق اکبر سے جدا نہیں ہوئے تمام نمازیں ابوبکر ہی کے پیچھے پڑھتے تھے [۱]

نیز ابوسعید خدری کے علاوہ دیگر صحابہ سے بھی منقول ہے کہ حضرت علی نے شروع ہی میں ابوبکر صدیق کے ہاتھ پر بیعت کی جس کو حاکم کے علاوہ ابوداؤد طیالسی اور ابن سعد اور ابن ابی شیبہ اور ابن جریر اور بیہقی اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے [۲]

اور صحیح بخاری میں عائشہ صدیقہ سے مروی ہے کہ حضرت علی نے چھ ماہ بعد جب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا وصال ہوگیا تب ابوبکر صدیق اکبر کے ہاتھ پر بیعت کی بعض علماء نے بخاری کی روایت کو ترجیح دی ہے اور امام بیہقی نے ابن حبان کی روایت کو ترجیح دی ہے اور بعض علماء نے دونوں روایتوں میں اس طرح تطبیق دی ہے کہ حضرت علی نے ایک بیعت تو شروع ہی میں کرلی تھی لیکن جب بعد میں فدک کا واقعہ پیش آیا اور کشیدگی اور ملال کی نوبت آئی اور پھر حضرت سیدہ رضی اللہ عنہا کی علالت کی وجہ سے حضرت علی کا حضرت ابوبکر کے پاس آنا جانا بھی کم ہوگیا تو لوگوں کو یہ وہم ہوگیا کہ حضرت علی صدیق اکبر کی خلافت سے راضی نہیں تو اس وہم کے دور کرنے کے لئے حضرت علی نے مجمع عام میں دوبارہ بیعت کی تو یہ دوسری بیعت درحقیقت پہلی بیعت کی تجدید تھی [۳]

صحیح بخاری میں عائشہ صدیقہ سے مروی ہے کہ حضرت فاطمۃ الزہراء کی وفات کے بعد حضرت علی نے حضرت ابوبکر کے پاس یہ پیغام بھیجا کہ میرے گھر تشریف لائیں لیکن کوئی دوسرا شخص آپ کے ہمراہ نہ ہو (اشارہ حضرت عمر کی طرف تھا کہ وہ سخت ہیں اور ابوبکر نرم ہیں) حضرت عمر نے سنا تو کہا کہ خدا کی قسم آپ تنہا نہ جائیں۔ ابوبکر صدیق نے کہا خدا کی قسم میں ضرور جاؤں گا، مجھے یہ توقع نہیں کہ وہ میرے ساتھ کچھ کریں گے، چنانچہ حضرت ابوبکر تشریف لے گئے تو حضرت علی نے حمد و ثناء کے بعد کہا:

انا قد عرفنا فضلک وما اعطاک اللہ ولم ننفس — اے ابوبکر ہم آپ کے فضل اور شرف کو خوب جانتے اور پہچانتے

---

[۱] البدایۃ والنہایۃ، ج: ۵، ص: ۲۴۹ - [۲] کنز العمال، ج: ۳، ص: ۱۲۱
[۳] فتح الباری، ج: ۷، ص: ۳۷۹

علیك خیراساقہ اللہ الیك ولکنك استبددت[عہ]
علینا بالامر وکنا نری لقرابتنا من
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نصیبا
حتی فاضت عینا ابی بکر فلما تکلم ابوبکر
قال والذی نفسی بیدہ لقرابۃ رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احب الی ان اصل
قرابتی واما الذی شجر بینی وبینکم من
ھذہ الاموال فلم آل فیھا عن الخیر
ولم اترك امرا رأیت رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم یصنعہ فیھا الا صنعتہ فقال
علی لابی بکر موعدك العشیۃ للبیعۃ فلما
صلی ابوبکر الظھر رقی المنبر فتشھد و
ذکر شان علی وتخلفہ عن البیعۃ وعذرہ
بالذی اعتذر الیہ ثم استغفر وتشھد
علی فعظم حق ابی بکر وحدث انہ لم
یحملہ علی الذی صنع نفاسۃ علی ابی بکر ولا

ہیں اور جو خیر اور عزت یعنی خلافت اللہ تعالیٰ آپ کی
طرف کشاں کشاں لایا ہے ہمیں اس پر ذرہ برابر رشک
اور حسد نہیں لیکن ہمیں شکوہ اس کا ہے کہ خلافت کا
معاملہ ہم سے بغیر مشورہ کئے اکیلے ہی طے کر لیا اور
اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قرابت کی وجہ سے
مشورہ میں ہمارا بھی حق ہے حضرت علی اسی قسم کے
گلے اور شکوے کی باتیں کرتے رہے یہاں تک ابوبکر
صدیق کی آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے ابوبکر صدیق
بولے قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے قبضہ میں میری
جان ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قرابتوں کی
پاس داری مجھے اپنی قرابتوں کی پاس داری سے کہیں
زیادہ محبوب ہے اور ان اموال فدک و بنی نضیر کے
بارہ میں باہم جو اختلاف پیش آیا سو ان میں میں نے
خیر اور بہتری میں کوئی کمی نہیں کی اور رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کے طریقہ کو ترک نہیں کیا جس طرح آپ ان اموال
کا انتظام کرتے تھے اسی طرح میں نے بھی کیا حضرت علی

---

عہ قولہ ولکنك استبددت بالامر قال المازری ولعل علیا اشار الی ان ابابکر استبد علیہ بامور عظام کان مثلہ علیہ ان یحضرہ فیھا ویشاورہ او انہ اشار الی انہ لم یستشر فی عقد الخلافۃ لہ اولا والعذر لابی بکر انہ خشی من التاخر عن البیعۃ الاختلاف لما کان وقع من الانصار کما تقدم فی حدیث السقیفۃ فلم ینتظرہ ۔ فتح الباری ص ۳۶۹ ج ۷

---

۵۱۔ البدایۃ والنہایۃ، ج: ۵، ص: ۲۴۹ ۵۲ کنز العمال، ج: ۴، ص: ۱۳۱

۵۳۔ فتح الباری، ج: ۷، ص: ۳۶۹

انکار للذی فضلہ اللہ بہ ولکنا کنا نری لنا فی ھذا الامر نصیبا فاستبد علینا فوجدنا فی انفسنا فسر بذلک المسلمون وقالوا اصبت۔ لہ

نے صدیق اکبر سے کہا کہ میرا آپ سے یہ وعدہ ہے کہ زوال کے بعد بیعت کے لئے حاضر ہوں گا، ابو بکر صدیق ظہر کی نماز سے فارغ ہو کر منبر پہ چڑھے اور خدا کی حمد و ثنا کی اور اس کے بعد حضرت علی کی شان کو اور ان کی بیعت نہ کرنے کو اور ان کی تاخیر کے عذر کو بیان فرمایا اور استغفار کے بعد منبر سے اتر آئے ان کے بعد حضرت علی نے اللہ کی حمد و ثنا کی اور پھر حضرت ابو بکر کے فضائل اور حقوق بیان کیے اور ابو بکر صدیق کے ہاتھ پہ بیعت کی اور یہ کہا کہ مجھ سے جو کچھ تاخیر ہوئی اس کی وجہ معاذ اللہ یہ نہ تھی کہ مجھے صدیق اکبر کی خلافت پر کچھ رشک تھا اور نہ یہ وجہ تھی کہ مجھے اُن کی فضیلت اور برتری سے کوئی انکار تھا بلکہ صرف اتنی بات تھی کہ اس معاملہ میں ہمارا بھی کچھ حق تھا کہ ہم سے کچھ رائے لیتے لیکن ابو بکر نے استبداد سے کام لیا اور ہمارے بلا مشورہ یہ معاملہ طے کر لیا۔ اس لئے ہم اپنے دل میں رنجیدہ ہوئے مسلمان حضرت علی کی یہ گفتگو سُن کر خوش ہو گئے اور سب نے اصبت اور احسنت کہا۔

ان تمام روایات سے یہ امر روزِ روشن کی طرح واضح ہو گیا کہ حضرت علی کو صدیق اکبر کی افضلیت اور اہلیت خلافت میں ذرہ برابر شک نہ تھا اور نہ ذرہ برابر خلافت صدیقی پر کوئی حسد یا رشک تھا اور بصد رضا و رغبت ابو بکر کے ہاتھ پر بیعت کی اور جو شکوہ و شکایت تھی وہ بنا بر محبت تھی۔ غیروں سے شکایت نہیں ہوتی، بلکہ اس روایت سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علی کا دل حضرت ابو بکر کی محبت سے لبریز تھا اور اُن کی افضلیت میں کوئی شک و شبہ نہ تھا، بیعت سے علحدگی کا سبب معاذ اللہ کوئی رشک و حسد نہ تھا بلکہ ایک محبانہ و مخلصانہ شکوہ تھا اور بطور ناز تھا، حقیقت اس کی کچھ نہ تھی۔ ابو بکر صدیق سقیفہ میں اپنی بیعت لینے نہیں گئے تھے بلکہ مہاجرین و انصار کے باہمی نزاع کو رفع کرنے گئے اور وہاں جانے کے بعد خود اپنی بیعت کی درخواست نہیں کی۔ بلکہ حاضرین نے بالاتفاق خود اُن کے

---

لہ۔ فتح الباری۔ ج ۷، ص: ۳۷۸

ہاتھ پر بیعت کی ایسی حالت میں اگر بیعت نہ لیتے تو فتنہ اور فساد کا اندیشہ تھا اور خطرہ تھا کہ بات اختیار سے باہر نہ ہو جائے، ایسے نازک اور ناگہانی حالت میں یہ کہنا کہ فلانے کو نہیں بلایا اور فلانے سے مشورہ نہیں کیا مناسب نہیں صدیق اکبر نے حضرت علی کو جب یہ باتیں بتلائیں سارا گلہ اور شکوہ دم کے دم میں دور ہو گیا اور دل و جان سے ابوبکر سے بیعت کی۔

علامہ حلبی سیرت حلبیہ میں فرماتے ہیں کہ جب مہاجرین اور انصار جمع ہو گئے تو صدیق اکبر نے حضرت علی کو بلانے کے لئے آدمی بھیجا جب حضرت علی آ گئے تو یہ فرمایا:

ما خلفك يا علي من امر الناس قال خلفني عظيم المعتبة ورأيتكم استقللتم برأيكم فاعتذر اليه ابوبكر رضي الله عنه بخوف الفتنة لو اخر ثم اشرف على الناس وقال ايها الناس هذا علي بن ابي طالب لا بيعة لي في عنقه وهو بالخيار من امره الا وانتم بالخيار جميعا في بيعتكم فان رأيتم لها غيري فانا اول من يبايعه فلما سمع ذلك علي كرم الله وجهه زال ما كان قد داخله فقال اجل لا نرى لها غيرك امدد يدك فبايعه هو والنفر الذين كانوا معه الخ [1]

اے علی تم کو اس بیعت کے معاملہ سے کسی چیز نے مؤخر رکھا حضرت علی نے کہا ایک بڑے شکوہ اور رنج نے ہم کو مؤخر رکھا کہ تم نے ہم سے بغیر مشورہ کئے یہ معاملہ طے کر لیا۔ ابوبکر صدیق نے معذرت کی کہ وہ وقت نہایت پریشانی اور اضطراب کا تھا اگر اس امر کو ملتوی رکھا جاتا تو اندیشہ فتنہ کا تھا اور پھر صدیق اکبر لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے اور کہا اے لوگو یہ علی بن ابی طالب تمہارے سامنے ہیں ابھی تک میری بیعت کا قلادہ اُن کی گردن میں نہیں اُن کو پورا اختیار ہے کہ چاہے میرے ہاتھ پر بیعت کریں یا نہ کریں اور اے مسلمانو تم اگرچہ میرے ہاتھ پر بیعت کر چکے ہو لیکن تم کو بھی پورا اختیار ہے کہ اپنی بیعت کو واپس لے لو اور اگر میرے سوا کسی اور کے ہاتھ پر بیعت کرنا چاہتے ہو تو تم کو اختیار ہے جس کو چاہو دوبارہ اپنا امیر بنا لو۔ اس دوسرے امیر کے ہاتھ پر سب سے

لہ۔ سیرۃ حلبیہ۔ ج: ۳، ص: ۳۶۰

پہلے بیعت کرنے والا میں ہوں گا۔ صدیق اکبر کا یہ کلام سنتے ہی حضرت علی کے تمام شکوے اور شکایات یکلخت دل سے دُور ہو گئے اور یہ کہا کہ ابوبکر ہم تم سے زیادہ کسی خلافت کا اہل نہیں سمجھتے۔ اپنا ہاتھ بڑھاؤ حضرت علی نے اور اُن کے ساتھ جتنے لوگ تھے سب نے صدیق اکبر کے ہاتھ پر بیعت کی۔

## سعد بن عبادہؓ کی بیعت

سقیفۂ بنی ساعدہ میں سب لوگوں نے ابوبکر صدیق کے ہاتھ پر بیعت کی مگر سعد بن عبادہ نے بیعت سے انکار کر دیا اور گھر چلے گئے کچھ روز تک صدیق اکبر نے اُن سے کوئی تعرض نہیں کیا حضرت عمر نے کہا کہ سعد سے ضرور بیعت لینی چاہیے۔ بشیر بن سعد نے کہا تن تنہا آدمی ہے اس سے درگزر کرو اور ان کی حالت پر رہنے دو ایک دفعہ انکار کر چکے ہیں دوبارہ چھیڑنے سے اندیشہ ہے کہ اُن کا کنبہ اور قبیلہ اُن کی حمایت کے لیے کھڑا ہو جائے اور کُشت و خون کی نوبت آ جائے۔ سب نے اس رائے کو پسند کیا۔ مگر سعد اس واقعہ کے بعد نہ تو ابوبکر کے ساتھ نمازوں میں شریک ہوتے تھے (کسی اور مسجد میں نماز پڑھتے ہوں گے) اور نہ اُن سے بات کرتے تھے یہاں تک کہ ابوبکر کا انتقال ہو گیا۔ ابوبکر کے انتقال کے بعد سعد شام چلے گئے اور وہیں ان کا انتقال ہوا۔ امام طبری فرماتے ہیں کہ سعد نے بھی تھوڑی دیر کے بعد اسی دن ابوبکر کے ہاتھ پر بیعت کر لی تھی واللہ اعلم۔

## صدیق اکبر کا خلافت سے دستبرداری کا ارادہ

صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے فتنہ اور اختلاف کے اندیشہ سے اور پھر لوگوں کے اصرار سے خلافت کو قبول تو فرما لیا مگر دل پر صدمہ گزرا کہ تو نے اس بار امانت یعنی خلافت کو کیوں اپنے سر رکھا اور رنجیدہ اور غمگین اپنے گھر میں بیٹھ گئے فاروق اعظم علہ جب صدیق اکبر کے پاس گئے تو صدیق اکبر

---

علہ روایت کے اصل الفاظ یہ ہیں عن موسی بن ابراھیم عن رجل من آل ربیعۃ انہ بلغہ ان ابابکر حین استخلف قعد فی بیتہ حزینا فدخل علیہ عمر فاقبل علیہ یلومہ و قال انت الذی کلفتنی ھذا الامر وشکا الیہ الحکم بین الناس فقال لہ عمر اوما علمت ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قال ان الوالی اذا اجتھد (باقی اگلے صفحہ پر)

نے فاروق اعظم کو بہت ملامت کی اور شکوہ و شکایت کی کہ تونے مجھکو اس بلا میں پھنسایا۔ لوگوں میں فیصلہ کرنا بہت دشوار ہے، فاروق اعظم نے تسلی دی اور کہا کہ کیا تم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد معلوم نہیں۔ کہ والی اور حاکم اگر اجتہاد کرے اور صواب کو پہنچے تو اس کے لئے اس فیصلہ میں دو اجر ہیں اور اگر اجتہاد میں خطا واقع ہو جائے تو اس لئے ایک اجر ہے یہ سن کر صدیق اکبر کا بوجھ کچھ ہلکا ہوا۔ ابن راہویہ وخیثمہ فی فضائل الصحابۃ ھب سلہ

ایک روایت میں ہے کہ بیعت کے بعد صدیق اکبر تین دن تک دروازہ بند کیے گھر میں بیٹھے رہے، جب مسجد میں تشریف لاتے تو منبر نبوی پر کھڑے ہو کر فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ایہا الناس قد اقلتکم بیعتکم فبایعوا من احببتم کل ذلک یقوم الیہ علی بن ابی طالب فیقول لا واللہ لا نقیلک ولا نستقیلک من ذا الذی یؤخرک وقد قدمک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سلہ | اے لوگو، میں تمہاری بیعت واپس کرتا ہوں جس سے چاہے بیعت کر لو۔ بار بار کہتے ہر بار حضرت علی کھڑے ہوتے اور یہ جواب دیتے خدا کی قسم یہ ہرگز نہیں ہو سکتا ہم نہ آپ کو واپس کریں گے اور نہ آپ سے واپس لیں گے، کون ہے جو آپ کو پیچھے ہٹائے جبکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو آگے کیا۔ |

## حکایت

| | |
|---|---|
| عن یحیی بن سعید عن القاسم بن محمد قال توفی رسول اللہ صلی اللہ | یحیی بن سعید قاسم بن محمد سے راوی ہیں کہ جب نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کی وفات ہوئی تو عمرو بن العاص |

(بقیہ پچھلے صفحہ کا) فاصاب الحق فلہ اجران وان اجتھد فاخطأ الحق فلہ اجر واحد فکانہ سھل علی ابی بکر۔ ابن راھویہ وخیثمۃ فی فضائل الصحابہ ھب۔ کنز العمال ص۱۳۵ ج ۳ کتاب الخلافۃ

سلہ۔ کنز العمال۔ ج ۳۔ ص۔ ۱۳۵ سلہ کنز العمال۔ ج ۳، ص: ۱۴۰

عليه وسلم وعمرو بن العاص بعمان او بالبحرين فبلغتهم وفاة رسول الله صلى الله عليه وسلم واجتماع الناس على ابى بكر فقال له اهل الارض من هذا الذى اجتمع الناس عليه ابن صاحبكم قال لا قالوا فاخوه قال لا قالوا فاقرب الناس اليه قال لا قالوا فما شأنه قال اختاروا خيرهم فامروه فقالوا لن يزالوا بخير ما فعلوا هذا (ابن جرير) [۱]

اس وقت عمان یا بحرین میں تھے، جب وہاں یہ خبر پہنچی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہو گیا اور لوگوں کے اتفاق سے ابوبکر خلیفہ ہو گئے تو وہاں کے باشندوں نے عمرو بن العاص سے پوچھا کہ جس شخص کی خلافت پر لوگ متفق ہوئے یہ کون شخص ہے کیا یہ شخص تمہارے نبی کا بیٹا ہے عمرو بن العاص نے کہا نہیں لوگوں نے کہا کہ کیا پھر ان کا بھائی ہے عمرو بن العاص نے کہا کہ یہ آپ کا بھائی بھی نہیں لوگوں نے کہا کہ کیا پھر یہ شخص تمہارے نبی کا سب سے زیادہ قریبی رشتہ دار ہے عمرو بن العاص نے کہا نہیں لوگوں نے کہا کہ پھر یہ کون شخص ہے کہ جس کو لوگوں نے متفقہ طور پر اپنا امیر بنایا عمرو بن العاص نے کہا کہ جو شخص سب میں افضل اور بہتر تھا لوگوں نے اس کو منتخب کیا اور اس کو اپنا امیر بنا لیا تو وہاں کے لوگوں نے کہا کہ یہ لوگ ہمیشہ خیر میں رہیں جب تک ایسا کرتے رہیں گے۔

خلفاء راشدین کے بارہ میں جو لوگ تعصب رکھتے ہیں ان کے بارے میں شیخ فریدالدین عطار قدس اللہ سرہ فرماتے ہیں۔

اے گرفتار تعصب ماندہ ۔۔۔ دائما در بغض و در حب ماندہ
در خلافت نیست میل اے بیخبر ۔۔۔ میل کے آید ز بوبکر و عمر
میل گر بودے دران دو مقتدا ۔۔۔ ہر دو کردندے پسر را پیشوا
کے روا داری کہ اصحاب رسول ۔۔۔ مر دنا حق را کنند از جان قبول

---

[۱] کنزالعمال، ج ۳، ص: ۱۳۶

بانشانند کش بجائے مصطفےٰ — بر صحابہ نیست این باطل روا
اعتبار جملہ شان گر نیست راست — اعتبار جمع قرآن بس خطا است
بلکہ ہر چہ اصحاب پیغمبر کنند — حق کنند و لائق حق در کنند
گر خلافت از ہوای راندمی — خویش را بر سلطنت بنشاندمی

## حکایت

چوں عمر پیش اویس آمد بحرفش — گفت انگندم خلافت را ز دوش
ایں خلافت گر خریدارے بود — می فروشم گر بدینارے بود
چوں اویس ایں حرف بشنود از عمر — گفت تو بگذار و فارغ در گذر
تو بیفگن ہر کہ می خواہد ز راہ — باز بر گیرد در دو تا بیش گاہ
چوں خلافت خواست افگندن امیر — آں زماں برخاست از یاران نفیر
جملہ گفتندش مکن اے پیشوا — خلق را سرگشتہ از بہر خدا
عہدہ در گردنت صدیق کرد — آں نہ بر عمیا کہ بر تحقیق کرد
گر تو می پیچی سر از فرمان او — ایں زماں از تو بر نجد جان او
چوں شنود ایں حجت محکم عمر — کار از ایں حجت برو شد سخت تر
از زبان تو صحابہ خستہ اند — در زبان بت پرستان رستہ اند
در فضولی می کنی دیوان سیاہ — گوئے بردی گر زبان داری نگاہ [۵۸]

## (۹) مسئلہ وصایت

تمام مہاجرین اور انصار کے اتفاق سے صدیق اکبر کا خلیفہ بنانا یہ اس امر کی دلیل ہے

۵۸ - منطق الطیر - ص : ۲۸ - ۳۱

کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی شخص کے لئے خلافت کی وصیت نہیں فرمائی تھی کہ فلاں شخص میرے بعد خلیفہ ہوگا اور نہ صراحۃً کسی شخص کو خلافت کے لئے نامزد فرمایا تھا نہ ابوبکر کو اور نہ علی کو البتہ صدیق اکبر کی خلافت کے متعلق اشارات فرمائے اور تمام زندگی ابوبکر کے ساتھ وہ معاملہ رکھا جو بادشاہ کا ولیعہد کے ساتھ ہوتا ہے۔

حضرات شیعہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وصی اور خلیفہ تھے صحیحین میں ہے کہ حضرت عائشہ سامنے یہ ذکر کیا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کو اپنا وصی بنایا تھا، حضرت عائشہ نے کہا کون کہتا ہے۔ آخر وقت میں میں آپ کو اپنے سینہ سے لگائے بیٹھی تھی، اسی حالت میں آپ کا وصال ہوگیا مجھے معلوم نہیں کہ آپ نے حضرت علی کے متعلق کب وصیت کی۔

(۱) صحیحین میں ہے کہ جب فاروق اعظم کے خنجر مارا گیا اور لوگ آپ کی زندگی سے ناامید ہوئے تو عرض کیا گیا۔

| | |
|---|---|
| الا تستخلف یا امیر المؤمنین فقال ان استخلف فقد استخلف من هو خیر منی یعنی ابابکر وان اترك فقد ترك من هو خیر منی یعنی رسول الله صلی الله علیه وسلم۔ | اے امیر المؤمنین آپ کسی شخص کو اپنا خلیفہ کیوں نہیں بنا دیتے فرمایا کہ اگر میں کسی کو خلیفہ بنا دوں تو اس میں کوئی حرج نہیں صدیق اکبر جو مجھ سے بہتر تھے انھوں نے وفات کے وقت اپنا خلیفہ مقرر کر دیا تھا اور اگر میں کسی کو خلیفہ مقرر کر دیا تھا اور اگر میں کسی کو خلیفہ نہ بناؤں تو اس میں بھی کوئی مضائقہ نہیں اس لئے کہ |

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی کسی کو اپنا خلیفہ نہیں بنایا تھا۔

(۲) حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مرض الوفات میں عرض کیا گیا۔

| | |
|---|---|
| الا تستخلف علینا فقال ما استخلف رسول الله صلی الله علیه وسلم فاستخلف ولکن ان یرد الله بالناس | اے امیر المؤمنین آپ ہم پر کسی کو خلیفہ کیوں نہیں بنا دیتے۔ حضرت علی نے کہا کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے کسی کو خلیفہ نہیں بنایا پس میں کیوں خلیفہ |

خیراً فسیجمعهم بعدی علی خیرهم کما جمعهم بعد نبیهم علی خیرهم اخرجه البیهقی واسناده جید

بناؤں لیکن اگر اللہ تعالیٰ کا ارادہ لوگوں کے ساتھ خیر کا ہوگا تو میرے بعد لوگوں کو کسی بہتر آدمی پر متفق اور مجتمع کردے گا، جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے نبی کریم کی وفات کے بعد لوگوں کو ایک بہترین خلق یعنی ابوبکر پر متفق اور جمع کردیا۔ اس حدیث کو امام بیہقی نے روایت کیا اور اسناد اس کی نہایت جید ہے۔

(۳) صحیح بخاری میں ہے کہ حضرت عباس نے حضرت علی سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مرض الوفات میں کہا کہ تم خدا کی قسم تین روز کے بعد عبد العصا (لاٹھی کے غلام) ہوگے یعنی آپ کی وفات قریب ہے لہذا تم آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کرلو کہ آپ کے بعد کون خلیفہ ہوگا حضرت علی نے کہا:

انی لا اسئله ذلك

تحقیق میں اس بارے میں آپ سے کچھ دریافت نہیں کروں گا

(۴) سفیان ثوری رحمہ اللہ تعالیٰ راوی ہیں کہ حضرت علی نے ایک مرتبہ خطبہ دیا۔

یا ایها الناس ان رسول الله صلی الله علیه وسلم لم یعهد الینا فی هذه الا مارة شیئا حتی رأینا من الرأی ان نستخلف ابابکر فاقام واستقام حتی مضی لسبیله ثم ان ابابکر رأی من الرأی ان یستخلف عمر فاقام واستقام حتی مضی لسبیله هذا کله من البدایة والنهایة

اے لوگو! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں امارت اور خلافت کے بارے میں کوئی وصیت نہیں فرمائی آپ کی وفات کے بعد سب کی متفقہ رائے سے ابوبکر خلیفہ مقرر ہوئے اور خلافت کا کام نہایت عمدگی سے انجام دیا یہاں تک کہ دنیا سے رخصت ہوئے پھر ابوبکر نے اپنی رائے سے عمر کو خلیفہ مقرر کیا انہوں نے نہایت خوبی سے خلافت کا کام انجام دیا یہاں تک کہ دنیا سے رخصت ہوگئے

(۵) صحیحین میں ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے خطبہ دیا اور یہ فرمایا کہ جو شخص یہ گمان کرے کہ ہمارے پاس سوائے کتاب اللہ کے اور اس صحیفہ کے جس میں دیات وغیرہ کے احکام ہیں۔ کوئی اور کتاب اور کوئی وصیت نامہ ہے تو وہ بالکل جھوٹ بولتا ہے۔

حضرات شیعہ کہتے ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کی خلافت کی وصیت کی تھی۔

اہلِ سنّت کہتے ہیں کہ اگر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کو خلافت کے لئے نامزد کیا ہوتا تو ناممکن اور محال تھا کہ اصحابہ کرام اس پر عمل نہ کرتے صحابہ کرام جنھوں نے اللہ اور اس کے رسول کے لئے جان و مال خویش و اقارب سب قربان کر دئے ان کی نسبت یہ بدگمانی کہ انھوں نے دیدہ و دانستہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیت کو رد کر دیا۔ یہ قرآن کریم کی صریح تکذیب ہے جو صحابہ کرام کی توصیف سے بھرا پڑا ہے۔ نیز اگر حضرت علی یا حضرت عباس وغیرہ کسی کی خلافت کے متعلق کوئی نص یا وصیت ہوتی تو وہ قطعاً متواتر ہوتی اس کا چھپا رہنا عادۃً محال تھا ضرور وہ نص مجلس میں پیش ہوتی، جیسے ابوبکر صدیق نے انصار کے سامنے جب حدیث پیش کی الائمۃ من قریش تو انصار نے فوراً اس کی اطاعت کی اور اپنی امارت کے خیال کو چھوڑ دیا۔ نیز اگر خلافت کے بارے میں کوئی نص ہوتی تو کوئی نہ کوئی تو اس مجلس میں یہ کہتا کہ تم لوگ کیوں اس قدر لڑ رہے ہو۔ حضور پُر نور نے تو فلاں شخص کو امامت اور خلافت کے لئے معین اور نامزد کر دیا ہے نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم اگر سوائے ابوبکر کے کسی اور کو مثلاً حضرت علی یا حضرت عباس کو مقرر کر جاتے تو یہ ناممکن تھا کہ صحابہ میں سے کوئی بھی اس کو ظاہر نہ کرتا سقیفۂ بنی ساعدہ کا اجتماع۔ خلیفہ ہی کی تعیین کے لئے تو تھا وہاں اس لئے جمع ہوئے تھے۔ اگر خلافت کے بارے میں کوئی نص ہوتی تو انصار منا امیر ومنکم امیر نہ کہتے اور نہ سقیفہ میں کسی زبان سے یہ نکلا کہ حضور پُر نور غدیر خم کے خطبہ میں من کنت مولاہ علی مولاہ سے حضرت علی کی خلافت کی طرف اشارہ فرما چکے ہیں اب اس بحث کی ضرورت نہیں۔ نیز اگر حضرت علی کے پاس اپنی خلافت کی کوئی نص یا وصیت موجود ہوتی تو صحابۂ کرام کے سامنے اس کو ضرور پیش کرتے اور اگر نہ مانتے تو ابوبکر و عمر سے جہاد و قتال کرتے جیسے حضرت معاویہ سے قتال کیا خصوصاً جبکہ ابوسفیان نے حضرت علی سے یہ کہا کہ تم بیعت کے لئے ہاتھ بڑھاؤ میں تمھارے ہاتھ پر بیعت کرتا ہوں اور اگر تم چاہو تو ابوبکر کے مقابلہ میں تمام میدان سواروں اور پیادوں سے لا کر بھر دوں۔

حضرت علی نے نہایت سختی سے جواب دیا کہ جاؤ مجھے تمھاری نصیحت کی ضرورت نہیں تم مسلمانوں

میں فتنہ اور فساد کرنا چاہتے ہو

معلوم ہوا کہ حضرت علی کے پاس کوئی نص یا وصیت موجود نہ تھی اور وہ دل وجان سے صدیق اکبر کی خلافت کو خلافت حقہ اور راشدہ سمجھتے تھے اور اُن کی خلافت کے خلاف لب کشائی کو فتنہ اور فساد سمجھتے تھے۔

حضرت علی کے نزدیک اگر صدیق اکبر کی خلافت حق نہ ہوتی تو ضرور ابوبکر سے مقابلہ اور مقاتلہ کرتے جیسے حضرت معاویہ سے کیا اس لیے کہ اسد اللہ الغالب ہونے کے بعد اعداء اللہ سے مقابلہ نہ کرنا غایت درجہ بزدلی اور ایمان کی کمزوری ہے پس حضرت علی کا یہ سکوت اگر بوجہ لاچاری اور مجبوری تھا تو لاچار اور مجبور آدمی لائق امارت و خلافت نہیں اور اگر یہ کہا جائے کہ حضرت علی نے باوجود قدرت کے اپنی خلافت کی نص یا وصیت کو بنا بر تقیہ ظاہر نہیں کیا تو یہ بزدلی بھی ہے اور نفاق بھی ہے اور بزدل اور منافق خلیفہ نہیں ہو سکتا [1]

حضرات شیعہ یہ کہتے ہیں کہ حضرت علی کا خلفاء ثلاثہ کے ساتھ رہنا اور مسجد میں اُن کے پیچھے نمازیں پڑھنا اور انہی کے مطابق قرآن پڑھنا اور کسی بات میں سر مو اُن کے خلاف نہ کرنا یہ سب بنابر تقیہ تھا لیکن اشکال اور سوال یہ ہے کہ حضرت علی جب اپنے زمانہ خلافت میں خطبہ دیتے تھے تو خلفاء ثلاثہ کے فضائل اور مناقب بیان کیا کرتے تھے سو اگر یہ بھی تقیہ سے تھا تو ہم یہ پوچھتے ہیں کہ امیر المومنین علی کیسے شیر خدا تھے کہ خلفاء ثلاثہ کے انتقال کے بعد بھی اُن سے ڈرتے تھے اور ڈر کر ان کی تعریف کرتے تھے افسوس کہ شیر خدا ہو کر مُردوں سے ڈرے اور خلیفہ اور بادشاہ ہونے کے بعد بھی انہی کے موافق احکام جاری کرے معاذ اللہ حضرت علی ایسے بزدل اور نامرد نہ تھے جیسے حضرات شیعہ کہتے ہیں۔

اہل سنت والجماعت کا عقیدہ یہ ہے کہ حضرت علی حقیقۃً شیر خدا تھے اور ان کا ظاہر و باطن یکساں تھا حضرات شیعہ کہتے ہیں کہ ان کا ظاہر و باطن مختلف تھا، بندہ تو ظاہر کو دیکھتا ہے دل کی خبر اللہ ہے، حضرت علی جب ظاہر میں برسر منبر خلفاء ثلاثہ کی تعریف فرماتے تو مسلمانوں کے ذمہ یہ فرض

---

[1] البدایۃ والنہایۃ۔ ج: ۵، ص: ۲۵۲۔

ہے کہ حضرت علی کو صادق اور راستباز سمجھیں، شیعوں کے نزدیک حضرت علی معصوم تھے اور معصوم کی اطاعت فرض ہے اور اس کی نافرمانی فسق ہے نیز اس امر مسلمات فریقین سے ہے کہ حضرت علی رض صدیق اکبر کے ابتدار خلافت سے لے کر انتہا تک اور اسی طرح عہدِ فاروقی اور عہد عثمانی میں از اول تا آخر تمام امور مہمہ میں خلفار ثلاثہ کے مشیر خاص اور شریک حال رہے اور جس قدر لڑائیاں ہوئیں ان میں ان کا مشورہ شامل رہا اور مالِ غنیمت میں سے اپنا حصہ لیتے رہے اور نمازوں میں اُن کی اقتدار کرتے رہے اور مسائل دینیہ میں اُن کے ہم نوا اور ہم صفیر رہے یہ سب اس امر کی واضح دلیل ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ خلفار ثلاثہ کی خلافت کو دل سے حق سمجھتے تھے اور حیدر کرار صاحب ذوالفقار کے اس پچیس سالہ عمل کو تقیہ پر محمول کرنا، شیعہ ہی اس کی جرأت کر سکتے ہیں، ہم اہلِ سنت والجماعت کا عقیدہ تو یہ ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے غلامانِ غلامانِ غلامان کی شان بھی اس سے اعلیٰ اور ارفع ہے کہ ہم دل سے جن کو کافر و منافق و غاصب و خائن سمجھتے ہوں ظاہراً اُن سے یہ محبانہ اور دوستانہ معاملہ کریں اور ان کے پیچھے نمازیں ادا کریں اور انہی کا لکھا ہوا قرآن پڑھتے رہیں

لاحول ولا قوۃ الا باللہ

رہا یہ امر کہ خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی کو امارت اور خلافت کے لیے کیوں نہ مقرر فرمادیا۔ سو اس کا۔

## جواب

یہ ہے کہ حضور پر نور کے ذمہ امیر اور خلیفہ کی تعیین اور نامزدگی واجب نہ تھی یہ مسئلہ آپ نے مسلمانوں کے اجتہاد اور مشورہ پر چھوڑ دیا کہ اپنی صواب دید سے کسی کو اپنا امیر منتخب کرلیں اور اشارۃً اپنا منشار مبارک اس طرح ظاہر فرمادیا کہ ابوبکر کو اپنی جگہ نماز کا امام مقرر کیا، یہ خلافت کی جانب اشارہ تھا اور جب آپ کو یہ معلوم ہوگیا کہ میرا یہ اشارہ صحابہ کے لیے کافی ہوگا۔ اس لیے ابوبکر کے لیے جو وصیت نامہ تحریر کرانا چاہتے تھے اس کا ارادہ بھی ترک کردیا کہ اب اس کی ضرورت نہیں، اس لیے کہ قضار و قدر میں یہ طے پا چکا ہے کہ مسلمان سوئے ابوبکر کسی پر متفق نہ ہوں گے۔

علامہ سیوطی تاریخ الخلفاء میں لکھتے ہیں کہ حضور پُر نور نے جو کسی کو خلیفہ مقرر نہیں فرمایا اس کی وجہ وہ ہے کہ جو مسند بزار کی ایک حدیث میں مذکور ہے۔

عن حذیفۃ قال قالوا یا رسول اللہ الا استخلفت علینا قال ان استخلفت علیکم فتعصوا خلیفتی ینزل علیکم العذاب واخرجہ الحاکم فی المستدرک

حذیفہ راوی ہے کہ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ ہم پر کوئی امیر اور خلیفہ کیوں نہ مقرر کر جائیں۔ آپ نے فرمایا اگر میں کسی کو خلیفہ مقرر کروں اور پھر تم اس کی نافرمانی کرو تو تم پر اللہ عذاب نازل ہوگا اور اس حدیث کو حاکم نے مستدرک میں روایت کیا ہے۔

## (۱۰) مسئلہ خلافت میں اہل سنت اور اہل تشیع کے منشاءِ اختلاف کی مختصر تشریح

اہل سنت اور اہل تشیع میں سب سے بڑا اختلافی مسئلہ مسئلہ خلافت ہے اس لئے ہم نہایت اختصار کے ساتھ یہ بتلانا چاہتے کہ منشاء خلاف کیا ہے۔ وہ یہ کہ شیعوں کے نزدیک خلافت کا دارومدار قرابت اور علاقہ مصاہرت (دامادی) پر ہے اس لئے شیعوں کے نزدیک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خلافت جناب امیر کو ملنی چاہیئے تھی کہ وہ آپ کے قریبی رشتہ دار تھے اور داماد بھی تھے اہل سنت یہ کہتے ہیں کہ خلافت نبوی کا دارومدار تقرب پر ہے نہ کہ قرابت (رشتہ داری) پر جو شخص سب سے زیادہ خدا اور اس کے رسول کا مقرب ہوگا۔ وہ شخص خلیفۂ رسول اور جانشین نبی ہوگا۔ خلافت نبوت کو قرابت اور مصاہرت یعنی رشتہ داری سے کیا علاقہ خلافت کا دارومدار اگر قرابت نسبی پر ہوتا تو آپ کے بعد خلیفہ یا تو آپ کے چچا حضرت عباس ہوتے یا آپ کی صاحبزادی حضرت فاطمۃ الزہراء ہوتیں بلکہ حضرت فاطمہ ہوتیں اور کوئی مردان کی طرف سے کار خلافت کو انجام دیتا جیسا کہ دنیا کا دستور ہے اور حضرت فاطمہ کے بعد امام حسن خلیفۂ دوم ہوتے اور امام حسن کے بعد امام حسین خلیفۂ سوم ہوتے اور امام حسین کے بعد اگر حضرت علی زندہ

رہتے تو پھر حضرت علی خلیفۂ چہارم ہوتے، غرضیکہ اگر خلافت کا مدار قرابت پر ہو تو شیعوں کے اس قاعدہ کی بنا پر بھی حضرت علی خلیفۂ چہارم ہی ہوتے ہیں پھر اگر اہلِ سنت نے حضرت علی کو خلیفۂ چہارم بنایا تو کیا قصور کیا۔ حضرت علی کو جو خلافت ملی وہ مہاجرین اور انصار ہی کی بیعت سے ملی۔ حضرات شیعہ نے تو حضرت علی کو کچھ بھی نہیں دیا اور اگر علاقۂ مصاہرت (دامادی) پر نظر کی جائے تو اس لحاظ سے حضرتِ عثمان غنی سب سے زیادہ خلافت بلا فصل کے مستحق تھے اس لئے کہ حضرت عثمان آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دوہرے داماد تھے کہ جن کے عقد میں پیغمبر کی دو بیٹیاں یکے بعد دیگرے آئیں اور اسی وجہ سے وہ اہلِ اسلام میں ذی النورین کے لقب خاص سے مشہور ہوئے رہا یہ امر کہ حضرت عثمان ذی النورین کے عقد میں جو یکے بعد دیگرے دو صاحبزادیاں آئیں وہ حضور پُر نور کے سامنے ہی انتقال کر گئیں سو یہ امر استحقاق خلافت کو زائل نہیں کرتا، اس لئے اس سبب سے ان کو جو شرف خاص حاصل ہوا تھا وہ صرف نکاح سے حاصل ہو چکا تھا۔ بی بی کے زندہ رہنے اور نہ رہنے کو اس میں کوئی دخل نہیں جیسے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے انتقال کے بعد بھی حضرت علی کو شرف دامادی حاصل رہا۔ حضرت علی کا یہ شرف حضرت سیدہ کے وصال سے زائل نہیں ہو گیا۔

رہا یہ امر کہ شیعہ یہ کہتے ہیں کہ یہ دونوں صاحبزادیاں رقیہ، اُم کلثوم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نہ تھیں بلکہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ کے پہلے شوہر سے پیدا ہوئی تھیں تو یہ صریح دھوکا اور فریب ہے۔ ان کی کلینی شریف مطبوعہ لکھنؤ میں صاف لکھا ہوا موجود ہے۔

| | |
|---|---|
| وتزوج خدیجۃ وھو ابن بضع وعشرین سنۃ فولد لہ منھا قبل مبعثہ القاسم ورقیۃ وزینب وام کلثوم وولد لہ بعد المبعث الطیب والطاھر والفاطمۃ۔ اصول | آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بیس سال سے زیادہ عمر میں خدیجہ سے نکاح کیا اور قبل بعثت ان کے بطن سے قاسم اور رقیہ اور زینب اور ام کلثوم پیدا ہوئے اور بعد بعثت کے طیب اور طاہر اور فاطمہ پیدا ہوئے۔ |

کافی کلینی ص۲۷۸ باب۔ مولد النبی صلی اللہ علیہ وسلم ؎ (اصول کافی کلینی، باب مولد النبی صلی اللہ علیہ وسلم)

غرض یہ کہ حضرت فاطمہ کی طرح رقیہ اور ام کلثوم بھی آپ کی صاحبزادیاں تھیں جن میں سے حضرت فاطمہ کی پیدائش بعد بعثت ہوئی اور رقیہ اور ام کلثوم کی پیدائش قبل از بعثت ہوئی اور ولادت کے تقدم اور تاخر کو خلافت میں کوئی دخل نہیں حضرت علی رض کو جو دامادی کا شرف حاصل تھا وہ حضرت سیدہ کے وصال کے بعد بھی باقی رہا حضرت سیدہ کے وصال سے دامادی کا شرف ختم نہیں ہوگیا اسی طرح حضرت عثمان کے دوہرے شرف دامادی کو سمجھو۔

مسئلہ خلافت میں حضرات شیعہ کی عجیب وغریب خرافات اور مضحکات اور مبکیات ہنسانے والی اور رولانے والی باتیں ہیں ان کو نقل کرتے ہوئے بھی شرم آتی ہے حضرات شیعہ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت علی کرم اللہ وجہہ دو روز تک اپنے اہل وعیال کو ساتھ لئے ہوئے ایک ایک مہاجر اور انصار کے گھر مدد طلب کرتے ہوئے پھرے کہ دیکھو مجھے پیغمبر خدا نے اپنا خلیفہ بنا دیا تھا، ان لوگوں نے میری خلافت چھین لی تم میرا حق دلا دو مگر چار شخصوں کے سوا کسی نے مدد کا اقرار نہ کیا آپ نے ناچار ہوکر یہ کہا کہ تم چار شخصوں سے کیا ہوگا۔ اس قصہ کو اصلی آب وتاب کے ساتھ اگر دیکھنا ہو تو حق الیقین وتذکرۃ الائمہ میں دیکھئے۔

ہم اہل سنت والجماعت غلامان غلامان سیدنا علی رض کا عقیدہ یہ ہے کہ یہ سارا قصہ فرضی اور بے اصل ہے اور سراسر خلاف عقل ہے۔ اور حضرت علی جیسے سرخیل اولیاء عالم کی شان ولایت اور شان زہد کے سراسر منافی ہے۔

## متروکات نبوی

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام زندگی درویشانہ اور فقیرانہ تھی دو دو مہینہ تک گھر میں توا

---

؎۔ اصول کافی کلینی ص: ۲۰۸

نصیب ہوتا تھا پانی اور کھجور پر گزر تھا، کچے حجروں میں زندگی بسر فرماتے تھے کمبل پوش تھے اور بوریے اور ٹاٹ پر بیٹھتے تھے آپ کے پاس کیا رکھا تھا کہ جو وفات کے بعد وارثوں کے لئے چھوڑ جاتے۔

حضرت عمرو بن حارث جو اُم المؤمنین جویریہ رضی اللہ عنہا کے بھائی تھے فرماتے ہیں۔

ماترک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عند موتہ درھما ولا دینارا ولا عبدا ولا امۃ ولا شیئا الا بغلتہ البیضاء وسلاحہ وارضا جعلھا صدقۃ۔ صحیح بخاری کتاب الوصایا۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی وفات کے وقت نہ کوئی درہم چھوڑا اور نہ دینار اور نہ غلام اور نہ باندی نہ اور کوئی شئی مگر ایک سفید خچر اور ہتھیار اور کچھ زمین جس کو اپنی زندگی ہی میں مسلمانوں کے لئے صدقہ (وقف) کر گئے تھے۔ (بخاری شریف)

عمرو بن حارث رضی اللہ عنہ کی حدیث میں جس زمین کا ذکر ہے اس سے تین جائدادیں مراد ہیں۔

(۱)۔ جائداد مدینہ۔ مدینہ کی جائداد سے بنو نضیر کی زمین مراد ہے، جو حق جل شانہ نے آپ کو بطور فئی عطا فرمائی تھی جس کا ذکر قرآنِ کریم میں ہے اور یہ زمین برابر آپ کے قبضہ میں رہی اس زمین کی مدنی سے اپنے اہل وعیال کا سالانہ خرچہ دیدیتے اور جو بچتا اُس سے ہتھیار اور گھوڑے اور سامانِ جہاد خریدتے، صحیح بخاری ص۲۵، کتاب التفسیر سورۂ حشر۔

(۲)۔ خیبر کی زمین۔ جو آپ کو سہم میں ملی تھی۔

(۳)۔ فدک کی نصف زمین جو فتح خیبر کے بعد آپ کو اہلِ خیبر سے صلحاً حاصل ہوئی تھی خیبر اور فدک کی زمینوں سے جو آمدنی ہوتی اس کو وقتی اور ناگہانی ضروریات میں صرف فرماتے۔

یہ زمینیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سمجھی جاتی تھیں اور تا حینِ حیات آپ کے قبضہ میں رہیں حق جل شانہ کی طرف سے آپ کو اختیار تھا کہ جس طرح چاہیں تصرف کریں۔ مگر حضور پُر نور ان زمینوں کی آمدنی سے صرف بقدر نفقۂ اہل وعیال لیتے تھے اور باقی کل آمدنی اسلام اور مسلمانوں کی ضرورتوں اور مصلحتوں میں خرچ فرماتے تھے۔ اپنی عیش وعشرت کے لئے معاذ اللہ ایک پیسہ بھی خرچ نہ فرماتے

تھے۔ ظاہراً ان جائدادوں میں آپ کا تصرف مالکانہ تھا مگر درحقیقت متولیانہ تھا۔ یہ زمینیں اللہ کی کی تھیں، یعنی وقف تھیں اور آپ بحکم خداوندی اس کے متولی تھے، اس کے حکم کے مطابق خرچ کرتے تھے چونکہ خداوند ذوالجلال کی طرف سے یہ حکم تھا کہ ان زمینوں کی آمدنی سے اپنے اہل وعیال کا سالانہ نفقہ بھی دے دیا کرو اس لئے آپ بنی نضیر کی جائداد سے ازواج مطہرات کا سالانہ نفقہ دیدیا کرتے تھے۔

حضرات اہل بیت کو آپ کی وفات کے بعد یہ خیال ہوا کہ یہ زمینیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ملکیت اور ذاتی جائداد تھیں اس لئے بطور وراثت اہل بیت پر تقسیم ہونی چاہئیں چنانچہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے خیبر اور فدک اور بنی نضیر کی جائدادوں سے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے اپنا حصہ طلب کیا۔ صدیق اکبر نے عرض کیا کہ میں نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ سنا ہے کہ ہم گروہ انبیاء نہ کسی کے مال کے وارث ہوتے ہیں اور نہ ہمارا کوئی وارث بنتا ہے۔ ہم جو کچھ چھوڑ جائیں وہ سب فی سبیل اللہ صدقہ اور خیرات ہے، البتہ جو نفقہ اور خرچ ان میں مقرر ہے وہ بدستور اسی طرح رہے گا۔ اور جس جس کام میں نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم خرچ کرتے تھے ابوبکر بھی اس میں اسی طرح خرچ کرے گا۔ اور آل رسول اس مال میں سے اسی طرح کھائے گی جس طرح نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کے زمانے میں کھاتی تھی۔ اور خدا کی قسم۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قرابت کے ساتھ سلوک اور احسان مجھے اپنی قرابت کے سلوک اور احسان سے کہیں زیادہ محبوب ہے۔

صدیق اکبر کا یہ جواب حضرت سیدہ رضی اللہ عنہا کو ناگوار خاطر گزرا اور رنجیدہ ہوئیں۔ نہ معلوم کیوں رنجیدہ ہوئیں صدیق اکبر نے تو حضرت سیدہ کے والد محترم صلی اللہ علیہ وسلم کا صریح ارشاد سراپا ارشاد پیش کر دیا۔ ان کا عذر تو ظاہر ہے مگر حضرت سیدہ کے رنج وملال کی کوئی یقینی وجہ سمجھ میں نہیں آئی صدیق اکبر کہہ تو گزرے مگر حضرت سیدہ کے رنج وملال کی وجہ سے بے چین اور بے تاب رہے۔

وہ گونہ رنج وعذاب است جان مجنون را ــــ بلائے صحبت لیلیٰ بلائے فرقت لیلیٰ

صدیق اکبر نے عمل تو اسی پر کیا کہ جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا تھا کہ کسی کو اس جائداد

میں سے بطور وراثت کچھ نہیں دیا حتیٰ کہ اپنی بیٹی عائشہ کو بھی اس میں سے کچھ نہیں دیا اور نہ حفصہ بنت عمر کو کچھ دیا اور نہ ازواج مطہرات کو کچھ بطور وراثت دیا۔ البتہ حضرت سیدہ کو راضی کر لیا اور ان کے گھر تشریف لے گئے اور ان سے معذرت کی تا آنکہ حضرت سیدہ صدیق اکبر سے راضی ہو گئیں۔

حافظ ابن کثیرؒ فرماتے ہیں کہ صدیق اکبر نے اولاً تقسیم میراث سے انکار فرمایا۔ اور بعد ازاں غالباً حضرت سیدہ نے صدیق اکبر سے یہ درخواست کی ہوگی کہ خیبر اور فدک کی زمینوں کا انتظام حضرت علی کے سپرد کر دیا جائے اور حضرت علی ہی اس کے ناظر اور نگران رہیں صدیق اکبر نے اس سے بھی انکار کر دیا کہ ان زمینوں کا میں خود ہی انتظام کروں گا جس طرح نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کرتے تھے حضرت سیدہ کو بمقتضائے بشریت رنج اور ملال ہوا [1]۔

صدیق اکبر کی وفات کے بعد حضرت عمر نے دو سال تک ان زمینوں کا انتظام اپنے ہاتھ میں رکھا دو سال کے بعد جب حضرت علی اور حضرت عباس نے اس بارے میں گفتگو کی تو حضرت عمر نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صدیق اکبر کے طرز عمل کا حوالہ دیتے ہوئے تقسیم میراث سے

---

[1] اصل عبارت اس طرح ہے۔ لما اخبرها الصدیق رضی اللہ عنہ انہ قال لا نورث ما ترکنا فھو صدقۃ فحجبھا وغیرھا من ازواجہ وعصبتہ عن المیراث بھذا النص الصریح فسألتہ ان ینظر علی فی صدقۃ الارض التی بخیبر وفدک فلم یجبھا الی ذلک لانہ رأی ان حقا علیہ ان یقوم فی جمیع ما کان یتولاہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھو الصادق البار الراشد التابع للحق رضی اللہ عنہ فحصل لھا (وھی امرأۃ من البشر لیست براجیۃ العصمۃ) عتب وتغضب ولم تکلم الصدیق حتی ماتت اھ البدایۃ والنھایۃ ص ۲۴۹ ج ۵ پھر حافظ ابن کثیر کتاب مذکور کے ص ۲۸۹ ج ۵ پر لکھتے ہیں۔ وکانھا سألتہ بعد ھذا ان یجعل زوجھا ناظرا علی ھذہ الصدقۃ فلم یجبھا الی ذلک لما قدمناہ فتعتبت علیہ بسبب ذلک وھی امرأۃ من بنات آدم تأسف کما یاسفون ولیست براجبۃ العصمۃ مع وجود نص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وقد روینا عن ابی بکر رضی اللہ عنہ انہ ترضی فاطمۃ وتلاینھا قبل موتھا فرضیت رضی اللہ عنھا۔ انتھی ثم ذکر حدیث الاسترضاء فراجعہ۔

[2] البدایۃ والنھایۃ۔ ج ۵، ص ۲۴۹

تو صاف عذر کر دیا البتہ تالیف قلب کے لئے یہ صورت نکالی کہ مدینہ کی جائداد یعنی بنو نضیر کی زمین کا انتظام تو حضرت عباس اور حضرت علی کے ہاتھ میں دے دیا کہ مشترکہ طور پر تم دونوں مل کر اس جائداد کا انتظام کرو اور ان دونوں سے یہ عہد لے لیا کہ تم اس کی آمدنی کو اُن ہی مصارف میں خرچ کرنا کہ جہاں جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خرچ کیا کرتے تھے اور دونوں سے اس کا اقرار لے لیا اور اس اقرار سے یہ بات ان پر واضح کر دی کہ یہ میراث نہیں بلکہ وقف ہے ان دونوں حضرات نے اس صورت کو منظور کر لیا۔ اور مشترکہ طور پر بغیر تملک کے دونوں مدینہ کی جائداد کے متولی اور ناظم ہو گئے۔

اور خیبر اور فدک کی جو زمینیں تھیں ان کا انتظام حضرت عمر نے اپنے پاس رکھا، اس طرح حضرت عمر نے آں حضرت کی متروکہ زمینوں کو دو حصوں پر تقسیم کر دیا ایک اموال بنی نضیر یعنی جائداد مدینہ جس میں سے اہل بیت ازواج مطہرات کے سالانہ مصارف دئے جاتے تھے اس کا انتظام تو حضرت علی اور حضرت عباس کے سپرد کر دیا اس لئے کہ دونوں حضرات اہل بیت کی ضروریات اور مصارف سے بخوبی واقف تھے اور اسی لئے یہ دونوں حضرات خواستگار تولیت ہوئے کہ وقف نبوی میں ذوی القربیٰ یعنی اقربائے نبوی کا بھی حق ہے بلکہ ان کا حق سب سے مقدم ہے اور یہ دونوں حضرات۔ ذوی القربیٰ کے احوال اور اُن کی ضروریات سے بخوبی واقف تھے اس لئے حضرت عمر نے سمجھا کہ یہ جائداد ان کی تولیت میں دے دینا مناسب ہے اور لا نورث ما ترکنا صدقہ کا گھر گھر چرچا ہو چکا ہے۔ اس لئے اب یہ اندیشہ نہیں کہ لوگ اس دینے کو میراث سمجھ جائیں گے اس لئے اموال بنی نضیر کو ان دونوں کی تولیت میں دے دیا اور دوسری جائداد یعنی فدک اور خیبر کی جائداد جس کی آمدنی مصالح عامہ میں صرف ہوتی تھی اس کا انتظام بحیثیت خلیفہ ہونے کے حضرت عمر نے اپنے ہاتھ میں رکھا، چند روز تک دونوں حضرات حضرت علی اور حضرت عباس متفق رہے اور مل کر جائداد مدینہ کا انتظام کرتے رہے مگر کچھ عرصہ بعد دونوں میں اختلاف پیش آیا جیسا کہ جب ایک جائداد کے دو منتظم ہوں تو اختلاف رائے کی وجہ سے نزاع کا پیش آنا مستبعد نہیں اسی طرح حضرت علی

اور حضرت عباس میں دربارہ انتظام جائداد اختلاف اور نزاع پیدا ہوا فیصلہ کے لیئے دونوں حضرت عمر کے پاس گئے اور یہ درخواست کی کہ تولیت کو تقسیم کردیں کہ جائداد مدینہ کے ایک نصف کا منتظم اور متولی حضرت علی کو بنادیں اور جائداد کے دوسرے نصف کا متولی اور منتظم حضرت عباس کو بنادیں تاکہ اختلاف اور باہمی مخاصمت سے محفوظ ہو جائیں مگر حضرت عمر نے اس سے صاف انکار کردیا اور یہ خیال فرمایا کہ اگر ہر ایک کی تولیت کا حصہ الگ الگ کردیا گیا تو یہ صورت تقسیم میراث کی صورت کے مشابہ ہوگی اس لیے حضرت عمر نے تقسیم تولیت سے صاف انکار فرمادیا اور یہ کہدیا کہ یہ تو قیامت تک بھی نہیں ہوسکے گا۔ راجع اشعۃ اللمعات صنہ ج ۳ باب الفیٔ۔

اور یہ فرمایا کہ اگر تم سے تولیت کا کام سرانجام نہ پاسکے تو یہ زمین مجھے واپس کردو میں حسب سابق خود اس کا انتظام کرلوں گا۔

حضرت عباس اور حضرت علی کا منشا یہ تھا کہ ہر ایک کو بقدر اپنے اپنے حصہ کے جداگانہ متولی کردیا جائے تاکہ نزاع اور اختلاف کی نوبت نہ آئے۔ تولیت کی تقسیم چاہتے تھے میراث اور ملک کی تقسیم نہیں چاہتے تھے مگر حضرت عمر نے اس کو منظور نہ فرمایا کہ مبادا آئندہ چل کر اس تقسیم تولیت سے لوگ تقسیم میراث نہ سمجھ جائیں۔

چندروز تک یہ مشترکہ تولیت اسی طرح چلتی رہی بعد میں چل کر حضرت علی نے حضرت عباس کا قبضہ اٹھادیا اور تمام جائداد پر حضرت علی قابض ہو گئے اور اپنی صواب دید سے اس کا انتظام فرمایا حضرت کا تنہا اس جائداد پر قابض ہو جانا یہ بھی اس امر کی دلیل ہے کہ یہ مال حضرت علی کے نزدیک بھی وقف تھا اور کسی کی ملک اور میراث نہ تھا، اس لیئے کہ ایک متولی کا دوسرے متولی کے قبضہ کو اٹھادینا ظلم نہیں بلکہ بسا اوقات ایسا ہی قرین مصلحت ہوتا ہے، البتہ کسی کی ملک اور میراث پر قبضہ کرلینا یہ ظلم ہے اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ شیعوں کے نزدیک معصوم اور اہل سنت کے نزدیک محفوظ ہیں ان سے کسی کی ملک اور میراث کا غصب اور تغلب ناممکن ہے، نیز اگر یہ میراث ہوتی تو اس میں حضرت عباس کے علاوہ ازواج مطہرات کا بھی حصہ تھا اس کا دینا بھی لازم اور ضروری تھا۔

حضرت علی اور حضرت عباس کا حضرت عمر سے اس بات کا خواستگار ہونا کہ آدھوں آدھ بانٹ کر دونوں کو جدی جدی زمین کا متوالی کر دیں یہ اس بات پر شاہد ہے کہ یہ جھگڑا فقط تولیت کا تھا میراث کا نہ تھا۔ میراث کے تقسیم کر دینے میں کوئی حرج نہیں بلکہ ایک شئی مشترک کو دو مالکوں میں تقسیم کر دینا عقلاً و نقلاً مستحسن ہے نیز حضرت عمر کا یہ عہد لینا کہ تم اس زمین میں وہی کرنا جو نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کیا کرتے تھے خود اس بات کی دلیل ہے کہ حضرت عمر نے اُن کو متوالی کرکے دیا تھا ورنہ اس شرط کے کیا معنی۔ اگر میراث میں دیا ہوتا تو میراث تو وارثوں کی ملک ہوتی ہے اور مالک کو اپنی چیز کا اختیار رہتا ہے کہ اپنے حصہ میں جو چاہے تصرف کرے اس سے اس قسم کے عہد لینے کے کیا معنی ورنہ ہر شخص سے بہ نسبت اراضی مملوکہ یہی عہد لیا جایا کرتا۔ پھر حضرت عمر کا یہ فرمانا کہ قیامت تک اس کے خلاف حکم نہ دوں گا خود اس کی دلیل ہے کہ یہ ترکہ نبوی حضرت علی اور حضرت عباس کو بطور تولیت دیا تھا نہ بطور میراث اس لئے کہ تقسیم میراث میں کوئی حرج نہیں ہر وارث کو اس کا حصہ علحدہ کرکے دے دینے میں کوئی قباحت نہیں۔

## بلکہ

اوّل بار بھی حضرت علی اور حضرت عباس کا حضرت عمر کے پاس آنا محض طلب تولیت کے لئے تھا جیسا کہ لفظ او فعہا الینا سے یہ بات خود ظاہر ہے اس لئے کہ دفع کے معنی کسی چیز کے حوالہ اور سپرد کر دینے کے ہیں بطور میراث اور بطور تملیک کسی چیز دینے پر دفع کا لفظ نہیں بولا جاتا مگر صدیق اکبر نے بطور تولیت بھی دینا کسی کو گوارا نہ کیا کیونکہ حضرت فاطمہ کی طلب میراث کا قصہ تازہ تھا اور اس قصہ سے سب کے کان پُر تھے اس وقت اگر بطور تولیت ہی دے دیتے تو ہر کوئی اس دینے کو میراث ہی کا دینا سمجھتا اور یہی وجہ فی الجملہ موجب گرانی خاطر حضرت علی اور حضرت عباس معلوم ہوتی ہے اس لئے ان دونوں کو حضرت صدیق سے ایک درجہ میں کشیدگی تھی کہ وہ ان کی تولیت تک کے بھی روادار نہ ہوئے اور عجب نہیں کہ بمقتضائے بشریت ان دونوں کے دل میں یہ خیال آیا ہو کہ اگرچہ یہ حدیث لانورث ماترکنا صدقۃ بلاشبہ صحیح ہے لیکن ہمارے استحقاق تولیت اور اہلیت

وصلاحیت میں بھی کوئی تردد نہیں مگر با اینہمہ اس زمین کو صدیق اکبر نے اپنے ہی قبضہ میں رکھا ہے کوئی بات ضرور ہے۔

ان دونوں حضرات کا یہ خیال پیرایہ حال سے یا کسی قال سے حضرت عمر کو مترشح ہوا اس لئے انھوں نے بطور تنبیہ و شکایت یہ فرمایا کہ کیا تم ابوبکر کو کاذب اور آثم اور خائن سمجھتے ہو جیسے اقارب اور احباب سے جب کوئی بے اعتنائی ظہور میں آتی ہے تو مبالغۃً یہ کہہ دیا کرتے ہیں کہ کیا تم مجھ کو اپنا بھائی یا دوست نہیں سمجھتے حالانکہ سویدائے قلب میں ان کی محبت مرکوز ہوتی ہے مگر محض ظاہری طور پہ اگر کوئی بات پیش آتی ہے تو ایسا کہدیا کرتے ہیں موقع تعریض وعتاب میں اس قسم کا محاورہ کلام اللہ میں استعمال ہوا ہے۔ کما قال تعالیٰ حتی اذا استیأس الرسل وظنوا انهم قد كذبوا جاءهم نصرنا۔ یعنی یہاں تک جب رسولوں کو نا امیدی ہونے لگی اور وہ یوں خیال کرنے لگے کہ نصرت و امداد کے جو وعدے ان سے کیے تھے وہ غلط تھے حضرات انبیاء کو تو دل سے یقین تھا کہ وعدہائے الٰہی قطعاً ویقیناً صادق ہیں ایک روز بلاشبہ امداد الٰہی ضرور بالضرور آنے والی ہے لیکن بمقتضائے بشریت جب انبیاء کرام کے دلوں میں بے اختیار بے چینی اور پریشانی پیدا ہوئی تو حق تعالیٰ نے اپنے محبین ومخلصین کو بطور شکایت وعتاب مبالغۃً یہ فرمایا کہ کیا امداد خداوندی میں ذرا تاخیر کی بنا پر یہ گمان کرنے لگے کہ معاذاللہ۔ خدا نے اپنے پیغمبروں سے غلط وعدے کئے تھے موقع تعریض وعتاب میں مبالغۃً ایسا کہہ دیا کرتے ہیں اسی طرح حضرت عمر نے جب یہ دیکھا کہ حضرت علی اور حضرت عباس کے کلام سے صدیق اکبر سے رنج اور آزردگی کی بو آتی ہے تو حضرت عمر نے بطور شکوۂ محبانہ ومخلصانہ عتاب آمیز لہجہ میں مبالغۃً یہ فرمایا کہ کیا تم دونوں۔ ابوبکر کو کاذب وخائن وغیرہ سمجھتے ہو واللہ ابوبکر تو بار اور راشد اور تابع للحق تھے حالانکہ حضرت عمر کو یقین تھا کہ حضرت علی اور حضرت عباس کے دل میں صدیق اکبر کی محبت ایسی پختہ اور راسخ ہے کہ کسی طرح بھی نکالے نہیں نکل سکتی اس لئے زبان سے ایسے کلمات کا نکالنا جن سے رنج اور آزردگی مترشح ہوتی ہے محب صادق کی شان کے مناسب نہیں۔

# باغ فدک کی حقیقت

باغ فدک ایک نہایت مختصر کھجوروں کا باغ تھا جس میں سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنے اہل وعیال کو بقدر قوت لایموت سال بھر کا نفقہ دے دیا کرتے تھے اور باقی جو کچھ بچتا تھا وہ فقراء ومساکین پر تقسیم کردیتے تھے آپ کی وفات کے بعد جب حضرت صدیق اکبر آپ کے خلیفہ اور جانشین اوّل مقرر ہوئے تو اس وقت حضرت فاطمہ نے اس امر کی درخواست کی کہ یہ باغ مجھکو وراثت میں دیدیا جائے، صدیق اکبر نے جواب دیا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ سے سُنا ہے کہ ہم انبیاء کا نہ کوئی وارث ہوتا ہے اور نہ ہم کسی کے وارث ہوتے ہیں ہم جو کچھ چھوڑتے ہیں وہ صدقہ اور وقف ہوتا ہے حضرت سیدہ یہ سُن کر نادم یا غمگین ہوئیں اور پھر اس معاملہ میں کوئی کلام نہیں فرمایا۔

باغ فدک ایک معمولی سا باغ تھا کوئی لاکھوں یا کروڑوں کی جاگیر نہ تھی کہ جس کی نسبت یہ کہا جائے کہ خلیفہ وقت نے اس عظیم الشان باغ کو اس لئے غصب کیا ہے کہ خلیفہ اور اس کی اولاد اس باغ کی آمدنی سے شاہانہ اور امیرانہ ٹھاٹ جمائے اور اس کی بے شمار آمدنی سے عیش وعشرت کا سامان مہیا کرے کسی خلیفہ نے اس باغ کا اپنی اولاد کے نام بیعنامہ یا ہبہ نامہ نہیں لکھ دیا بلکہ مصارف شرعیہ میں اس کی آمدنی کو خرچ کرتے رہے یہاں تک کہ جناب امیر خلیفہ ہوئے تو وہ باغ حسب دستور آپ کی نگرانی میں آگیا اور آپ نے بھی اس باغ کو حسب قاعدہ مستمرہ خلفاء سابقین بدستور قدیم جاری رکھا اور کسی قسم کے ذاتی تصرف کو اس میں دخل نہیں دیا اور جناب امیر نے اپنی دور خلافت میں اس باغ کا انتظام رکھا کہ جو سابق خلفاء کے زمانہ میں رہا اگر حضرات شیعہ کے قول کے مطابق کہ باغ فدک اہل بیت کا حق تھا اور خلفاء سابقین نے اس کو غصب کر رکھا تھا تو حضرت علی نے اپنے دور خلافت میں اس غصب شدہ چیز کو اہلِ حق اور اہل استحقاق کو کیوں نہ واپس کردی۔

حضرات شیعہ اس کے جواب میں یہ کہتے ہیں کہ باغ فدک چونکہ غصب ہوچکا تھا اور ائمہ معصومین کا طریقہ یہ ہے کہ غصب شدہ چیز کو واپس نہیں لیتے تو حضرات اہلِ سنت جواب میں یہ عرض کریں گے

کہ آپ کے نزدیک جیسے باغ فدک غصب ہو چکا تھا اسی طرح خلافت بھی تو غصب ہو چکی تھی تو کیا وجہ ہے کہ جناب امیر نے ایک معمولی چیز کو تو چھوڑ دیا اور بڑھیا چیز یعنی خلافت کو واپس لے لیا اور اس کے غصب شدہ ہونے کا ان کو خیال نہ آیا اور پھر ان مدعیان غصب کو یہ خیال نہیں آتا کہ خلفاء کرام نے زمانۂ خلافت میں فقیرانہ اور درویشانہ زندگی گزاری اور اہل بیت عظام کو بیک وقت پچاس پچاس اور ساٹھ ساٹھ ہزار درہم و دینار دیا کرتے تھے۔ ہر مرتبہ کا عطیہ کیا باغ فدک کی قیمت سے کم ہوتا تھا کسی محاسب سے حساب تو کرائیں۔ خیر اور عطایا کو جانے دو صرف ایک مرتبہ کے عطیہ کی شمار کو لو کہ جس وقت شہر بانو شہزادی ایران خلیفۂ برحق کے زمانۂ خلافت سراپا شوکت و عظمت میں مقید ہو کر آئیں تو خلیفۂ وقت نے حضرت علی اور حسنین کو حصۂ غنیمت دینے کے بعد تینوں کو تیس ہزار درہم دیئے اور اس کے علاوہ خاص امام حسین رضی اللہ عنہ کو شہر بانو مع زیور جواہرات کے ان کو عطا کی جس کا ہر جوہر اور موتی اتنا قیمتی تھا کہ ایک موتی کی قیمت سے کم از کم سو باغ فدک خریدے جا سکیں۔ پس اگر بالفرض باغ فدک چھین ہی لیا تھا مگر جب اس کے بعد اس قدر بیش بہا عطایا اور ہدایا دیدیئے کہ جن سے ہزاروں باغ فدک خریدے جا سکیں تو حضرات شیعہ ہی انصاف کریں کہ کیا یہ شکوہ بیجا نہیں اگر کوئی شخص کسی کا ایک پیسہ چھین کر اس کو ایک ہزار دیدے تو کیا وہ مستحق شکر گزاری نہیں۔

حضرات شیعہ سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ ایران جس سے کروڑوں شیعہ صدہا سال سے پرورش پا رہے ہیں وہ فاروق اعظم ہی کا تو فتح کیا ہوا ہے کیا اب تک غصب شدہ باغ فدک کا ضمان اور تاوان پورا نہیں ہوا۔

## ایک شبہ اور اس کا ازالہ

حضرت سیدۃ النساء فاطمۃ الزہراء نے جب صدیق اکبر سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی متروکہ اراضی سے اپنا حصۂ میراث طلب کیا تو صدیق اکبر نے فرمایا کہ انبیاء کرام کے متروکہ میں وراثت نہیں ہوتی وہ جو کچھ چھوڑیں وہ سب فی سبیل اللہ صدقہ ہے۔

| | |
|---|---|
| فغضبت فاطمۃ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فھجرت ابابکر فلم تزل مھاجرتہ حتی توفیت۔ (بخاری شریف باب فرض الخمس) | اس پر حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا ناراض ہو گئیں اور ابوبکر کو چھوڑ دیا اور اسی ترک تعلق پر قائم رہیں یہاں تک کہ حضرت سیدہ کی وفات ہو گئی |

اب اشکال یہ ہے کہ حضرت سیدہ اس ارشاد فیض بنیاد لانورث ماترکنا صدقۃ سننے کے بعد کیوں ناراض اور غصہ ہوئیں بجائے رضا و تسلیم کے یہ برعکس معاملہ کیا گیا۔ صدیق اکبر تو ارشاد نبوی کی بنا پر مجبور اور معذور تھے۔

اور حضرات شیعہ کے نزدیک چونکہ حضرت سیدہ معصوم تھیں اس لئے اشکال ان کے مسلک پر شدید ہے کہ ایسے وقت میں جبکہ رسول اکرم وسرور عالم جیسے پدر بزرگوار کا جانکاہ پیش آیا ہو دنیا کی ایک حقیر چیز کا قصہ چھیڑنا اور اس کو اس قدر طول دینا کہ آپنے باپ کے خسر اور ان کے جانشین سے سلام وکلام ترک کر دینا کس قدر شان عصمت کے خلاف ہے۔

اس شبہہ کا جواب جس طرح اہل سنت کے ذمہ ہے اسی طرح حضرات اہل تشیع کے ذمہ بھی ہے کہ وہ بتلائیں کہ حضرت سیدہ کیوں ناحق غصہ ہوئیں۔ اہل سنت کو تو روافض کی طرح مدافعت خوارج کی بھی فکر ہے کہ مبادا کوئی خارجی حضرت سیدہ کی شان مطہر میں یہ لب کشائی کرے کہ وفات نبوی عام کے لئے ایک حادثہ جانکاہ تھا۔ ایسے مصیبت کے وقت میں اول تو میراث کا مطالبہ ہی زیبا نہ تھا اور حضرت سیدہ کی شان زہد سے بعید تھا اور اہل تشیع کے نزدیک تو حضرت سیدہ معصوم تھیں اور پھر جب ابوبکر صدیق نے حضور پُر نور کا ارشاد سراپا ارشاد سنا دیا تو اس کو دل وجان سے تسلیم کرنا تھا غم وغصہ کے کیا معنی۔ اس واقعہ میں صدیق اکبر پر کوئی اعتراض نہیں اشکال اور شبہ جو کچھ بھی ہے وہ حضرت سیدہ کے متعلق ہے جس کا جواب فریقین (اہل سنت اور اہل تشیع دونوں) کے ذمہ ہے اہل تشیع اپنی فکر کریں ہم اہل سنت والجماعت غلامان غلامان خاندان اہل نبوت و سگان کوچہ اہل بیت حضرت سیدہ رضی اللہ عنہا کی برات ونزاہت کے لئے جو کچھ عرض کرتے ہیں وہ سنیئے۔

# اہل سُنّت کا جواب

حضرت سیدہ کی ناراضی کے متعلق روایات میں جو الفاظ آئے ہیں وہ مختلف ہیں بعض میں تو لفظ نغضبت فاطمہ آیا ہے جیسا کہ گزرا اور بعض روایات بخاری و مسلم میں لفظ فوجدت فاطمہ آیا ہے جیسا کہ صحیح بخاری ص۶۰۹ ج ۲۔ بات غزوہ خیبر میں لفظ فاطمۃ علی ابی بکر آیا ہے۔

اور لفظ وجدت جس طرح بمعنی غضبت آتا ہے جو غصہ پر دلالت کرتا ہے، اسی طرح بمعنی حزنت بھی آتا ہے جو حزن و غم اور رنج و ملال پر دلالت کرتا ہے۔

حضرت سیدہ نے جب صدیق اکبر سے اپنا حصہ میراث طلب کیا اور صدیق اکبر نے آن کو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ حدیث سنادی تو عجب نہیں کہ ان کو اس طلبگاری پر ایک گونہ ندامت اور رنج ہوا ہو۔ اس لئے کہ انبیاء والمرسلین اور اولیاء کاملین کا طریقہ یہ ہے کہ اگر ان سے کوئی ذرہ برابر بے اعتدالی یا کوئی سہو و غفلت ظہور میں آجائے تو نادم اور شرمندہ ہوتے ہیں جیسے حضرت آدم علیہ السلام کا بھول کر گیہوں کھانے پر نادم ہونا اور حضرت نوح علیہ السلام کا بے خبری میں اپنے فرزند کے لئے دعا نجات پر نادم ہونا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کا قتل پر شرمندہ ہونا خود قرآن کریم میں موجود ہے۔

پس عجب نہیں کہ حضرت سیدہ کو اس پر ندامت ہوئی ہو کہ میں نے لاعلمی میں کیوں میراث کا سوال کیا۔ اگر مجھ کو پہلے سے لانورث ماترکنا صدقہ کی خبر ہوتی تو ہرگز ہرگز میراث کا سوال نہ کرتی۔ اور پھر اسی نجالت و ندامت میں حضرت سیدہ کی علالت کا سلسلہ شروع ہو گیا جس کے باعث صدیق اکبر کے ربط ضبط میں فرق آگیا ہو اور ملنا جلنا بدستور سابق نہ رہا ہو اور حضور پُر نور کی وفات کا صدمہ وہ کسی وقت دل سے جدا نہ ہوتا تھا معاذ اللہ یہ نہ تھا کہ سلام و کلام کی بھی نوبت نہ آتی ہو۔ ایسی متارکت تو تین دن سے زیادہ حرام ہے چہ جائیکہ تمام عمر کے لئے ہو نیز سب کو معلوم ہے کہ صدیق اکبر حضرت سیدہ کے محرم نہ تھے جن کے ساتھ ہمیشہ آپ کو کلام اور سلام کا اتفاق ہوتا

ہو اور پھر اس معاملہ کی وجہ سے اس کو ترک کر دیا گیا ہو کیونکہ غیر محرم سے بلا ضرورت سلام وکلام درست نہیں۔

پس حضرت سیدہ کی یکسوئی اور علحدگی کی علت در اصل یہ ندامت اور اپنی علالت اور صدمۂ مفارقت پدری ونبوی تھی ظاہر بینوں نے یہ سمجھا کہ شاید یہ علحدگی اور یہ یکسوئی بوجہ غصہ اور ناراضگی ہے، اس لئے ان روایت کرنے والوں نے اپنی سمجھ کے موافق لفظ غضبت سے روایت کیا یا نیچے کے راویوں نے وجدت کی اصل روایت کو بمعنی غضبت سمجھ کر لفظ غضبت کے ساتھ روایت بالمعنی کیا اصل اور صحیح روایت وجدت فاطمۃ بمعنی حزنت ہے اور غضبت فاطمۃ روایت بالمعنی ہے جس کو راوی نے غصہ اور ناراضگی سمجھ کر اپنی سمجھ کے موافق روایت کیا ہے در اصل غصہ اور ناراضگی نہ تھا بلکہ بمقتضائے بشری ایک طبعی اور جبلی رنج اور آزردگی تھی جو ان کے کمال بزرگی کی دلیل ہے اور وقتی اور عارضی طور پر کچھ شکر رنجی ہو جانا یہ شان نبوت کے بھی خلاف نہیں جیسے حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام کے درمیان پیش آئی اس کو جھگڑا نہیں کہہ سکتے ایسے امور پیش آہی جاتے ہیں اور پھر بہت ہی جلد زائل ہو جاتے ہیں بلکہ بسا اوقات ازدیاد محبت کا سبب بن جاتے ہیں اور پہلے سے زیادہ شیر وشکر ہو جاتے ہیں۔

(۲)۔۔۔ اور اگر ہم مان بھی لیں کہ حضرت فاطمۃ زہرا اس بارے میں صدیق اکبر سے رنجیدہ اور آزادہ خاطر یا غصہ اور ناراض بھی ہوئیں تب بھی اس سے حضرت صدیق اکبر کا قصور وار ہونا ثابت نہیں ہوتا ممکن ہے کہ حضرت سیدہ کسی غلط فہمی کی بنا پر ابوبکر کو قصور وار سمجھ کر ناراض اور غصہ ہو گئی ہوں کسی خیال کی بنا پر انبیاء و مرسلین کو باہم غصہ پیش آجاتا ہے حالانکہ وہ بالیقین معصوم ہوتے ہیں جیسے حضرت موسیٰ کا حضرت ہارون پر غصہ ہونا قرآن کریم میں مذکور ہے پس جس طرح حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون دونوں کے دونوں ماجور اور معذور اور بے قصور تھے اس طرح اس میراث کے مقدمہ میں حضرت فاطمہ اور حضرت صدیق دونوں کو بے قصور اور دونوں کو ماجور جانو۔

(۱۳) اور اگر اس پر بھی حضراتِ شیعہ صدیق اکبر کو قصوروار ٹھہرائیں تو یہ خیال کریں کہ جب حضرت صدیق تائب ہو گئے اور حضرت سیدہ کے گھر جاکر اُن کو راضی کر لیا تو حضرات شیعہ کو بھی چاہیئے کہ وہ بھی راضی ہو جائیں، حضرت سیدہ اُن کے زعم میں معصوم ہیں اور معصوم کی اقتدا ضروری ہے اور معصوم کی مخالفت ناجائز ہے، پس جب کہ حضرت سیدہ صدیق اکبر سے راضی ہو گئیں تو اب صدیق اکبر سے ناراضی اہل تشیع مذہب پر ناجائز ہو گی، حضرت سیدہ کے راضی ہو جانے کے بعد اگر کوئی ناراض ہوتا ہے تو ہوا کرے ہمیں اس کی فکر ہے اور نہ پروا۔

اَب رہا یہ سوال کہ حضرت سیدہ نے ایسے صدمے اور رنج کے وقت میراث کیوں طلب کی سو جواب یہ ہے کہ معاذ اللہ مقصود مال و منال نہ تھا بلکہ تبرک نبوی اور یادگار پدری پیشِ نظر تھا نیز رزق حلال کی طلب اولیاء اور اتقیاء کا شعار ہے اور ظاہر ہے کہ متروکہ نبوی سے بڑھ کر دنیا میں کوئی مال حلال نہیں ہو سکتا کہ جس میں کسی قسم کی بھی حرمت یا کراہت کا بھی احتمال نہیں پس حضرت سیدہ کو یہ خیال ہوا کہ اگر آپ کا متروکہ مجھکو مل جائے تو بلاشبہ رزق حلال سے بے فکری ہو جائے اور آپ کا تبرک اور آپ کی نشانی دل کی تسلی کا سامان ہو۔

## ایک ضروری تنبیہ

حضرات شیعہ کہتے ہیں کہ حضرت سیدہ صدیق اکبر پر غصہ ہوئیں اور حدیث میں ہے کہ فاطمة بضعة منی من اغضبها فقد اغضبنی یعنی فاطمہ میرا لختِ جگر ہے جس نے فاطمہ کو ناراض کیا اس نے مجھکو ناراض کیا۔

سو جاننا چاہیئے کہ صدیق اکبر اس میں داخل نہیں اس لئے کہ غضب اور اغضاب میں فرق ہے۔ غضب کے معنی غصہ ہونے کے ہیں اور اغضاب کے معنی دوسرے کو جان بوجھ کر ناراض کرنے اور غصہ دلانے کے ہیں سو صدیق اکبر نے معاذ اللہ حضرت سیدہ کو ناراض نہیں کیا بلکہ ارشادِ نبوی کی تعمیل کی حضرت سیدہ نہ معلوم کس وجہ سے ابوبکر سے ناراض ہوئیں۔ حضرات شیعہ ہی بتلائیں کہ بے وجہ کیوں غصہ ہوئیں اہلِ سنت تو اُن کے غصہ ہونے کے قائل ہی نہیں ہمارے

نزدیک تو حضرت سیدہ نے لاعلمی کی بنا پر میراث کا سوال کیا صدیق اکبر نے جب ارشاد نبوی سنایا تو اپنی اس غیر مناسب استدعا اور ناحق طلب پر شرمندہ اور نادم ہوئیں اور بوجہ خجالت و ندامت صدیق اکبر سے خلط ملط اور آمد و شد بھی سابق کے لحاظ سے کم ہوگئی لوگوں نے اس کو غصہ اور ناراضگی خیال کر لیا ورنہ صدیق اکبر حضرت سیدہ کے کوئی محرم نہ تھے جن سے سلام و کلام کی رسم جاری ہوتی اور پھر منقطع ہو جاتی تو ناراضگی کا شبہ ہوتا، حضرت سیدہ کا کلام محض ایک ضرورت کی بنا پر تھا، جب ضرورت نہ رہی تو کلام کی بھی ضرورت نہ رہی باقی حضرت علیؓ برابر صدیق اکبر کے شریک حال رہے اور برابر اُن کے پیچھے نمازیں پڑھتے رہے اور ادھر صدیق اکبر بوجہ کمال نیازمندی در دولت پر حاضر ہوئے اور اس احتمال پر کہ شاید حضرت سیدہ ناراض ہوگئیں عذر و معذرت کی یہاں تک حضرت سیدہ کو راضی کر کے اپنے گھر واپس آگئے معاذ اللہ ابوبکر خلافت اور امارت کے نشہ میں نہیں پڑے رہے کہ حضرت سیدہ کی خبر ہی نہ لیتے جگر گوشہ رسول کے رنج اور آزردگی سے بے چین اور بے تاب ہو گئے اور در دولت پر حاضر ہو کر اُن کو راضی کیا اور اگر حضرات شیعہ اس گزارش پر بھی اکتفا نہ کریں اور پھر بھی ابوبکر کو قصوروار ٹھہرائیں تو پھر عرض یہ ہے کہ صدیق اکبر نے تو حضرت سیدہ کو کیا ناراض کیا بلکہ حضرت علی نے جب ابوجہل کی بیٹی سے نکاح کا ارادہ کیا اس وقت حضرت سیدہ کو ناراض کیا جس پر حضور پُرنور نے خطبہ دیا اور یہ ارشاد فرمایا فاطمة بضعة منی من اغضبها فقد اغضبنی اب آپ فرمایئے کہ حضرت علی نے کس بنا پر یہ ارادہ فرمایا تھا۔ صدیق اکبر کے پاس تو ارشاد نبوی لا نورث ما ترکنا صدقة کا سہارا تھا حضرت علی کے پاس کیا سہارا تھا علاوہ بریں بارہا خانگی اُمور میں حضرت سیدہ اور حضرت علی میں باہم رنجش پیش آتی تھی، چنانچہ ایک روز اسی باہمی رنجش کے باعث حضرت امیر خفا ہو کر مسجد میں آلیٹے تھے جس پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوتراب کے لقب سے مشرف فرمایا۔

## میراث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

صدیق اکبر اور فاروق اعظم اور عثمان غنی اور علی مرتضےٰ اور حضرت عائشہ صدیقہ وغیرہم

سے مروی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ہم یعنی گروہ انبیاء کے مال میں میراث نہیں ہم جو کچھ چھوڑیں وہ سب خدا کی راہ میں صدقہ اور خیرات ہے۔

(۱)۔ حکمت اس میں یہ ہے کہ خلق خدا کو یہ معلوم ہو جائے کہ حضرت انبیاء نے دعوت حق اور تبلیغ دین میں جو کچھ بھی محنت اور مشقت اٹھائی وہ محض خدا تعالیٰ کے لئے تھی اس سے دنیا مطلوب نہ تھی یہاں تک اولاد کو بھی اس میں کوئی حصہ نہیں ملتا۔

(۲)۔ نیز انبیاء کرام۔ امت کے حق میں روحانی باپ ہیں لہٰذا ان کا مال امت کے تمام افراد کے لئے وقف ہوگا کسی خاص فرد کے لئے مخصوص نہ ہوگا۔

(۳)۔ نیز حضرات انبیاء کرام۔ ہر وقت بارگاہ خداوندی میں حاضر اور مقیم رہتے رہتے ہیں اور مالک حقیقی کی مالکیت ہر وقت اُن کی نظروں کے سامنے رہتی ہے اس لئے حضرات انبیاء کرام اپنے آپ کو کسی چیز کا بھی مالک نہیں سمجھتے جیسا کہ بزرگوں کا قول ہے۔

الانبیاء لا یشہدون ملکا مع اللہ یعنی انبیاء خدا کے سامنے کسی کی ملکیت کو نہیں دیکھتے۔

عوام کی نظروں سے مالک حقیقی کی ملکیت چونکہ پوشیدہ ہے اس لئے وہ اپنے آپ کو مالک مجازی سمجھتے ہیں مگر انبیاء کرام اپنے کو مالک مجازی بھی نہیں سمجھتے جو چیز ان کی ہاتھ میں ہوتی ہے اس کو خدا ہی کی تصور کرتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ ہم خداوند ذوالجلال کے دستر خوان پر بیٹھے ہوئے ہیں ہم کو اس سے منتفع اور مستفید ہونے کی اجازت ہے۔ اسی وجہ سے ان اموال میں انبیاء کرام پر زکوٰۃ واجب نہیں ہوتی اور نہ وفات کے بعد ان میں میراث اور وصیت جاری ہوتی ہے۔

# حیات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

تمام اہل سنت والجماعت کا اجماعی عقیدہ ہے کہ حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام وفات کے بعد اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور نماز و عبادت میں مشغول ہیں اور حضرات انبیاء کرام کی یہ برزخی حیات اگرچہ ہم کو محسوس نہیں ہوتی لیکن بلاشبہ یہ حیات حسی اور جسمانی ہے اس لئے کہ

روحانی اور معنوی حیات تو عامۂ مؤمنین بلکہ ارواح کفّار کو بھی حاصل ہے۔

احادیث صحیحہ اور صریحہ سے ثابت ہے کہ مُردے سُنتے ہیں مگر جواب نہیں دے سکتے مقتولین بدر سے آپ کا خطاب فرمانا صحیحین اور تمام کتب حدیث میں مذکور اور مشہور ہے نیز حدیث میں ہے۔

مامن احد یمر بقبر اخیہ المؤمن کان یعرفہ فی الدنیا فیسلم علیہ الا عرفہ ورد علیہ السلام رواہ ابن عبد البر وصححہ ابو محمد عبد الحق وقال صلی اللہ علیہ وسلم ان المیت لیعرف من یغسلہ ویحملہ ویدلیہ فی قبرہ رواہ احمد وغیرہ ۔ ؎۱

جو شخص اپنے مؤمن بھائی کی قبر پر گزرے جس کو مرنے سے پہلے وہ دنیا میں پہچانتا تھا اور اس پر سلام کرے تو وہ مردہ بھی اس کو پہچانتا ہے اور اس کے سلام کا جواب دیتا ہے اس حدیث کو حافظ ابن عبد البر نے روایت کیا اور شیخ عبد الحق نے اسکو صحیح بتایا نیز نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کا ارشاد ہے کہ تحقیق میت اُس شخص کو پہچانتا ہے جو اسکو غسل دے اور اس کو اٹھائے اور اس کو قبر میں اتارے اس حدیث کو امام احمد وغیرہ نے روایت کیا۔

مسند ابی یعلیٰ میں انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

الانبیاء احیاء فی قبورھم یصلون ۔ انبیاء اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور نماز و نیاز میں مشغول ہیں۔

---

شیخ الاسلام دہلوی در شرح بخاری بعد نقل احادیث حیات انبیاء می فرماید۔ از ایں احادیث معلوم شود کہ انبیاء زندہ اند در قبر بعد از وفات بحیات حسی واجساد ایشان نیز ثابت باشند و بوسیدہ نگردند و آں حیات ہمچو حیات دنیا باشد با وجود استغنا از غذا و با حصول قوت نفوذ در عالم چہ غذا از اسباب عادی است کہ در دنیا حیات بداں مشروط است و خدا تعالیٰ قادر است کہ بے آں نیز زندہ دارد و احداث و ایجاد بعضے احوال و اعراض در بدن کند کہ التفات و احتیاج بغذا مرتفع گردد۔ شرح شیخ الاسلام ص۱۴۷ ج۲ و کذا فی مدارج النبوۃ ص۵۰۶ ج۲ کتاب الانبیاء در اجعہ فقد فصل الکلام۔

؎۱ ۔ زرقانی ۔ ج : ۵ ، ص : ۳۳۴

شیخ جلال الدین سیوطی نے اس حدیث کو حسن فرمایا اور علامہ مناوی فیض القدیر شرح جامع صغیر[۵۱] میں فرماتے ہیں ہذا حدیث صحیح اور علامہ سیوطی مرقاۃ الصعود حاشیہ سنن ابی داؤد میں فرماتے ہیں کہ حیاۃ انبیاء کے بارے میں احادیث درجۂ تواتر کو پہنچی ہیں اور انباہ الاذکیار بحیاۃ الانبیار میں فرماتے ہیں۔

حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی قبرہ هو وسائر الانبیاء معلومة عندنا علما قطعیا لما قام عندنا من الادلة فی ذلك وتواترت بہ الاخبار الدالة علی ذلك۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات اپنی قبر مطہر میں اور تمام انبیار کرام کی حیات اپنی اپنی قبر میں علم قطعی اور یقینی سے معلوم ہے اس لئے کہ حیات انبیار دلائل سے ثابت ہے اور احادیث متواترہ اس پر شاہد ہیں۔

اور اس حدیث سے فقط انبیار کرام کی حیات بیان کرنا مقصود نہیں بلکہ یہ تبلانا ہے کہ جس طرح انبیار کرام اس حیات دنیویہ میں مشغول عبادت تھے اسی طرح اس حیات برزخیہ میں بھی مشغول عبادت ہیں بلاغت کا قاعدہ ہے کہ کلام میں آخری قید محط کلام ہوتی ہے لہٰذا الانبیار احیار فی قبورہم یصلون میں مقصودِ کلام۔ صلاۃ اور عبادت فی القبر کا بیان کرنا ہے اصل حیات امر مفروغ ہے یصلون سے پہلے حیات کا ذکر محض تمہید کے لئے ہے اور مقصود یہ ہے کہ انبیار کرام کے اجسام مطہرہ اگرچہ اس عالم سے دوسرے عالم میں منتقل ہو گئے لیکن وہی اجسام حسب سابق مشغول عبادت ہیں اور اعمال حیات اور اشغال زندگی بدستور جاری ہیں اور اعمال واشغال میں نماز کی تخصیص اسلئے فرمائی کہ ایمان کے بعد درجہ نماز کا ہے اور نماز انبیاء کرام کی آنکھوں کی ٹھنڈک ہے۔ غرض[۵۲] یہ کہ حضرات

---

۵۱ ج: ۳، ص: ۱۸۴

۵۲ - پوشیدہ نماند کہ دیدن آں حضرت انبیار را صلوات اللہ وسلامہ علیہم وتکلم آنہا چنانکہ در حدیث مذکور بنصوص پیوستہ ناظر رساں ست کہ آنہا باشخاص وا جساد دیدہ وقول محتار و معتمر جمہور ہم انیست کہ انبیار بعد اذاقت موت زندہ اند بحیات دنیوی۔ تیسیر القاری صفحہ ۲۹۲ جلد ۳ ب ذکر ادریس علیہ السلام یعنی مانند حیات دنیوی بلکہ حیات برزخی او شان اعلیٰ واقوی است از حیات دنیویہ بمراتب کہ عقل از تصور آں قاصر است ۱۲

انبیاء کرام کی حیات جسمانی ہے محض روحانی نہیں اس لئے مرنے کے بعد روحانی حیات اور سمع اور ادراک حضرات انبیاء کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ احادیث صحیحہ سے تمام افراد اور آحاد بشر کے لئے ثابت ہے اور حدیث سے مقصود انبیاء کرام کی خصوصیت اور ان کا امتیاز بیان کرنا ہے، حدیث میں ہے کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے ارشاد فرمایا کہ جمعہ کے دن تم مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو کیونکہ تمھارا درود میرے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔ صحابہ نے عرض کیا۔

| | |
|---|---|
| کیف تعرض صلاتنا علیك وقد ارمت | ہمارا صلاۃ وسلام آپ پر کیسے پیش ہوگا حالانکہ وفات |
| یقولون بلیت فقال ان اللہ حرم | کے بعد آپ کا جسم بوسیدہ اور ریزہ ریزہ ہو چکا |
| علی الارض ان تأکل اجساد الانبیاء | ہوگا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد |
| اخرجہ ابوداؤد وقال البیھقی لہ شواھد | فرمایا کہ تحقیق اللہ تعالٰے نے زمین پر حرام کردیا |
| وقال العلامۃ القاری رواہ ابن حبان | کہ وہ انبیاء کے اجسام کو کھائے اس حدیث |
| فی صحیحہ والحاکم وصححہ وقال | کو ابوداؤد نے روایت کیا۔ امام بیہقی فرماتے |
| النووی اسنادہ صحیح اھ ؎۱ | ہیں کہ اس حدیث کے اور بھی شواہد ہیں۔ اھ یہ حدیث صحیح ہے۔ |

صحابہ کا یہ سوال اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ جواب اس امر کی صریح دلیل ہے کہ حیات سے جسمانی حیات مراد ہے محض روحانی حیات مراد نہیں ورنہ اگر فقط روح مبارک پر درود کا معروض ہونا مراد ہوتا تو صحابہ کرام کا یہ سوال وقد ارمت کہ آپ کا جسم تو وفات کے بعد بوسیدہ ہو جائے گا اور پھر حضور پر نور کا یہ جواب کہ اللہ تعالٰے نے زمین پر اجساد انبیاء کو حرام کردیا ہے سب بے معنی ہو جائے محض روح پر اعمال پیش ہونے کے لئے جسم کا محفوظ رہنا ضروری نہیں آپ جواب میں یہ فرما دیتے کہ تمھیں جسم سے کیا بحث، تمھارا صلاۃ وسلام تو میری روح پر پیش ہوگا محض روح پر اعمال کا پیش ہونا انبیاء کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ احادیث صحیحہ سے یہ امر ثابت ہے کہ مردے کلام وسلام کو سنتے ہیں اور بعض ایام میں ان پر ان کے اقارب کے اعمال پیش ہوتے ہیں جیسا کہ شرح الصدور

---

؎۱۔ مرقاۃ ج: ۲، ص: ۲۱۰

فی احوال المرتی والقبور للعلامۃ السیوطی میں اس پر مفصل کلام کیا ہے، روح متصل بالجسد پر قبر میں امت کے اعمال کا پیش ہونا یہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیت ہے ۔ہذا توضیح ما قالہ العلامۃ انقاری فی شرح المشکوۃ ۵۱

اور سنن ابن ماجہ میں ابو الدرداء سے روایت ہے کہ جمعہ کے روز خاص طور پر مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو، جمعہ کا دن یوم مشہود ہے جس میں ملائکۃ اللہ بکثرت حاضر ہوتے ہیں جو شخص بھی مجھ پر درود پڑھے گا ابو الدرداء کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا۔

| | |
|---|---|
| وبعد الموت قال ان اللہ حرم علی | کیا بعد موت کے بھی آپ پر ہمارا درود پیش ہوگا |
| الارض ان تاکل اجساد الانبیاء فنبی | آپ نے فرمایا تحقیق اللہ تعالیٰ نے زمین پر حرام |
| اللہ حی یرزق ۔ رواہ ابن ماجہ | کر دیا ہے کہ وہ انبیاء کے اجسام کو کھائے بس اللہ |
| قال الدمیری رجالہ ثقات کذا فی | کا ہر نبی قبر میں زندہ ہے اور اللہ کی طرف سے اس کو |
| فیض القدیر ۵۲ | رزق دیا جاتا ہے۔ |

وقال الزرقانی رواہ ابن ماجہ برجال ثقات ثقات عن ابی الدرداء مرفوعا الخ زرقانی ص ۲۳۶ ج ۵

شیخ تقی الدین سبکی فرماتے ہیں کہ صدیق اکبر اور فاروق اعظم مسجد نبوی میں آواز بلند کرنے کے کو ناپسند فرماتے تھے اور جو شخص مسجد نبوی میں آواز بلند کرتا تو اس کو یہ فرماتے ۔

| | |
|---|---|
| لقد اذیت رسول اللہ صلے اللہ علیہ | تحقیق تو نے آواز بلند کر کے رسول اللہ صلی اللہ |
| وسلم فی قبرہ ۔ | کو قبر میں ایذاء پہنچائی ۔ |

معلوم ہوا کہ صدیق اکبر اور فاروق اعظم کے نزدیک آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم قبر مبارک میں اسی جسم اطہر کے ساتھ زندہ ہیں اور جس طرح بحکم خداوندی لَا تَرْفَعُوْا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ الایہ ۔اس حیات دنیاویہ میں آپ کے سامنے بلند آواز سے بولنا ممنوع تھا اسی طرح اب اس حیات برزخیہ میں آپ کے سامنے بلند آواز سے بولنا ممنوع ہے ۔

---

۵۱ - ج ۲، ص : ۲۰۹ ۵۲ - فیض القدیر - ج ۲، ص : ۸۷

اورام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضہ کا یہ حال تھا کہ اگر مسجد نبوی کے متصل مکانات میں دیوار میں کسی کیل اور میخ ٹھوکنے کی آواز حجرہ نبوی تک پہنچی تو عائشہ صدیقہ فوراً اس کے پاس یہ کہلا کر بھجتیں۔

لا تؤذا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ — رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کیل اور میخ ٹھوکنے کی آواز سے تکلیف مت پہنچاؤ۔

شیخ سبکی فرماتے ہیں کہ تمام صحابہ کرام اور سلف صالحین کا یہی عمل تھا کہ آپ کے ادب اور تعظیم میں مسجد نبوی میں آواز بلند نہیں کرتے تھے (کما قال تعالیٰ اِنَّ الَّذِیْنَ یَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَھُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ امْتَحَنَ اللّٰہُ قُلُوْبَھُمْ لِلتَّقْوٰی)

سید الملائکۃ المقربین سیدنا جبریل امین ایک مرتبہ حضور پُر نور کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اور بعد ادب آپ کے سامنے دو زانو بیٹھ کر عرض کیا۔ اَ ذَ نُو منك یا رسول اللہ اجازت ہو تو آپ سے قریب ہو جاؤں۔ آپ نے اجازت دی جبریل امین نے حضور پُر نور کے دونوں گھٹنوں پر ہاتھ رکھ کر آہستہ آواز سے عرض معروض کی۔

اور علیٰ ہذا مرض الوفات میں جب ملک الموت آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو بعد ادب ونیاز۔ پست آواز سے قبض روح کی اجازت چاہی شفاء السقام ۱۵۲ ویؤید ذالک۔

ما قال تعالیٰ اِنَّ الَّذِیْنَ یُنَادُوْنَکَ مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرَاتِ اَکْثَرُھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ۔

اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

من صلی علی عند قبری سمعتہ ومن صلی علیَّ نائیا بلغتہ۔ — جو شخص میری قبر کے قریب سے مجھ پر درود پڑھتا ہے اسے میں خود سنتا ہوں اور جو دور دراز سے مجھ پر درود پڑھتا ہے وہ مجھکو بذریعہ فرشتوں کے پہنچا دیا جاتا ہے اور ظاہر ہے کہ قرب اور بعد کا یہ فرق حیات جسمانی کے اعتبار سے ہے نہ کہ حیات روحانی کے اعتبار سے۔

علامہ سخاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں۔

وذلك لان لہ روحہ تعلقا بمقر بدنہ — اور وجہ اس کی یہ ہے کہ آپ کی روح مبارک کو آپکے

| | |
|---|---|
| الشریف وحرام علی الارض ان تاکل | جسد اطہر کے مستقر یعنی قبر شریف کے ساتھ تعلق ہے |
| اجساد الانبیاء فحالہ کحال النائم | اور زمین پر انبیاء کرام کے اجسام کو کھانا قدرۃً |
| الذی ترقی روحہ بحسب قواھا | ممنوع ہے، پس قبر شریف میں آپ کا حال ایسا ہے |
| فلشاء اللہ لہ بحسب قدرہ عند | جیسے سونے والے کا حال ہوتا ہے کہ اس کی روح کو |
| اللہ فی الملکوت الاعلی وبھا بالبدن تعلق | عروج ہوتا ہے جس قدر جس درجہ اللہ کے یہاں |
| وبذا الخبر بسماعہ صلاۃ المصلی علیہ | اس کا مرتبہ ہوتا ہے اسی قدر اس کو عالم ملکوت میں |
| عند قبرہ وذا لاینافیہ ماسولی خبرہ | عروج ہوتا ہے اور باوجود اس کے اس کی روح کو |
| حیثما کنتم فصلوا علی من ان معناہ | اس کے بدن سے تعلق رہتا ہے اسی وجہ سے آنحضرت |
| لاتتکلفوا المعاودۃ الی قبری فان | صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ہے کہ جو میری قبر کے |
| صلاتکم تبلغنی حیث کنتم ما | قریب سے مجھ پر صلاۃ وسلام پڑھے گا اس کو میں |
| ذالک الا لان الصلاۃ فی الحضور | خود سنوں گا اور یہ حدیث مذکور اس حدیث کے |
| مشافھۃ افضل من الغیبۃ لکن المنھی | منافی نہیں کہ جس میں یہ آیا ہے کہ تم جہاں بھی ہو مجھ پر |
| عنہ ھو الاعتیاد الرافع للحشمۃ | درود بھیجا کرو اس لئے کہ اس حدیث کے معنی یہ ہیں |
| المخالف لکمال الھیبۃ والاجلال | کہ بار بار میری قبر پر حاضری کی مشقت اور کلفت مت |
| اھ ؎۱ | اٹھاؤ تمہارا درود وسلام مجھ کو ہر جگہ سے پہنچے گا۔ |

جس سے معلوم ہوا کہ حاضر ہو کر بالمشافہ صلاۃ وسلام۔ غائبانہ صلاۃ وسلام سے افضل ہے البتہ ایسی بار بار حاضری جس سے بارگاہ نبوت کی عظمت وہیبت میں کمی آجائے اس کو منع فرمایا۔

اور مسند بزار میں بسند جید عبداللہ بن مسعود سے مرفوعاً مروی ہے کہ امت کے اعمال آپ پر پیش ہوتے ہیں اور آپ کے لئے دعائے مغفرت کرتے ہیں ؎۲

ان تمام روایات سے یہ امر بخوبی واضح ہو گیا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء کرام

---

؎۱ فیض القدیر ج: ۶، ص: ۱۷۰ ؎۲ زرقانی۔ ج: ۵، ص: ۳۳۰

قبروں میں زندہ ہیں اور اُن کے اجسام مبارکہ بوسیدہ اور بالیدہ ہونے سے محفوظ ہیں اور وفات کے بعد عبادات سے معطل نہیں بلکہ نمازیں پڑھتے ہیں اور حج کرتے ہیں اور اللہ کی طرف سے اُن کو رزق ملتا ہے اور مزار مبارک پر جو شخص حاضر ہو کر صلاۃ و سلام پڑھتا ہے اس کو خود سنتے ہیں اور امت کے اعمال آپ پر قبر ہی میں پیش کئے جاتے ہیں یہ تمام امور اس امر کی قطعی دلیل ہیں کہ حضرات انبیاء کی حیات جسمانی ہے اور ارواحِ طیبہ کا اجسام مبارکہ سے تعلق تام ہے غرض یہ کہ انبیاء کرام کی حیات دلائل قطعیہ سے ثابت ہے اور یہ امر بدیہی ہے کہ اُمت نے جسد اطہر کو وفات کے بعد قبر شریف میں ودیعت رکھا ہے اور شریعت نے مزار مبارک کی زیارت کی تاکید اکید کی ہے لو قبر مبارک ہی میں امت کے اعمال پیش ہوتے ہیں اور قبر مبارک ہی میں آپ نماز ادا فرماتے ہیں اور قبر مبارک ہی میں آپ کو اللہ کی طرف سے رزق پہنچتا ہے اور اجسام مبارکہ کا قبروں میں دفن کیا جانا مشاہدہ اور معائینہ سے ثابت ہے جس میں کسی شک اور شبہ کی گنجائش نہیں اور اجساد مطہرہ کا قبور سے دوسری جگہ منتقل ہونا کہیں ثابت نہیں اور احادیث متواترہ سے انبیاء کرام کی جو حیات ثابت ہے وہ حیات فی القبور ہے نہ کہ حیات فی السمٰوات۔ [1]

اور قبور میں اجسام ودیعت رکھے گئے ہیں تو ثابت ہو گیا کہ انبیاء کرام کی حیات جسمانی ہے۔ اور روح کا اصل تعلق اجسام سے قبروں میں ہے۔ غرض یہ کہ ان روایات سے یہ امر خوب واضح ہو گیا کہ وفات کے بعد نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا اصل مستقر [2] قبر مبارک ہے کہ جہاں آپ کا جسد اطہر محفوظ ہے نہ کہ آسمان اور اسی مقام پر آپ کی روح مبارک کا جسد اطہر سے تعلق ہے اور اسی جگہ آپ پر امت کے اعمال پیش ہوتے ہیں اور با ایں ہمہ آپ کی روح مبارک کو عالم علوی سے بھی تعلق ہے لہٰذا اگر آپ کی روح مبارک سیر و تفریح کے لئے اعلیٰ علیین اور ملکوت السمٰوات والارض میں باذن خداوندی جہاں چاہے جائے تو وہ اس کے منافی نہیں حق تعالیٰ شانہ کو اختیار ہے کہ اپنے برگزیدہ بندہ کو جہاں

---

[1] جذب القلوب۔ ص: ۲۰۴

[2] قال الحافظ فی الفتح ج۶ ص۳۲۵ واما اجسادہم فی فی القبور فتح الباری باب التلبیۃ اذا انحدر فی الوادی

چاہے سیر کرائے اور امور آخرت اور احوال برزخ کو احوال دنیا پر قیاس کرنا نادانی ہے

علامہ قاری شرح شفاء میں لکھتے ہیں لہ

المعتقد المعتمد انہ صلی اللہ علیہ وسلم حی فی قبرہ کسائر الانبیاء فی قبورهم وهم احیاء عند ربهم وان لارواحهم تعلقا بالعالم العلوی والسفلی کما کانوا فی الحال الدنیوی فهم بحسب القلب عرشیون وباعتبار القالب فرشیون واللہ سبحانہ اعلم باحوال ارباب الکمال هذا شرح شفاء

وہ عقیدہ جس پر سلف وخلف کا اعتماد ہے وہ یہ کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم اپنی قبر میں زندہ ہیں جیسے دیگر انبیاء کرام خدا تعالیٰ کے نزدیک زندہ ہیں اور ان کی ارواح طیبہ کو بیک وقت عالم علوی اور عالم سفلی دونوں سے تعلق ہے جیسا کہ دنیوی زندگی میں دونوں عالم سے تعلق تھا یعنی وفات کے بعد بھی اسی طرح دونوں عالم سے تعلق قائم ہے قلب کے اعتبار سے فرشی ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہی ارباب کمال کے احوال کو خوب جانتے ہیں۔ ٹہ

درنیابد حال پختہ ہیچ خام
پس سخن کوتاہ باید والسلام

حضرات انبیاء کرام بلاشبہ اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور نماز ونیاز میں مشغول ہیں لیکن شب معراج میں۔ انبیاء کرام کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ملاقات کے لئے مسجد اقصیٰ میں جمع کر دیا گیا اور پھر جس کو چاہا آسمانوں پر بھی بلایا اور ظاہر یہی ہے کہ انبیاء کرام کی یہ ملاقات روح اور جسم دونوں کے ساتھ تھی جیسا کہ شیخ نور الحق دہلوئ نے تیسیر القاری ٹہ شرح بخاری میں لکھا ہے اور یہ بھی ممکن ہے۔ ٹہ

---

لہ ج ۲، ص: ۱۴۲ ۔ ٹہ پوشیدہ نماند کہ دیدن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انبیاء را صلوات اللہ وسلامہ علیہم وتکلم آنہا چنانکہ در حدیث مذکور بر وضوح پیوستہ ناظر ودال است کہ آنہا باشخاص خود جماد دیدہ وقول مختار ومقرر جمہور اینست کہ انبیاء بعد از ذائقہ موت زندہ اند بحیات دنیوی کمافی تیسیر القاری ج ۳، ص ۱۲ باب ذکر ادریس علیہ السلام یعنی حیات انبیاء در برزخ مانند حیات دنیوی است بلکہ حیات برزخی آن بزرگان اعلی واقوی است از حیات دنیویہ بمراتب کہ عقل از تصورات قاصر است ۱۲ منہ عفا اللہ عنہ ٹہ ج: ۲ ۔ ص: ۲۴۲ ۔ ٹہ ج: ۳، ص: ۲۲۲ ٹہ حافظ عسقلانی فتح الباری ج ۷ ص ۱۶۶ باب المعراج میں لکھتے ہیں واستشکل رؤیۃ الانبیاء فی السموات مع ان اجسادهم مستقرۃ فی قبورهم بالارض واجیب بان

(باقی اگلے صفحہ پر)

کہ شب معراج میں انبیاء کرام کے اصل اجسام مبارکہ تو قبر میں مقیم ہوں اور مسجد اقصیٰ میں آپ کی ملاقات کے لئے ان کی ارواح مبارکہ کو اُن کے اجسام عنصریہ کہ ہم شکل بناکر جمع کیا گیا ہو مگر ظاہر اور متبادر یہی ہے کہ حضرات انبیاء - ان ہی ابدان دنیویہ کے ساتھ جو اُن کی قبروں میں محفوظ اور صحیح سالم ہیں آپ کی ملاقات کے لئے جمع ہوئے ہوں اور قدرت قدیمہ کے لحاظ سے لقاء روحانی و جسمانی اور زمینی اور آسمانی اور ہر قسم کا نقل مکانی سب برابر ہیں محض استبعاد طبعی سے احادیث نبویہ کو رد کرنا بے عقلی اور بے دینی کی دلیل ہے باقی اصل حقیقت اللہ تعالیٰ ہی کو معلوم ہے کہ کس کیفیت اور کس شان سے ملاقات ہوئی کس نکشاد نکشاید بحکمت ایں معما۔

حدیث میں ہے کہ مؤمن کی قبر کشادہ کردی جاتی ہے اور جنت کا باغ بنادی جاتی ہے۔ پس اگر روضہ اقدس کو منورہ فردوس بریں اور رشک علیین بنادیا جائے تو کیا استبعاد ہے حضرت عثمانؓ سے ایام محاصرہ میں عرض کیا گیا کہ شام چلے جائیں تاکہ وہاں اس فتنہ اور بلاء سے محفوظ ہو رہیں تو یہ فرمایا کہ میں دار ہجرت (مدینہ منورہ) اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قرب اور مجاورت کو نہیں چھوڑ سکتا۔

ایک مرتبہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اپنے مکان کے کواڑ بنوائے تو یہ حکم دیا کہ یہ کواڑ مدینہ سے باہر جاکر بنائے جائیں تاکہ اُن کے بنانے کی آواز مسجد نبوی میں نہ آئے اور اس آواز کی وجہ سے حضور پُرنور کو تکلیف نہ ہو زرقانی شرح مواہب ج ۸ ص ۳۰۶ وشفاء السقام ص ۱۷۳

ابونعیم وغیرہ سعید بن مسیب سے روایت کرتے ہیں کہ جن ایام میں واقعہ حرہ پیش آیا مسجد نبوی میں میرے سوا کوئی متنفس نہ تھا ان ایام میں جب نماز کا وقت آجاتا تو میں قبر مبارک سے اذان کو سنتا اس کے مطابق نماز ادا کرتا۔ تین دن تک مسجد نبوی میں نماز نہیں ہوئی۔ میں قبر مبارک

---

(بقیہ حاشیہ پچھلے صفحہ سے) ارواحهم تشكلت بصور اجسادهم او احضرت اجسادهم للملاقاة النبی صلی اللہ علیہ وسلم تلك الليلة تشريفا وتكريما ويؤيده حديث عبد الرحمن بن هاشم عن انس نفيه وبعث له آدم ومن دونه من الانبياء ۱۲

سے اذان کی آواز سن کر نماز پڑھتا تھا، زرقانی شرح مواہب صـ۳۳۲ جـ۵

یہ واقعہ بھی اس کی دلیل ہے کہ روح مبارک کا اسی جسد اطہر سے تعلق تام ہے کہ جو روضۂ قدس میں ودلیعت رکھا گیا ہے سید سمہودی وفاء الوفاء باب ثامن کی فصل ثانی صـ۴۰۵ جـ۲ میں لکھتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| واما ادلة حياة الانبياء فمقتضاها | حیاۃ انبیاء کے تمام دلائل کا مقتضیٰ یہ ہے کہ حضرات |
| حياة الابدان كحالة الدنيا مع الا | انبیاء۔ اپنے ابدان اور اجساد مطہرہ کے ساتھ |
| ستغناء عن الغذاء ومع قوة | زندہ ہیں جس طرح دنیا میں ابدان کے ساتھ زندہ |
| النفوذ فى العالم وقد اوضحنا | تھے یعنی یہ آپ کی حیاتِ برزخیہ حیات جسمانی |
| المسئلة فى كتابنا المسمى بالوفاء | ہونے میں حیات دنیویہ کے مماثل اور مشابہ ہے فرق |
| لحضرة المصطفى صلى الله عليه | کہ عالم برزخ میں باوجود حیات جسمانی ہونے کے غذاء |
| وسلم - اھ | سے مستغنی ہیں اور اللہ تعالیٰ نے نفوذ کی قوت عطا فرمائی |

ہے اور ہم نے اس مسئلہ کی پوری توضیح اپنی کتاب الوفاء میں کی ہے۔اھ

اور عہد صحابہ و تابعین سے لے کر اس وقت تک اُمت کے تمام علماء وصلحاء کا یہ عمل رہا ہے کہ جو شخص زیارت نبوی کے لئے جاتا ہے اس کے واسطہ سے حضور پُر نور کی خدمت میں ہدیۂ سلام بھیجتے ہیں اور بہت سے اولیاء اُمت نے جب حضور پُر نور پر سلام پڑھا ہے تو حجرۂ مبارکہ میں سے وعلیک السلام کی آواز اپنے کانوں سے سنی ہے فیض القدیر صـ۴۷۹ ج ۲

جان می دہم در آرزوائے قاصد آخر باز گو
در مجلس آن نازنین حرفے کہ از ما می رود

یہ اس امر کی صریح دلیل ہے کہ روح مبارک کو جسم اطہر کے ساتھ اسی قبر منور میں تعلق ہے اسی جگہ سلام پڑھا جاتا ہے اور اسی جگہ سے جواب سنا جاتا ہے۔

## ایک شبہ اور اس کا جواب

شبہ یہ ہے کہ قرآن کریم صراحۃً آپ کی موت کے متعلق ناطق ہے اِنَّکَ مَیِّتٌ

وَّ اِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ اور حضور پُر نور کا ارشاد ہے انی رجل مقبوض اور صدیق اکبر نے وفات کے دن یہ خطبہ دیا فان محمدا قد مات جس کو تمام صحابہ نے تسلیم کیا۔ پھر حیات نبوی کے کیا معنی۔

## جواب

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بحکم كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ تھوڑی دیر کے لئے موت کا مزہ چکھا اور پھر اللہ تعالیٰ نے آپ کو زندہ کر دیا اور زمین پر آپ کے جسم کو کھانا حرام کیا پس آپ اب حیات جسمانی کے ساتھ زندہ ہیں اور آپ کی یہ حیات حیات شہدا سے کہیں اکمل اور افضل ہے۔ (کذا فی شرح المواہب ومدارج النبوۃ ؎۱ - باب پنجم۔) ذکر فضائل آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

قال الامام البیہقی فی کتاب الاعتقاد الانبیاء علیہم الصلاۃ والسلام بعد ما قبضوا ردت الیہم ارواحہم فہم احیاء عند ربہم کالشہداء ؎۲

امام بیہقی کتاب الاعتقاد میں فرماتے ہیں کہ حضرات انبیاء کی ایک مرتبہ قبض روح کے بعد پھر اُن کی ارواح ان کے ابدان میں واپس کر دی گئیں پس انبیاء کرام حق تعالیٰ کے پاس شہداء کی طرح (بلکہ ان سے بڑھ کر) زندہ ہیں۔

اور حیات شہداء کے متعلق علامہ آلوسی روح المعانی ص۲۱ج۴ میں فرماتے ہیں۔

واختلف فی ہذہ الحیاۃ فذہب کثیر من السلف الی انہا حقیقۃ بالروح والجسد ولکنا لا ندرکہا فی ہذہ النشأۃ ا د لوا بسیاق قولہ تعالیٰ عند ربہم یرزقون و بان الحیاۃ الروحانیۃ التی لیست

حیات شہدا کی حقیقت میں علماء کا اختلاف ہے جمہور سلف کا مسلک یہ ہے کہ یہ حیات جسم اور روح کے ساتھ ہونے کی دلیل یہ ہے کہ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ شہداء کو خدا کے پاس رزق دیا جاتا ہے اور ظاہر ہے کہ رزق جسم کے لئے ہوتا ہے نیز حیات روحانیہ شہداء کے ساتھ مخصوص نہیں روحانی حیات تو تمام

---

؎۱ ج: ۵، ص ۳۲، ؎۲ ص: ۱، ص: ۱۶۹ ـ ؎۳ وفاء الوفاء ـ ج: ۲، ص: ۴۰۶

یا لجسد لیست من خواصہم فلا یکون لہم امتیاز بذلک علی من عداہم وذہب البعض الی انہا روحانیۃ [1] | مردوں کو حاصل ہے خواہ مومن ہوں یا کافر پس آیت بل احیاء سے جسمانی حیات مراد نہ ہو بلکہ روحانی حیات مراد ہو تو پھر شہدار کا امتیاز اور خصوصیت کیا ہوئی حالانکہ مقصود آیت سے شہدار کا امتیاز اور

ان کی خصوصیت کا بیان کرنا ہے کہ جو ان کے ساتھ مخصوص ہو اور دوسروں میں وہ خصوصیت نہ پائی جائے اور ظاہر ہے کہ وہ خصوصیت اور امتیاز حیات جسمانی ہے اور بعض علماء ادھر گئے ہیں کہ شہدار کی حیات روحانی ہے۔

پس جبکہ شہدار کی حیات جسمانی ہے تو حضرات انبیاء کرام جو شہدار سے کہیں اعلیٰ اور افضل ہیں ان کی حیات بدرجہ اولیٰ جسمانی ہوگی۔

علامہ سبکی فرماتے ہیں کہ یہ ناممکن ہے کہ شہید کو نبی سے بڑھ کر کوئی اعلیٰ اور ارفع مرتبہ حاصل ہو سکے نیز شہدار کو یہ مرتبہ عالیہ (یعنی حیات جسمانی) کا مرتبہ نبی کی شریعت اور ملت کی حفاظت میں جانبازی اور سرفروشی کے صلہ میں ملا ہے۔ پس قیامت تک جو خدا کی راہ میں جہاد کرے گا اور شہید ہوگا تو ان تمام شہدار کا اجر نبی کریم کے نامۂ اعمال میں ثبت ہوگا اور آپ کا مقام ان تمام شہدار سے باعتبار حیات کے سب سے اعلیٰ اور ارفع ہوگا۔ اس لئے کہ دین کا سنگ بنیاد رکھنے والے حضور پُرنور ہیں لہٰذا آپ کی تنہا حیات تمام شہدار عالم کی حیات سے زیادہ قوی اور بلند ہوگی۔ دیکھو شفار السقام ص۱۴۸ نیز یہ کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم شہید بھی ہیں چنانچہ

شیخ جلال الدین سیوطی فرماتے ہیں کہ شاذ ونادر ہی کوئی نبی ایسا ہوگا کہ جہاں نبوت کے ساتھ شہادت جمع نہ کی گئی ہو پس انبیاء کرام نبی ہونے کے اعتبار سے بھی زندہ ہیں اور شہید ہونے کے اعتبار سے بھی زندہ ہیں کیونکہ وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتًا بَلْ أَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ

---

[1] روح المعانی ج ۲ ص ۲۰۔ [2] قال السیوطی وقل الا وقد جمع مع النبوۃ وصف الشہادۃ فید خلون فی عموم قولہ تعالیٰ وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا الآیۃ زرقانی ص۳۳۲ ج ۵

کے عموم میں داخل ہیں۔

اور ہمارے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بحالت شہادت وفات پائی اس لئے کہ آپ کی وفات اس زہر کے اثر سے ہوئی ہے کہ جو یہود نے خیبر میں آپ کو دیا تھا۔ (رواہ البخاری)

اخرج احمد و ابو یعلی و الطبرانی والحاکم والبیہقی عن ابن مسعود قال لان احلف تسعا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قتل قتلا احب الی من ان احلف واحدۃ انہ لم یقتل و ذلک ان اللہ اتخذہ نبیا و اتخذہ شہیدا۔ ؎۱

امام احمد ابو یعلی اور طبرانی اور حاکم اور بیہقی روایت کرتے ہیں کہ عبداللہ بن مسعود یہ کہتے تھے کہ میں نو مرتبہ یہ قسم کھاؤں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مقتول ہوئے یہ بہتر ہے اس سے کہ میں ایک مرتبہ یہ قسم کھاؤں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مقتول نہیں ہوئے اور وجہ اس کی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو نبی بھی بنایا اور شہید بھی بنایا۔

بلکہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم تو سید الشہداء؎۲ ہیں تمام شہداء ہیں تمام شہداء کے اعمال آپ کے نامۂ اعمال اور میزان میں ہیں پس آپ کی حیات تمام شہداء کی حیات سے اکمل اور اقوی ہوگی۔

علامہ شہاب خفاجی فرماتے ہیں۔

الانبیاء والشہداء احیاء وحیاۃ الانبیاء اقوی اذ لم یسلط علیہم الارض فہم کالنائمین و النائم لا یسمع ولا ینطق حتی یتنبہ حاشیۂ حیاۃ الانبیاء للبیہقی۔

انبیاء اور شہداء یہ دونوں گروہ اپنی قبروں میں زندہ ہیں لیکن انبیاء کی حیات شہداء کی حیات سے بہت زیادہ قوی ہے اور جب زمین کو انبیاء کرام کے اجسام مبارکہ پہ مسلط نہیں کیا اور انبیاء کے اجساد مطہرہ بعینہ محفوظ ہیں تو سمجھ لو کہ انبیاء کرام بمنزلہ

؎۱۔ زرقانی۔ ج: ۵، ص: ۳۳۲

؎۲۔ سید سمہودی وفاء الوفاء ج۲ص۴۰۵ میں لکھتے ہیں۔ لا شک فی حیاۃ صلی اللہ علیہ وسلم بعد وفاتہ وکذا سائر الانبیاء علیہم الصلاۃ والسلام احیاء فی قبورھم حیاۃ اکمل من حیاۃ الشہداء التی اخبر اللہ تعالی بہا فی کتابہ العزیز ونبینا صلی اللہ علیہ وسلم سید الشہداء واعمال الشہداء فی میزانہ۔ اھ

سونے والوں کے ہیں اور سونے والا حالت نوم میں سننے اور جواب دینے سے معطل رہتا ہے جب تک وہ کسی کی طرف متوجہ نہ ہو۔

# حیات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی قدس اللہ سرہ کا

# کلام معرفت التیام

اہل سنت والجماعت کے تمام سلف اور خلف کا اس پر اتفاق ہے کہ حضرات انبیاء کرام اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور ان کے اجسام مطہرہ تغیرات ارضی سے محفوظ ہیں اور مشغول عبادت ہیں۔ عرب اور عجم کے حضرات متکلمین اور محدثین اور مفسرین اور اولیاء و عارفین اس موضوع پر مستقل رسالے اور مقالے لکھتے چلے آئے۔

تیرھویں صدی کے اخیر میں سرخیل اولیاء و عارفین و سرتاج حضرات متکلمین حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی قدس اللہ سرہ نے اس موضوع پر آب حیات کے نام سے ایک مستقل کتاب تحریر فرمائی جو حقائق و معارف لدنیہ کا ایک عجیب و غریب خزینہ اور گنجینہ ہے۔

حسب ارشاد باری تعالیٰ کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ اور اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ تمام سلف اور خلف اس پر متفق ہیں کہ سوا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے تمام حضرات انبیاء کرام پر موت طاری ہوئی اور ان کی تجہیز و تکفین کی گئی اور مقابر میں دفن کئے گئے اس کے بعد حضرات متکلمین و محدثین یہ فرماتے ہیں کہ حضرات انبیاء کرام ایک مرتبہ موت طاری ہونے کے بعد دوبارہ زندہ کئے گئے اور قیامت تک زندہ رہیں گے انبیاء کرام پر اگرچہ تھوڑی دیر کے لئے موت طاری ہوئی مگر وہ موت دائم اور مستمر نہیں بلکہ عارض اور غیر مستمر تھی۔

اور مولانا محمد قاسم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ یہ فرماتے ہیں کہ حضرات انبیاء کرام کی وفات اور ممات تو کتاب اور سنت اور اجماع امت اور مشاہدہ عالم سے ثابت ہے جس کا اعتقاد ضروری ہے۔

اور انکار نا جائز ہے لیکن انبیاء کرام کی موت اور وفات کی حقیقت اور نوعیت اور کیفیت عامۂ مومنین کی موت کی نوعیت اور کیفیت سے مختلف ہے عامۂ مومنین کی موت۔ مزیل حیات ہے اور انبیاء کرام کی وفات ساتر حیات ہے انبیاء کرام کی وفات اور ممات ظاہری ہے جس کے باطن میں اُن کی حیات مستور ہے جس طرح زیر پردۂ سحاب نور آفتاب مستور ہوجاتا ہے اسی طرح زیر پردۂ ممات انبیاء کرام کی حیات مستور ہوجاتی ہے معاذاللہ۔ مولانا کا یہ مطلب ہرگز ہرگز نہیں کہ انبیاء کرام پر موت طاری ہی نہیں ہوئی بلکہ مولانا موت اور وفات کے اعتقاد کو لازم اور ضروری سمجھتے ہیں۔ مولانا کا تمام کلام۔ حضرات انبیاء کرام وفات اور موت کی نوعیت اور کیفیت کے تعیین میں ہے انبیاء کرام کی وفات سے ذرہ برابر انکار نہیں جیسے حضرات متکلمین کا یہ اختلاف کہ صفات باری تعالیٰ عین ذات ہیں یا لا عین اور لا غیر۔ یہ اتصاف کی نوعیت کی تعیین میں کلام ہے نفس اوصاف میں کلام نہیں اسی طرح حضرت نانوتوی کا تمام کلام انبیاء کرام کی وفات اور ممات کی تعیین میں ہے اور نفس موت کے اعتقاد کو لازم اور ضروری سمجھتے ہیں چنانچہ حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی قدس اللہ سرہ فرماتے ہیں کہ میں انبیاء کرام کو انہیں اجسام دنیاوی کے تعلق کے اعتبار سے زندہ سمجھتا ہوں بہ حسب ہدایت كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ اور اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ تمام انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام کی نسبت موت کا اعتقاد بھی ضرور ہے ؎۱

لیکن انبیاء کرام کی زندگی زیر پردۂ موت۔ ظاہر بینوں کی نظر سے مستور ہے مثل امت کے ان کی موت میں زوال حیات نہیں۔ حضرات انبیاء زندہ ہیں اُن کی موت اُن کی حیات کے لئے ساتر ہے۔ رافع حیات اور دافع حیات نہیں ؎۲

بلکہ موت کے وقت انبیاء کرام کی حیات اور بھی شدید ہوجاتی ہے، موت انبیاء کرام اور موت عوام میں ایسا فرق ہے جیسا کہ شمع یا چراغ کو کسی ہنڈیا میں رکھ کر اوپر پوش رکھدینے میں اور

---

؎۱۔ لطائف قاسمی۔ ص ۱۳۱ ۔ ۴۰ ۔

؎۲۔ آب حیات از مولانا محمد قاسم ۔ ص ۲۴ ۔ ۴۲ ۔ ۴۳ ۔

شمع اور چراغ کے گل ہو جانے میں فرق ہے۔ گل ہو جانے میں نور زائل ہو جاتا ہے اور ہنڈیا میں کھکر سرپوش رکھدینے سے نور مستور ہو جاتا ہے زائل نہیں ہوتا بلکہ سرپوش رکھدینے سے تمام شعاعیں باہر سے سمٹ کر اس ظرف میں آجاتی ہیں بلکہ خود شعلۂ چراغ میں سما جاتی ہیں جس سے وہ نور اور شدید ہو جاتا ہے، پس عام مومنین کی موت سے ان کی حیات کا نور بالکل زائل ہو جاتا ہے اور انبیاء کرام کی موت سے ان کی حیات کا نور مستور ہو جاتا ہے زائل نہیں ہوتا اگرچہ ظاہر نظر میں فرق نہ معلوم ہو شمع اور چراغ گل ہو جائے یا کسی ظرف میں رکھدینے کی وجہ سے اس کا نور مستور ہو جائے باعتبار مکان کے اندھیرا دونوں صورتوں میں برابر ہے لے

اور اس ظاہری موت کی وجہ سے حضرات انبیاء کرام کا قبروں میں مستور ہو جانا بمنزلہ ہمایہ کشی یا پردہ نشینی یا گوشہ نشینی سمجھا جائے گا۔ لے

(۱)۔ اور دلیل اس کی یہ ہے کہ حضرات انبیاء کرام کے اجسام مبارکہ کا حسب سابق صحیح وسالم رہنا اور تغیر ارضی سے بالکلیہ محفوظ رہنا۔

(۲)، اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اُن کی ازواج مطہرات کے نکاح کا حرام ہونا۔

(۳)۔ اور اُن کے اموال میں میراث کا جاری نہ ہونا امور ثلاثہ میں سے ہر امر حیات انبیاء پر شاہد عدل ہے اور اس امر کی صریح دلیل ہے کہ ارواح طیبہ کا اجسام مبارکہ سے تعلق منقطع نہیں ہوا بلکہ موت کے بعد بھی انبیاء کرام کو اپنے ابدان سے اسی قسم کا تعلق ہے جس قسم کا پہلے تھا بخلاف شہداء کے کہ موت سے اُنکی ارواح کا ان دنیاوی ابدان سے تعلق منقطع ہو جاتا ہے اور ان ابدان کو چھوڑ کر ابدان جنت سے تعلق ہو جاتا ہے یہی وجہ معلوم ہوتی ہے کہ شہداء کے مال میں میراث ہوئی اور انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام کے مال میں میراث جاری نہ ہوتی حالانکہ يُوصِيكُمُ اللَّهُ فِي أَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْأُنثَيَيْنِ سب کو عام ہے، عوام ہوں یا رسول اللہ علیہ وسلم نیز شہداء کی ازواج کو بعد عدت معروفہ نکاح کی اجازت ہوئی جو انقطاع حیات پر دال ہے اور رسول اللہ صلی اللہ

لے۔ آب حیات از مولانا محمد قاسم۔ ص ۲۴، ۴۳ لے۔ ایضاً۔ ص ۴۳

علیہ وسلم کی ازواج کی شان میں یہ حکم آیا کہ لا ان تنکحوا ازواجہ من بعدہ ابداً جو ابدی طور پر حرمت نکاح ازواج مطہرات پر دال ہے معلوم ہوا کہ نکاح منقطع نہیں ہوا جیسا کہ اَزْوَاجُہٗ اُمَّھٰتُھُمْ بھی اسی پر دال ہے کہ علاقہ زوجیت حسب سابق قائم ہے کیونکہ ازواجہ جمع زوجہ کی ہے جو صفت مشبہہ ہے دوام اور ثبوت پر دال ہے اور زوال جسمانی کی منکوحہ سے نکاح کی حرمت کو اسی طرح بیان فرمایا وَلَا تَنْکِحُوْا مَا نَکَحَ اٰبَآءُکُمْ نکح فعل ماضی جو حدوث اور تجدد پر دلالت کرتا ہے جس سے منکوحیت کا زوال ہویدا ہے اور جب ازواج مطہرات کا نکاح ہی منقطع نہیں ہوا تو ازواج مطہرات منجملہ ذات اَلْمُحْصَنٰتُ مِنَ النِّسَآءِ ہوجائیں گی [۵۱]

اور بقاء نکاح بے علاقہ روح وجسد متصور نہیں شہداء میں باوجود حیات کے بوقت موت جسم خاکی سے کچھ تعلق باقی نہیں رہتا شہداء اور عامہ مومنین کی موت میں فرق اتنا ہے کہ ارواح شہداء کو جسد اول سے تعلق منقطع ہوجانے کے بعد اور ابدان سے تعلق پیدا ہوجاتا ہے اور اس حساب سے ان کو حیات روحانی جسمانی دونوں حاصل ہوجاتی ہیں اور باقی مومنین امت کے لیے اس نقصان کی کچھ مکافات نہیں کی جاتی بہرحال ابدان دنیا سے دونوں کو کچھ تعلق نہیں رہتا۔ تو پھر اشیاء متعلقہ ابدان دنیوی سے کہاں تعلق رہ سکے کہ اُن کے اموال وازواج جوں کے توں انھیں کے ازواج واموال سمجھے جائیں اور کسی اور کو نکاح کی اجازت نہ ہو اور وارثوں کو تقسیم وتصرف کرنے کی اجازت نہ دیں کیونکہ مال اور ازواج ارواح کو بتقاضائے تعلق جسمانی مطلوب ہوتے ہیں بذات خود مطلوب روحانی نہیں اس لئے بعد انقطاع علاقہ جسمانی ازواج واموال کے ساتھ جو علاقہ تھا وہ بدرجہ اولیٰ منقطع ہوجائے گا اور باوجود حیات شہداء ان کی ازواج کو مثل ازواج دیگر مومنین امت بعد انقضاء عدت اختیار نکاح ہوگا اور اُن کے اموال متروکہ میں میراث بدستور جاری رہے گی موت شہداء کے حق میں موجب زوال حیات اوّل ہے اور وہ حیات جس معدوم کے تحقق پر کلام اللہ اور احادیث صحیحہ ناطق ہیں وہ حیات ثانی ہے اور لفظ عند ربہم اسی طرف

---

[۵۱] ایضاً - ص ۱۸۵

مشیر معلوم ہوتا ہے ہاں علاقہ حیات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام منقطع نہیں ہوتا اس لئے ازواج نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور نیز اموال نبوی صلی اللہ علیہ وسلم بدستور آپ کے نکاح اور آپ ہی کی ملک باقی رہیں گے اور اغیار کو اختیار نکاح ازواج اور ورثہ کو اختیار تقسیم اموال نہ ہوگا۔ بالجملہ موت انبیاء کرام اور موت عوام میں زمین و آسمان کا فرق ہے وہاں استتار زیر پردۂ موت ہے اور یہاں انقطاع حیات بوجہ عروض موت ہے اور شاید یہی وجہ ہو کہ جناب باری نے حضرت سرورِ عالم کو انک میت سے جدا خطاب فرمایا اور آپ کے سوا دوسروں کو وانہم میتون سے جدا خطاب فرمایا اور مثل جملہ لاحقہ ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ عِنْدَ رَبِّكُمْ تَخْتَصِمُوْنَ سب کو شامل کر کے اِنَّكُمْ مَيِّتُوْنَ نہ فرمایا سو وہ موت اسی فرقِ مراتب کی طرف اشارہ ہے۔

پس جس طرح حیات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور حیاتِ مومنین امت میں فرق ہے اور جس طرح نوم نبوی اور نوم مومنین میں فرق ہے جیسا کہ حدیث میں ہے تنام عینای ولا ینام قلبی وکذلک الانبیاء تنام اعینہم ولا تنام قلوبہم (بخاری شریف)

اسی طرح موت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور موت مومنین میں بھی فرق ہے۔ حدیث میں ہے کہ النوم اخو الموت۔ اور قرآن کریم میں ہے اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ حِيْنَ مَوْتِهَا وَالَّتِيْ لَمْ يَمُتْ فِيْ مَنَامِهَا۔ حق جل شانہ نے اپنے کلام پاک میں موت اور نوم دونوں کو ایک سلک میں کھینچا ہے اور دونوں کی حقیقت توفی اور امساک بیان فرمائی ہے۔

عامۂ مومنین کو بحالت خواب توفی و امساک روح کی وجہ سے ادراک و شعور میں جو تعطل ہوتا ہے وہ حضرات انبیاء کو بوقت خواب نہیں ہوتا یہی وجہ ہے کہ انبیاء کرام کے خواب میں اور وحی بیداری میں کچھ فرق نہیں ہوتا، انبیاء آنکھیں سوتی ہیں اور دل اُن کے بیدار رہتے ہیں اور ان کا خواب بمنزلہ وحی بیداری کے ہوتا ہے جیسا کہ حضرت ابراہیم اور حضرت اسمٰعیل کا واقعہ اِنِّيْ اَرٰى فِي الْمَنَامِ اَنِّيْ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى اس پر شاہد عادل ہے عامۂ مومنین کی قوت علمیہ اور ادراکیہ بوقت خواب معطل ہو جاتی ہے مگر حضرات انبیاء کرام کی قوت علمیہ بوقت خواب بدستور باقی رہتی ہے[۵]

۵ ایضاً ص ۲۱۸ - ۲۲۰

(یہاں تک حضرت مولانا نانوتویؒ کے کلام کا خلاصہ ختم ہوا) حضرات اہل علم۔ اصل آب حیات کی مراجعت فرمائیں۔

اب یہ مؤلف حقیر سراپا تقصیر۔ اہلِ اسلام کی خدمت میں عرض گزار ہے کہ آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ سے یہ امر روزِ روشن کی طرح واضح ہے کہ حضراتِ[1] انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام روحانی اور جسمانی حیثیت سے عامۃ البشر سے جدا اور ممتاز ہیں اور قرب خداوندی میں جبریل ومیکائیل اور ملائکہ مقربین سے افضل اور برتر ہیں حضرت آدم کو حق جل شانہ نے خاص اپنے دست قدرت سے پیدا فرمایا اور تاج خلافت کا ان کے سر پر رکھا اور اس جسم خاکی کو اجسام نورانیہ (ملائکہ) کا مسجود بنایا اور حضرات انبیاء کو جسمانی حیثیت سے عامۃ البشر پر امتیاز عطا کیا کہ اُن کے اجسام مبارکہ کو ایسا نظیف اور لطیف اور مطہر اور معطر پیدا کیا کہ ان حضرات کے اجسام سے جو پسینہ نکلتا تھا وہ اس درجہ خوشبودار ہوتا تھا کہ مشک اور عنبر بھی اس سے کمتر اور فروتر تھا۔

| | |
|---|---|
| اخرج البیھقی وغیرہ عن عائشۃ قالت قلت یا رسول اللہ انک تدخل الخلاء فاذا خرجت دخلت فی اثرك فما اری شیئا الا انی اجد رائحۃ المسك قال انا معشر الانبیاء تنبت اجساد نا علی ارواح اھل الجنۃ فما خرج منھا من شیٔ ابتلعتہ الارض۔ (خصائص[2] کبری ص۷۱ ج۱) | امام بیہقی وغیرہ نے عائشہ صدیقہ سے روایت کیا ہے کہ عائشہ کہتی ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ بیت الخلا جاتے ہیں اور آپ کے بعد میں بیت الخلاء جاتی ہوں تو وہاں کوئی چیز مجھ کو نظر نہیں آتی اِلّا یہ کہ مشک کی خوشبو پاتی ہوں۔ آپ نے فرمایا۔ ہم گروہ انبیاء کی خاص شان ہے ہمارے اجسام کی پیدائش اور نشو ونما اہلِ جنت کی ارواح کے طور وطریق پر ہوتی ہے جو چیز بھی انبیاء کے بدن |

---

[1] امام رازی نے تفسیر کبیر ص۴۵ ج۲ میں اِنَّ اللّٰہَ اصْطَفٰی اٰدَمَ وَنُوْحًا وَّاٰلَ اِبْرٰھِیْمَ وَاٰلَ عِمْرٰنَ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ کی تفسیر میں حلیمی کا کلام نقل کیا ہے کہ انبیاء کرام قوائے جسمانیہ و روحانیہ میں تمام عالم سے ممتاز اور جدا ہوتے ہیں حضرات اہلِ علم تفسیر کبیر کی مراجعت کریں۔ [2] شیخ جلال الدین سیوطی نے خصائص کبری ص ج۱ میں اس حدیث (بقیہ اگلے صفحہ پر)

سے نکلتی ہے زمین اُس کو فوراً نگل لیتی ہے۔

یعنی انبیاء کرام کے اجسام اہلِ جنّت کی ارواح کی طرح نظیف اور لطیف اور پاکیزہ ہوتے ہیں جس طرح اہلِ جنّت کے جسم سے جو چیز نکلتی ہے وہ مشک و عنبر سے زیادہ پاکیزہ اور معطر ہوتی ہے اسی طرح انبیاء کرام کے اجسام سے جو چیز نکلتی ہے وہ بھی مشک و عنبر کی طرح معطر ہوتی ہے یعنی انبیاء کرام کے اجسام کی فطرت اور حقیقت اور مزاجی کیفیت اور ساخت و پرداخت اہلِ جنت کے طور و طریق پر ہوتی ہے اور اسی وجہ سے انبیاء کے اجسام مبارکہ وفات کے بعد اہلِ جنت کے ارواح اور اجسام کی طرح بوسیدہ اور بالیدہ ہونے سے محفوظ رہتے ہیں اور اسی وجہ سے علماء کی ایک جماعت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فضلات اور بول و براز کی طہارت کی قائل ہے، دیکھو شرح شفاء قاضی عیاض للعلامۃ القاری [1]

حدیث میں ہے کہ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے پچھنے لگوائے تو عبداللہ بن زبیرؓ کو حکم دیا کہ یہ خون کسی ایسی جگہ ڈال آؤ کہ جہاں کسی کی نظر نہ پڑے عبداللہ بن زبیر اس خون کو پی گئے، جب واپس آئے تو آں حضرت نے دریافت فرمایا کہ اے عبداللہ کیا کیا۔ عرض کیا یا رسول اللہ میں اس کو نہایت پوشیدہ جگہ میں رکھ آیا ہوں کہ جہاں کسی کی نظر نہیں پہنچ سکتی۔ آپ نے فرمایا شاید تو نے اس کو پی لیا ہے افسوس۔ اخرجہ البزار و ابو یعلی والطبرانی والحاکم والبیہقی [2]

اور ام ایمن۔ اور ام یوسف کا بول نبوی پی جانا اور پھر ان کا کبھی بیمار نہ ہونا یہ بھی احادیث میں آیا ہے۔ [3]

---

(بقیہ حاشیہ پچھلے صفحہ کا) کے طرق اور اسانید پر کلام کیا اور یہ بتلایا ہے کہ یہ حدیث مستند اور معتبر ہے اور سات سندوں سے مروی ہے۔ لہٰذا جن لوگوں نے اس حدیث کو موضوع قرار دیا ہے وہ قطعاً صحیح نہیں، خصائص کبریٰ صفحہ ج ۱ اور علامہ قاری نے شرح شفا قاضی عیاض صفحہ ج ۱ میں اس حدیث کو مستند اور ثابت قرار دیا ہے چنانچہ فرماتے ہیں۔ قال ابن دحیۃ بعد ان اورد لاھذا السند ثابت قیل وھو اقوی ما فی الباب آھ

[1] ج: ۱، ص ۱۶۰

[2] الخصائص الکبریٰ۔ ج ۱، ص ۶۸ [3] ایضاً۔ ص ۶۹

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حضرات انبیاء کرام کے اجسام اپنے باپ آدم علیہ السلام کے جسم مبارک کا نمونہ ہیں کہ جو جنت میں حق تعالیٰ کے دست قدرت سے پیدا ہوا اس لئے وفات کے بعد صحیح وسالم رہتے ہیں اور تغیرات ارضی سے محفوظ ہوتے ہیں جس طرح اہل جنت کے اجسام تغیر و تبدل سے محفوظ ہوں گے اسی طرح انبیاء کرام کے اجسام بھی وفات کے بعد تغیر و تبدل سے محفوظ ہو جاتے ہیں۔

حضرت آدم کی اصلی اور محبوب ترین اولاد انبیاء کرام ہیں اور حدیث میں ہے کہ الولد سر لابیہ پس عجب نہیں کہ ما خلقت بیدی کے انوار و برکات اور بلا واسطہ دست قدرت سے تخلیق و تکوین کے آثار انبیاء کرام کو اپنے والد محترم حضرت آدم سے وراثت میں ملے ہوں اور جو چیز اصطفاء اور اجتباء کے لوازم میں سے ہو اس کی توریث فقط مصطفین الاخیار کی حد تک محدود رہے اور سلامت اجساد انبیاء بعد الوفات اسی اصطفاء آدم کے لوازم میں سے ہو جس کی توریث خاص برگزیدہ بندوں کے لئے مخصوص کر دی گئی ہو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے جسمانی خصائص کی تفصیل اگر درکار ہو تو شرح شفاء قاضی عیاض اور خصائص کبریٰ کو ملاحظہ فرمائیں۔

جو شخص حضرات انبیاء کرام کی جسمانی و روحانی خصوصیتوں کو پیش نظر رکھے گا۔ اس کو اس امر میں ذرہ برابر شک نہ رہے گا کہ حضرات انبیاء اگرچہ ظاہراً جنس حیات میں عامۃ البشر کے ساتھ شریک ہیں لیکن درحقیقت اور درپردہ حیات انبیاء کی حقیقت اور نوعیت اور کیفیت عامۃ الناس کی حیات سے بالکل مختلف اور جدا ہے اور تمام عالم کی بیداری کو ان حضرات کی بیداری کے ساتھ وہ نسبت بھی نہیں جو قطرہ کو دریا کے ساتھ ہوتی ہے، یہ تو انبیاء کرام کی حیات اور بیداری کا کچھ حال عرض کیا۔ اور انبیاء کرام کے خواب کا یہ حال ہے کہ بحالت خواب انبیاء کی آنکھیں سوتی ہیں اور دل ان کے بیدار ہوتے ہیں جیسا کہ بخاری شریف میں متعدد جگہ مذکور ہے اور بخاری شریف کی احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ نوم انبیاء کا ناقض وضو نہیں ہے

نوم النبی عند الامام الاعظم　　لا ینقض الوضوء حتما فاعلم

اور حدیث میں ہے کہ:

ما تثاءب نبی قط وما احتلم قط ۔ کسی نبی کو کبھی جمائی نہیں آئی اور نہ کسی نبی کو کبھی احتلام ہوا کیونکہ تثاؤب اور احتلام شیطان کے تلاعب سے ہوتا ہے اور انبیاء کرام اس سے پاک اور منزّہ ہوتے ہیں[۵۱]

اور انبیاء کرام کا خواب وحی ہوتا ہے جیسا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا قصہ ہے اِنِّی اَرٰی فِی الْمَنَامِ اَنِّیْ اَذْبَحُکَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰی اس کی صریح دلیل ہے یہ ناممکن ہے کہ انبیاء کرام کا خواب اضغاث احلام کے قبیل سے ہو اور اس ناچیز کا ایک شعر بھی ہے۔

خواب پیغمبر چو صبح صادق است ۔ وحی بیداری چو روزِ روشن است[۵۲]

حدیث میں ہے۔

وکان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا نام لم نوقظہ حتی تکون ھو یستیقظ لانا لا ندری ما یحدث لہ فی نومہ ۔ بخاری شریف باب الصعید الطیب وضوء المسلم من (کتاب التیمم ص ۴۹ ج ۱ وقسطلانی ص ۳ ج ۱ وفتح الباری ص ۳۸۰ ج ۱)

صحابہ کرام کہتے ہیں کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم جب سویا کرتے تھے تو ہم آپ کو جگاتے نہیں تھے یہاں تک کہ آپ خود ہی بیدار ہوں، اس لئے کہ ہم کو معلوم نہیں کہ خواب کی حالت میں آپ کو من جانب اللہ کیا چیز پیش آرہی ہے اور اس حالت میں آپ پر کیا وحی نازل ہو رہی ہے تو آپ کو جگا کر اس وحی کے انقطاع کا سبب کیوں بنیں۔

موسیٰ علیہ السلام جب سو گئے تو حضرت یوشع نے فرمایا لا اوقظہ میں موسیٰ علیہ السلام کو جگاؤں گا نہیں۔ (بخاری شریف)

پس جس طرح حضرات انبیاء کی حیات اور ان کی بیداری اور ان کا خواب عامۂ مؤمنین کے حیات اور بیداری اور خواب سب سے جدا اور ممتاز ہے اسی طرح سمجھو کہ انبیاء کرام کی وفات و ممات بھی عامۂ مؤمنین کی وفات اور ممات سے جدا اور ممتاز ہے۔

---

[۵۱] ۔ زرقانی شرح مواہب ج: ۵ ۔ ص: ۲۴۸

[۵۲] ۔ کما فی بدء الوحی من صحیح البخاری وکان لا یری رؤیا الا جاءت مثل فلق الصبح ۱۲ منہ عفا اللہ عنہ

حق جل شانہ نے اَللّٰہُ یَتَوَفَّی الْاَنْفُسَ حِیْنَ مَوْتِھَا وَالَّتِیْ لَمْ تَمُتْ فِیْ مَنَامِھَا میں۔ عامۃ الناس کی توفی کو دو قسموں پر منقسم فرمایا ہے ایک توفی نوم۔ اور ایک توفی موت۔ اور ظاہر ہے کہ انبیاء کرام کی توفی منام عامۃ الناس کی توفی منام سے بالکل جدا اور ممتاز ہے۔ بوقت خواب عامۃ الناس کے قوائے حسیہ اور قوائے علمیہ معطل ہو جاتے ہیں مگر حضرات انبیاء کرام کے قوائے ادراکیہ بوقت خواب معطل نہیں ہوتے۔ ان حضرات کی آنکھیں سوتی ہیں اور دل بیدار ہوتے ہیں۔ یعنی ان حضرات کی غفلت بحالت خواب محض ظاہری ہوتی ہے اور باطنی طور پر اس میں بیداری اور ہوشیاری مستور ہوتی ہے۔

اسی طرح حضرات انبیاء کی توفی موت۔ عامۃ الناس کی توفی موت سے جدا اور ممتاز ہوتی ہے اور منام کی طرح ان کی وفات اور ممات ظاہری ہوتی ہے جس کے پردہ میں حیات مستور ہوتی ہے۔

حضرات انبیاء کرام کے متعلق یہ اعتقاد ضروری ہے اور لازمی ہے کہ وہ بمقتضائے بشریت سوتے ہیں لیکن یہ اعتقاد ضروری نہیں کہ ان کا سونا ہمارے سونے کی طرح ہے بلکہ ان کے خواب میں بیداری مستور ہوتی ہے اسی طرح حضرات انبیاء کرام کے متعلق یہ اعتقاد ضروری اور لازمی ہے کہ حسب ارشاد باری کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَۃُ الْمَوْتِ اور اِنَّکَ مَیِّتٌ وَّاِنَّھُمْ مَّیِّتُوْنَ۔ حضرات انبیاء کو بھی موت عارض ہوتی ہے لیکن یہ اعتقاد ضروری نہیں کہ ان حضرات کی موت ہماری موت کی طرح ہے اور جس طرح ہم موت کا مزہ چکھتے ہیں اسی طرح انبیاء نے موت کا مزہ چکھا ہے بلکہ ایسا اعتقاد سراسر خلاف ادب ہے جو بلاشبہ اپنے اندر گستاخی کو چھپائے ہوئے ہے، ہر شخص اپنے اپنے مرتبہ کے مطابق موت کا مزہ چکھتا ہے ؎

مرگِ ہر ایک اے پسر ہم رنگ اوست — پیش دشمن دشمن و بر دوست دوست

خلق در بازار یکساں مے روند — آں یکے در ذوق و دیگر دردمند

ہم چنیں در مرگ یکساں مے رویم — نیم در خسران و نیمے خسرویم

اور ابرار و احرار کی موت کا یہ حال ہوتا ہے، جس کو عارف رومی نے بیان کیا ہے

ظاہرش مرگ و بباطن زندگی    ظاہرش ابتر نہاں پائندگی

حضرات عارفین کے اس قسم کے کلمات نقل کرنے سے صرف اتنا مقصود ہے کہ مولانا نانوتوی کی یہ تعبیر کہ انبیاء کرام کی وفات ساتر حیات تھی بالکلیہ مزیل حیات نہ تھی۔ یہ ایسی تعبیر نہیں کہ جو محل انکار بن سکے۔

مولانا نانوتوی۔ آب حیات اور اپنے مکتوبات میں اس امر کا صراحت کے ساتھ ذکر فرماتے کہ حسب ہدایت كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ اور إِنَّكَ مَيِّتٌ وَإِنَّهُمْ مَيِّتُونَ انبیاء کرام کے حق میں نسبت موت کا اعتقاد ضروری اور لازم ہے کلام صرف اس کی نوعیت کی تعیین میں فرماتے ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ جنس عام میں اشتراک کی وجہ سے یہ لازم نہیں کہ درجات اور مراتب اور صفات اور کیفیات میں بھی اتحاد ہو جائے۔ فرق مراتب بہر حال لازم ہے۔ ؎

گر فرق مراتب نکنی زندیقی

پس جس طرح انبیاء کرام کی نوم اور خواب میں اُن کی بیداری اور ہوشیاری مستور ہوتی ہے، اسی طرح اگر انبیاء کرام کی وفات میں اُن کی حیات مستور ہو تو کیا استبعاد ہے۔

حضرات اولیاء عارفین فرماتے ہیں کہ ممکنات موجود ہیں مگر ان کے وجود عارضی میں ان کا عدم ذاتی مستور ہے حضرت خواجہ باقی باللہ قدس اللہ سرہ فرماتے ہیں ؎

بشناس کہ کائنات رو در عدم اند    کل در عدم ایستادہ ثابت قدم اند

ممکنات کا وجود کوئی حقیقی وجود نہیں محض ایک نمود بے بود ہے۔

کل ما فی الکون وھم او خیال    او عکوس فی المرایا او ظلال

اور برائے نام ہماری یہ ہستی ہماری نیستی کا آئینہ ہے جس میں سے قدم قدم پر عدم جھکتا ہوا اور جھلکتا ہوا نظر آتا ہے بعنوان باب العلل۔ انسان جب بیمار ہوتا ہے تو اس وقت اس کو اپنی حیات میں موت نظر آنے لگتی ہے اور یہ بیماری بمنزلہ آئینہ کے ہے جس میں سے انسان کو اپنی موت نظر آتی ہے جہاں کوئی مجبوری اور لاچاری پیش آئی تو اسی وقت اپنی قدرت حادثہ کے پردہ میں سے

اپنا ذاتی عجز نظر آنے لگتا ہے اور جب کوئی دقیق اور غامض مسئلہ سامنے آتا ہے اور عقل اُس کے حل سے جواب دے بیٹھتی ہے تو اس وقت اُسے اپنے علم حصولی حادث کے پردہ میں سے اپنا جہل ذاتی نظر آنے لگتا ہے۔

پس اگر اسی طرح کسی عالم ربانی اور عارف یزدانی اور چودھویں صدی کے ایک مولوی معنوی یعنی مولانا نانوتوی کو اُن کے نورِ بصیرت سے حضرات انبیاء کی وفات اور ممات کے پردہ میں سے اُن کی حیات ذاتی نظر آتی ہو تو کیا استبعاد ہے۔

اذا لم تر الهلال فسلم      لاناس رأوه بالابصار

موت اور حیات بیشک ایک دوسرے کی ضد ہیں لیکن ایک ضد کا دوسری ضد کے تحت میں مستور اور مغمور ہونا بارگاہ انبیاء اور اولیاء میں مسلم ہے، عارف رومی فرماتے ہیں۔

در عدم ہستی برادر چوں بود      ضد اندر ضد کے مکنون شود

اور مولانائے روم نے مثنوی میں شرح و بسط سے اس مسئلہ پر کلام فرمایا ہے يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ بدان الی آخرہ

بات لمبی ہو گئی۔ اس نابکار و ناہنجار کا تو یہ حال ہے کہ جب سلف صالحین اور علماء ربانیین کی حیات طیبہ اور ان کی پاکیزہ زندگی کا خیال آتا ہے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہماری زندگانی بمنزلہ موت کے ہے اور ہماری بیداری بمنزلہ خواب کے ہے یعنی ہماری یہ ناقص اور مکدر حیات ہماری ممات کی ساتر ہے اور ہماری اس برائے نام بیداری میں ہمارا خواب غفلت مستور ہے ہمارا حال تو یہ ہے

وَخبّرنی البواب انك نائم      فقلت اذا استيقظت ايضا نائم

اور عارف رومی کا یہ شعر زبان پر آ جاتا ہے۔

آزمودم مرگ من در زندگی است      چوں رہم زین زندگی پایندگی است

اقتلونی اقتلونی یا ثقات      ان فی قتلی حیاتاً فی حیات

یا منیر الخد یا روح البقا      اجتذب روحی وجدلی باللقا

امام قرطبیؒ حیات انبیاء کرام کے دلائل بیان کرنے کے بعد لکھتے ہیں۔

یحصل من جملتہ القطع بان موت الانبیاء انما ھو راجع الی ان غیبوا عنا بحیث لا ندرکھم وان کانوا موجودین احیاء ولا یراھم احد من نوعنا الا من خصہ اللہ تعالٰے بکرامۃ من اولیاءہ انتھٰی۔ کذا فی شرح المواھب للزرقانی ص۳۳۴ ج۵ وکذا فی انباء الاذکیاء بحیاۃ الانبیاء للسیوطی ص۱۳۹ ج۲۔ از مجموعۃ رسائل سیوطی۔

ان تمام دلائل سے امر کا علم یقینی اور قطعی حاصل ہو جاتا ہے کہ انبیاء کرام کی موت کی حقیقت صرف اس قدر ہے کہ وہ ہماری نظروں سے پوشیدہ کر دیئے گئے کہ ہم ان کا ادراک اور احساس نہیں کر سکتے اگرچہ وہ موجود اور زندہ ہیں اور ہماری نوع کا کوئی فرد ان کو دیکھ نہیں سکتا الا یہ کہ اللہ تعالٰے اپنے کسی ولی کو بطور کرامت اور خرق عادت بحالت بیداری اپنے کسی نبی کی زیارت سے مشرف فرمائے۔

اور علامہ سبکی اور علامہ سیوطی اور علامہ زرقانی اور حافظ ابن قیم کے نزدیک بھی یہی مختار ہے کہ انبیاء کرام کی موت کی حقیقت صرف اس قدر ہے کہ وہ ہماری نظروں سے پوشیدہ کر دیئے گئے وہ بلا شبہ زندہ ہیں اگرچہ ہم اپنی آنکھوں سے اُن کی حیات کا مشاہدہ نہیں کر سکتے جیسے سونے والا زندہ ہوتا ہے مگر ہم کو اس کی حیات کا ادراک اور شعور نہیں ہوتا تمام حضرات محدثین کا یہی مسلک ہے۔

اور امام بیہقیؒ[۱] نے جزء حیات الانبیاء کے اخیر میں لکھا ہے کہ انبیاء کرام کی موت من کل الوجوہ موت نہیں بلکہ اُن کی موت کی حقیقت صرف بیہوشی اور عدم احساس کا درجہ ہے۔

علامہ مناوی فیض القدیر ص۹۱ ج۵ میں فرماتے ہیں کہ موت کا اطلاق کبھی تعطل عن الحواس والادراک پر آتا ہے جیسا کہ حدیث میں بیدار ہونے کے بعد اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَحْیَانَا بعد

---

[۱] امام بیہقیؒ کی اصل عبارت یہ ہے۔ فہم احیاء عند ربہم کالشہداء فاذا نفخ فی النفخۃ الاولی صعقوا ثم لا یکون ذلک موتا فی جمیع معانیہ الا فی ذھاب الاستشعار ا ھ ص۱۴

واماتنا والیہ النشور کا پڑھنا آیا ہے اس حدیث میں احیانا سے جگانا مراد ہے اور اماتنا سے سلانا مراد ہے، موت کا اطلاق نوم پر کیا گیا ہے اور اسی طرح شیخ ابنِ علان مکی نے شرح کتاب الاذکار میں لکھا ہے۔ دیکھو شرح کتاب الاذکار [1]

اور علامہ زبیدی نے شرح قاموس [2] (مادۂ موت) میں موت کے معانی اور اطلاقات پر مفصل کلام کیا ہے حضرات اہل علم شرح قاموس کی مراجعت فرمائیں ؎

ایں سخن را نیست ہرگز اختتام     ختم کن واللہ اعلم بالسلام

---

[1] شرح کتاب الاذکار۔ ج ۱ ، ص ۲۸۷

[2] ج ۱ ، ص : ۵۸۶

# ازواجِ مطہّرات

قَالَ اللہ عزّ وجل اَلنَّبِیُّ اَولٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِھِمْ وَاَزْوَاجُہٗٓ اُمَّھٰتُھُمْ

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ نبی کو اہلِ ایمان کے ساتھ ان کی جانوں سے زیادہ تعلق اور لگاؤ ہے اور پیغمبر کی بیبیاں مومنین کی محترم مائیں ہیں۔

مومن کا وجودِ ایمانی اور اس کی حیات روحانی پیغمبر کے تعلق اور رابطہ سے ہے اس لئے پیغمبر مومنین کے حق میں بمنزلۂ روحانی باپ کے ہے۔ جیسا کہ ایک قرأت میں ہے کہ وھو اب لھم کہ وہ نبی بمنزلہ باپ کے ہے: اور اس کی عورتیں عزت و احترام میں بمنزلہ ماؤں کے ہیں۔

قَالَ تعالیٰ یٰنِسَآءَ النَّبِیِّ لَسْتُنَّ کَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ اِنِ اتَّقَیْتُنَّ فَلَا تَخْضَعْنَ بِالْقَوْلِ فَیَطْمَعَ الَّذِیْ فِیْ قَلْبِہٖ مَرَضٌ وَّقُلْنَ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا وَقَرْنَ فِیْ بُیُوْتِکُنَّ وَلَا تَبَرَّجْنَ تَبَرُّجَ الْجَاھِلِیَّۃِ الْاُوْلٰی وَاَقِمْنَ الصَّلٰوۃَ وَاٰتِیْنَ الزَّکٰوۃَ وَ اَطِعْنَ اللہَ وَرَسُوْلَہٗ ط اِنَّمَا یُرِیْدُ اللہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا

اے پیغمبر کی عورتو! تم مثل اور عورتوں کے نہیں۔ اگر تم تقویٰ پر قائم رہو پس تمہارے تقویٰ کا مقتضی یہ ہے کہ تم بات کرتے وقت نرمی سے کام نہ لینا مبادا کوئی دل کا روگی تمہاری نرمی سے طمع اور لالچ میں پڑ جائے اور کہو بات بات کے طریقے کے مطابق جس میں نہ نرمی ہو اور نہ سختی ہو اور قرار پکڑو اپنے گھروں میں اور پہلی جاہلیت کی طرح اپنی زینت کا اظہار نہ کرو اور قائم رکھو نماز کو اور زکوٰۃ دیتی رہو۔ اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت میں لگی رہو

وَاذْكُرْنَ مَا يُتْلٰى فِىْ بُيُوْتِكُنَّ مِنْ اٰيَاتِ اللّٰهِ وَالْحِكْمَةِ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ لَطِيْفًا خَبِيْرًا ۝ ؂

اے پیغمبر کے گھر والو۔ اللہ تعالیٰ صرف یہ چاہتا ہے کہ تم سے گندگی کو دور کر دے اور تم کو خوب اچھی طرح سے پاک صاف کر دے اور جو اللہ کی آیتیں اور حکمت کی باتیں تمہارے گھروں میں تلاوت کی جاتی ہیں ان کو خوب یاد رکھو بیشک اللہ تعالےٰ بھیدوں کا جاننے والا اور خبردار ہے۔

# فوائد و لطائف

(۱) امہات المومنین کا عظیم الشان لقب انہیں ازواج کے ساتھ مخصوص ہے کہ جو آپ کی زوجیت میں رہیں باقی جن عورتوں سے آپ نے نکاح تو فرمایا لیکن عروسی اور مقاربت سے پیشتر ہی ان کو طلاق دیدی ان کے لئے یہ لقب استعمال نہیں کیا جا سکتا۔

(۲) اور اسی وجہ سے کہ ازواج مطہرات۔ مومنین کی محترم مائیں قرار دیگئی ہیں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد کسی شخص کا ان سے نکاح کرنا ناجائز اور حرام قرار دیا گیا کما قال اللہ تعالیٰ

وَمَا كَانَ لَكُمْ اَنْ تُؤْذُوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَلَا اَنْ تَنْكِحُوْا اَزْوَاجَهٗ مِنْ بَعْدِهٖ اَبَدًا اِنَّ ذٰلِكُمْ كَانَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمًا اِنْ تُبْدُوْا شَيْئًا اَوْ تُخْفُوْهُ فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ۝ ؂

تمہارے لئے یہ ہرگز روا نہیں کہ تم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو کسی قسم کی ایذاء اور تکلیف پہنچاؤ اور نہ یہ جائز ہے کہ کبھی بھی آپ کے بعد آپ کی بیبیوں سے نکاح کرو البتہ تحقیق اللہ کے نزدیک یہ بات بہت ہی بڑا گناہ ہے اگر تم اس قسم کی کوئی شے ظاہر یا دل میں پوشیدہ رکھو تو جان لو کہ تحقیق اللہ تعالےٰ ہر شے کو خوب جاننے والا ہے۔

---

؂ سورۃ الاحزاب، آیۃ ۳۳، ۳۴۔ ؂ سورۃ الاحزاب، آیۃ ۵۳

ایک باغیرت اور باحمیت انسان کے لئے یہ تصور ہی باعث ایذا اور موجب تکلیف ہے کہ اس کی بیوی اس کے بعد کسی اور کے نکاح اور زوجیت میں جائے اور ظاہر ہے کہ کائنات میں آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بڑھکر کون غیور ہو سکتا ہے

دوم یہ کہ جب وہ امہات المؤمنین قرار دیدی گئیں تو پھر کسی کی زوجیت میں جانا ان کی شان اور مرتبہ کے خلاف ہے ۔

سوم یہ کہ اپنے باپ کی منکوحہ سے نکاح کرنا عقلاً اور عرفاً ہر اعتبار سے قبیح اور مذموم ہے ۔ کما قال اللہ تعالےٰ :

وَلَا تَنْكِحُوا مَا نَكَحَ آبَاؤُكُمْ مِنَ النِّسَاءِ إِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ إِنَّهُ كَانَ فَاحِشَةً وَمَقْتًا وَسَاءَ سَبِيلًا ؁

تم ان عورتوں کو نکاح میں مت لاؤ جن کو تمہارے آباد اجداد نکاح میں لا چکے ہیں مگر جو اس سے پیشتر ہو چکا سو ہو چکا ۔ اسمیں شک نہیں کہ یہ نہایت بیحیائی ہے اور خدا کے سخت غضب کا موجب ہے اور بہت بُرا طریقہ ہے ۔

إِنَّهُ كَانَ فَاحِشَةً سے عقلی قبیح کیطرف اشارہ ہے یعنی عقلاً کھلی ہوئی بے حیائی ہے کہ باپ کی منکوحہ کو اپنے نکاح میں لایا جائے ۔

اور مقتا سے شرعی قبح کی طرف اشارہ ہے یعنی شرعاً یہ فعل نہایت مذموم ہے اور خدا کی سخت ناراضی کا سبب ہے ۔

اور وَسَاءَ سَبِيلًا سے عرفی قبح کی طرف اشارہ ہے یعنی یہ طریقہ نہایت بُرا طریقہ ہے ۔ برار بن عازب سے روایت ہے کہ میں نے اپنے ماموں کو دیکھا کہ جھنڈا لئے جا رہے ہیں میں نے پوچھا کہاں کا ارادہ ہے جواب دیا کہ ایک شخص نے اپنے باپ کی بیوی سے نکاح کر لیا ہے آن حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے

---

؁ النساء ، آیۃ : ۲۲

مجھ کو اس لئے بھیجا ہے کہ اس کی گردن اڑا دوں اور اس کا تمام مال ضبط کر لوں
(رواہ عبدالرزاق وابن ابی شیبۃ واحمد والحاکم والبیہقی)

پس جبکہ جسمانی باپ کی منکوحہ کو نکاح میں لانا عقلاً شرعاً اور عرفاً ہر طرح قبیح اور مذموم ہے تو روحانی باپ یعنی پیغمبر روحی فداہ کی منکوحہ کو نکاح میں لانے کا تصور کس درجہ قبیح اور مذموم ہوگا۔

چہارم یہ کہ اگر عورت دوسرے شوہر کے سامنے پہلے شوہر کے کچھ محاسن اور مناقب ذکر کرے تو دوسرے شوہر کو طبعاً ناگوار ہوتا ہے۔ اس لئے شریعت اسلامیہ نے جسمانی اور روحانی باپ کی منکوحہ کو نکاح میں لانے کو سخت ممنوع قرار دیا تاکہ اپنے جسمانی اور روحانی باپ سے قلب میں کوئی کدورت نہ آنے پائے خصوصاً روحانی باپ یعنی پیغمبر سے کدورت تو کفر اور شقاوت کے مترادف ہے۔

پنجم یہ کہ ازواج مطہرات نے جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی زوجیت میں رہ کر خصوصاً عورتوں کے متعلق خصوصی احکام اور مسائل معلوم کئے ہیں وہ لوگوں تک بلاشبہ اور تردد کے پہنچ جائیں بالفرض اگر آپ کی وفات کے بعد دوسرے کی زوجیت میں جائیں تو ازواج مطہرات کی روایت کے استناد اور وثاقت میں طاعنین کو لب کشائی کا موقع مل جائے گا۔

(۳) آیت تطہیر اصل ازواج مطہرات کے حق میں نازل ہوئی جیسا کہ آیت کا سیاق و سباق اس کے لئے شاہد عدل ہے جس کے لئے نہ کسی تاویل کی حاجت اور نہ کسی توجیہہ کی ضرورت اوّل سے آخر تک خطاب ازواج مطہرات کو ہے۔ لیکن آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی اور امام حسن اور حسین اور حضرۃ سیدۃ النساء فاطمۃ الزہرۃ کو بھی اس حکم میں داخل فرمایا اور ان کو جمع کر کے یہ دعا فرمائی اَللّٰھُمَّ ھولاءِ اھل بیتی اذھب عنھم الرجس و طھرھم تطھیرا۔ اے اللہ یہ بھی میرے

اہل بیت میں ان سے بھی تو گندگی کو دور فرمایا اور ان کو پاک کر جس طرح آیۂ لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ در اصل مسجد قبا کے بارے میں نازل ہوئی لیکن آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسجدِ نبوی کو بھی اس حکم میں داخل فرمایا کیونکہ وہ بدرجۂ اولیٰ اس کی مستحق ہے۔ اسی طرح آیۂ تطہیر در اصل ازواج مطہرات کے بارے میں نازل ہوئی مگر چونکہ آپ کی آل واولاد بدرجۂ اتم اس کی مستحق تھی، اس لئے آپ نے ان کو بھی اس میں شامل فرمایا باقی ازواج تو پہلے ہی سے اہلبیت میں داخل ہیں۔ ان کو عبا میں داخل کرنے کی ضرورت نہیں ان آیات کا نزول ہی ازواج مطہرات کے بارے میں ہوا آیات میں اول سے آخر تک تمام خطابات ازواج مطہرات ہی کو ہیں۔ بلکہ اصل مقتضائے لُغت یہ ہے کہ ازواج اصالتاً داخل ہوں اور ذریت تبعاً کیونکہ اہل بیت کے معنیٰ لُغت میں گھر والوں کے ہیں۔ اور گھر والوں کے مفہوم میں بیوی سب سے پہلے داخل ہے اور لفظ آل اصل میں اہل تھا اس لئے اس کا اصل مصداق بھی بیوی ہے۔

# ازواج مطہرات کی تعداد اور ترتیب نکاح

آپ کی ازواج مطہرات گیارہ تھیں جن میں سے دو نے آپ کی حیات ہی میں انتقال کیا۔ ایک حضرت خدیجہؓ دوسری حضرت زینب بنتِ خزیمہ اور نو بیبیاں حضور کی وفات کے وقت تھیں۔

| | |
|---|---|
| عَنْ ابی سعید الخدریؓ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما تزوجت شیئاً من نسائی ولا زوجت شیئاً من بناتی | ابو سعید خدری سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے نہ اپنا نہ اپنی کسی بیٹی کا اس وقت تک نکاح نہیں کیا جب تک جبریل امین اللہ عزوجل کے پاس |

الا یوحی جاء نی بہ جبرئیل عن | سے وحی لے کر میرے پاس نہیں آگئے۔
ربی عز وجل اخرجہ عبدالملک | اس روایت کو نیشاپوری نے اپنی مسند
بن محمد النیسابوری بسندہ[۱] | سے ذکر کیا ہے۔

# اُم المؤمنین خدیجہ بنت خُویلد رضی اللہ تعالیٰ عنہا

ام المؤمنین خدیجہؓ بالاجماع آپ کی پہلی بیوی ہیں اور بالاجماع پہلی مسلمان ہیں کوئی مرد اور کوئی عورت اسلام لانے میں آپ سے مقدم نہیں حضرت خدیجہ قبیلۂ قریش سے تھیں والد کا نام خویلد اور ماں کا نام فاطمہ بنت زائدہ تھا۔ سلسلۂ نسب قریش تک اس طرح پہنچتا ہے۔ خدیجہ بنتِ خویلد بن اسد بن عبدالعزیٰ بن قصی۔ قصی پر پہنچکر آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سلسلۂ نسب مل جاتا ہے۔[۲]

چونکہ حضرت خدیجہ جاہلیت کے رسم و رواج سے پاک تھیں اس لئے بعثتِ نبوی سے پیشتر وہ طاہرہ کے نام سے مشہور تھیں۔

آپ کا پہلا نکاح ابو ہالہ بن زرارہ تمیمی سے ہوا جن سے ہند اور ہالہ دو بیٹے پیدا ہوئے۔ ہند اور ہالہ دونوں مشرف باسلام ہوئے دونوں صحابی ہیں۔ ہند بن ابی ہالہ نہایت فصیح و بلیغ تھے حلیۂ نبوی کے متعلق مفصل روایت انہی سے مروی ہے۔

ابو ہالہ کے انتقال کے بعد عتیق بن عائذ مخزومی کے نکاح میں آئیں جن سے ایک لڑکی پیدا ہوئی جس کا نام ہند تھا۔ ہند بھی اسلام لائیں اور صحابیت کے شرف سے مشرف ہوئیں۔ مگر ان سے کوئی روایت منقول نہیں۔ کچھ عرصہ

---

[۱] عیون الاثر ج: ۲، ص: ۳۰۰ [۲] الاصابہ ج: ۴، ص: ۲۸۱

کے بعد عتیق کا بھی انتقال ہوگیا اور حضرت خدیجہ پھر بیوہ کی بیوہ رہ گئیں۔ ف۱

نفیسہ بنت منیہ سے روایت ہے کہ حضرت خدیجہ بڑی شریف اور مالدار عورت تھیں جب بیوہ ہوگئیں تو قریش کا ہر شریف آدمی ان سے نکاح کا متمنی تھا لیکن جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت خدیجہ کا مالِ تجارت لے کر سفر میں گئے اور عظیم نفع کے ساتھ واپس ہوئے تو حضرت خدیجہ آپ کی طرف راغب ہوئیں اور مجھے آپ کا عندیہ معلوم کرنے کے لئے بھیجا۔ چنانچہ میں آپ سے آکر ملی اور کہا کہ آپ کو نکاح سے کیا چیز مانع ہے آپ نے فرمایا میرے ہاتھ میں کچھ نہیں۔ میں نے کہا کہ اگر آپ اس فکر سے کفایت کئے جائیں اور مال اور جمال اور کفارت کی طرف آپ کو دعوت دی جائے یعنی پھر تو کوئی عذر نہ ہوگا۔ آپ نے فرمایا وہ کون ہے۔ میں نے کہا۔ خدیجہ آپ نے قبول کیا۔ ف۲

اصل وجہ یہ ہے کہ جوں جوں زمانہ نبوت اور بعثت کا قریب ہوتا جاتا تھا اسی قدر آپ کی کرامتیں اور آپ کے ظہور کی بشارتیں ظاہر ہوتی جاتی تھیں کبھی علمار توریت اور انجیل کی زبان سے اور کبھی کاہنوں سے اور کبھی ہواتف اور غیبی آوازوں سے توریت اور انجیل کا جو عالم آپ کو دیکھتا تھا یہی کہتا کہ یہی نونہال اور یہی نوجوان وہ پیغمبر آخر الزماں ہونے والا ہے جس کی حضرت موسےٰ اور حضرت عیسےٰ نے پیشین گوئی کی ہے۔

حضرت خدیجہ کو ان واقعات کا خوب علم تھا۔ ابھی اپنے غلام میسرہ سے سفر شام کے واقعات اور راہب کا قصہ سن چکی تھیں بحیرا راہب کا قصہ اس سے پیشتر پیش آچکا تھا۔ ادھر ان کے چچا زاد بھائی ورقہ بن نوفل توریت و

---

ف۱ زرقانی ج: ۳، ص: ۲۲۰ ف۲ الاصابہ ج: ۴، ص: ۲۸۲

انجیل کے زبردست عالم تھے۔ نبی آخرالزماں کے ظہور کے منتظر تھے۔ جن کا مفصل واقعہ بعثت نبوی کے بیان میں گزر چکا ہے۔ ان واقعات کی وجہ سے حضرت خدیجہ کے دل میں آپ سے نکاح کا شوق پیدا ہوا اور اسی اثنا میں یہ واقعہ پیش آیا کہ جاہلیت کی ایک عید میں مکہ کی عورتیں جمع ہوئیں ان میں حضرت خدیجہ بھی تھیں دیکھتی کیا ہیں کہ یکایک ایک شخص نمودار ہوا اور بآواز بلند یہ ندا دی۔

| | |
|---|---|
| انہ سیکون فی بلدکن نبی یقال لہ احمد فمن استطاع منکن ان تکون زوجۃ لہ فلتفعل فحصبنہ الا خدیجۃ فاغضت علی قولہ رواہ المدائنی عن ابن عباس [1] | اے عورتو! تمہارے شہر میں عنقریب ایک نبی ظاہر ہوگا جس کا نام احمد ہوگا۔ جو عورت تم میں سے اس کی بیوی بن سکے تو وہ اس کو ضرور کر گزرے۔ سب عورتوں نے اس ندا دینے والے کے سنگریزے مارے مگر حضرت خدیجہ نے کوئی سنگریزہ نہیں مارا بلکہ سُنکر خاموش ہوگئیں۔ |

حضرت خدیجہ کا قلب پہلے ہی سے اس سعادت کے حصول میں تمناؤں اور آرزوؤں کا جولانگاہ بنا ہوا تھا۔ مگر اس ہاتف غیبی کی آواز نے اور آتش شوق کو بھڑکا دیا۔

ابن اسحٰق کی ایک روایت میں ہے کہ حضرت خدیجہ کے غلام میسرہ جب سفر شام سے واپس آئے اور تمام حالات اور واقعات اور نسطورا راہب کی گفتگو بیان کی تو حضرت خدیجہ نے سُنکر یہ فرمایا: ان کان ما قال الیھودی حقا ما ذلک الا ھٰذا۔ اگر اس یہودی کاہن کی بات سچی ہے تو پھر اس کا مصداق

---

[1] زرقانی - ج ۱، ۳، ص: ۲۲۰

آپ ہی ہیں ۔ ؎

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عید میں عورتوں کے جمع ہونے کا واقعہ میسرہ کی واپسی سے پیشتر کا ہے حضرت خدیجہ کا نام طاہرہ رکھا نہیں گیا بلکہ من جانب اللہ لوگوں سے ان کو طاہرہ کہلوایا گیا تھا تاکہ ان کی طہارت ونزاہت مشہور ہو جائے جس طرح کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کو امین کہلوایا گیا۔ تاکہ آپ کی امانت اور دیانت مسلم ہو جائے اور کسی کو اس میں کلام کی گنجائش نہ رہے۔ ایسے ہی موقعہ کے لئے کہا گیا ہے کہ زبان خلق کو نقارۂ خدا سمجھو۔ چونکہ حضرت خدیجہ اپنے زمانہ کی مریم تھیں اس لئے حضرت مریم کی طرح ان کو بھی وَطَهَّرَكِ وَاصْطَفَاكِ عَلَىٰ نِسَاءِ الْعَالَمِينَ سے خاص حصہ ملا اور طاہرہ کے نام سے مشہور ہوئیں۔ اب ظاہر ہے کہ ایسی طاہرہ اور مطہرہ خاتون کا میلان کسی طاہر اور مطہر ہی کی طرف ہو سکتا ہے۔ اللہ تعالےٰ نے سچ فرمایا اور اس سے بڑھ کر کون سچا ہو سکتا ہے۔ اَلطَّیِّبَاتُ لِلطَّیِّبِیْنَ وَالطَّیِّبُوْنَ لِلطَّیِّبَاتِ

سب کو معلوم ہے کہ نبوت ورسالت کوئی بادشاہت نہیں۔ دنیا کی عیش وعشرت سے اسے ذرہ برابر تعلق نہیں۔ درہم و دینار کی یہ مجال نہیں کہ پیغمبر کے گھر میں کوئی شب گزار سکے۔ اِلّا یہ کہ کسی قرض خواہ کے انتظار میں ایک آدھی شب ٹھہر جائے اگر ماند شبے ماند شبے دیگر نمی ماند " ہفتے اور مہینے گزر جائیں کہ دن میں چولھا نہ سلگے۔ اور راتیں گزر جائیں کہ گھر میں چراغ روشن نہ ہو اور یہ بھی سب کو معلوم ہے کہ مال و دولت عیش وعشرت زر اور زیور کی محبت عورتوں کی فطرت میں داخل ہے۔

مگر بااین ہمہ حضرت خدیجہ کا تمام اشراف اور روسا رمکہ کو باوجود ان کی تمنا

---

؎ زرقانی ج : ۱ ، ص : ۲۰۰

اور آرزو کے چھوڑ کر آنحضرتؐ کی طرف مائل ہونا آپ کی طہارت اور نزاہت کی روشن دلیل ہے اور اسی سے حضرت خدیجہ کے فہم اور فراست کا اندازہ ہو سکتا ہے پیغمبر کی زوجیت کی خواہش اور تمنا کرنا معمولی عقل کا کام نہیں۔ انتہائی دوربین اور دور اندیش عقل اس تمنا پر آمادہ کر سکتی ہے۔ کیونکہ عقل تبلاتی ہے کہ پیغمبر کی زوجیت میں جانے کے لئے یہ شرط ہے کہ دنیا سے ہاتھ دھوئے اور فقر اور فاقہ کے لحاف اور بچھونے کو کمخواب اور زربفت کے لحاف بچھونے سے زیادہ بہتر سمجھے۔ پیغمبر کی زوجیت کی تمنا۔ فقر و فاقہ کی تمنا ہے اور مصائب و آلام کو دعوت دینا ہے۔

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ اگر کوئی شخص یہ وصیت کرے کہ مرنے کے بعد میرا مال اعقل الناس (سب سے زیادہ عاقل اور سمجھدار کو دیا جائے) تو مرنے کے بعد اس شخص کو دیا جائے کہ جو دنیا میں سب سے زائد زاہد ہو کذا فی تنبیہ المغترین للشعرانی ص۵۰

اس لئے کہ سب سے زیادہ عاقل وہی ہے کہ جو فانی کو چھوڑ کر باقی کو اختیار کرے اس سے زیادہ کون احمق ہوگا کہ جس نے آخرت کی لازوال نعمتوں کو دیکر ایک جیفہ اور مردار کو خرید لیا ہو فَمَا رَبِحَتْ تِجَارَتُهُمْ وَمَا كَانُوا مُهْتَدِينَ۔

حضرت خدیجہ نے یہ سب جان بوجھ کر اور خوب سوچ سمجھ کر اپنی طرف سے پیام کی ابتدا کی۔ اور رؤسا مکہ کی آرزوں کو خاک میں ملا دیا۔ بھلا جس مبارک خاتون نے دنیا ہی کے ٹھکرانے کا عزم بالجزم کر لیا ہو تو وہ ابناء دنیا کو کہاں نظر میں لاسکتی ہے جب مال ہی سے کوئی علاقہ نہیں رہا تو پھر اس کے فرزندوں سے کیا علاقہ کسی شریف اور رئیس کی ثروت اس خاتون کو اپنی طرف کب مائل کر سکتی ہے۔ کہ جو اپنی ہی دولت کو خدا کی راہ میں لٹانے کے لئے تیار بیٹھی ہو۔

آپ نے اپنے شفیق چچا ابو طالب کے مشورہ سے اس پیام کو قبول کیا حضرت خدیجہ کے والد خویلد کا پہلے ہی انتقال ہو چکا تھا لیکن ان کے چچا عمرو بن اسد نکاح کے وقت زندہ

تھے وہ اس تقریب میں شریک ہوئے ۔

تاریخ معین پر ابوطالب معہ اعیان خاندان کے جن میں حمزہ بھی تھے حضرت خدیجہؓ کے مکان پر آئے اور شادی کی رسم ادا ہوئی ابوطالبؓ نے خطبۂ نکاح پڑھا (جو ابتدا کتاب میں گزر چکا ہے) اور پانسو درہم مہر مقرر ہوا ۔ [51]

نکاح کے وقت حضرت خدیجہ کی عمر چالیس سال کی اور آں حضرت کی عمر ۲۵ سال تھی ۔

مجلسِ عقد میں ورقہ بن نوفل بھی تھے ۔ ابوطالب جب خطبۂ نکاح سے فارغ ہوئے تو ورقہ بن نوفل نے مختصر سی تقریر کی جو زرقانی میں مذکور ہے ۔ [52]

## ولیمہ

بعض روایات میں مذکور ہے کہ ایجاب وقبول کے بعد حضرت خدیجہ نے ایک گائے ذبح کرائی اور کھانا پکوا کر مہمانوں کو کھلایا ۔ [53]

## الحاصل

حضرت خدیجہ کی تمنا اور آرزو کا ابتدائی مرحلہ طے ہوا لیکن منزل مقصود (یعنی بعثتِ نبوی) ابھی دور ہے اور امید وبیم کی کشمکش اور انتظار کی بے چینی ہنوز بدستور ہے، چنانچہ ایک روز کا واقعہ ہے کہ آپ حضرت خدیجہ کے پاس گئے ۔ حضرت خدیجہ دیکھتے ہی آپ کو لپٹ گئیں اور سینہ سے لگا لیا ۔ اور کہا

| | |
|---|---|
| بابی وامی واللہ ما افعل ھذا لشیٔ | میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں ۔ اس |
| ولکنی ارجوان تکون انت النبی | فعل سے میری کوئی غرض نہیں ۔ مگر یہ |

---

[51] زرقانی ج : ۳، ص ۲۲۰　[52] زرقانی ج : ۳، ص ۲۲۱

[53] زرقانی ج : ۳، ص ۲۲۱ ۔

| | |
|---|---|
| الذی ستبعث فان تکن ھو فاعرف | مجھ کو یہ امید ہے کہ شاید آپ ہی وہ نبی ہوں |
| حقی ومنزلتی وادع الالہ الذی | جو عنقریب مبعوث ہونے والے ہیں۔ پس |
| یبعثک لی قالت فقال لہا واللہ | اگر آپ ہی وہ نبی ہوتے تو بعثت کے بعد |
| لئن کنت انا ھو قد اصطنعت | میرے حق کو یاد رکھیں اور جو خدا آپ کو |
| عندی مالا اضیعہ ابدا وان | نبوت سے سرفراز فرمائے اس سے میرے |
| یکن غیری فان الالہ الذی | لئے دعا فرمائیں آپ نے جواب دیا اگر وہ |
| تضعین ھٰذا الاجل لا یضیعک | نبی میں ہی ہوا تو جان لے کہ تو نے میرے |
| ابدًا [1] | ساتھ وہ احسان کیا ہے کہ جس کو میں کبھی |
| (باب تزویج النبی صلی اللہ علیہ | نہیں بھول سکتا۔ اور اگر میرے سوا کوئی اور |
| وسلم خدیجۃ وفضلھا ) | ہوا تو سمجھ لے کہ جس خدا کے لئے تو یہ عمل کر |
| | رہی ہے وہ کبھی تیرے عمل کو ضائع نہ کریگا۔ |

زبیر بن بکار راوی ہیں کہ حضرت خدیجہ بار بار ورقہ بن نوفل کے پاس جائیں اور آپ کے متعلق دریافت کرتیں ورقہ یہ جواب دیتے۔

| | |
|---|---|
| ما اراہ الا نبی ھٰذہ الامۃ | میرا گمان یہ ہے کہ یہ وہی نبی ہیں کہ جن کی |
| الذی بشر بہ موسیٰ وعیسیٰ | حضرت موسیٰ اور حضرت عیسےٰ نے بشارت دی ہے |

ایک روایت میں ہے کہ ایک مرتبہ حضرت خدیجہ نے ورقہ سے جا کر آپ کا حال بیان کیا تو ورقہ نے ایک قصیدہ کہا جس کے بعض اشعار یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| ھذی [2] خدیجۃ تاتینی لاخبرھا | وما لنا بخفی الغیب من خبر |
| بان احمد یاتیہ فیخبرہ | جبریل انک مبعوث الی البشر |

---

[1] فتح الباری۔ ج: ۷، ص ۱۰۰

[2] ہذی کا اشارہ دراصل خدیجہ کی طرف نہیں بلکہ اس شوق اور انتظار کی طرف ہے کہ جس نے ان کو بے چین کر رکھا ہے گویا کہ ان کا شوق اور اضطراب ایک محسوس شئی ہے جس کی طرف اشارہ کیا جا سکتا ہے عفا عنہ

یہ خدیجہ بار بار میرے پاس آتی ہے کہ میں اس کو خبر دوں اور مجھ کو غیب کی خبر نہیں کہ جبریل آپ کے پاس اللہ کا پیام لیکر آئیں گے کہ آپ لوگوں کی طرف نبی بنا کر بھیجے گئے ہیں

فقلت علی الذی ترجین ینجزہ لک الاله فرجی الخیر و انتظری

ورقہ کہتے ہیں میں نے خدیجہ کو جواب دیا کہ عجب نہیں کہ جس کی تو امید کرتی ہے اللہ اس کو پورا کرے تو اللہ سے خیر کی امید لگائے رکھ اور اس کی منتظر رہ اصابہ ترجمہ ورقہ بن نوفل ورقہ کے یہ اشعار مستدرک میں بھی مذکور ہیں حافظ ذہبی نے اس پر سکوت کیا ہے۔

ورقہ کے اور بھی قصائد ہیں جن سے ورقہ کے اشتیاق اور انتظار کا پتہ چلتا ہے[1]

## اولاد

انھیں کے بطن سے آپ کے چار صاحبزادیاں زینب۔ و رقیہ و ام کلثوم و فاطمہ اور دو لڑکے پیدا ہوئے (جن کا مفصل بیان اولاد کے بیان میں آیندہ آئے گا)

اولاد ذکور صغر سنی ہی میں انتقال کر گئی البتہ صاحبزادیاں بڑی ہوئیں اور بیاہی گئیں۔

## وفات

جب تک حضرت خدیجہ زندہ رہیں اس وقت تک آپ نے دوسرا عقد نہیں کیا سنہ ۱۰ نبوی میں ہجرت سے تین سال پیشتر مکہ میں انتقال کیا۔ اور حجون میں دفن ہوئیں آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خود قبر میں اتارا نماز جنازہ اس وقت تک مشروع نہیں ہوئی تھی پچیس سال آپ کی زوجیت میں رہیں پینسٹھ سال کی عمر میں انتقال کیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

---

ف[1] روض الانف۔ ج : ۱، ص : ۱۲۵ - ۱۲۰

ف[2] زرقانی۔ ج : ۳، ص ۲۲۶

# فضائل و مناقب

۱۔ بخاری اور مسلم میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ جبریل امین آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ یہ خدیجہ آپ کے لئے کھانا لئے آرہی ہیں جب آپ کے پاس آئیں تو ان کے پروردگار کی طرف سے اور پھر میری طرف سے ان کو سلام کہہ دیجئے اور ان کو جنت کے ایک محل کی بشارت دیدیجئے جو ایک ہی موتی کا بنا ہوا ہوگا۔ اور اس محل میں نہ کوئی شور و غل ہوگا اور نہ کسی قسم کی مشقت اور تکلیف ہوگی۔ یہ بخاری اور مسلم کی روایت تھی۔ نسائی کی روایت میں ہے کہ حضرت خدیجہ نے سُن کر یہ جواب دیا۔

ان اللہ ھو السلام وعلی جبریل السلام علیک یا رسول اللہ السلام و رحمۃ اللہ وبرکاتہ وزاد ابن السنی من وجہ آخر وعلی من سمع السلام الا الشیطان۔

تحقیق اللہ تعالے تو خود ہی قدوس اور سلام ہیں یعنی اللہ پر کیا سلام بھیجا جائے البتہ اے جبریل آپ پر سلام ہو اور یا رسول اللہ آپ پر بھی اللہ کا سلام ہو اور اس کی رحمتیں اور برکتیں آپ پر نازل ہوں (کہ جن کے طفیل میں مجھ پر یہ رحمتیں اور برکتیں نازل ہورہی ہیں۔ ابن سنی کی روایت میں اسقدر اور اضافہ ہے کہ اس پر بھی سلام ہو جو اسکو سُن رہا ہو سوائے شیطان کے۔[۱]

طلبہ حدیث اگر اس حدیث کے لطائف و معارف معلوم کرنا چاہیں تو فتح الباری (باب تزویج النبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم خدیجۃ وفضلہا) اور زرقانی شرح مواہب[۲] کی

---

[۱] فتح الباری۔ ج ۷، ص: ۱۰۵ [۲] زرقانی۔ ج ۳، ص ۲۲۲

مراجعت کریں۔ چونکہ ان لطائف و معارف کا تعلق عربیت اور بلاغت سے ہے اس لئے ان کو چھوڑ دیا گیا۔

حافظ ابن قیم فرماتے ہیں کہ حق تعالےٰ جل شانہٗ کا کسی کو سلام کہلا کر بھیجنا یہ وہ فضیلت اور منقبت ہے کہ جس میں حضرت خدیجہ کا کوئی شریک اور سہیم نہیں

۲۔ علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ عورتوں میں سب سے افضل یہ تین عورتیں ہیں حضرت خدیجہ اور حضرت فاطمہ اور حضرت عائشہ لیکن اس میں اختلاف ہے کہ ان تین میں کون افضل ہے۔ حافظ ابن عبدالبر فرماتے ہیں کہ ابن عباس کی ایک مرفوع روایت سے یہ اشکال حل ہوجاتا ہے۔

وہ روایت یہ ہے :

| | |
|---|---|
| سیدۃ نساء العلمین مریم ثم فاطمۃ ثم خدیجۃ ثم آسیۃ قال وھذا حدیث حسن یرفع الاشکال | تمام عالم کی عورتوں کی سردار مریم ہیں پھر فاطمہ اور پھر خدیجہ اور پھر آسیہ۔ امرأۃ فرعون ابن عبدالبر کہتے ہیں۔ یہ حدیث حسن ہے جس سے اشکال اُٹھ جاتا ہے۔ |

تفصیل اگر درکار ہو تو زرقانی شرح مواہب[۱] اور فتح الباری اور تفسیر روح المعانی[۲] کی مراجعت کریں۔

# ام المومنین سَودَہ بنتِ زَمعَہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

حضرت خدیجہ کے انتقال کے کچھ ہی روز بعد حضرت سودہ آپ کے نکاح میں آئیں

---

[۱] زرقانی ۔ ج : ۳ ۔ ص : ۲۲۳

[۲] سورۂ آل عمران کی اس آیت یٰمَرْیَمُ اِنَّ اللّٰہَ اصْطَفٰکِ وَطَھَّرَکِ وَاصْطَفٰکِ عَلٰی نِسَآءِ الْعٰلَمِیْنَ کے تحت میں تفسیر روح المعانی کی مراجعت کریں۔

یہ بھی اشراف قریش میں سے تھیں انکا سلسلہ نسب یہ ہے۔ سلسلۂ نسب سودہ بنت زمعہ بن قیس بن عبد شمس بن عبدود بن نصر بن مالک بن حسل بن عامر بن لوئی۔

سیرۃ بن ہشام وعیون الاثر)

لوئی بن غالب پر پہنچکر آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سلسلۂ نسب ملجاتا ہے والدہ کا نام شموس بنت قیس بن عمرو بن زید انصاریہ ہے انصار میں سے قبیلۂ بنی النجار کی تھیں۔ ابتدائے نبوت میں مشرف باسلام ہوئیں پہلا نکاح ان کے چچا زاد بھائی سکران بن عمرو سے ہوا صحابہ نے جب دوسری بار حبشہ کی طرف ہجرت کی تو سودہ اور سکران بھی ان مہاجرین میں تھے۔ جب مکہ واپس ہوتے تو راستہ میں سکران کا انتقال ہوگیا۔ ایک بیٹا عبد الرحمن نامی یادگار چھوڑا عبد الرحمن مشرف باسلام ہوئے اور جنگ جلولا میں شہید ہوئے۔

آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت خدیجہ کے انتقال سے نہایت غمگین اور پریشان تھے۔ ایک دن خولہ بنت حکیم آپ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ آپ کو خدیجہ کے نہ ہونے سے پریشان دیکھتی ہوں۔ آپ نے فرمایا ہاں بال بچوں کی پرورش اور گھر کا انتظام سب اسی سے تھا۔ خولہ نے کہا کیا میں آپ کے لئے کہیں پیام نہ دوں آپ نے فرمایا مناسب ہے اور عورتیں ہی اس کام کے لئے زیادہ موزوں ہیں آپ نے فرمایا کس جگہ پیام دینے کا خیال ہے خولہ نے کہا اگر کنواری سے نکاح کرنا چاہیں تو آپ کے نزدیک تمام مخلوق میں جو سب سے زیادہ محبوب ہے۔ اس کی بیٹی عائشہ سے نکاح فرمائیں اور اگر بیوہ سے چاہیں تو سودہ بنت زمعہ موجود ہے جو آپ پر ایمان لائی اور آپ کا اتباع کیا۔ آپ نے فرمایا دونوں جگہ پیام دیدو۔ خولہ اوّل سودہ کے پاس گئیں۔ اور کہا مجھکو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تمہارا پیام دیکر بھیجا ہے۔ سودہ نے کہا مجھ کو کوئی عذر

نہیں مگر میرے باپ سے اس کا تذکرہ کرلو۔ اور جاہلیت کے طریقہ پران کو سلام کرنا خولہ کہتی ہیں کہ میں ان کے باپ کے پاس پہنچی اور جاہلیت کے طریقہ پر أنعم صباحاً کہا پوچھا کون ہے۔ میں نے کہا خولہ ہوں۔ آپ نے مرحبا کہکر دریافت کیا کہ کیسے آنا ہوا میں نے کہا محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب کا آپ کی بیٹی سے پیام لیکر آئی ہوں۔ آپ نے سنکر کہا ہاں بیشک وہ شریف کفو ہیں۔ لیکن معلوم نہیں کہ سودہ کی کیا رائے ہے میں نے کہا وہ بھی آمادہ ہے۔ چنانچہ اس کے بعد آں حضرت تشریف لے گئے اور نکاح پڑھا گیا۔

حضرت سودہ کے بھائی عبداللہ بن زمعہ کو جو اس وقت تک مشرف با اسلام نہ ہوئے تھے جب ان کو اس کا علم ہوا تو سر پر خاک ڈال لی جب مشرف باسلام ہوئے تو اپنی اس حرکت پر بہت نادم ہوئے اور جب کبھی اس کا خیال آجاتا تو یہ کہتے کہ میں اس روز بڑا ہی نادان تھا کہ جس روز میں نے اپنے سر پر اس وجہ سے خاک ڈالی کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میری بہن سے نکاح فرمایا۔ اس حدیث کو امام احمد نے سند جید کے ساتھ روایت کیا ہے۔ سند اس کی حسن ہے۔ [1]

چونکہ حضرت سودہ اور حضرت عائشہ کا نکاح قریب قریب ہی ہوا ہے اس لئے علماء سیر میں اختلاف ہے کہ کونسا نکاح پہلے ہوا صحیح اور راجح قول یہی ہے کہ حضرت سودہ کا نکاح پہلے ہوا اور چار سو درہم مہر قرار پایا [2]

ایک مرتبہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سودہ کو طلاق دینے کا ارادہ فرمایا۔ حضرت سودہ نے عرض کیا یا رسول اللہ مجھ کو اپنی زوجیت میں رہنے دیجئے۔ میری تمنا یہ ہے کہ قیامت کے دن اللہ تعالے مجھ کو آپ کی ازواج میں اٹھائے اور چونکہ میں بوڑھی ہوگئی ہوں اس لئے اپنی باری حضرت عائشہ کو ہبہ کئے دیتی ہوں آپ

---

[1] زرقانی۔ ج ۳، ص ۲۲۶ [2] زرقانی۔ ج ۳، ص ۲۲۶

نے اس کو منظور فرمایا۔ بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے طلاق دیدی تھی۔ بعد میں رجوع فرمایا۔ واللہ اعلم [1]

# شکل وصورت

حضرت سودہ کا قد لانبا اور بدن بھاری تھا۔ مزاج میں ظرافت تھی کبھی کبھی آن حضرت کو ہنساتیں۔ ماہ ذی الحجہ ۲۳ھ میں مدینہ منورہ میں حضرت عمر کے اخیر زمانہ خلافت میں وفات پائی۔ رواہ البخاری فی تاریخہ بسند صحیح۔ بعض کہتے ہیں کہ ۵۴ھ میں وفات پائی۔ واقدی نے اسی کو راجح قرار دیا ہے واللہ اعلم [2]

# ام المومنین عائشہ صدیقہ بنت صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہا وعن ابیہا

حضرت عائشہ صدیقہ رض حضرت ابو بکر صدیق کی صاحبزادی ہیں والدہ ماجدہ کا نام زینب اور ام رومان کنیت تھی [3]۔ حضرت عائشہ کے خود کوئی اولاد نہیں ہوئی لیکن اپنے بھانجے عبداللہ بن زبیر کے نام سے ام عبداللہ اپنی کنیت رکھی حضرت سودہ کے بعد یا متصل ماہ شوال ۱ھ نبوی میں آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نکاح فرمایا خولہ بنت حکیم نے آپ کی طرف سے جاکر پیام دیا (جیسا کہ پہلے گذرا) ابو بکر صدیق نے کہا کہ مطعم بن عدی نے اپنے بیٹے جبیر سے عائشہ کا پیام دیا تھا جسکو میں منظور کر چکا ہوں اور خدا کی قسم ابو بکر نے کبھی کوئی وعدہ خلافی نہیں کی۔ واللہ ما اخلف ابو بکر وعدا قط

---

[1] الاصابہ ج: ۴ ص: ۳۳۸ [2] الاصابہ ج: ۲ ص ۳۳۹ [3] ام رومان قدیم الاسلام ہیں اسلام لائیں اور آن حضرت کے دست مبارک پر بیعت کی اور جب صدیق اکبر ہجرت کرکے مدینہ منورہ پہنچ گئے تب ام رومان عبداللہ بن ابی بکر کے ہمراہ ہجرت کرکے مدینہ گئیں مشہور قول یہ ہے کہ سنہ ۶ھ میں وفات پائی اور آنحضرت انکی نعش کو اتارنے کیلئے قبر میں اترے اور ام رومان کیلئے دعا مغفرت کی تفصیل کیلئے اصابہ ج ۴ فتح

ابوبکر صدیق یہ کہکر سیدھے مطعم کے گھر پہنچے اور مطعم سے مخاطب ہوکر کہا کہ نکاح کے متعلق کیا خیال ہے مطعم کی بیوی بھی سامنے تھی مطعم نے بیوی سے مخاطب ہوکر کہا تمہاری کیا رائے ہے مطعم کی بیوی نے ابوبکر سے مخاطب ہوکر کہا کہ تمہارے یہاں نکاح کرنے سے مجھ کو قوی اندیشہ ہے کہ کہیں میرا بچہ صابی یعنی بے دین نہ ہوجائے اور اپنا آبائی دین چھوڑکر تمہارے دین میں نہ داخل ہوجائے۔ ابوبکر صدیق مطعم کی طرف متوجہ ہوئے اور کہا اے مطعم تم کیا کہتے ہو مطعم نے کہا میری بیوی نے جو کہا وہ آپ نے سن لیا۔ جس عنوان سے مطعم اور اس کی بیوی نے متفقہ طور پر انکار کیا ابوبکر اس کو سمجھ گئے اور یہ محسوس کرلیا کہ وعدہ کی ذمہ داری اب مجھ پر باقی نہیں رہی۔ ابوبکر وہاں سے اٹھ کر گھر آئے اور خولہ سے کہہ دیا کہ مجھ کو منظور ہے آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم جس وقت چاہیں تشریف لے آئیں۔ چنانچہ آپ تشریف لائے اور نکاح پڑھا گیا۔ چارسو درہم مہر مقرر ہوا۔

ہجرت سے تین سال قبل ماہ شوال سنلہ نبوی میں نکاح ہوا آپ کی عمر اس وقت چھ سال کی تھی ہجرت کے سات آٹھ مہینہ بعد شوال ہی کے مہینہ میں رخصتی اور عروسی کی رسم ادا ہوئی اس وقت آپ کی عمر نو سال اور کچھ ماہ کی تھی۔ ۹ سال آں حضرت کی زوجیت میں رہیں۔ جس وقت آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وصال ہوا تو حضرت عائشہ کی عمر ۱۸ سال کی تھی اڑتالیس سال آپ کے بعد زندہ رہیں۔ اور ۵۷ھ شنہ میں مدینہ منورہ میں وفات پائی اور وصیت کے مطابق دیگر ازواج مطہرات کے پہلو میں رات کے وقت بقیع میں دفن ہوئیں۔

وفات کے وقت ۶۶ سال کی عمر تھی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ قاسم بن محمد۔ اور عبداللہ بن عبدالرحمن اور عبداللہ بن ابی عتیق اور حضرت زبیر کے دونوں صاحبزادے عروہ اور عبداللہ ان لوگوں نے آپ کو

قبر میں اتارا۔ ۵؎

ابوسعید خدریؓ کی روایت قریب میں گذر چکی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میں نے کسی عورت سے اس وقت تک نکاح نہیں کیا جب تک جبریل امین اللہ عزوجل کی طرف سے وحی لیکر نہ آگئے ہوں چنانچہ عائشہ صدیقہ کے نکاح میں بھی یہی صورت ہوئی۔ جامع ترمذی میں عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جبریل میرے پاس آئے اور یہ کہا کہ اللہ عزوجل نے آپ کا نکاح ابوبکر کی بیٹی سے کردیا اور جبریل کے ساتھ عائشہ کی ایک تصویر بھی تھی جو مجھ کو دکھائی اور کہا کہ یہ آپ کی بیوی ہیں یہ مضمون صحیحین کی روایتوں میں بھی آیا ہے۔ ۵؎۲

حضرت عائشہ اپنے باپ ابوبکر کی بیٹی تھیں۔ باپ کے فہم و فراست اور مقام صدیقیت سے خاص حصہ پایا تھا۔ ام رومان آپ کی والدہ تھیں جن کی نسبت آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا تھا کہ جو شخص حور عین کو دیکھنا چاہے وہ ام رومان کو دیکھ لے کما رواہ البخاری فی تاریخہ ۵؎۳

---

۵؎ زرقانی۔ ج ۳، ص: ۲۲۹ ۔ ۲۳۶

۵؎۲ زرقانی۔ ج: ۳، ص: ۲۳۴

یہ عالم الغیب کا واقعہ ہے اس سے عالم شہادت میں جواز تصویر پہ استدلال کرنا سخت غلطی ہے۔ احادیث متواترہ سے تصویر کی ممانعت اور اس کے بنانے والے پر لعنت روز روشن کی طرح ثابت ہے جو شخص حرام سمجھ کر اس معصیت کا ارتکاب کرے وہ گنہگار ہے اور جو شخص تصویر کو حلال جانے اس پر کفر کا اندیشہ ہے۔ قال اللہ تعالیٰ وقاتلوا الذین لا یومنون باللہ و لا بالیوم الآخر و لا یحرمون ما حرم اللہ و رسولہ۔ الآیۃ

۵؎۳۔ زرقانی۔ ج ۳، ص: ۲۲۹۔

اس لئے خداوند ذوالجلال کی مشیت اور عنایت اس کی داعی ہوئی کہ اپنے پیغمبر کے یار غار اور محب جاں نثار کی دختر نیک اختر کو لڑکپن ہی سے پیغمبر کی زوجیت اور تربیت میں دیدیا جائے کیونکہ لوح قلب ہنوز بالکل پاک اور صاف ہے کوئی باطل نقش ابھی تک اس پر نہیں کھینچا گیا خود کا زمانہ تو معصومیت کا زمانہ ہے ماں باپ کی طرف سے بھی کسی نقش باطل کا امکان نظر نہیں آتا۔ باپ تو صدیق ہے۔ رشک ملائک ہے۔ اللہ جل جلالہ کی دائمی معیت اس کو حاصل ہے۔ ماں ہے کہ وہ حور عین کا نمونہ ہے ایسی ایسی صاف و شفاف لوح پر۔ علم نبوت کا جو بھی نقش ہوگا وہ ایسا محکم اور پائیدار ہوگا کہ کبھی نہ مٹ سکے گا۔ چنانچہ ۹ سال کی مدت میں ایسا وسیع اور عمیق علم حاصل ہوا کہ آپ کی وفات کے بعد اکابر صحابہ کو جب کوئی اشکال پیش آتا تو حضرت عائشہ کی طرف رجوع کرتے۔ عہد صحابہ میں حضرت عائشہ کا علم اور تفقہ اور تاریخ دانی مسلم تھی۔ یہاں تک کہ کہا گیا ہے کہ احکام شرعیہ کا چوتھائی حصہ حضرت عائشہ سے منقول ہے۔

ابوموسیٰ اشعریؓ فرماتے ہیں کہ صحابہ کو جب کسی مسئلہ میں کوئی اشکال پیش آتا تو حضرت عائشہ سے دریافت کرتے آپ کے یہاں ضرور اس کے متعلق کوئی علم دستیاب ہوتا۔ (رواہ الترمذی وصححہ)

## علم

زہری فرماتے ہیں کہ اگر حضرت عائشہ کے علم کا تمام امہات المومنین اور تمام عورتوں کے ساتھ موازنہ کیا جائے تو حضرت عائشہ کا علم سب سے بڑھا رہے گا۔ اصابہ ترجمہ عائشہ صدیقہ رضؓ

فصاحت و بلاغت کا یہ عالم تھا کہ حضرت معاویہ فرماتے ہیں کہ میں نے کسی خطیب کو حضرت عائشہ سے زیادہ فصیح و بلیغ نہیں دیکھا (رواہ الطبرانی)

عرب کی تاریخ اور واقعات ازبر تھے۔ اشعار بکثرت زبانی یاد تھے۔ جب کوئی بات پیش آتی تو کوئی شعر ضرور سنا دیتیں۔ کمارواہ ابوالزناد وغیرہ [1]

# زہد

یہ تو علم کا نمونہ تھا اب ایک واقعہ زہد کا بھی سن لیجئے کیونکہ تمام فضائل وکمالات کا سرچشمہ دو ہی چیزیں ہیں ایک علم اور دوسرا زہد یعنی دنیا سے بے تعلقی جس طرح دنیا کی محبت تمام گناہوں کی جڑ ہے اسی طرح زہد تمام نیکیوں اور بھلائیوں کی جڑ ہے اَللّٰھُمَّ زَھِّدْنَا فِی الدُّنْیَا وَرَغِّبْنَا فِی الْاٰخِرَۃِ آمین یارب العالمین وہ واقعہ یہ ہے۔

ام درہ حضرت عائشہ کے پاس آتی جاتی تھیں۔ ام درہ راوی ہیں کہ ایک مرتبہ عبداللہ بن زبیر نے دو بوریوں میں روپے بھر کر حضرت عائشہ کے پاس بھیجا جو تقریباً ایک لاکھ اسی ہزار درہم تھے حضرت عائشہ اسی وقت ان کو تقسیم کرنے کے لئے بیٹھ گئیں۔ جب شام ہوئی تو ایک درہم بھی باقی نہ تھا روزے سے تھیں جب شام ہوئی تو خادمہ سے افطاری منگائی خادمہ نے روٹی اور زیتون کا تیل لاکر رکھ دیا ام درہ نے کہا اگر آپ ایک درہم کا گوشت منگا لیتیں تو اچھا ہوتا۔ عائشہ صدیقہ نے فرمایا اگر یاد دلاتی تو منگا لیتی۔

عروہ کہتے ہیں کہ میں نے دیکھا ہے کہ عائشہ صدیقہ ستر ستر ہزار درہم تقسیم کر دیتی تھیں اور کرتی میں پیوند لگا ہوا تھا۔ [2]

انہی فضائل وکمالات کی بنا پر آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ حضرت عائشہ سے محبت رکھتے تھے۔ اگر محض باکرہ ہونے کی وجہ سے محبت

---

[1] زرقانی ص: ۲۳۴

[2] صفوۃ الصفوۃ ج: ۲، ص: ۱۴

ہوتی تو حضرت خدیجہ کو بھول جاتے۔ مگر آپ کا حال یہ تھا کہ ہمیشہ حضرت خدیجہ کا ذکر کیا کرتے تھے۔ اور جب کبھی کوئی جانور ذبح فرماتے تو حضرت خدیجہ کی ہمنشین عورتوں کو ڈھونڈ ڈھونڈ کر ان کے پاس ہدیۃً گوشت بھیجتے۔ جب تک وہ زندہ رہیں کسی اور عورت سے نکاح نہیں کیا۔ اور حضرت کے ہوتے ہوئے آپ نے آٹھ نکاح فرمائے۔ اور سب بیواؤں سے معاذاللہ اگر کوئی نفسانی خواہش ہوتی تو ایک بیوہ سے بھی نکاح نہ فرماتے۔ نیز حضرت ام سلمہ اور حضرت صفیہ حسن و جمال میں حضرت عائشہ سے کہیں بڑھ کر تھیں۔ متعدد نکاح کرنے سے آپ کا مقصد صرف دین کی تعلیم تھا۔ کہ جو مسائل اور احکام عورتوں سے متعلق ہیں وہ ازواج مطہرات کے توسط سے امت کی عورتوں تک پہنچ جائیں۔ ازواج مطہرات کیا تھیں حقیقت میں مدرسۃ النسواں کی طالبات تھیں مسجد نبوی میں مردوں کو تعلیم دی جاتی تھی۔ اور گھر میں ازواجِ مطہرات کو کیونکہ یہی ازواج مطہرات آئندہ چل کر امت کی عورتوں کی معلمات بننے والی ہیں، ہر بیوی نے اپنی اپنی استعداد کے موافق علم حاصل کیا مگر عائشہ صدیقہ علم و فضل میں سب عورتوں سے سبقت لے گئیں۔ وَذَالِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ۔

یہی وجہ ہے کہ حضرت سیدۃ النساء فاطمۃ الزہراء اور ام المومنین خدیجہؓ کے بعد تمام عورتوں میں عائشہ صدیقہ سب سے افضل اور برتر مانی گئیں۔

## خلاصۂ کلام

یہ کہ حق جل وعلیٰ نے اول یہ محاسن اور کمالات عائشہ صدیقہ کی فطرت میں ودیعت رکھے اور پھر اپنے پیغمبر کو حکم دیا کہ اس کو اپنی زوجیت میں لیں تاکہ آپ کی صحبت اور تربیت سے وہ فطری کمالات ظہور میں آئیں اور ان کے علم و فضل سے دنیا استفادہ کرے چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ اکابر صحابہ آپ سے مستفید ہوئے۔

فاروق اعظم اور عبداللہ بن عمر اور ابوہریرہ اور ابوموسیٰ اشعری اور عبداللہ بن

عباس وغیرہم نے آپ سے روایت کی ہے اکابر تابعین سعید بن مُسیب۔ عمرو بن میمون علقمہ بن قیس مسروق۔ عبداللہ بن حکیم اسود بن یزید ابو سلمہ ج عبدالرحمٰن وغیرہم نے آپ کی شاگردی کی۔

کیا ان حالات اور واقعات کے بعد بھی کسی طاعن اور معترض کے لئے یہ کہنے کی گنجائش ہے کہ معاذ اللہ یہ نکاح کسی نفسانی خواہش سے کیا گیا۔ خواہش نفسانی سے نہیں بلکہ حکم ربانی اور وحی آسمانی سے کیا گیا۔

## فضائل ومناقب

۱۔ حضرت عائشہ راوی ہیں کہ ایک روز رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے عائش یہ جبریل ہیں تم کو سلام کہتے ہیں میں نے کہا وعلیہ السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اور عرض کیا یا رسول اللہ آپ دیکھتے ہیں اور میں نہیں دیکھتی۔

۲۔ ابو موسیٰ اشعری راوی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مردوں میں سے بہت لوگ کمال کو پہنچے مگر عورتوں میں سے سوائے مریم بنت عمران۔ اور آسیہ زوجۂ فرعون کے کوئی عورت کمال کو نہیں پہنچی اور عائشہ کی فضیلت تمام عورتوں پر ایسی ہے۔ جیسا کہ ترید کی فضیلت تمام کھانوں پر ان دونوں حدیثوں کو امام بخاری نے کتاب المناقب باب فضل عائشہ میں ذکر کیا ہے۔

۳۔ حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ چند خصلتیں مجھ کو من جانب اللہ عطا کی گئیں۔ سوائے حضرت مریم کے اور کسی عورت کو نہیں عطا کی گئیں اور خدا کی قسم میں بطور فخر نہیں کہتی یعنی اللہ کی نعمت کو بیان اور ظاہر کرنا مقصود ہے وہ خصلتیں یہ ہیں۔

(۱) میرے سوا کسی باکرہ سے نکاح نہیں فرمانا۔

(۲) نکاح سے پیشتر فرشتہ میری تصویر لیکر نازل ہوا اور آپ کو دکھا کر کہا کہ یہ آپ کی بیوی ہیں اللہ کا حکم ہے کہ آپ ان سے نکاح کریں۔

(۳) رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سب سے زیادہ مجھ سے محبت فرماتے تھے۔

(۴) اور جو شخص آپ کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب تھا میں اس کی بیٹی ہوں۔

(۵) آسمان سے میری برأت میں متعدد آیتیں نازل ہوئیں اور میں طیبہ اور پاکیزہ پیدا کی گئی اور طیب اور پاکیزہ کے پاس ہوں اور اللہ نے مجھ سے مغفرت اور رزق کریم کا وعدہ فرمایا۔

(۶) میں نے جبریل کو دیکھا میرے سوا آپ کی ازواج میں سے کسی نے جبریل کو نہیں دیکھا۔

(۷) جبریل آپ پر وحی لے کر آتے تھے اور میں آپ کے پاس ایک لحاف میں ہوتی تھی۔ میرے سوا اور کہیں اس طرح وحی نازل نہیں ہوئی۔

(۸) میری باری کے دو دن اور دو رات تھے اور باقی ازواج کی باری ایک دن اور ایک رات تھی۔ ایک دن اور ایک رات تو خود حضرت عائشہ کی باری کا تھا ہی اور دوسرا دن حضرت سودہ کی باری کا تھا جو انھوں نے سن رسیدہ ہوجانے کی وجہ سے حضرت عائشہ کو ہبہ کر دیا تھا۔

(۹) انتقال کے وقت آپ کا سر مبارک میری گود میں تھا۔

(۱۰) وفات کے بعد میرے حجرے میں مدفون ہوئے۔

رواہ ابو یعلی والبزاز باختصار وفیہ مجالد وھو حسن الحدیث وبقیۃ رجالہ رجال الصحیح۔ [۱]

---

[۱] مجمع الزوائد، ج: ۹، ص ۲۴۱

# امّ المؤمنین حفصہ بنت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہا و عن ابیہا

حضرت حفصہ۔ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی ہیں۔ والدہ کا نام زینب بنت مظعون رضی اللہ عنہا ہے۔ حضرت حفصہ بعثت سے پانچ سال قبل پیدا ہوئیں۔ جس وقت قریش خانہ کعبہ کی تعمیر میں مصروف تھے۔ پہلا نکاح خنیس بن حذافہ سہمیؓ کے ساتھ ہوا اپنے شوہر خنیس کے ساتھ ہجرت کر کے مدینہ آئیں۔ غزوہ بدر کے بعد خنیسؓ کا انتقال ہو گیا۔ [له]

جب حضرت حفصہ بیوہ ہو گئیں تو حضرت عمرؓ نے حضرت عثمانِ غنی سے ملکر کہا کہ اگر آپ چاہیں تو حفصہ کا نکاح آپؐ سے کر دوں۔ حضرت عثمان نے کہا سوچ کر جواب دوں گا۔ اس کے بعد پھر ملاقات ہوئی حضرت عثمان نے عذر کر دیا۔ کہ میرا ارادہ نہیں ہے۔ حضرت عمر فرماتے ہیں کہ پھر میں حضرت ابوبکر سے ملا اور کہا کہ اگر آپ چاہیں تو حفصہ کا نکاح آپؐ سے کر دوں ابوبکر صدیق سُن کر خاموش ہو گئے اور کوئی جواب نہیں دیا۔ جس سے مجھ کو ملال ہوا۔ تین چار ہی دن گزرے ہوں گے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے لئے پیام دیا۔ میں نے حفصہ کا نکاح آپؐ سے کر دیا۔ اس کے بعد ابوبکر صدیق سے ملنا ہوا حضرت ابوبکر نے کہا! اے عمر شاید تم مجھ سے رنجیدہ ہو میں نے اس لئے جواب نہیں دیا تھا کہ مجھ کو یہ معلوم تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خود پیام دینے کا خیال ہے اس لئے سکوت کیا۔ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے راز کو ظاہر کرنا مناسب نہ ہو گا۔ اگر آں حضرت حفصہ

---

له زرقانی - ج : ۳ ، ص : ۲۳۶

سے نکاح نہ کرتے تو میں ضرور قبول کر لیتا مشہور اور راجح قول یہ ہے کہ ۳ھ میں آپ نے حفصہؓ سے نکاح فرمایا۔ [1]

ایک مرتبہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت حفصہ کو طلاق دیدی جبرئیل علیہ السلام وحی لیکر نازل ہوئے۔

| | |
|---|---|
| ارجع حفصہ فانھا صوامۃ | حفصہ سے رجوع کر لیجئے وہ بڑی |
| قوامۃ وانھا زوجتک فی الجنۃ | روزہ رکھنے والی اور عبادت گذار عورت ہے |
| | اور جنت میں آپ کی بیوی ہے۔ |

آپ نے رجوع فرمالیا۔ (اخرجہ ابن سعد والطبرانی برجال الصحیح من مرسل قیس بن سعد) [1]

شعبان ۴۵ھ میں مدینہ منورہ میں وفات پائی۔ حضرت معاویہ کا زمانہ خلافت تھا مروان بن حکم نے نمازِ جنازہ پڑھائی وفات کے وقت ساٹھ سال کی عمر تھی۔ تاریخ وفات میں اختلاف ہے مشہور قول کو لے لیا ہے تفصیل کیلئے ترجمۂ حفصہؓ کی مراجعت کریں۔ [2]

# ام المومنین زینب بنت خزیمہ ملقب بہ ام المساکین رضی اللہ عنہا

زینب آپ کا نام تھا چونکہ آپ بہت سخی اور فیاض تھیں اس لئے ایام جاہلیت ہی سے ام المساکین کہہ کر پکاری جاتی تھیں باپ کا نام خزیمۃ بن الحارث ہلالی تھا۔ پہلا نکاح عبداللہ بن جحش رضؓ سے ہوا ۳ھ میں عبداللہ بن

---

[1] الاصابہ۔ ج: ۴، ص: ۲۵۳

[2] زرقانی۔ ج: ۳ ص ۲۳۸

جحش ؓ غزوۂ اُحد میں شہید ہوئے۔ عدت گزرنے کے بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نکاح فرمایا پانسو درہم مہر مقرر ہوا نکاح کے دو تین ہی مہینے گزرے تھے کہ انتقال ہوگیا۔ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خود نماز جنازہ پڑھائی اور جنت البقیع میں دفن ہوئیں انتقال کے وقت ۳۰ سال کی عمر تھی۔ ؎۱

# ام المومنین ام سلمہ بنتِ ابی امیہ رضی اللہ عنہا

ام سلمہ آپ کی کنیت تھی۔ ہند آپ کا نام تھا ابوامیہ قرشی مخزومی کی بیٹی تھیں ماں کا نام عاتکہ بنت عامر بن ربیعہ تھا۔ پہلا نکاح اپنے چچازاد بھائی ابوسلمہ بن عبدالاسد مخزومی سے ہوا انہی کے ساتھ مشرف باسلام ہوئیں اور انہی کے ساتھ پہلے حبشہ کی طرف ہجرت کی اور پھر وہاں سے مکہ واپس آکر مدینہ کی طرف ہجرت کی (جس کا مفصل قصہ ہجرت کے بیاں میں گزر چکا)

ابوسلمہ۔ غزوۂ بدر اور غزوۂ احد میں شریک ہوئے غزوۂ احد میں بازو پر ایک زخم آیا ایک مہینہ تک اس کا علاج کرتے رہے زخم اچھا ہوگیا۔ غرۂ محرم الحرام ۴ھ ان حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابوسلمہ کو ایک سریہ کا امیر بناکر روانہ فرمایا۔ ۲۹ روز کے بعد واپس ہوئے واپسی کے بعد وہ زخم پھر جاری ہوگیا۔ اسی زخم سے ۸ جمادی الآخری ۴ھ میں انتقال کیا۔ ؎۲

ام سلمہ فرماتی ہیں کہ ایک بار میرے شوہر ابوسلمہ گھر میں آئے اور کہا کہ آج میں رسول اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ایک حدیث سنکر آیا ہوں جو میرے نزدیک دنیا اور مافیہا سے زیادہ محبوب ہے وہ یہ کہ جس شخص کو کوئی مصیبت پہنچے اور

---

؎۱ زرقانی۔ ج: ۳۔ ص ۲۴۹ عیون الاثر ج: ۲، ص، ۳۰۳

؎۲ عیون الاثر۔ ج: ۲، ص۔ ۳۰۴۔

وہ انا للہ پڑھے اور اس کے بعد یہ دُعا مانگے۔

اللّٰھُمّ عندکَ احتسب مصیبتی ھٰذِہٖ اَللّٰھُمّ اخلفنی فیھا بخیر منھا
اے اللہ میں تجھ سے اپنی اس مصیبت میں اَجر کی امید رکھتا ہوں اے اللہ تو مجھ کو اس کا نعم البدل عطا فرما۔

تو اللہ تعالیٰ ضرور اس کو اس سے بہتر عطا فرمائیگا (رواہ مسلم والترمذی وابوداؤد والنسائی)

ام سلمہ فرماتی ہیں کہ ابوسلمہ کے انتقال کے بعد یہ حدیث مجھ کو یاد آئی جب دعا پڑھنے کا ارادہ کیا تو یہ خیال آیا کہ مجھ کو ابوسلمہ سے بہتر کون ملے گا۔ مگر چونکہ رسُول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد تھا اس لئے پڑھ لیا چنانچہ اس کا یہ ثمرہ ظاہر ہوا کہ عدت گذرنے پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے نکاح کا پیام دیا جن سے دنیا میں کوئی بھی بہتر نہیں [۱]

آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب نکاح کا پیام دیا تو ام سلمہؓ نے چند عذر پیش کئے:

(۱) میرا سن زیادہ ہے

(۲) میں عیالدار ہوں یتیم بچے میرے ساتھ ہیں۔

(۳) میں بہت غیور ہوں (مبادا آپ کو میری وجہ سے کوئی ناگوار ی پیش آئے) آپؐ نے یہ جواب دیا۔ میرا سن تم سے زیادہ ہے اور تمہاری عیال اللہ اور اس کے رسول کی عیال ہیں۔ اور میں اللہ سے دعا کروں گا کہ وہ غیرت (یعنی [۲]

---

[۱] الاصابہ۔ ج: ۲، ص: ۳۳۵ [۲] عیون الاثر۔ ج: ۲، ص ۳۰۴

[۳] یہ بین القوسین عبارت زرقانی کی ایک روایت سے اضافہ کی گئی ہے زرقانی صـ۲۴۱ ج ۳

وہ نازک مزاجی اور غیرت کا مادہ جس کا تم کو اندیشہ ہے) تم سے جاتی رہی چنانچہ آپ نے دعا فرمائی اور ویسا ہی ہوا۔ عیون الاثر ص ۳۰۴ ج ۲ ترجمہ ہند بنت ابی امیۃ ماہ شوال ۴ھ میں آپ سے نکاح ہوا تو شوال کا آخر تھا کچھ راتیں باقی تھیں مسند بزاز میں حضرت انس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مہر میں کچھ سامان بھی دیا جس کی قیمت دس درہم تھی۔

ابن اسحق راوی ہیں کہ ایک بستر بھی دیا جس میں بجائے روئی کے کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی اور ایک رکابی اور ایک پیالہ اور ایک چکی دی [۱]

# وفات

سن وفات میں بہت اختلاف ہے امام بخاری تاریخ کبیر میں فرماتے ہیں کہ ۵۸ھ میں انتقال کیا۔ واقدی کہتے ہیں کہ ۵۹ھ میں انتقال کیا۔ [۲]

ابن حبان کہتے ہیں کہ ۶۱ھ میں انتقال کیا جب امام حسینؓ کی شہادت کی خبر پہونچی۔ ابونعیم کہتے ہیں ۶۲ھ میں انتقال کیا۔ حافظ عسقلانی نے اصابہ اور تقریب اسی قول کو راجح قرار دیا ہے۔ ازواج مطہرات میں سب سے بعد میں حضرت ام سلمہ نے انتقال فرمایا۔ اصابہ ترجمہ ام سلمہؓ [۳]

ابوہریرہ نے نماز جنازہ پڑھائی انتقال کے وقت ۸۴ سال کی عمر تھی۔ اصابہ [۴] ترجمہ ہند بنت ابی امیہ [۵]

پہلے شوہر کے دونوں بیٹوں عمر اور سلمہ نے اور عبداللہ بن عبداللہ ابن ابی امیہ اور عبداللہ بن وہب بن زمعہ نے قبر میں اتارا اور جنت البقیع میں مدفون ہوئیں، رضی اللہ تعالٰی عنہا ورحمۃ اللہ علیہا (استیعاب ترجمہ ہند بر حاشیہ اصابہ)

---

[۱] زرقانی۔ ج ۳، ص: ۲۴۱ [۲] زرقانی ج: ۳، ص: ۲۴۱

[۳] اصابہ ج ۴، ص: ۴۵۹ [۴] زرقانی ج: ۴۔ ص: ۴۵۹ [۵] زرقانی ج ۳، ص: ۲۴۲

# فضل وکمال

ام المومنین ام سلمہ رضؓ کا فضل اور کمال حسن اور جمال فہم اور فراست عقل اور دانائی مسلّم تھی۔ حدیبیہ میں ان حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کو ہدی ذبح کرنے اور حلق کرانیکا تین بار حکم دیا۔ مگر کسی نے نہ ہدی ذبح کی اور نہ سر منڈایا ام سلمہ رضی اللہ عنہا کو جب خبر ہوئی تو فرمایا رسول اللہ صحابہ اس صلح سے بہت افسردہ دل ہیں آپ کسی سے کچھ نفرمائیں۔ آپ اپنی ہدی ذبح کرلیں۔ اور حلق کرائیں چنانچہ آپ کا ہدی ذبح کرنا تھا۔ کہ صحابہ نے فوراً اپنے اپنے جانوروں کو ذبح کرلیا اور حلق بھی کرالیا۔ یہ عقدہ ام المومنین ام سلمہؓ کے رائے اور مشورہ سے حل ہوا فجزاہا اللہ خیرا۔

حسن وجمال کا یہ حال تھا۔ کہ حضرت عائشہ فرماتی ہیں۔ کہ جب آن حضرت نے ام سلمہؓ نے نکاح کیا تو مجھ کو ان کے حسن وجمال کی وجہ سے بہت رشک ہوا۔ ؎۱

# ام المومنین زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا

حضرت زینب بنت جحش۔ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پھوپھی امیمہؓ ؎۲ بنت عبد المطلب کی بیٹی تھیں۔ یعنی آپ کی پھوپھی زاد بہن تھیں۔ آپ کی زوجیت میں آنے سے پہلے آپ کے متبنیٰ اور آزاد کردہ غلام زید بن حارثہ کے عقد میں تھیں باہمی موافقت نہ ہونے کی وجہ سے زید نے ان کو طلاق دے دی حضرت چونکہ موالی میں سے تھے اور حضرت زینب رضی اللہ عنہا ایک نہایت شریف اور معزز خاندان سے تھیں اور آن حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی زاد بہن تھیں۔ اور عرب کا یہ دستور

---

؎۲ امیمہ بنت عبد المطلب کے اسلام میں اختلاف ہے سوائے ابن سعد کے اور کسی نے ان کے لئے اسلام ثابت نہیں کیا۔ محمد بن اسحٰق امیمہ کے اسلام کے منکر ہیں۔ دیکھو اصابہ ج: ۴ ص ۲۴۲ ترجمہ امیمہ و زرقانی ص ۲۴۵ ج ۳

؎۱ الاصابہ ج ۴، ص: ۴۵۹

تھا کہ موالی (آزاد کردہ غلاموں) سے مناکحت کو اپنے لئے باعث ننگ وعار سمجھتے تھے۔ اس لئے آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب حضرت زینب سے اپنے آزاد کردہ غلام زید بن حارثہ کا پیغام دیا تو حضرت زینب اور اُن کے بھائی نے صاف انکار کر دیا۔ اس پر آیت نازل ہوئی:

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ إِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ أَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ أَمْرِهِمْ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلَالًا مُّبِيْنًا۔

اس آیت میں مومن سے عبد اللہ بن جحش یعنی حضرت زینب کے حقیقی بھائی مراد ہیں اور مومنہ سے خود حضرت زینب مراد ہیں اور مطلب یہ ہے کہ کسی مومن اور مومنہ کے لئے یہ زیبا نہیں کہ جب اللہ اور اس کا رسول کوئی فیصلہ کر دے تو اس پر راضی نہ ہوں۔ اس آیت کے نزول کے بعد یہ دونوں راضی ہوگئے اور خدا کے حکم کے موافق زینب کا نکاح زید کے ساتھ ہوگیا۔ نکاح تو ہوگیا مگر زید حضرت زینب کی نظر میں ذلیل اور حقیر رہے۔ اس لئے گھر میں باہم لڑائی ہوتی اور موافقت مزاجی نہ ہوئی اور زید ہمیشہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے زینب کی بے اعتنائی کا شکوہ کیا کرتے اور عرض کرتے کہ میں زینب کو چھوڑ دیتا ہوں مگر آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم زید کو طلاق دینے سے منع فرماتے اور کہتے کہ تم نے میری خاطر سے اس تعلق کو قبول کیا ہے۔ اس لئے اب چھوڑنے سے اور ذلت ہوگی اور مجھے اپنے خاندان میں ندامت اور شرمندگی ہوگی۔ جب بار بار یہ جھگڑے اور قضیئے پیش آتے رہے تو آپ کے دل میں یہ خیال گزرا کہ اگر زید نے زینب کو طلاق دیدی تو زینب کی دلجوئی بغیر اس کے ممکن نہیں کہ میں خود اس سے نکاح کروں۔ لیکن جاہلوں اور منافقوں کی بدگوئی سے اندیشہ کیا کہ یہ لوگ یہ طعنہ دینگے

کہ اپنے بیٹے کی جورو کو گھر میں رکھ لیا۔ یعنی اس سے نکاح کر لیا۔ حالانکہ لے پالک یعنی متبنیٰ کسی طرح بیٹے کے حکم میں نہیں اور عرب میں مدت سے یہ ایک بڑا دستور چلا آرہا تھا کہ جس کو متبنٰے۔ منہ بولا بیٹا بنالیں اس کی مطلقہ جورو سے نکاح کرنے کو غایت درجہ معیوب سمجھتے تھے۔ خداتعالٰے نے چاہا کہ اس رسم بد کو آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قول اور عمل سے توڑدیں اور آپ کو بذریعے وحی آسمانی مطلع کردیا گیا کہ زید کے طلاق دینے کے بعد۔ زینب آپ کی زوجیت میں آئے گی تاکہ لوگوں کو یہ معلوم ہوجائے کہ منہ بولے بیٹے کی بیوی کا وہ حکم نہیں کہ جو صلبی بیٹے کی بیوی کا حکم ہے غرض یہ کہ آپ کو بذریعہ وحی کے مطلع کردیا گیا کہ زینب تمہارے نکاح میں آئے گی۔ مگر آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے بدباطنوں کے طعن وتشنیع کے خیال سے یہ طعنہ دیں گے کہ اپنے متبنّٰی کی جورو سے نکاح کرلیا۔ شرم کے مارے اس پیش گوئی کو کسی پر ظاہر نہیں فرمایا بلکہ اس کو دل ہی میں پوشیدہ رکھا اور خیال کیا کہ خدا کی خبر بالکل حق اور صدق ہے۔ اپنے وقت آنے پر خود ظاہر ہوجائیگی۔ نیز خداتعالیٰ کی طرف سے فی الحال اس پیشن گوئی کے اظہار اور اعلان کا بھی کوئی حکم اور اشارہ نہ تھا۔ اس لئے آپ نے اس امر تکوینی کو تو دل میں مخفی رکھا اور تشریعی طور پر زید کو یہ مشورہ دیتے رہے کہ زینب کو طلاق نہ دینا اس لئے کہ شریعت کا حکم یہی ہے کہ شوہر کو یہی مشورہ دیا جائے کہ اپنی بیوی کو طلاق نہ دو اور بیوی کی بے اعتنائی اور چیرہ دستی پر صبر کرو اگر کسی کو بذریعے وحی اور الہام یہ معلوم ہوجائے کہ تکوینی اور پر آئندہ چلکر یہ ماجرا پیش آنے والا ہے اور قضاء وقدر میں یہ مقدر ہوچکا ہے فی الحال تشریعی حکم کا اتباع کرنا ہوگا۔ قضاء وقدر اپنے وقت پر خود ظاہر ہوجائے گی۔

آخر کار ایک دن زید نے آکر عرض کیا کہ یارسول اللہ میں تنگ آکر زینب کو طلاق

دیدی ہے آں حضرت خاموش ہو گئے۔

حضرت انس سے مروی ہے کہ جب زینب رضی اللہ عنہا کی عدت پوری ہوگئی تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے زید ہی کو حکم دیا کہ تم خود جاکر زینب سے میرے نکاح کا پیغام دو (تاکہ یہ امر خوب واضح ہوجائے کہ یہ جو کچھ ہوا وہ زید کی رضامندی سے ہوا ہے) حضرت زید آپ کے نکاح کا پیغام لے کر زینب کے گھر گئے۔ اور دروازہ کی طرف پشت کرکے کھڑے ہوئے (حالانکہ حجاب اور پردہ کا حکم ابھی نازل نہ ہوا تھا۔ مگر یہ ان کا کمال ورع اور کمال تقویٰ تھا) اور کہا اے زینب مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تم سے اپنے نکاح کا پیغام دیکر بھیجا ہے۔ حضرت زینب نے فی البدیہہ جواب دیا کہ میں اس وقت تک کچھ نہیں کرسکتی جب تک میں اپنے پروردگار عزوجل سے مشورہ یعنی استخارہ نہ کرلوں۔ اسی وقت اٹھیں اور گھر میں جو ایک جگہ مسجد کے نام سے عبادت کے لئے مخصوص کر رکھی تھی وہاں جاکر مشغولِ استخارہ ہوگئیں۔

چونکہ حضرت نے اس بارہ میں کسی مخلوق سے مشورہ نہیں کیا بلکہ خدائے عزوجل سے مشورہ چاہا اور اسی سے خیر طلب کی کیونکہ وہی اہل ایمان کا ولی ہے اس لئے خدائے عزوجل نے اپنی خاص ولایت سے آسمان پر فرشتوں کی موجودگی میں آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح حضرت زینب سے کردیا۔ آسمانوں میں تو اعلان ہو ہی گیا۔ اب ضرورت ہوئی کہ زمین پر بھی اس کا اعلان ہو

---

عہ ایک روایت میں ہے کہ آپ نے زید سے فرمایا کہ میں اپنے دل میں تم سے زیادہ کسی کو قابل وثوق نہیں پاتا لہذا تم ہی زینب سے میرا پیام لیکر جاؤ۔ زرقانی صفحہ ۲۴۵ ج ۳

چنانچہ جبریل امین یہ آیت لیکر نازل ہوئے۔

فَلَمَّا قَضٰی زَیْدٌ مِّنْهَا وَطَرًا زَوَّجْنٰكَهَا [1] — پس جب زید زینب سے اپنی حاجت پوری کر چکے اور ان کو طلاق دیدی تو اے نبی کریم ہم نے زینب کا نکاح تم سے کر دیا۔

اس کے بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت زینب کے گھر تشریف لے گئے اور بلا اذن داخل ہوئے (رواہ مسلم واحمد والنسائی) فتح الباری صفحہ ج ۸ کتاب التفسیر باب قولہ تعالٰے وَتُخْفِیْ فِیْ نَفْسِكَ مَا اللّٰهُ مُبْدِیْهِ الآیۃ۔ [2]

ایک روایت میں ہے کہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت عائشہؓ کے گھر میں تشریف فرما تھے کہ یہ آیتیں نازل ہوئیں جب وحی کا نزول ہو چکا تو آپؐ مسکراتے ہوئے ہماری طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کون ہے کہ جو جاکر زینب کو بشارت سُنائے! اور اِذْ تَقُوْلُ لِلَّذِیْٓ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَیْهِ اِلٰی آخرہ اخیر تک یہ آیتیں آپؐ نے ہم پر تلاوت فرمائیں حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ جب یہ آیتیں تلاوت فرما چکے تو مجھ کو یہ خیال آیا کہ حضرت زینب میں جمال تو تھا ہی اب وہ اس بات پر بھی فخر کریں گی کہ ان کا نکاح اللہ تعالٰے نے آسمان پر کیا۔ [3]

اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت زینب کے یہاں جانے سے پیشتر قاصد کے ذریعے سے حضرت زینب کو اطلاع کرا دی تھی کہ اللہ تعالٰے نے تمہارے نکاح کے بارے میں یہ آیتیں نازل فرمائی ہیں چنانچہ جس وقت حضرت زینب کو یہ خبر پہنچی تو سجدہ شکر کیا۔ کما رواہ ابن سعد عن ابن عباس بسند ضعیف [4]

---

[1] الاحزاب۔ آیہ ۳۷ [2] زرقانی۔ ج ۳ ص ۲۲۵۰ [3] الاصابہ ج ۴، ص ۳۱۳

[4] الاصابہ۔ ج ۴ ۔ ص ۳۱۳

چونکہ حضرت زینب کو اس حکم ربانی اور وحی آسمانی کی خبر پہنچ چکی تھی اس لئے اس اطلاع کے بعد آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کے مکان میں بغیر اذن کے داخل ہوئے کیونکہ زوجہا کہا۔ نکاح آسمانی کا یہ اعلان اور حضرت کا اطلاع کے بعد قولاً اور عملاً اس کو قبول کر لینا اور سجدۂ شکر بجا لانا اور پیغام نکاح حضرت زید کے ذریعہ پہلے ہی جا چکا تھا یہ رسمی نکاح سے بڑھکر نکاح ہے گھر میں داخل ہونے کے بعد آپ نے دریافت کیا کہ تمہارا کیا نام ہے۔ چونکہ حضرت زینب کا اصلی نام 'بَرّہؓ' تھا' تو یہی کہا کہ میرا نام بَرّہ ہے آپ نے بجائے بَرّہ کے زینب نام تجویز کیا۔ استیعاب لابن عبدالبر ترجمہ زینب بنت جحشؓ

اس واقعہ کے بعد منافقین نے زبان طعن دراز کی اور کہنے لگے کہ پیغمبر ایک طرف تو یہ کہتے ہیں کہ بیٹوں کی عورتوں سے نکاح حرام ہے اور دوسری طرف خود ہی اپنے بیٹے کی عورت سے نکاح کر لیا۔ اللہ تعالٰے نے ان بد باطنوں کے جواب میں ارشاد فرمایا مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا (یعنی محمد (صلے اللہ علیہ وسلم تمہارے مردوں میں سے کسی کے بھی باپ نہیں کسی کو انکا بیٹا نہ جانو ہاں وہ اللہ کے رسول ہیں اور اس لحاظ سے وہ سب کے روحانی باپ ہیں اور سب اُن کے روحانی بیٹے ہیں۔ اور وہ آخری نبی ہیں اور اللہ تعالٰے ہر چیز کا جاننے والا ہے۔

حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے نکاح کا قصہ محققین کے نزدیک اسی طرح ہے جس طرح ہم نے نقل کیا اور منافقین اسلام اور بے دینوں نے جو یہ مشہور کیا ہے کہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی نظر زینب پر پڑ گئی اور آپ کا دل ان کی طرف مائل ہو گیا اور یہ فرمایا سبحان اللہ مقلب القلوب اور تخفی فی نفسک سے دل میں زینب کی محبت کا چھپانا مراد ہے۔ سو یہ قصہ منافقین کا کذب اور افترا ہے۔ اہل ایمان کو ہرگز ہرگز

اسپر یقین نہ کرنا چاہیئے ۔ یہ قصہ ملاحدہ اور زنادقہ کے مفتریات اور مخترعات میں سے ہے جس کی کوئی سند نہیں جمہور مفسرین نے اس قصہ کا موضوع اور کذب اور افترا ہونا بیان کیا ہے ۔ علاوہ ازیں کہ یہ قصہ بالکل بے اصل اور بے سند ہے خلاف عقل بھی ہے ۔ اس لئے کہ زینب آپ کی پھوپھی زاد بہن تھیں لڑکپن سے آپ کے سامنے ہوتی تھیں اور بارہا آپ نے ان کو دیکھا تھا ۔ آپ سے کوئی پردہ نہ تھا اور نہ پردہ کا حکم اب تک نازل ہوا تھا ۔ اور حضرت زینب شادی کے بعد بھی آپ سے پردہ نہیں کرتی تھیں اور آپ کے سامنے آتی تھیں تو کیا آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت زینب کو زید سے نکاح کے بعد ہی پہلی بار دیکھا تھا اور اس سے پہلے کبھی نہ دیکھا تھا ۔ اگر آپ کو ان کا حسن وجمال پسند تھا تو پہلے ہی زید سے کیوں نکاح کر دیا جس پر خود زینب اور ان کے ورثہ اور اولیاء بمشکل راضی ہوئے آپ نے خود ہی کیوں نہ ان سے نکاح کر لیا ان کے اعزاء اور اقارب آپ سے نکاح کو بڑی خوشی کے ساتھ منظور کرتے ۔

## آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نزاہت نظر و طہارت بصر

نیز عقل اور نقل سے یہ امر قطعی طور پر ثابت ہے کہ اللہ کا نبی معصوم ہوتا ہے اس کی بصر اور اس کی نظر طاہر اور مطہر اور پاک اور منزہ ہوتی ہے ۔

فتح مکہ کے دن آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے چند آدمیوں کا خون بہانا مباح فرمایا اور کہا کہ اگر یہ لوگ غلافِ کعبہ کو بھی پکڑ لیں تو ان کو نہ چھوڑنا اور قتل کر ڈالنا ۔ انہی لوگوں میں سے ایک عبداللہ بن سعد بن ابی سرح بھی تھے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ان کا ہاتھ پکڑ کر حضور پُرنور کی خدمت میں لیکر آئے اور بار بار عرض کیا کہ آپ ان سے بیعت لے لیں یعنی ان کا قصور معاف کر دیں ۔ آنحضرت

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم خاموش رہے آخر بڑے اصرار الحاح کے بعد ان کی بیعت قبول کرلی پھر مجمع کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا۔ میں اس لئے خاموش رہا کہ تم میں سے کوئی شخص اُٹھ کر عبداللہ کی گردن مار دے کسی انصاری نے عرض کیا کہ یارسول اللہ آپ نے آنکھ سے اشارہ کیوں نہ کر دیا۔ آپ نے فرمایا مَاكَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗ خَائِنَةُ الْاَعْيُنِ۔ یعنی کسی پیغمبر کے لئے یہ زیبا نہیں کہ اس کی آنکھ سے کوئی خیانت سرزد ہو۔ کما قال تعالےٰ يَعْلَمُ خَائِنَةَ الْاَعْيُنِ وَمَا تُخْفِي الصُّدُوْرِ معلوم ہوا کہ نبی کی آنکھ خیانت سے پاک اور منزّہ ہوتی ہے۔ جس طرح اللہ کا نبی معصوم ہوتا ہے اسی طرح اس کی آنکھ بھی معصوم ہوتی ہے نیز قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ سے معلوم ہوتا ہے کہ غض بصر یعنی نامشروع چیز کے دیکھنے سے نگاہ کو نیچی رکھنا ایمان کے مقتضیات میں سے ہے اور نبی اکرم تو اوّل المؤمنین ہیں جس طرح تمام عالم کا ایمان آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایمان کا ایک ادنیٰ سا عکس اور پرتو ہے اسی طرح تمام عالم کی نگاہوں کی عفت اور حیا اسی ذاتِ قدسی صفات کی عصمت مآب اور نزہت جناب کی نزاہتِ نظر اور طہارتِ بصر کا ایک ادنیٰ سا عکس اور پرتو ہے نیز آپ کا نفس قدسی صفات اور ملکی سمات تھا ہوائے نفسانی سے پاک اور منزّہ تھا۔ اور آپ کا ہمزاد یعنی شیطان جو ہر شخص کے ہمراہ رہتا ہے۔ وہ آپ کا مسخر اور منقاد اور جبراً وقہراً مسلمان یعنی آپ کا مطیع اور فرمانبردار بن چکا تھا۔ سوائے خیر کے کسی جانب اس کو میلان کی قدرت ہی نہ رہی تھی۔

## آیت

## وَتُخْفِي فِي نَفْسِكَ مَا اللّٰهُ مُبْدِيْهِ وَتَخْشَى النَّاسَ وَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشَاهُ کی تفسیر

ہمارے اس بیان سے یہ امر بخوبی واضح ہو گیا کہ بد باطنوں کا یہ کہنا کہ وَتُخْفِي فِي نَفْسِكَ

مَا اللّٰہُ مُبْدِیْہِ سے زینب کی محبت کا دل میں چھپانا مراد ہے۔ بالکل غلط ہے اور سرتاپا دروغ بے فروغ ہے۔ بلکہ صحیح معنی یہ ہیں کہ حق تعالیٰ نے آپ کو بذریعہ وحی کے یہ بتلایا تھا کہ زید کے طلاق دینے کے بعد زینب آپ کے نکاح میں آئے گی پس جو چیز آپ دل میں چھپائے ہوئے تھے وہ یہی نکاح کی پیشین گوئی تھی جس کو بعد میں اللہ تعالیٰ نے "زوجنا کہا" سے ظاہر فرمادیا اور "تخشی الناس" کے معنی یہ ہیں کہ آپ اس کے اظہار سے شرماتے تھے۔ کہ کسی کو یہ حکم دیں کہ اپنی بیوی کو طلاق دیدے۔ خشیت سے مراد شرمانا ہے یا ڈرنا ہے اور ڈر اس بات کا تھا کہ منافقین زبانِ طعن دراز کریں گے یا لوگ بدگمانی کرکے اپنی عاقبت خراب کرینگے، اور اس آیت کے یہ معنی امام زین العابدین اور سدی سے مروی ہیں اور حکیم ترمذی نے اس روایت کی تحسین میں اطناب (تطویل فرمایا ہے۔ اور اسی کو حافظ عسقلانی[1] نے فتح الباری تفسیر سورۃ الاحزاب میں اختیار فرمایا۔

---

[1] اصل عبارت یہ ہے جو اہل علم کے لئے ہدیہ کرتے ہیں۔

وقد اخرج ابن ابی حاتم هٰذهِ القصة من طريق السدى فساقها سياقاً واضحا ولفظه بَلَغَنَا اِنّ هٰذهِ الاية نزلت فى زينب بنت جحش وكان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اراد ان يزوجها زيد بن حارثه مولاه فكرهت ذالك ثمّ انّها رضيت بما صنع رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فزوجها اياه. ثمّ اَعْلَمَ الله عزوجل نبيه صلى الله عليه وسلم بعد انها من ازواجه فكان يستحى ان يّامر بطلاقها وكان لايزال يكون بَيْنَ زيد و زينب مايكون من الناس فامره رسول اللهِ صلى الله عليه وآله و

(باقی صفحہ ۳۲۰ پر)

امام قرطبی اپنی تفسیر میں امام زین العابدین کے قول کو نقل کر کے لکھتے ہیں :-

بقیہ صفحہ ۳۹ - وسلم ان یمسک علیہ زوجہ وان یتقی اللہ وکان یخشی الناس ان یعیبوا علیہ ویقولوا تزوج امرأۃ ابنہ وکان قد تبنی زیدًا وعندہ من طریق علی بن زید عن علی بن الحسین ابن علی قال اَعلم اللہ تعالیٰ نبیہ صلی اللہ علیہ وسلم ان زینب ستکون من ازواجہ قبل ان یتزوجہا فلما اتاہ زید یشکوھا الیہ وقال لہ اتق اللہ وامسک علیہ زوجک قال اللہ تعالیٰ قد اخبرتک انی مزوجکہا وتخفی فی نفسک ما اللہ مبدیہ وقد اطنب الترمذی الحکیم فی تحسین ھذہ الروایۃ وقال انہا من جواھر العلم المکنون وکان لم یقف علی تفسیر السدی الذی اوردتہ وھو اوضح سیاقًا واصح اسنادا الیہ لضعف علی بن زید بن جدعان (ثم قال الحافظ) ووردت آثار اُخری ونقلہا کثیر من المفسرین لا ینبغی التشاغل بہا والذی اوردتہ منہا ھو المعتمد والحاصل ان الذی یخفیہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم ھو اخبار اللہ ایاہ انہا ستصیر زوجتہ والذی کان یحملہ علی اخفاء ذالک خشیۃ قول الناس تزوج امرأۃ ابنہ واراد اللہ ابطال ما کان اھل الجاھلیۃ علیہ من احکام التبنی بامر لا ابلغ فی الابطال منہ وھو تزوج امرأۃ الذی یدعی ابنا ووقوع ذالک من امام المسلمین لیکون ادعی لقبولہم وانما وقع الخبط فی تاویل متعلق الخشیۃ واللہ اعلم - فتح الباری صفحہ ۴۰۳ ج ۸ تفسیر سورۃ الاحزاب -

قال علماءنا رحمۃ اللہ علیھم وھذا القول احسن ما قیل فی ھذہ الآیۃ وھو الذی علیہ اھل التحقیق من المفسرین والعلماء الراسخین کالزھری والقاضی بکر بن العلاء القشیری والقاضی ابی بکر بن العربی وغیرھم الخ تفسیر قرطبی تفسیر سورۃ احزاب

ہمارے علماء یہ کہتے ہیں کہ آیت کی تفسیر میں سب سے بہتر قول یہی ہے جو کہا گیا۔ اور محققین مفسرین اور علمائے راسخین جیسے امام زہری اور قاضی بکر بن علاء قشیری اور قاضی ابو بکر بن عربی وغیرہم سب کا یہی قول ہے جو ہم نے بیان کیا۔ ؎۱

## تاریخ نکاح

حافظ ابن سید الناس فرماتے ہیں کہ حضرت زینبؓ ۳ھ میں آپ کی زوجیت میں آئیں اور بعض کہتے ہیں ۵ھ میں آپ سے نکاح ہوا۔ نکاح کے وقت حضرت زینبؓ کی عمر ۳۵ سال کی تھی۔ ؎۲

## مہر

مہر چار سو درہم مقرر ہوا (سیرۃ ابن ہشام)

ابن اسحٰق لکھتے ہیں کہ یہ نکاح حضرت زینب کے بھائی ابو احمد بن جحش نے کیا تھا۔ بظاہر یہ گزشتہ حدیث کے معارض معلوم ہوتا ہے اور ممکن ہے کہ بعد میں نکاح بھی پڑھا گیا ہو واللہ اعلم

---

؎۱ تفسیر قرطبی۔ ج: ۱۴ ص ۱۹۰

؎۲ عیون الاثر۔ ج: ۲، ص ۳۰۴

## ولیمہ

چونکہ یہ نکاح اللہ عزوجل نے اپنی خاص ولایت سے فرمایا اور پھر اس کے بارے میں قرآن کی آیتیں نازل فرمائیں اس لئے آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس نکاح کے ولیمہ میں خاص اہتمام فرمایا۔ چنانچہ صحیح بخاری میں حضرت انس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی بیوی کے ولیمہ میں اس قدر اہتمام نہیں فرمایا۔ جس قدر کہ حضرت زینب بنت جحش کے ولیمہ میں فرمایا ایک بکری ذبح فرمائی اور لوگوں کو مدعو کیا اور پیٹ بھر کر لوگوں کو گوشت اور روٹی کھلائی۔ لوگ کھانا کھا کر چلے گئے مگر تین آدمی بیٹھے باتیں کر رہے تھے۔ آپ نے شدۃ حیاء کی وجہ سے زبان سے تو کچھ نہیں فرمایا۔ لیکن مجلس سے اٹھ کھڑے ہوئے تاکہ سمجھ جائیں اور حضرت عائشہ کے حجرے میں تشریف لے گئے۔ حضرت عائشہ نے آپ کو مبارک باد دی پھر اس کے بعد دیگر تمام ازواج مطہرات کے حجروں میں تشریف لے گئے اور یہ آیتیں نازل ہوئیں۔

یَاۤ اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُیُوْتَ النَّبِیِّ اِلَّاۤ اَنْ یُّؤْذَنَ لَكُمْ اِلٰى طَعَامٍ غَیْرَ نٰظِرِیْنَ اِنٰىهُ وَ لٰكِنْ اِذَا دُعِیْتُمْ فَادْخُلُوْا فَاِذَا طَعِمْتُمْ فَانْتَشِرُوْا وَ لَا مُسْتَاْنِسِیْنَ لِحَدِیْثٍ اِنَّ ذٰلِكُمْ كَانَ یُؤْذِی النَّبِیَّ فَیَسْتَحْیٖ مِنْكُمْ وَ اللّٰهُ لَا یَسْتَحْیٖ مِنَ الْحَقِّ وَ اِذَا

اے ایمان والو نبی کے گھروں میں مت داخل ہو مگر جبکہ تم کو اذن دیا جائے کھانا کھانے کے لئے درآنحالیکہ اس کے پکنے کا انتظار نہ کرو لیکن تم کو بلایا جائے کہ اب کھانا تیار ہو گیا تو آجاؤ اور جب کھانے سے فارغ ہو جاؤ تو اٹھ کر چلے جاؤ اور باتوں میں مت لگ جاؤ اس سے خدا کے نبی کو تکلیف پہنچتی ہے اور وہ کہنے سے شرماتے ہیں اور اللہ کو حق بات کے کرنے سے کوئی حجاب نہیں

مَّآ اَنْتُمُوْهُنَّ مَتَاعًا فَاسْئَلُوْهُنَّ اور اگر تم بی بیوں سے کوئی ضرورت کی چیز مانگو تو مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ ذٰلِكُمْ پردہ کے پیچھے سے مانگو۔ اس میں تمہارے اَطْهَرُ لِقُلُوْبِكُمْ وَقُلُوْبِهِنَّ [۱] دلوں اور ان کے دلوں کی طہارت اور صفائی ہے

یہ بخاری اور مسلم کی متعدد روایتوں کا مضمون ہے جس کو ہم نے ایک جگہ جمع کر دیا ہے

# فضائل و مناقب

حضرت زینبؓ ازواج مطہرات سے بطور فخر کہا کرتی تھیں کہ تمہارا نکاح تمہارے اولیاء نے کیا۔ اور میرا نکاح اللہ تعالٰی نے سات آسمانوں پہ کیا (رواہ الترمذی و صححہ من حدیث انس)

یہ حقیقت میں فخر نہ تھا بلکہ تحدیث بالنعمۃ تھی۔ فرط مسرت اور منعم کی محبت اس عظیم الشان نعمت کے اظہار پر آمادہ کرتی تھی یہی وجہ ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بھی اس کو سنتے تھے۔ اور سکوت فرماتے تھے۔

شعبی کی ایک مرسل روایت میں ہے کہ حضرت زینبؓ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کہا کرتی تھیں کہ یا رسول اللہ میں تین وجہ سے آپ پر ناز کرتی ہوں۔

(۱) میرے اور آپ کے جد امجد ایک ہی ہیں یعنی عبد المطلب' ایک روایت میں ہے کہ میں آپ کی پھوپھی کی بیٹی ہوں۔ اس کا بھی مطلب یہی ہے۔

(۲) اللہ تعالٰی نے آپ کا نکاح مجھ سے آسمان پر فرمایا۔

(۳) جبریل امین اس بارہ میں مساعی رہے۔ [۲]

---

[۱]

[۲] زرقانی۔ ج: ۳، ص ۲۴۶

| | |
|---|---|
| عن عائشۃ انھا قالت کانت زینب بنت جحش تسامینی فی المنزلۃ عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ومارأیت امرأۃ قط خیراً فی الدین من زینب واتقی اللہ واصدق حدیثا واوصل للرحم واعظم صدقۃ۔ | حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ زینب بنت جحش مرتبہ میں میرا مقابلہ کرتی ہیں رسول اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نزدیک وہ میری ہم پلہ تھیں میں نے اُن سے زیادہ کسی عورت کو دیندار اور خدا سے زیادہ ڈرنے والی اور سب سے زیادہ سچ بولنے والی اور سب سے زیادہ صلہ رحمی کرنیوالی اور سب سے زیادہ صدقہ اور خیرات کرنے والی نہیں دیکھی۔ |

اور زہری کی روایت میں اس قدر اور زیادہ ہے۔

| | |
|---|---|
| واشد تبذلا لنفسہا فی العمل الذی تتصدق بہ و تتقرب بہ الی اللہ عزوجل | اور نہ ان سے زیادہ محنت کرکے صدقہ کرنے والی اور اللہ عزوجل کا تقرب حاصل کرنے والی عورت کو دیکھا۔ |

استیعاب لابن عبدالبر

ترجمہ زینب بنت جحش رض

## ورع

منافقین نے جب عائشہ صدیقہ پر تہمت لگائی (جس کا مفصل واقعہ پہلے گزر چکا ہے) تو حضرت زینب کی بہن حمنہ بنت جحش بھی اپنی سادہ لوحی سے اسمیں شریک ہوگئیں لیکن جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عائشہ صدیقہ کے متعلق حضرت زینب سے دریافت کیا تو حضرت زینب نے یہ جواب دیا۔

| | |
|---|---|
| یارسول اللہ احمی سمعی وبصری | یارسول اللہ میں اپنے کان اور آنکھ کو محفوظ |

وَاللہ ماعلمت علیھا الاخیرا — رکھتی ہوں خدا کی قسم عائشہ کے متعلق
رواہ البخاری ص۳۶۵ ج۱ کتاب الشہادۃ — سوائے خیر اور بھلائی کے کچھ نہیں
باب تعدیل النساء بعضھن بعضا — جانتی۔

یعنی جو چیز میری آنکھ نے نہیں دیکھی اور کان نے نہیں سنی وہ میں اپنی زبان سے کیسے کہہ سکتی ہوں۔ اب تک میرا علم اور یقین ان کی بابت سوائے خیر کے کچھ نہیں۔

یہ معلوم ہے کہ حضرت زینب۔ عائشہ صدیقہ کی سوکن تھیں اور یہ بھی جانتی تھیں کہ عائشہ صدیقہ آپ کو سب سے زیادہ محبوب ہیں۔ اگر آپ چاہتیں تو اس وقت کوئی کلمہ ایسا کہہ گزرتیں جو عائشہ صدیقہ کو رسول اللہ صلے اللہ کی نظروں سے گرانے کا سبب بن سکتا لیکن ان کے کمال ورع اور کمال تقویٰ نے اس کی بھی اجازت نہ دی کہ سکوت ہی کر جائیں۔ بلکہ قسم اور حصر کے ساتھ فرمایا وَاللہ ماعلمتُ علیھا الاخیرا۔ یعنی خدا کی قسم میں نے تو عائشہ میں سوائے خیر اور نیکی کے کچھ جانا ہی نہیں۔ چنانچہ صحیح بخاری میں عائشہ صدیقہ سے ان کے ورع اور تقویٰ کا اعتراف ان الفاظ میں مذکور ہے۔ فعصمھا اللہ بالورع — یعنی اللہ تعالےٰ نے ورع اور پرہیزگاری کی بدولت زینب بنت جحش کو اس فتنہ سے محفوظ رکھا۔

اور ایک روایت میں عائشہ صدیقہ کے یہ الفاظ منقول ہیں[1]۔

وان اللہ عصمھا بالورع — تحقیق اللہ تعالےٰ نے ورع کی برکت سے ان کو اس فتنہ سے محفوظ رکھا

---

[1] کمافی الاصابۃ ص۳۱۳ ج۴ - ترجمہ زینب بنت جحش رض

# عبادت

عبادت کا خاص ذوق تھا نہایت خشوع و خضوع کے ساتھ عبادت کیا کرتی تھیں۔ چنانچہ جس وقت زید آنحضرتؐ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا پیام لیکر گئے۔ فوراً نمازِ استخارہ میں مشغول ہوگئیں۔

حضرت میمونہ رضؓ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ایک مرتبہ مالِ فیئؓ مہاجرین پر تقسیم فرما رہے تھے کہ درمیان میں حضرتؓ زینب بول پڑیں۔ حضرت عمرؓ نے جھڑک دیا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا اے عمرؓ تم ان کو رہنے دو۔ یعنی زینب سے کچھ تعرض مت کرو۔

اِنَّهَا اَوَّاهَةٌ — تحقیق یہ بڑی اَوّاہ ہیں۔

ایک شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ اَوَّاہ کے کیا معنی آپ نے فرمایا کہ اوّاہ کے خاشع اور متضرع کے ہیں اور یہ آیت تلاوت فرمائی

وَاِنَّ اِبْرَاهِيْمَ لَحَلِيْمٌ اَوَّاهٌ مُّنِيْبٌ۔ رواہ ابن عبد البر وغیرہ[۱] — تحقیق ابراہیم بڑے بردبار اور نرم دل اور خدا کی طرف رجوع کرنے والے ہیں۔

ایک مرتبہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اپنے گھر میں تشریف لیگئے اور حضرت عمرؓ بھی آپ کے ہمراہ تھے۔ دیکھتے کیا ہیں کہ حضرت زینب نماز اور دعا میں مشغول ہیں آپ نے فرمایا۔

اِنَّهَا لَاَوَّاهَةٌ[۲] — البتہ تحقیق یہ بڑی اوّاہ ہے یعنی بڑی نرم دل ہے

رواہ الطبرانی و اسنادہ منقطع و فیہ یحییٰ بن عبد اللہ البابلی وھو ضعیف[۳]

---

[۱] زرقانی۔ ج: ۳، ص: ۲۴۷ [۲] البتہ اور تحقیق۔ لام تاکید اور حرف تحقیق یعنی لفظ اِنّ کا ترجمہ ہے۔ اور لفظ بڑی اَوَّاهَةٌ کی تنوین تعظیم کا ترجمہ ہے [۳] مجمع الزوائد۔ ج: ۹، ص: ۲۴۸

ام المومنین ام سلمہؓ حضرت زینب کے متعلق فرماتی ہیں :۔

كانت صالحة صوّامة قوّامة صناعًا تصدق بذالك كله على المساكين ۔ اصابه جمه زينب بنت جحش

بڑی نیک اور بڑی روزہ رکھنے والی اور بڑی تہجد گذار تھیں بڑی کمانے والی تھیں جو کماتی تھیں کل کا کل مساکین پر صدقہ کر دیتی تھیں ۔

# زہد

حضرت عمرؓ نے جب پہلی مرتبہ حضرت زینب کا سالانہ نفقہ بھیجا تو یہ سمجھیں کہ یہ سب ازواج مطہرات کا ہے اور یہ فرمایا اللہ عمر کی مغفرت فرمائے ۔ بہ نسبت میرے وہ زیادہ تقسیم کرنے پر قادر تھا ۔

قالوا هذا كله لك قالت سُبحَانَ اللهِ وَاستترت دونه بثوب

لوگوں نے کہا یہ سب آپ کا ہے حضرت زینب نے فرمایا ۔ سبحان اللہ اور اپنے اور اس مال کے درمیان میں کپڑے کا ایک پردہ ڈال دیا ہے تاکہ وہ مال نظر نہ آئے کیونکہ وہ اجنبی اور نامحرم ہے )

اور برزہ بنت رافع کو حکم دیا کہ اس کو ایک طرف ڈال دو اور ایک کپڑا اسپر ڈھانک دو اور فرمایا کہ اس کپڑے کے نیچے سے مٹھی بھر کر فلاں یتیم کو دے آؤ ۔ اور پھر مٹھی بھر فلاں کو دے آؤ ۔ جب اس طرح وہ مال تقسیم ہوتا رہا ۔ اور برائے نام کچھ باقی رہ گیا تو برزہ نے کہا اللہ تعالے آپ کی مغفرت فرمائے ۔ آخر ہمارا بھی اس مال میں کچھ حق ہے ۔ آپ نے فرمایا اچھا جو اس کپڑے کے نیچے ہو وہ تم لے لو ' برزہ کہتی ہیں جب میں نے کپڑا اٹھا کر دیکھا تو پچاسی درہم تھے جب مال سب تقسیم ہوچکا تو ہاتھ اٹھا کر یہ دعا مانگی ۔

اَللّٰھُمَّ لَا یُدْرِکُنِی عَطَاءُ عُمَرَ بَعْدَ عَامِیْ ھٰذَا — اے اللہ اس سال کے بعد عمر کا وظیفہ مجھ کو نہ پائے۔

چنانچہ سال گزرنے نہ پائے انتقال ہوگیا۔ رواہ ابن سعد[1] وابن الجوزی عن برزہ بنت رافع۔ [2]

ایک دوسری روایت میں ہے کہ حضرت زینب کا سالانہ وظیفہ بارہ ہزار درہم تھے۔ جو صرف ایک سال کے لئے۔ جب وہ بارہ ہزار درہم بیت المال سے آپ کے پاس آئے تو بار بار کہتی تھیں۔

اَللّٰھُمَّ لَا یُدْرِکُنِی ھٰذَا الْمَالُ مِنْ قَابِلٍ فَاِنَّہٗ فِتْنَۃٌ [3] — اے اللہ یہ مال سال آیندہ میرے پاس نہ آئے تحقیق یہ بڑا فتنہ ہے۔

اور یہ کہہ کر اسی وقت تمام مال اپنے اقارب اور حاجتمندوں میں تقسیم کر دیا حضرت عمر کو جب اطلاع ہوئی تو یہ فرمایا کہ کچھ ایسا نظر آتا ہے کہ اللہ کی طرف سے ان کے لئے خیر اور بھلائی کا ارادہ کیا گیا ہے۔ فوراً ایک ہزار درہم اور روانہ کئے اور سلام کہلا کر بھیجا کہ وہ (بارہ ہزار تو) اپنے خیرات کر دے۔ یہ ایک ہزار آپ اپنی ضرورتوں کیلئے رکھ لیں حضرت زینب نے وہ ایک ہزار بھی اسی وقت تقسیم کر دے۔ اصابہ ترجمہ ام المؤمنین زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا

---

[1] حافظ عسقلانی نے برزہ بنت رافع کے ترجمہ میں اس روایت کو مفصل مسند کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ اصابہ صفحہ ۲۵۲ ج ۴ قسم ثالث ترجمہ بنت رافع۔

[2] زرقانی۔ ج: ۳، ص: ۲۴۸

[3] فتح الباری صفحہ ۲۲۵ ج ۳ کتاب الزکوۃ باب فضل صدقۃ الشحیح الصحیح کے ایک باب بعد اس کی تفصیل مطالعہ کریں۔

# وفات

صحیحین میں حضرت عائشہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک روز اپنی ازواج مطہرات سے یہ فرمایا کہ تم میں سب سے جلد مجھے ملے گی جس کا ہاتھ تم میں سب سے زیادہ لانبا ہوگا۔ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشادہ سخاوت اور فیاضی کی طرف تھا لیکن ازواج مطہرات نے اس کو ظاہر پر محمول کیا چنانچہ آپ کی وفات کے بعد ازواج مطہرات جب جمع ہوتیں تو باہم اپنے ہاتھوں کو ناپا کرتیں کہ کس کا ہاتھ لانبا ہے۔ حضرت زینب جو قد میں چھوٹی تھیں جب سب سے پہلے ان کا انتقال ہوا تب معلوم ہوا کہ حضرت زینب کا ہاتھ صدقہ اور خیرات میں سب سے لانبا تھا کیونکہ وہ اپنے دست و بازو سے کماتی تھیں دباغت کا کام جانتی تھیں اس سے جو آمدنی ہوتی تھی وہ سب خدا کی راہ میں خیرات کر دیتی تھیں۔ (۱) کفن بھی زندگی ہی میں تیار کر لیا تھا۔ قاسم بن محمد سے مروی ہے کہ جب حضرت زینب کی وفات کا وقت آیا تو فرمایا میں اپنا کفن تیار کر رکھا ہے۔ غالباً عمرؓ بھی میرے لئے کفن بھیجیں گے۔ ایک کفن کام میں لے آنا اور دوسرا صدقہ کر دینا۔ چنانچہ حضرت عمرؓ نے وفات کے بعد پانچ کپڑے خوشبو لگا کر کفن کے لئے بھیجے۔ حضرت عمر ہی کے بھیجے ہوئے کفن میں ان کو کفنایا گیا اور وہ کفن جو خود حضرت زینب نے تیار کر رکھا تھا ان کی بہن حمنہ نے صدقہ کر دیا۔

(اخرجہ ابن سعد۔)

عمرہ کہتی ہیں کہ جب حضرت زینب کا انتقال ہوگیا تو میں نے عائشہ صدیقہ کو یہ کہتے سنا

لقد ذهبت حمیدة متعبدة مفزع الیتامی والارامل

افسوس آج ایسی عورت گزر گئی جو بڑی پسندیدہ اوصاف والی اور عبادت گزار اور یتیموں اور بیواؤں کا ٹھکانہ تھی۔

سن بیس ہجری میں مدینہ منورہ میں انتقال کیا حضرت عمرؓ نے نماز جنازہ پڑھائی انتقال کے وقت پچاس یا ترپن سال کی عمر تھی اور جس وقت آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نکاح ہوا تھا اس وقت آپ کی عمر ۳۵ سال کی تھی۔

اصابہ صـ ۳۱۴ ج ۴ ترجمہ زینب بنت جحشؓ

# مسئلہ حجاب پر ایک اجمالی نظر

تمام حضرات انبیاء و مرسلین صلوات اللہ وسلامہ علیہم اجمعین اور پھر تمام حکماء عالم اور دنیا کے تمام اہل عقل و اہل غیرت کا اس پر اتفاق ہے کہ زنا ایک بدترین جرم ہے کہ جو غیرت اور ناموس کے لئے ایک عظیم عار ہے اور اخلاقِ ذمیمہ اور افعال شنیعہ کا سرچشمہ ہے اور ایک طرف یہ مشاہدہ ہے کہ عورتوں کے دیکھنے سے مردوں کے دلوں میں اُن کی شیفتگی اور فریفتگی پیدا ہوتی ہے اور اس طرح عورتوں کو مردوں کے دیکھنے سے عورتوں کے دل میں مردوں کا عشق پیدا ہوتا ہے۔ جو بسا اوقات بغیر جائز طریقہ (یعنی بغیر نکاح کے) قضاءِ شہوت کا ذریعہ بن جاتا ہے اور طرفین کی عزت و ناموس اور حسب و نسب کی تباہی اور بربادی کا سبب ہوتا ہے۔ اور اس بارے میں جو کچھ پیش آ رہا ہے وہ بیان سے مستغنی ہے۔ می باید دید و دم نمی باید زد لہذا حکمت اور غیرت کا مقتضی یہ ہوا کہ یہ دروازہ بند کیا جائے اس لئے شریعتِ مطہرہ نے زنا سے حفاظت کے لئے احکام صادر کئے۔

(۱)

وَقَرْنَ فِیْ بُیُوْتِکُنَّ وَلَا تَبَرَّجْنَ تَبَرُّجَ الْجَاهِلِیَّةِ الْاُوْلٰی

اور قرار پکڑو اپنے گھروں میں اور زمانۂ جاہلیت کی طرح زینت کرکے باہر نہ نکلو۔

(۲) اور اگر گھر میں بیٹھے بیٹھے غیر مرد سے بات چیت کرنے کی ضرورت پیش آئے تو اس کا حکم یہ ہے

لَا تَخْضَعْنَ بِالْقَوْلِ فَیَطْمَعَ الَّذِیْ فِیْ قَلْبِهٖ مَرَضٌ وَّقُلْنَ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا

یعنی اگر تم کو نامحرم مرد سے بات کرنے کی ضرورت ہو تو نزاکت اور نرمی کے ساتھ بات مت کرو مبادا جس کے دل میں شہوت کی بیماری ہو وہ تمہارے اندر طمع لگا بیٹھے اور بات کرو سیدھی۔

(۳) یہ حکم تو عورتوں کو ہوا مردوں کو یہ حکم ہوا۔

وَاِذَا سَاَلْتُمُوْهُنَّ مَتَاعًا فَاسْئَلُوْهُنَّ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ ذٰلِکُمْ اَطْهَرُ لِقُلُوْبِکُمْ وَقُلُوْبِهِنَّ

اور اے مرد جب تم عورتوں سے کوئی چیز مانگو تو پردہ کے پیچھے سے مانگو یہ خصلت اور سوال کا یہ طریقہ تمہارے اور ان کے دلوں کی طہارت کا بہترین ذریعہ ہے

(۴) اور مردوں کو یہ حکم دیا کہ کسی غیر عورت کی طرف نظر اٹھا کر نہ دیکھو۔ قُلْ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ یَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَیَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ

(۵) شریعت نے عورت کی اذان اور اقامت اور اس کی امامت کو ممنوع قرار دیا۔

(۶) عورت کا جہری نماز میں جہراً پڑھنا ممنوع قرار دیا۔

(۷) عورت کا حج میں آواز کے ساتھ لبیک کہنا ممنوع قرار دیا۔

(۸) جوان عورت کا نامحرم مرد کو محض سلام کرنا ناجائز قرار دیا۔
(۹) اجنبیہ عورت سے بدن دبوانے کو ممنوع قرار دیا۔
(۱۰) آئینہ یا پانی میں جو اجنبیہ کا عکس پڑتا ہو اس کا دیکھنا ممنوع قرار دیا۔ اسی بنا پر عورت کے فوٹو کا دیکھنا اور بھی ناجائز ہوگا۔ کیونکہ پانی کے عکس سے فوٹو کا دیکھنا زیادہ باعث فتنہ ہے۔
(۱۱) اجنبی عورت کے تذکرہ کو بطور لذت ممنوع قرار دیا
(۱۲) اجنبیہ عورت کے تصور سے لذات لینے کو حرام قرار دیا۔
(۱۳) حتّٰی کہ اگر کوئی شخص اپنی ہی بیوی سے متمتع ہو۔ اور تصور کسی اجنبیہ کا کرے تو وہ بھی حرام ہے۔
(۱۴) اجنبی مرد کے سامنے کا بچا ہوا طعام عورت کے لئے استعمال کرنا اگر بطور لذت ہو تو مکروہ ہے۔ اور علیٰ ہذا اس کا عکس یعنی عورت کے سامنے کا بچا ہوا کھانا مرد کے لئے مکروہ ہے۔
(۱۵) اجنبیہ سے مصافحہ کرنا اور اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لینا ممنوع قرار دیا۔ جیسا کہ بعضے جاہل پیر عورتوں سے دست بدست بیعت لیتے ہیں یہ ناجائز ہے۔ عورتوں کو بیعت کیا جائے تو ان کی بیعت مِنْ وَّرَاءِ الْحِجَابُ (بس پردہ سے ہوگی اور زبانی ہوگی دست بدست نہ ہوگی اہلِ عقل اور اہلِ غیرت۔ غور فرمائیں کہ زنا سے تحفظ اور عزت و ناموس کی حفاظت کا اس سے بڑھ کر اور کیا ذریعہ ہو سکتا ہے جو شریعت نے بتلایا۔ ہندوستان کی شرم و حیا، عفت و غیرت ضرب المثل تھی۔ ان دلدادگانِ تہذیبِ جدیدہ نے اپنے لیکچروں سے اس پر پانی پھیر دیا ہے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ

# حدیثِ نبوی

حدیث میں نبی اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک طویل خطبہ مذکور ہے جس کا ایک جواہر پارہ یہ ہے النسآءُ حبالۃ الشیطان۔ دیکھو فیض القدیر صفحہ ۲ یعنی عورت شیطان کا ایک جال ہے جس کے ذریعے وہ لوگوں کا شکار کرتا ہے جال میں پھنسا کر اس کی شہوت پرستی کا تماشا لوگوں کو دکھلاتا ہے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام کا قول ہے

| | |
|---|---|
| امش وراء الاسد ولا تمش وراء المرأۃ | شیر کے پیچھے چل لینا مگر کسی عورت کے پیچھے نہ چلنا۔ |

یعنی شیر کے پیچھے چلنے میں اتنا خطرہ نہیں جتنا کہ عورت کے پیچھے چلنے میں خطرہ ہے اور بعض حکماء کا قول ہے۔

| | |
|---|---|
| ایاک ومخالطۃ النسآء فان لحظات المرأۃ سھمٌ ولفظھا سمٌّ | عورتوں کے اختلاط سے اپنے آپ بچانا عورت کی نظر ایک تیر ہے اور اس کی بات سمّ قاتل یعنی سنکھیا ہے۔ |

فیض القدیر صفحہ ج ۲

# حجاب کے فوائد اور بے حجابی کے مفاسد

شریعت اسلامیہ نے حجاب کا حکم دیا۔

(۱) تاکہ زنا سے حفاظت ہوجائے (۲) اور تاکہ عفت مآب خواتین کا چہرہ اوباش کی ناپاک نظروں سے محفوظ ہوجائے (۳) اور تاکہ اُنکے حسب ونسب پر کسی قسم کا داغ نہ آنے پائے کہ کوئی بد باطن ان کی اولاد میں شک اور شبہ نہ ڈال سکے کہ یہ ان کی اولاد نہیں اور باپ یقین کے ساتھ یہ کہہ سکے

کہ یہ میرا بیٹا ہے یا میری بیٹی ہے بے پردہ عورت کی اولاد کے متعلّق یقین کے ساتھ نہیں کہا جا سکتا کہ یہ اولاد اسی کے شوہر کی ہے۔

مغربی ممالک کو دیکھ لیجیئے کہ وہاں بے پردگی اور اختلاط مرد وزن سے زنا اور اولاد زنا کی جو کثرت ہے وہ بیان سے باہر ہے عیاں را چہ بیان اسی بے پردگی کی وجہ سے یورپ میں زنا کی اس قدر کثرت ہوگئی ہے کہ کسی کو صحیح النسب کہنا بہت مشکل ہے (۴) اور تاکہ مرد و عورت کا دل۔ شیطان کے وسوسوں سے پاک اور ستھرا رہے۔ جب مرد و عورت ایک دوسرے کی طرف نظر کرتے ہیں تب شیطان کو دل میں برے خیالات ڈالنے کا موقعہ ملتا ہے (۵) اور تاکہ عورت کی عفت شوہر اور خاندانی نظروں میں شبہ اور تہمت کے واہمہ سے بھی پاک رہے مرد جب یہ دیکھے گا کہ اس کی بیوی یا بہن یا بیٹی۔ کسی سے ہمکلام ہو رہی ہے تو اگر عقل اور غیرت والا ہوگا تو تلملا اٹھے گا۔ اور بے عقل اور بے غیرت سے ہمارا کوئی خطاب نہیں اللہ تعالٰی ہم کو ایسے بے غیرتوں کا چہرہ نہ دکھلائے۔ آمین ثم آمین ایسے بے غیرت لوگوں سے پردہ تو عقلاً واجب معلوم ہوتا ہے اور ایسوں کی صحبت اور مجالست عقلاً و شرعاً دونوں ناجائز ہے۔

# حکایت

ابلیسِ لعین کا لوگوں کے پھنسانے کے لئے حق تعالٰے سے دامِ محکم (مضبوط جال) دیئے جانے کی درخواست کرنا اور حق تعالٰی کی طرف سے مختلف جالوں کا اس کے سامنے پیش ہونا۔ اور آخیر

## میں عورتوں کے دام اور جال کے پیش ہونے سے ابلیس کا خوش ہو جانا اور جوشِ مسرت میں اس کا اچھل جانا اور ناچنا اور رقص کرنا۔

---

عارف رومی قدس اللہ سرہ السامی مثنوی کے دفتر پنجم میں فرماتے ہیں ؎

گفت ابلیسِ لعین دادار را
دام زفتے خواہم این اشکار را

ابلیس لعین جب بارگاہ خداوندی سے راندۂ درگاہ ہوا تو قسم کھائی فبعزتک لاغوینھم اجمعین الا عبادک منھم المخلصین یعنی قسم ہے تیری عزت اور جلال کی میں البتہ ضرور گمراہ کروں گا اولادِ آدم کو اور ان کے بہکانے میں کوئی دقیقہ اٹھانہ رکھوں گا۔ مگر تیرے خالص اور چیدہ اور برگزیدہ بندوں کو میں گمراہ نہ کرسکوں گا۔ بعدازاں ابلیسِ لعین نے خدائے عادل سے یہ درخواست کی کہ مجھے انسان کا شکار کرنے کے لئے ایسا مضبوط جال درکار ہے کہ جس میں پھنسنے کے بعد وہ نکل نہ سکے حق تعالیٰ شانہ شیطان کے سامنے مختلف جال پیش کئے

زر وسیم و گلۂ اسپش نمود
کہ بدیں تانی خلائق را ربود

حق تعالیٰ نے سب سے پہلے شیطان کے سامنے سونے اور چاندی اور گھوڑوں کے گلہ کا جال پیش کیا اور یہ چیزیں دکھلا کر فرمایا کہ تو ان چیزوں کے ذریعے سے لوگوں کو پھانس سکتا ہے۔

کیونکہ لوگ بالطبع ان چیزوں کی طرف مائل ہیں ان چیزوں کے ذریعہ انسان کا شکار کرنا اور جال میں پھنسانا آسان ہے۔ کما قال تعالیٰ زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوَاتِ مِنَ النِّسَاءِ وَالْبَنِينَ وَالْقَنَاطِيرِ الْمُقَنطَرَةِ مِنَ

الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ

گفت شاباش و ترش آویخت لنج شد ترنجیدہ و ترش ہمچوں ترنج

شیطان نے حق تعالےٰ سے عرض کیا کہ ہاں یہ سیم وزر کا جال اچھا ہے مگر ترنج کی طرح تلخ اور ترش ہو گیا اور ترشی سے ہونٹ لٹکا لیا۔

پس جواہر ہا ز معد نہائے خوش
کرد آں پس ماندہ را حق پیش کش

جب شیطان نے سیم وزر کے جال کو پسند نہ کیا تو حق تعالےٰ نے اس راندۂ درگاہ کے سامنے کانوں کے بیش بہا جواہرات کا جال پیش کیا۔

گیر ایں دام دگر را اے لعین
گفت زیں افزوں دہ نعم المعین

اور جواہرات سامنے کر کے یہ فرمایا کہ اے لعین یہ دوسرا دام ہے جا اسے لیجا شیطان نے کہا اے نعم المعین بہترین مددگار اس سے بڑھ کر اور بہتر جال عطا فرمائے سیم وزر کی طرح جواہرات کا جال بھی پورا مضبوط نہیں۔

چرب و شیریں و شرابات ثمن داد شش ولبس جامۂ ابریشمیں

بعد ازاں حق تعالےٰ نے اس کو چرب اور شیریں کھانے اور آتشی شراب اور قیمتی ریشمیں کپڑے دکھلائے کہ اچھا اس جال کو لیلے

گفت یارب بیش ازیں خواہم مدد تا بہ بندم شان بحبل من مسد

شیطان بولا۔ اے مولا اس سے بڑھ کر جال چاہتا ہوں تاکہ بنی آدم کو ایسی مضبوط رسی میں باندھوں کہ وہ اس کو توڑ نہ سکیں اور توڑ کر تیرے دروازہ کی طرف نہ رکھ دوڑ سکیں

تاکہ مستانت کہ نرو پر دلند مرد وار ایں بند ہا را بگسلند
تا بدیں دام و رسنہائے ہوا مرد تو گردد ز نامرداں جدا

البتہ جو لوگ تیری شراب محبت سے مست ہیں۔ اور وہ واقع میں مردمیدان ہیں انکے دل تیری محبت سے لبریز ہیں وہ مردانہ وار میری ان رسیوں اور پھندوں کو توڑ کر پھینک دیں گے۔ اور سونے اور چاندی اور دنیا کی زیب و زینت کی طرف التفات نہ کریں۔ کما قال تعالیٰ اِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِيْنَ اور اہل دنیا ان ہوا و ہوس کے پھندوں میں پھنسیں گے۔ اور اس طرح تیری راہ کے جوانمرد نامردوں سے جُدا اور الگ ہو جائیں گے۔ اس لئے میں مضبوط جال چاہتا ہوں کہ مرد نامردوں سے جُدا اور ممتاز ہو جائیں گے۔

دام دیگر خواہم اے سلطان بخت
دام مرد انداز و حیلت ساز سخت

اے خداوند عالم۔ میں اس سے بڑھ کر جال چاہتا ہوں کہ جو مردوں کو بھی ایسا عاجز کرنے والا ہو کہ انکا کوئی حیلہ اور تدبیر کارگر نہ ہو سکے۔

خمر و چنگ آورد پیش او نہاد    نیم خندہ زد بداں شد نیم شاد

حق تعالےٰ نے اس کے بعد شیطان کے سامنے ایک اور جال پیش کیا وہ یہ کہ شراب اور چنگ و رباب کا سامان اس کے سامنے رکھدیا۔ اس سامان کو دیکھ شیطان آدھا ہنسا اور آدھا خوش ہوا اور کچھ مُسکرایا اور سمجھا کہ ہاں یہ جال پہلے جالوں سے بہتر ہے۔ اس سے کچھ کام چلے گا۔ مگر اس جال سے شیطان آدھا خوش ہوا پورا خوش نہیں ہوا۔ اس لئے آدھا مسکرایا اور سمجھا کہ یہ جال بھی اہلاک اور فساد دائمی کے لئے کافی نہیں۔ اس لئے اس سے بڑھ کر جال کی درخواست کی۔ ۵

سوئے اضلال ازل پیغام کرد    کہ برآر از قعر بحر فتنہ کرد
نے یکے از بندگانت موسیٰ است    پردہ ہا در بحر او از گرد بست
آب از ہر سو عناں را وا کشید    از تگ دریا غبارے شد پدید

اور حق تعالیٰ سے اضلال ازلی کی استدعا کی اور کہا کہ دریاء فتنہ کی گہرائی سے گرد و غبار اڑادیجیے تاکہ اہل ہوا و ہوس دریائے فتنہ کو خشک سمجھکر اس میں قدم رکھیں، اور قبطیوں کی طرح اسمیں غرق ہوں جس طرح آپ نے موسیٰ علیہ السلام کے لئے دریاء کو خشک کردیا اور سمندر میں گرد سے دیواریں قائم کردیں۔ اور پانی ہر طرف سے سمٹ کر آگیا۔ اور دریائے کی گہرائی سے غبار بلند ہونے لگا۔ اسی طرح میرے لئے بھی دریائے فتنہ کو خشک کردے۔ اور اس کو میرے زیر فرمان بنادیجیے کہ جو فتنہ چاہوں اس کی گرد اڑاسکوں اور اولادِ آدم کو ہلاک کر سکوں۔ موسیٰ علیہ السلام آپ کے اسم ہادی کے مظہر تھے۔ اور میں اسم مُضِل کا مظہر ہوں جس طرح آپ نے ان کی تمام ہدایت کے لئے دریائے نیل کو خشک کرکے گمراہوں کو غرق کیا۔ اسی طرح میرے لئے اتمام اضلال کے لئے دریا رفتنہ کو خشک کردیجے۔ اور دیائے فتنہ کو میرے لئے مسخر کردیجیے تاکہ کار اضلال مکمل ہوسکے۔ اور جس طرح موسیٰ علیہ السلام سے ہدایت کا کام پورا ہوا۔ مجھ سے ضلالت (گمراہی) کا کام پورا ہوسکے۔

(ف) شاید ابلیس۔ کو موسیٰ علیہ السلام کے قصہ کا قبل از وقوع جو علم ہوا وہ غالبًا لوحِ محفوظ سے دیکھ کر ہوا ہوگا۔ واللہ اعلم۔

دام محکم دہ کہ تا گردد تمام     وافگنم در کام ایشاں چوں لجام
در کمند آرم کشم شاں کش کشاں     تاکہ نتوانند سر پیچید ازاں

ابلیس نے کہا اے پروردگار کوئی ایسا محکم جال دیجئے کہ جس سے معاملہ ہی ختم ہوجائے اور کام ہی تمام ہوجائے اور میں ان کے منہ میں اس کو لگام کی طرح لگادوں۔ اور اپنے جال میں پھنسا کر ان کو جدھر چاہوں کھینچتا پھروں اور وہ اس سے سر نہ پھیر سکیں۔ اور بازاروں اور گلیوں میں انکو لئے لئے پھروں تاکہ دنیا اُن کی شہوت رانی کا خوب تماشا دیکھ سکے۔

چونکہ خوبی زنان با او نمود        کہ ز عقل وصبر مرداں می ربود

شیطان جب کسی جال سے بھی پورا خوش نہ ہوا تو حق جل شانہٗ نے اخیر میں عورتوں کا حسن وجمال اس کو دکھلایا کہ جو مردوں کی عقل اور صبر کو لے بھاگنے والا تھا اور فرمایا کہ اچھا یہ جال لیجا۔ اور اس کے ذریعے لوگوں کو گمراہ کر اور دریائے فتنہ کی گہرائی سے گردو غبار اڑا۔

پس زد انگشتک برقص اندر فتاد

کہ بدہ زد تر رسیدم بر مُراد

پس جس وقت عورتوں کے حسن وجمال کا جال شیطان کو دکھلایا گیا تو رقص کرنے لگا۔ اور ناچنے لگا اور چٹکیاں بجانے لگا اور عورتوں کے حسن وجمال کو دیکھ کر سمجھ گیا کہ یہی وہ دریائے فتنہ ہے کہ جس سے کوئی صحیح سالم بچ کر نہیں گزر سکتا اور بولا کہ اے پروردگار یہ جال مجھ کو جلد دے دیجئے بس میں اپنی مراد کو پہنچ گیا لوگوں کے پھانسنے کیلئے یہ بہترین جال ہے اور آگے اسی جال کے حال کا بیان ہے۔

چوں بدید آں چشمہائے پُر خمار        کہ کند عقل وخرد را دِہ خُمار

جب اس لعین نے دیکھا کہ عورتوں کے آنکھیں ایسی پر خُمار ہیں۔ کہ عقل وخرد پر خمار (پردہ) ڈال دیتی ہیں۔

واں صفائے عارض آں دلبران        کہ بسوزد چوں سپند ایں دل بران

اور اس نے دیکھا کہ ان حسین وجمیل دلبروں کے رخساروں کی صفائی اور خوبی دل کو حرمل کے مانند جلا کر رکھ دیتی ہے سپند حرمل کو کہتے ہیں جس کو بطور بخور آگ میں ڈال کر جلاتے ہیں۔

روئے وخال وابرو ولب چوں عقیق

گوئیا خورتافت از پردہ رقیق

اور دیکھا کہ ان کا چہرہ اور خال اور ابرو اور عقیق کے مانند سرخ لب ایسے چمک رہے ہیں جیسے آفتاب باریک پردہ سے چمک رہا ہو

قد چوں سرو خراماں در چمن

خد (رخسار) ہمچوں یاسمین و نسترن

اور دیکھا کہ قد و قامت ایسا ہے جیسا کہ سرو چمن میں جھومتا ہو اور رخسار گل یاسمین اور نسترن کی طرح ہے۔

چوں کہ دید آن غنچہ برجست او سبک        چوں تجلی حق از پردہ تنک

جب ان سے یہ ناز و ادا دیکھے تو اچھل پڑا اور سمجھا کہ گمراہ کرنے اور وسوسہ کا بہترین جال ہے اور در اصل یہ باریک پردہ میں سے جمال کبریائی کا ایک پرتو تھا۔ اہل معرفت اور ارباب حقیقت نے اس فانی اور مجازی حسن و جمال کبریائی کی طرف کوئی التفات نہ کیا۔ عالم میں جہاں کہیں بھی حسن و جمال ہے وہ اسی نور السمٰوات والارض کے حسن و جمال کا ایک ادنیٰ سا عکس اور پرتو ہے اور عالم کا ہر ہر ذرہ اسی کے حسن و جمال کا آئینہ ہے۔ لیکن یہ امر کہ کسی آئینہ کی طرف نظر کرنا جائز ہے اور کس آئینہ کی طرف دیکھنا ناجائز ہے یہ حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام نے بتایا۔ شریعت کہتی ہے کہ اپنی زوجہ کے حسن و جمال کی طرف تو نظر کرنا جائز ہے مگر دوسرے کی زوجہ کے حسن و جمال کی طرف تو نظر اٹھا کر دیکھنا قطعاً حرام ہے حق تعالیٰ نے جو آئینہ تم کو دیا ہے اسکو دیکھو۔ دوسرے آئینہ کی استعمال کی اجازت نہیں حق تعالیٰ نے جو آئینہ تم کو دیا ہے صرف تم کو اس کے استعمال کی اجازت دی ہے اور اس کی اجازت نہیں کہ تم اپنا آئینہ دوسرے کو دکھلا سکو۔ چہ جائیکہ دے سکو۔ شریعت کہتی ہے کہ اپنی بیٹی اور بہن کی طرف چشم شفقت سے دیکھنا تو جائز ہے۔ اور چشم شہوت سے دیکھنا ناجائز ہے اور اپنے بیٹے کی حسن و جمال کو بنظر محبت دیکھنا جائز ہے اور

غیر کے لڑکے کے حسن وجمال کو دیکھنا زیر غور اور زیر نظر ہے جو شخص دوسروں کی بیوی بیٹی اور بہن کی طرف دیکھنے کو جائز قرار دیتا ہے وہ در پردہ دوسروں کو اپنی بیوی اور بہن کی طرف دیکھنے کی اجازت اور دعوت دیتا ہے جس پر کسی غیور کی غیرت ایک لمحہ کے لئے بھی راضی نہیں ۔

عالمے شد والہ وحیران ودنگ — زاں کرشمہ وزاں دلال نیک شنگ

عورتوں کے ان کرشموں اور ناز و ادا اور شوخیوں کو دیکھ کر ایک دنیا مست وحیران اور دنگ رہ گئی ۔ اس لئے شیطان کو سب سے زیادہ یہی جال پسند آیا ۔ کہ گمراہ کرنے اور پھانسنے کا اس سے بہتر کوئی ذریعہ نہیں ۔ (حکایت ختم ہوئی)

(مثنوی دفتر پنجم صفحہ ۱۴۳ مطبوعہ نول کشور لکھنؤ) مثنوی دفتر پنجم ص۸۴ مطبوعہ کانپور)

# حکایت مذکورہ کی اردو نظم

منقول از پیراہن یوسفی اردو ترجمہ منظوم مثنوی مولانا روم مصنفہ مولانا محمد یوسف علی شاہ صاحب رح گلشن آبادی رحمۃ اللہ علیہ مطبوعہ مطبع نول کشور

عرض کی ابلیس نے اللہ سے — دام دے اس صید کا بھاری مجھے
سیم و زر اور اسپ دکھلا کے اسے — کہ تو اس سے خلق کو پیچا سکے
منہ پھلایا اور کہا کہ واہ واہ — ترش رو مثل ترنج ازبس ہوا
پس جواہر کان کے ازبسکہ خود — کردیئے ملعون پہ حق نے پیش کش
دوسرا یہ دام لے تو اے لعین — بولا اس سے بڑھ کے دے تو اے معین
چرب و شیریں اور شراب آتشی — پس اسے دی اور جامۂ ریشمی
بولا یارب اس سے بڑھ کر دے مدد — تا انہیں باندھوں بحبل من مسد
تاکہ تیرے مست نر پردل جو ہیں — مرد کی مانند بندیں کاٹ دیں

تا کہ ساتھ اس حیاں و دام حرص کے — مرد تیرا ہو جدا نامرد سے
دوسرا چاہتا ہوں دام اے شاہ بخت — دام مرد انداز و حیلہ ساز سخت
چنگ و بادہ آگے لا اسکے رکھ — خوش ہوا آدھا وہ اور آدھا ہنسا
گمرہی ازلی کا وہ سائل ہوا — گرد قعر بحر فتنہ سے تولا
نے کہ اک موسیٰ ترے بندو نسے ہے — باندھے پردے بحر میں بس گرد سے
آب دریا ہر طرف سے ہٹ گیا — اور غبار اک تہہ سے دریا کے اٹھا
دام دی مضبوط تا ہو دے تمام — منہ میں ان کے ڈالوں میں شل لگام
کھینچوں ان کو بہا نکر دام میں — تا نہیں سر کو پھرا اس سے سکیں
جو بتائیں خوبیاں زن کی اُسے — کہ قرار و صبر مرد ابتر کرے
بس لگا چٹکی بجانے ناچنے — کہ ملا مقصد مرا تو جلد دے
جو کہ دیکھیں آنکھیں اس کی پرخمار — کہ کرے عقل و خرد کو بے قرار
اور صفائی چہرہ دلدار کو — کہ جلائے چوں سپند عاشق کو دو
خال و ابرو و لب گویا کہ ہے — جلوۂ حق پردۂ باریک سے
قد ہے جوں سرو چمن اندر چمن — اور رخ چوں یاسمین و نسترن
آن جو دیکھی تو تڑپا کود کے — چوں تجلی پردۂ باریک سے
عالم ایک حیران ہوا اور سب کو دنگ — ان کرشموں سے کہ تھے وہ شوخ و شنگ

حکایت ختم ہوئی پیراہن یوسفی ترجمہ منظوم مثنوی مولوی معنوی صہ ۴۸ دفتر پنجم

## ام المومنین جویریہ بنت حارث بن ضرار رضی اللہ تعالیٰ عنہا

حضرت جویریہ حارث بن ضرار سردار بنی المصطلق کی بیٹی تھیں۔ پہلا نکاح مسافع بن صفوان مصطلقی سے ہوا تھا۔ جو غزوہ مریسیع میں مارا گیا۔ اس غزوہ میں جہاں

اور بہت سے بچے اور عورتیں گرفتار ہوئے۔ ان میں جویریہ بھی تھیں آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو آزاد کر کے اپنی زوجیت میں لے لیا۔ اور چار سو درہم مہر مقرر کیا۔ آپ کی زوجیت میں آنے کا مفصل قصہ غزوہ بنی المصطلق کے بیان میں گزر چکا ہے ۵ھ میں آپ کی زوجیت میں آئیں اس وقت آپ بیسؓ سال کی تھیں اور ربیع الاول ۵۰ھ میں انتقال کیا۔ اس وقت آپؓ کا سن ۶۵ سال تھا مروان بن حکم نے جو اس وقت امیر مدینہ تھے نماز جنازہ پڑھائی اور مدینہ منورہ کے مشہور قبرستان جنت البقیع میں مدفون ہوئیں۔ اصابہ ترجمہ ام المؤمنین جویریہؓ [1]

عبادت کا خاص ذوق تھا۔ عبادت کے لئے مسجد کے نام سے گھر میں ایک جگہ مخصوص کر رکھی تھی۔ چنانچہ جامع ترمذی میں باسناد صحیح عبداللہ بن عباس۔ حضرت جویریہ سے راوی ہیں کہ ایک روز رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم علی الصبح تشریف لائے اور میں اپنی مسجد میں مشغول عبادت تھی۔ آپ واپس چلے گئے قریب نصف النہار کے پھر تشریف لائے اور مجھ کو اسی طرح مشغول عبادت دیکھا۔ فرمایا کیا تم اُس وقت سے اس وقت تک اسی حالت میں ہو۔ میں نے کہا ہاں۔ آپ نے فرمایا میں تم کو کچھ کلمات بتلائے دیتا ہوں وہ پڑھ لیا کرو۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

سُبْحَانَ اللهِ عَدَدَ خَلْقِهٖ ۳ بار سُبْحَانَ اللهِ رِضَا نَفْسِهٖ ۳ بار، سُبْحَانَ اللهِ زِنَةَ عَرْشِهٖ ۳ بار سُبْحَانَ اللهِ مِدَادَ كَلِمَاتِهٖ ۳ بار

مسلم اور ابو داؤد کی روایت میں ہے کہ آپ نے یہ فرمایا کہ میں نے تیرے بعد چار کلمے تین بار کہے ہیں۔ اگر ان کو تیری تمام تسبیحوں کے ساتھ تولا جائے جو تو نے صبح سے اس وقت تک پڑھی ہیں تو وہ چار کلمات وزن میں بڑھ جائیں گے

---

[1] الاصابہ۔ ج: ۴، ص: ۲۶۵

وہ کلمات یہ ہیں۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ عَدَدَ خَلْقِہٖ وَرِضَا نَفْسِہٖ، وَزِنَۃَ عَرْشِہٖ وَمِدَادَ کَلِمَاتِہٖ (زرقانی صفحہ ۲۵۵ ج ۳)

# ام المومنین ام حبیبہ بنتِ ابوسُفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہا

رملہ نام اور ام حبیبہ آپ کی کنیت تھی ابوسفیان بن حرب اموی قریش کے مشہور سردار کی بیٹی تھیں والدہ کا نام صفیہ بنت ابی العاص تھا جو حضرت عثمان کی پھوپھی تھیں۔ بعثت سے ۱۷ سال پہلے پیدا ہوئیں۔ پہلا نکاح عُبید اللہ بن جحش سے ہوا

ام حبیبہؓ ابتداء ہی میں مسلمان ہوئیں اور ان کے شوہر بھی اسلام لے آئے اور دونوں نے حبشہ کی طرف ہجرت کی وہاں جاکر ایک لڑکی پیدا ہوئی جس کا نام حبیبہ رکھا اور اسی کے نام پر ام حبیبہ کنیت رکھی گئی۔ اور پھر اسی کنیت سے مشہور ہوئیں چند روز کے بعد عبید اللہ بن جحش تو اسلام سے مرتد ہوکر عیسائی بن گیا۔ مگر ام حبیبہؓ برابر اسلام پر قائم رہیں۔

ام حبیبہ کہتی ہیں کہ عبید اللہ کے نصرانی ہونے سے پہلے اس کو نہایت بُری اور بھیانک شکل میں خواب میں دیکھا بہت گھبرائی جب صبح ہوئی تو معلوم ہوا کہ عیسائی ہو چکا ہے۔ میں نے یہ خواب بیان کیا (کہ شاید متنبہ ہو جائے) مگر کچھ توجہ نہیں کی اور شراب وکباب میں برابر منہمک رہا۔ حتیٰ کہ اسی حالت میں انتقال ہو گیا۔

---

عہ ان کا نام عبید اللہ تصغیر کے ساتھ ہے۔ اور عبد اللہ بن جحشؓ جو ان کے بھائی تھے وہ غزوۂ اُحد میں شہید ہوئے رضی اللہ عنہ۔ ام حبیبہ کے پہلے شوہر کا نام عبید اللہ تصغیر کے ساتھ ہے۔ ان کا نام عبد اللہ نہیں جیسا کہ بعض کتابوں میں غلطی سے لکھا گیا۔ ۱۲۔

چند روز کے بعد خواب میں دیکھا کہ کوئی شخص یا ام المومنینؓ کہہ کر آواز دے رہا ہے جس سے میں گھبرائی عدت کا ختم ہونا تھا کہ یکایک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پیغام پہنچا۔ رواہ ابن سعد ؎۲

ادھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عمرو بن امیہ ضمری کو نجاشی شاہ حبشہ کے پاس یہ کہلا کر بھیجا کہ اگر ام حبیبہ مجھ سے نکاح کرنا چاہیں تو تم بطور وکیل نکاح پڑھوا کر میرے پاس بھیجدو نجاشی نے اپنی باندی ابرہ کو ام حبیبہ کے پاس یہ کہلا کر بھیجا کہ میرے پاس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک والا نامہ اس مضمون کا یعنی پیام کا آیا ہے اگر تم کو منظور ہو تو اپنی طرف سے کسی کو وکیل بنالو ام حبیبہؓ نے اس پیام کو منظور کیا۔ اور خالد بن سعید بن العاص اموی کو اپنا وکیل مقرر کیا۔ اور اس بشارت اور خوشخبری کے انعام میں ہاتھوں کے دونوں کنگن اور پیروں کی پازیب اور انگلیوں کے چھلے جو سب نقرئی تھے۔ ابرہ کو دیدے جب شام ہوئی تو نجاشی نے حضرت جعفر اور تمام مسلمانوں کو جمع کر کے خود خطبہ

---

؎۱ حبیبہ بھی صحابیہ ہیں اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ربیبہ ہیں۔ اپنی والدہ ماجدہ حضرت ام حبیبہ کے ساتھ حبشہ سے مدینہ ہجرت کر کے آئیں۔ اس میں اختلاف ہے کہ حبیبہ حبشہ میں پیدا ہوئیں یا مکہ میں واللہ اعلم اصابہ صفحہ ۳۰۵ ج ۴، ترجمہ ام المومنین رملہ بنت ابی سفیان۔

؎۲ ایک دوسری روایت میں ہے کہ یہ خواب دیکھ کر میں گھبرائی لیکن معاً ہی یہ تعبیر ذہن میں آئی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھ سے نکاح فرمائیں گے۔

صفۃ الصفوۃ لابن الجوزی صفحہ ۲۲ ج ۲

؎۳۔ الاصابہ۔ ج: ۴۔ ص: ۳۰۵۔

نکاح پڑھا۔ وہ خطبہ یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ السَّلَامِ | حمد ہے خداوند قدوس اور خدائے غالب اور |
| الْمُؤْمِنِ الْمُھَیْمِنِ الْعَزِیْزِ الْجَبَّارِ | عزیز اور جبار کی میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے |
| اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَنَّ | سوا کوئی معبود نہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ |
| مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ | محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے برگزیدہ بندہ |
| وَاَنَّہُ الَّذِیْ بَشَّرَ بِہٖ عِیْسٰی | اور رسول برحق ہیں۔ اور آپ وہی نبی ہیں جن |
| بْنُ مَرْیَمَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْھِمَا | کی عیسے بن مریم صلے اللہ علیہما وسلم نے بشارت |
| وَسَلَّمَ | دی ہے۔ |
| اَمَّا بعد۔ فان رسول اللّٰہ صلی | اما بعد۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم |
| اللّٰہ عَلیہ وسَلم کتب الی | نے مجھ کو یہ تحریر فرمایا ہے کہ میں آپ کا |
| ان ازوجہ ام حبیبۃ بنت | نکاح ام حبیبہ بنت ابی سفیان سے |
| ابی سفیان فاجبت الی ما دعا | کر دوں۔ میں نے آپ کے ارشاد کے |
| اِلَیْہِ رسول اللّٰہ صلّی اللّٰہ | مُطابق آپ کا نکاح ام حبیبہ سے |
| عَلَیہ وسَلَّمَ وقد اصدقتھا | کر دیا اور چار سو دینار مہر مقرر کیا۔ |
| اربعمأتہ دینار | |

اور اسی وقت وہ چار سو دینار خالد بن سعید اموی کے حوالے کر دیئے
اس کے بعد خالد بن سعید کھڑے ہوئے اور یہ تقریر فرمائی۔

| | |
|---|---|
| الحمد للّٰہ احمدہ وَاستَعِیْنُہٗ | الحمد للہ۔ میں اللہ کی حمد و ثنا کرتا ہوں |
| وَاستغفرہ وَاشھد ان لا الٰہ | اور اس سے مغفرت طلب کرتا ہوں اور گواہی دیتا |
| الا اللّٰہ وَحدہ لاَ شَرِیْکَ لَہٗ | ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ ایک ہے |
| وَاشھد ان محمّدًا عبدہ ورسولہ | کوئی اس کا شریک نہیں اور گواہی دیتا ہوں محمد |

ارسلہ بالھدیٰ و دین الحق لیظھرہٗ علی الدین کلہ و لوکرہ المشرکون

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے برگزیدہ بندے ہیں اور رسول برحق ہیں۔ جن کو اللہ تعالیٰ نے ہدایت اور دین برحق دے کر بھیجا ہے تاکہ اس دین کو تمام دینوں پر غالب کرے اگرچہ مشرکین کو ناگوار ہو۔

امابعد۔ فقد اجبت الی ما دعا الیہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم وزوجتہ ام حبیبہ بنت ابی سفیان فبارک اللہ لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

امابعد میں نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پیام کو قبول کیا اور آپ سے ام حبیبہ کا نکاح کردیا۔ اللہ تعالیٰ مبارک فرمائے۔

لوگوں نے اٹھنے کا ارادہ کیا نجاشی نے کہا کہ ابھی بیٹھیے۔ حضرات انبیاء کی سنت یہ ہے کہ نکاح کے بعد ولیمہ بھی ہونا چاہیے۔ چنانچہ کھانا آیا اور دعوت سے فارغ ہو کر سب رخصت ہوئے مہر کی رقم جب حضرت ام حبیبہ کے پاس پہنچی تو ابرہہ کو بلا کر پچاس دینار اور دیئے ابرہہ نے یہ پچاس دینار اور وہ زیور جو پہلے دیا گیا تھا یہ کہکر سب واپس کر دیا کہ بادشاہ نے مجھ کو تاکید کردی ہے کہ آپ سے کچھ نہ لوں۔ اور آپ یقین کیجیے کہ میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پیرو ہو چکی ہوں اور اللہ عزوجل کے لئے دین اسلام کو قبول کر چکی ہوں۔ اور آج بادشاہ نے اپنی تمام بیگمات کو حکم دیا کہ ان کے پاس جو خوشبو اور عطر ہو اس میں سے ضرور آپ کے پاس ہدیہ بھیجیں۔ چنانچہ دوسرے روز ابرہہ بہت سا عود اور عنبر وغیرہ لیکر آپ کے پاس آئی۔ ام حبیبہ فرماتی ہیں کہ میں نے وہ عود اور عنبر سب رکھ لیا اور اپنی ساتھ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

کی خدمت میں لائی۔ اس کے بعد ابرہ نے کہا کہ میری ایک درخواست ہے وہ یہ کہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے میرا سلام کہہ دینا اور یہ عرض کر دینا کہ میں آپ کے دین کی پیرو ہو گئی ہوں۔ میری روانگی تک ابرہ کا یہ حال رہا کہ جب آتی تو یہی کہتی کہ دیکھو میری درخواست کو بھول نہ جانا چنانچہ جب مدینہ پہنچی تو یہ تمام حالات اور واقعات آپ سے بیان کئے آپ مسکراتے رہے اخیر میں ابرہ کا سلام پہنچایا آپ نے فرمایا وعلیہا السلام ورحمۃ اللہ برکاتہ۔ ۵۱

۴۴ھ میں مدینہ منورہ میں انتقال کیا اور بعض کہتے ہیں کہ دمشق میں انتقال ہوا مگر صحیح یہی ہے کہ مدینہ منورہ میں انتقال ہوا۔ ۵۲

چونکہ بعثت سے سترہ سال پہلے پیدا ہوئیں لہٰذا اس حساب سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نکاح کے وقت آپ کی عمر ۳۶ سال تھی اور وفات کے وقت ۷۴ سال کی تھی۔

عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں کہ ام حبیبہ نے انتقال کے وقت مجھکو بلایا اور کہا کہ باہم سوکنوں میں جو کچھ پیش آتا ہے وہ تم کو معلوم ہے۔ جو کچھ ہوا ہو وہ معاف کرنا۔ اللہ تعالےٰ میری اور تمہاری مغفرت فرمائے میں نے کہا سب معاف ہے۔ اللہ تعالےٰ میری اور تمہاری مغفرت فرمائے ام حبیبہؓ نے فرمایا اے عائشہ تم نے مجھ کو خوش کیا اللہ تعالےٰ تم کو خوش رکھے اور پھر ام سلمہ کو بلایا اور ان سے بھی یہی گفتگو ہوئی (اخرجہ ابن سعد) اصابہ ۵۳ ترجمہ ام المومنین رملہ بنت ابی سفیان۔

---

۵۱ صفوۃ الصفوۃ۔ ج ۲، ص: ۲۲۔ زرقانی ج ۳، ص ۲۴۳

۵۲ زرقانی۔ ج ۳، ص: ۲۴۵۔

۵۳ الاصابہ۔ ج: ۴۔ ص، ۲۳۶۔ صفوۃ الصفوہ ج ۲، ص: ۲۴

# ام المومنین صفیہ بنت حی ابن اخطب رضی اللہ تعالےٰ عنہا

حضرت صفیہ - حی بن اخطب سردار بنی نضیر کی بیٹی تھیں حی حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بھائی حضرت ہارون بن عمران علیہ السلام کی اولاد میں سے تھا - ماں کا نام ضرۃ تھا پہلا نکاح سلام بن مشکم قرظی سے ہوا سلام کے طلاق دیدینے کے بعد کنانہ بن ابی الحقیق سے نکاح ہوا[۱] - کنانہ غزوۂ خیبر میں مقتول ہوا - اور یہ گرفتار ہوئیں - رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو آزاد کرکے اپنی زوجیت میں لے لیا اور یہی ان کا مہر قرار پایا - خیبر سے چل کر آپ مقام صہبا میں اترے جو خیبر سے ایک منزل ہے وہاں پہنچکر عروسی فرمائی اور یہیں ولیمہ فرمایا - [۲]

ولیمہ عجب شان سے ہوا چمڑے کا ایک دسترخوان بچھا دیا گیا - اور حضرت انس سے فرمایا کہ اعلان کردو کہ جس کے پاس جو کچھ سامان جمع ہو وہ لے آئے - کوئی کھجور لایا اور کوئی پنیر اور کوئی ستو لایا اور کوئی گھی لایا - جب اس طرح کچھ سامان جمع ہو گیا تو سب نے ایک جگہ بیٹھ کر کھالیا اس ولیمہ میں گوشت اور روٹی کچھ نہ تھا (بخاری مسلم)

مقام صہبا میں تین روز آپ نے قیام کیا اور حضرت صفیہ پردہ میں رہیں جب آپ وہاں سے روانہ ہوئے تو خود حضرت صفیہ کو اونٹ پر سوار کرایا - اور اپنی عبا سے انپر پردہ کیا کہ کوئی دیکھ نہ سکے گویا کہ یہ اعلان تھا کہ حضرت صفیہ ام المومنین ہیں - ام ولد نہیں - (بخاری مسلم) [۳]

---

[۱] کسی شوہر سے کوئی اولاد نہیں ہوئی - عیون الاثر صفحہ ۳۰۷ ج ۲

[۲] عیون الاثر ج : ۲ ص : ۳۰۷ [۳] زرقانی ج : ۳ - صفحہ ۲۵۷

حضرت صفیہ جب آپ کی زوجیت میں آئیں تو آپ نے حضرت صفیہ کی آنکھ پر ایک سبز نشان دیکھا۔ فرمایا یہ کیسی سبزی ہے۔ حضرت صفیہ نے کہا ایک روز میں اپنے شوہر کی گود میں سر رکھے ہوئے سو رہی تھی کہ یہ خواب دیکھا کہ چاند میری گود میں آکر گرا ہے۔ یہ خواب میں نے اپنے شوہر سے بیان کیا۔ اس نے زور سے میرے ایک طمانچہ مارا اور کہا تو یثرب کے بادشاہ کی تمنا کرتی ہے۔ اشارہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی طرف تھا۔ اخرجہ ابو حاتم والطبرانی برجال الصحیح کلاہما من ابن عمرؓ [1]

حضرت صفیہ جب خیبر سے مدینہ آئیں تو حارثہ بن النعمان کے مکان میں اتاری گئیں اُن کے حسن و جمال کو سُنکر انصار کی عورتیں دیکھنے آئیں اور حضرت عائشہ بھی نقاب اوڑھ کر آئیں مگر آں حضرت نے پہچان لیا اور جب واپس ہوئیں تو پوچھا کہ اے عائشہ کیا دیکھا کہا ہاں ایک یہودیہ کو دیکھ آئی ہوں آپ نے فرمایا ایسا مت کہو وہ اسلام لے آئی ہے اور اس کا اسلام نہایت اچھا اسلام ہے۔ رواہ ابن سعد اصابہ۔ ترجمہ صفیہ بنت حی رضؓ [2]

ایک دفعہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حضرت صفیہ کے پاس تشریف لے گئے تو دیکھا کہ حضرت صفیہ رو رہی ہیں۔ فرمایا کیوں رونی ہو کہا کہ عائشہ اور حفصہ مجھ کو چھیڑتی ہیں اور کہتی ہیں کہ ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نظر میں زیادہ مکرم اور محترم ہیں۔ ہم آپ کی زوجہ ہونے کے ساتھ آپ کے چچا کی بیٹیاں بھی ہیں۔ آپ نے فرمایا تم نے یہ کیوں نہ کہہ دیا کہ تم مجھ سے کیسے بہتر ہو سکتی ہو باپ میرے ہارون ہیں اور چچا میرے موسیٰ ہیں اور شوہر میرے محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہیں۔ (اخرجہ الترمذی عن صفیہ) [3]

---

[1] زرقانی۔ ج: ۳۔ ص: ۲۵۷۔ [2] الاصابہ۔ ج: ۴، ص: ۳۴۷

[3] ایضاً الاصابہ ج: ۴۔ ص: ۳۴۷

حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ میں نے ایک روز آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہا کہ آپ کو صفیہ سے اس قدر کافی ہے کہ وہ اتنی اور اتنی ہے یعنی اتنا چھوٹا قد ہے آپ نے فرمایا تو نے ایسا کلمہ کہا کہ اگر اس کو سمندر کے پانی میں ڈال دیا جائے تو سارے سمندر کو مکدر کر دے (رواہ ابوداؤد والترمذی)

ایک بار آپ سفر میں تھے کہ حضرت صفیہ کا اونٹ بیمار ہو گیا حضرت زینب بنت جحش کے پاس اونٹ کچھ ضرورت سے زیادہ تھے آپ نے فرمایا اگر ایک اونٹ صفیہ کو دیدو تو بہتر ہے۔ انہوں نے کہا میں دونگی اس یہودیہ کو۔! آپ کو ناگوار گزرا اور دو یا تین مہینہ تک آپ اُن کے پاس نہیں گئے (رواہ ابن سعد)[۱]

ایک بار[۲] ازواج مطہرات مرض الوفات میں آپ کے پاس جمع ہوئیں حضرت صفیہ نے عرض کیا کہ اے اللہ کے نبی میری یہ تمنا اور آرزو ہے کہ آپ کے بدلہ میں یہ تکلیف مجھ کو ہو جائے ازواج مطہرات نے آپسمیں ایک دوسرے کی طرف اشارہ کیا۔ آپ نے دیکھ لیا اور فرمایا۔

واللہ انہا لصادقۃ — خدا کی قسم البتہ تحقیق یہ سچی ہے۔

اخرجہ ابن سعد بسند حسن

ابوعمر بن عبدالبر فرماتے ہیں کہ حضرت صفیہ بڑی عقلمند اور بردبار اور صاحب فضل وکمال عورت تھیں ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ حضرت صفیہ کی ایک باندی نے حضرت عمر سے جاکر یہ کہہ دیا کہ حضرت صفیہ۔ ہفتہ کے دن کو بہت محبوب رکھتی ہیں۔ اور یہود کے ساتھ بہت سلوک کرتی ہیں۔ آپ نے حضرت صفیہ سے دریافت کر کے بھیجا۔ حضرت صفیہ نے کہا جب سے اللہ نے مجھ کو ہفتہ کے بدلہ میں

---

۱۔ اصابہ صفحہ ۳۴۷، ج ۴۔ ۲۔ الاصابہ ج: ۴، ص: ۳۴۷

جمعہ عطا فرمایا ہے۔ اس روز سے کبھی ہفتہ کو پسند نہیں کیا۔ رہے یہود سو ان سے میری قرابتیں ہیں ان کی ساتھ صلہ رحمی کرتی ہوں حضرت عمرؓ کو تو یہ جواب کہلا بھیجا اور اس کے بعد اس باندی سے دریافت کیا کہ تجھے اس کہنے پر کس نے آمادہ کیا۔ باندی نے اس وقت سچ سچ کہدیا کہ شیطان نے آمادہ کیا۔ حضرت صفیہ نے باندی سے فرمایا اچھا جاؤ تم آزاد ہو۔ [1]

سعید بن مسیب سے مرسلاً مروی ہے کہ جب حضرت صفیہ مدینہ آئیں تو آپ کے کانوں میں سونے کا کچھ زیور تھا۔ اس میں سے کچھ تو حضرت فاطمہ کو دیا۔ اور کچھ اور عورتوں کو۔ (اخرجہ ابن سعد بہ سند صحیح) [2]

سبحان اللہ۔ پیغمبر کی زوجیت میں آئیں اور دنیا کا قصہ ختم کیا ماہ رمضان المبارک سنہ ۵۰ھ میں وفات پائی اور جنت البقیع میں دفن ہوئیں۔ [3]

# ام المومنین میمونہ بنت حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہا

میمونہ[4] آپ کا نام ہے باپ کا نام حارث اور ماں کا نام ہند تھا۔ ماہ ذی قعدہ سنہ ۷ھ میں جب آپ عمرۂ حدیبیہ کی قضا کرنے کے لئے مکہ تشریف لائے اسوقت آپ کی زوجیت میں آئیں۔ ابن سعد کہتے ہیں کہ یہ آپ کی آخری بیوی تھیں جن کے بعد آپ نے پھر کسی اور سے نکاح نہیں فرمایا آپ سے پہلے ابورہم بن عبدالعزیٰ کے نکاح میں تھیں۔ ابورہم کے انتقال کے بعد آپ کی زوجیت میں آئیں۔ پانسو درہم مہر مقرر ہوا۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت

---

[1] اصابہ صفحہ ۳۴۷ ج ۸ [2] اصابہ صفحہ ۳۴۷ ج ۸ ۔ [3] زرقانی ج ۳، صفحہ ۲۵۹

[4] حضرت میمونہ عبداللہ بن عباسؓ کی خالہ ہوتی تھیں حضرت میمونہ کی بہن ام فضل عبداللہ بن عباس اور فضل بن عباس کی والدہ اور حضرت عباس کی بیوی تھیں۔

میمونہ سے پیام دیا تو حضرت میمونہ نے حضرت عباس کو اپنا وکیل مقرر کیا۔ چنانچہ حضرت عباسؓ نے حضرت میمونہ سے آپ کا نکاح کر دیا۔ (رواہ احمد والنسائی)

روایات اس بارہ میں بہت مختلف ہیں کہ نکاح کے وقت آپ محرم تھے یا حلال تھے امام بخاری کے نزدیک بھی راجح ہے کہ نکاح کے وقت آپ محرم تھے۔

مکہ سے چل کر آپ مقام سرف میں ٹھہرے اور وہاں پہنچکر عروسی فرمائی

بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ نکاح اور عروسی دونوں مقام سرف ہی میں ہوئے اور ۵۱ھ میں مقام سرف میں اسی جگہ انتقال کیا جہاں عروسی ہوئی تھی۔ اور وہیں دفن ہوئیں عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نماز جنازہ پڑھائی [۱]

قبر میں عبداللہ بن عباس اور یزید بن اصم اور عبداللہ بن شداد اور عبیداللہ خولانی نے اتارا۔ تین اوّل الذکر آپ کے بھانجے تھے اور چوتھے آپ کے پروردہ یتیم تھے [۲]

یہ گیارہ ازواج مطہرات ہیں جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زوجیت میں رہیں۔ اور امہات المومنین کے لقب سے مشہور ہوئیں اور چند عورتیں ایسی بھی ہیں کہ جن سے آپ نے نکاح تو فرمایا لیکن مقاربت سے پہلے ہی ان کو اپنی زوجیت سے جدا کر دیا۔ جیسے اسماء بنت نعمان جَوْنِیَۃ اور عمرہ بنت یزید کلابیہ [۳] ان کا تذکرہ غیر ضروری سمجھ کر چھوڑ دیا ہے۔

# سراری یعنی کنیزیں

آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی چار کنیزیں تھیں جن میں سے دو مشہور ہیں :-

---

[۱] اصابہ۔ ج : ۴، ص ۴۱۱ [۲] الاستیعاب۔ ج ۱۴، ص ۴۰۸

[۳] ان کے نکاح اور طلاق کا مفصل واقعہ اگر دیکھنا چاہیں تو فتح الباری ج ۹ صفحہ ۳۱۰ تا ج ۹

## ۱ ۔ ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا

یہ آپ کی ام ولد ہیں آپ کے صاحبزادے حضرت ابراہیم انہی کے بطن سے ہیں ماریہ قبطیہ کو مقوقس شاہ اسکندریہ نے بطور نذرانہ آپ کی خدمت میں بھیجا تھا۔

ماریہ قبطیہ نے حضرت عمر کے زمانہ خلافت ۱۶ھ میں انتقال کیا اور بقیع میں دفن ہوئیں۔

## ۲ ۔ ریحانہ بنت شمعون رضی اللہ عنہا

ریحانہ۔ خاندان بنو قریظہ یا بنی نضیر سے تھیں اسیر ہو کر آئیں اور بطور کنیز آپ کے حضور میں رہیں۔ حجۃ الوداع کے بعد ۱۰ھ میں انتقال کیا۔ اور بقیع میں دفن ہوئیں۔ اور ایک قول یہ ہے کہ آپ نے ان کو آزاد کر کے نکاح فرمایا تھا۔ واللہ اعلم

## ۳ ۔ نفیسہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

نفیسہ اصل میں ام المؤمنین زینب بنت جحش کی جاریہ تھیں حضرت صفیہ کے تذکرہ میں گزر چکا ہے کہ ایک مرتبہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت صفیہ کے بارے میں حضرت زینب سے ناراض ہو گئے تھے۔ دو تین مہینہ تک آپ ناراض رہے۔ جب آپ راضی ہوئے تو حضرت زینب نے اس خوشی میں اپنی باندی نفیسہ آپ کو ہبہ کر دی تھی۔

ان کے علاوہ ایک اور کنیز تھیں جن کا نام معلوم نہیں ہو سکا (زرقانی ص ۲۷۱ ج ۳ تا صفحہ ۲۷۴ ج ۳)

# تعدّد ازدواج [1]

تاریخ عالم کے مسلمات میں سے ہے کہ اسلام سے پہلے تمام دنیا میں یہ رواج تھا

---

[1] ۔ ایک عورت کے لئے متعدد خاوند ہونے کی ممانعت کی وجہ (۱) اگر ایک عورت چند

(از مرتب)

کہ ایک شخص کئی کئی عورتوں کو اپنی زوجیت میں رکھتا تھا اور یہ دستور تمام دنیا میں رائج تھا حتیٰ کہ حضرات انبیاء کرام بھی اس دستور سے مستثنیٰ نہ تھے حضرت ابراہیم علیہ السلام

---

(بقیہ حاشیہ سابقہ صفحہ) مردوں میں مشترک ہو تو بوجہ استحقاق نکاح ہر ایک کو قضاء حاجت کا استحقاق ہوگا اور اس میں غالب اندیشہ فساد اور عناد کا ہے۔ شاید ایک ہی وقت میں سب کو ضرورت ہو اور عجب نہیں کہ قتل تک نوبت پہنچے۔

۲۔ نیز مرد فطرۃً حاکم ہوتا ہے اور عورت محکوم اس لئے کہ طلاق کا اختیار مرد کو ہے۔ جب تک وہ آزاد نہ کرے تو عورت دوسرے مرد سے نکاح نہیں کر سکتی۔ جیسے باندی اور غلام خود آزاد نہیں ہو سکتے۔ جب تک کہ مالک کی طرف سے اعتاق (آزاد کرنا) نہ ہو۔ اسی طرح عورت بھی بغیر مرد کے آزاد کئے خود بخود نکاح سے آزاد نہیں ہو سکتی جب تک طلاق نہ ہو۔ غلاموں میں اگر اعتاق ہے تو یہاں طلاق ہے۔ پس اگر ایک عورت کے متعدد خاوند ہوں گے تو یوں کہو کہ ایک عورت کے حاکم متعدد ہوں گے اور جتنے حاکم زیادہ ہوں گے اتنی ہی محکوم میں ذلت بھی زیادہ ہوگی۔ اس لئے کہ ایک حاکم کے تحت متعدد محکوم ہونے میں کوئی مضائقہ نہیں ایک ایک حاکم کے تحت میں سو سو اور ہزار ہزار محکوم ہوتے ہیں۔ ایک بادشاہ کے تحت ملک کی رعایا ہوتی ہے۔ اس میں نہ کوئی ذلت ہے نہ کوئی مشقت لیکن اگر محکوم ایک ہو اور حاکم متعدد ہوں تو جتنے حاکم زیادہ ہوں گے اتنی ہی محکوم میں ذلت بھی زیادہ ہوگی معلوم ہوا کہ ایک عورت کا متعدد شوہروں کے تحت میں رہنا عورت کے لئے انتہائی تحقیر اور تذلیل کا سبب ہے۔ نیز متعدد شوہروں کی خدمت بجالانا اور سب کو خوش رکھنا ناقابل برداشت مشقت ہے۔ اس لئے شریعت اسلامیہ نے ایک عورت کو دو یا چار مردوں سے نکاح کی اجازت نہیں دی تاکہ عورت تحقیر اور تذلیل اور ناقابل برداشت مشقت سے محفوظ رہے پھر نہ معلوم کہ ایک عورت کے یہ چار شوہر ایک ہی مکان میں سکونت پذیر ہوں گے یا ایک محلہ میں یا ایک (باقی حاشیہ اگلے صفحے پر)

کے دو بیویاں تھیں حضرت اسحٰق علیہ السلام کے بھی متعدد بیویاں تھیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بھی کئی بیویاں تھیں اور حضرت سلیمان علیہ السلام کے بیسیوں

---

**بقیہ حاشیہ** شہر میں یا دوسرے شہر میں اور یہ ایک عورت ان چاروں شوہروں کی کس طرح خدمت بجا لائے گی۔ جو عورتیں تعدد شوہر کی جواز کی قائل ہیں وہ ان سوالات کا جواب دیں۔

۳۔ نیز اگر ایک عورت کے متعدد شوہر ہوں تو متعدد شوہروں کے تعلق سے جو اولاد پیدا ہوگی تو وہ کس کی اولاد ہوگی مشترکہ ہوگی یا منقسمہ اور تقسیم کس طرح ہوگی۔ اگر ایک ہی فرزند ہوا تو چار باپوں میں کس طرح تقسیم ہوگا۔ اور اگر متعدد اولاد ہوئیں اور نوبت تقسیم کی آئی تو بوجہ اختلاف ذکورت و انوثت و بوجہ تفاوت شکل وصورت اور بوجہ تباین خلق وسیرت اور بوجہ تفاوت قوت وہمت اور بوجہ تفاوت فہم وفراست موازنہ ممکن نہیں۔ جو ایک ایک کو لے کر اپنے دل کو سمجھائے اس تفاوت کی وجہ سے تقسیم اولاد کا مسئلہ غایت درجہ پیچیدہ ہو جائیگا اور نہ معلوم کہ باہمی نزاع سے کیا کیا صورتیں رونما ہوں۔

پھر بوجہ تساوی محبت جملہ اولاد ایک دوسری دقت پیش آئے گی کہ ایک کے وصال سے اتنا سرور نہ ہوگا جتنا کہ اوروں کے فراق سے رنج اٹھانا پڑے گا۔ پھر اس وجہ سے کہ خدا جانے کیا کیا فتنے برپا ہوں بہر طور اس نظام میں خرابیوں اور بدکاریوں کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ اس لئے شریعت حقہ نے ایک عورت کے لئے متعدد شوہروں کو ممنوع قرار دیا۔ ہندوؤں کی بعض قوموں میں ایک عورت کا پانچ پانڈوں کے نکاح میں ہونا جائز اور روا ہے۔ ان بے غیرتوں کو اس کا احساس ہیں کہ ایک عورت کا کبھی کسی سے اور کبھی کسی سے ہم آغوش اور اور ہم کنار ہونا سراسر بے غیرتی اور بے حیائی ہے۔ اسلام عزت اور عفت اور عصمت

(باقی اگلے صفحہ پر)

بیویاں تھیں اور حضرت داؤد علیہ السلام کے سو بیویاں تھیں اور توریت و انجیل اور دیگر صحفِ انبیاء میں حضرات انبیاء کی تعدد ازدواج کا ذکر ہے اور کہیں بھی تعدد ازدواج کی ممانعت کا ادنیٰ اشارہ بھی نہیں پایا جاتا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت یحییٰ علیہ السلام صرف یہ دو نبی ایسے گزرے ہیں کہ جنھوں نے بالکل شادی نہیں فرمائی۔ سو اگر ان کے فعل کو استدلال میں پیش کیا جائے تو ایک شادی بھی ممنوع ہو جائے گی۔ عیسے علیہ السلام نے رفع الی السماء سے پہلے اگرچہ شادی نہیں کی مگر نزول کے بعد شادی فرمائیں گے۔ اور اولاد بھی ہوگی جیسا کہ احادیث میں آیا ہے،

غرض یہ کہ علماء یہود اور علماء نصاریٰ کو مذہبی لحاظ سے تعدد ازدواج پر اعتراض کا کوئی حق نہیں۔ اسلام آیا اور اس نے تعدد ازدواج کو جائز قرار دیا۔ مگر اس کی حد مقرر کر دی کہ چار سے تجاوز نہ کیا جائے۔ اس لئے کہ نکاح سے مقصود عفت اور تحصین فرج ہے۔ یعنی پاک دامنی اور شرمگاہ کی زنا سے حفاظت مقصود ہے، چار عورتوں میں جب ہر تین شب کے بعد عورت کی طرف رجوع کرے گا تو اُسکے حقوقِ زوجیت پر کوئی اثر نہ پڑے گا۔

شریعت اسلامیہ نے غایت درجہ اعتدال اور توسط کو ملحوظ رکھا نہ تو جاہلیت

---

بقیہ پچھلے صفحے سے۔ کا مذہب ہے اس میں اس بے غیرتی کی کوئی گنجائش نہیں ہاں اگر کوئی عورت بے غیرت بن جائے تو اس کو اپنے نفس کا اختیار ہے۔ ہندوؤں کی طرح اگر اسکو پانچ پانڈے میسر آجائیں اور وہ اس کو قبول بھی کرلیں تو کرلے۔ تمام انبیاء کرام کے مسلمہ حکمتوں میں ایک حکمت یہ ہے کہ اِذَا فَاتَکَ الحَیَاءُ فَاصنَع مَا شِئتَ جب تجھ سے حیاء جاتی رہی تو پھر جو چاہے کر۔

والسلام خیر الختام

کی طرح غیر محدود کثرت کی اجازت دی کہ جس سے شہوت رانی کا دروازہ کھل جائے اور نہ اتنی تنگی کی کہ ایک سے زائد کی اجازت ہی نہ دی جائے بلکہ بَین بَین حالت کو برقرار رکھا کہ چار تک اجازت دی تاکہ:

۱۔ نکاح کی غرض و غایت یعنی عفت اور حفاظت نظر اور تحصین فرج اور تناسل اور اولاد بسہولت حاصل ہوسکے۔ اور زنا سے بالکلیہ محفوظ ہو جائے اس لئے کہ قدرت نے بعض لوگوں کو ایسا قوی اور تندرست اور فارغ البال اور خوشحال بنایا ہے۔ کہ ان کے لئے ایک عورت کافی نہیں ہوسکتی اور بوجہ قوت اور توانائی۔ اور پھر خوشحالی اور تونگری کی وجہ سے چار بیویوں کے بلا تکلف حقوق زوجیت ادا کرنے پر قادر رہتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو دوسرے نکاح سے روکنے کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ان سے تقویٰ اور پرہیزگاری اور پاکدامنی تو رخصت ہو جائے گی اور بدکاری میں مبتلا ہو جائیں گے۔

## بلکہ

اگر ایسے قوی اور توانا جن کے پاس لاکھوں اور کروڑوں کی دولت موجود ہے اگر وہ اپنے خاندان کے چار غریب عورتوں سے اس لئے نکاح کریں کہ ان کی تنگدستی مبدّل بفراخی ہو جائے اور وہ غربت کے گھرانہ سے نکل کر ایک راحت اور دولت کے گھرانے میں داخل ہوں اور حق تعالیٰ کی اس نعمت کا شکر کریں تو امید ہے کہ ایسا نکاح اسلامی نقطۂ نظر سے بلاشبہ عبادت اور عین عبادت ہوگا اور قومی نقطۂ نظر سے اعلیٰ ترین قومی ہمدردی کا ثبوت ہوگا۔ جس دولت مند اور زمیندار اور سرمایہ دار کے خزانے سے ہر مہینہ دس ہزار مزدور اور دس ہزار خاندان پرورش پاتے ہوں تو اگر دولتمند کے خاندان کی چار عورتیں بھی اس کی حرم سرائے میں داخل ہو جائیں اور عیش و عشرت اور عزت و راحت کے ساتھ ان کی عزت اور ناموس

بھی محفوظ ہو جائے تو عقلاً و شرعاً اس میں کوئی خرابی نظر نہیں آتی۔ !

## بلکہ

اگر کوئی بادشاہ یا صدرِ مملکت یا وزیرِ سلطنت یا کوئی صاحب ثروت و دولت بیمار پڑ جائے اور پھر بذریعہ اخبار کے یہ اعلان کرائے کہ میں چار عورتوں سے نکاح کرنا چاہتا ہوں اور ہر عورت کو ایک لاکھ روپیہ مہر دوں گا اور ایک ایک بنگلہ کا ہر ایک کو مالک بنا دوں گا جو عورت مجھ سے نکاح کرنا چاہے وہ میرے پاس درخواست بھیجدے۔

## تو سب سے پہلے

انہی بیگمات کی درخواستیں پہنچیں گی جو تعدد ازدواج کے مسئلہ پر شور برپا کر رہی ہیں۔ یہی مغرب زدہ بیگمات اور ہم رنگ میمات سب سے پہلے اپنے آپ کو اور اپنی بیٹیوں اور بھتیجیوں اور بھانجیوں کو لے کر امراء اور وزراء کے بنگلوں پر خود حاضر ہو جائیں گی اور عجب نہیں کہ ان بیگمات کا اتنا ہجوم ہو جائے کہ امیر یا وزیر کو انتظام کے لئے پولیس بلانا پڑ جائے۔ اور اگر کوئی امیر اور وزیر ان بیگمات کے قبول کرنے میں تامل کرے تو یہی بیگمات دلآویز طریقہ سے ان امیروں اور وزیروں کو تعدد ازدواج کے فوائد اور منافع سمجھائیں گی۔

۲۔ نیز عورت ہر وقت اس قابل نہیں رہتی کہ خاوند سے ہم بستر ہو سکے کیونکہ اول تو لازمی طور پر ہر مہینہ میں عورت پر پانچ چھ دن ایسے آتے ہیں یعنی ایام ماہواری۔ جس میں مرد کو پرہیز کرنا لازمی ہوتا ہے۔ دوسرے یہ کہ ایام حمل میں عورت کو مرد کی صحبت سے اس لئے پرہیز ضروری ہوتا ہے کہ جنین کی صحت پہ کوئی بُرا اثر نہ پڑے تیسرے یہ کہ بسا اوقات ایک عورت امراض کی وجہ سے یا حمل اور توالد اور تناسل کی تکلیف میں مبتلا ہونے کی وجہ سے اس قابل نہیں رہتی کہ مرد

اس سے منتفع ہوسکے۔ تو ایسی صورت میں مرد کے زنا سے محفوظ رہنے کی عقلاً اس سے بہتر کوئی صورت نہیں کہ اس کو دوسرے نکاح کی اجازت دی جائے ورنہ مرد اپنی خواہش کے پورا کرنے کے لئے ناجائز ذرائع استعمال کرینگے۔

# حکایت

ایک بزرگ کی بیوی نابینا ہوگئی تو انھوں نے دوسرا نکاح کیا تاکہ یہ دوسری بیوی پہلی نابینا بیوی کی خدمت کرسکے۔

اہلِ عقل فتویٰ دیں کہ اگر کسی کی پہلی بیوی معذور ہوجائے اور وہ دوسرا نکاح اس لئے کرے تاکہ دوسری بیوی آکر پہلی بیوی کی خدمت کرسکے اور اس کے بچوں کی تربیت کرسکے تو کیا یہ دوسرا نکاح عین مروت اور عین انسانیت نہ ہوگا۔ ؟

۴- نیز بسا اوقات عورت امراض کی وجہ سے یا عقیم (بانجھ) ہونے کی وجہ سے توالد اور تناسل کے قابل نہیں رہتی اور مرد کو بقاء نسل کی طرف فطری رغبت ہے۔ ایسی صورت میں عورت کو بے وجہ طلاق دے کر علیحدہ کردینا یا اسپر کوئی الزام لگا کر اس کو طلاق دیدینا (جیسا کہ دن رات یورپ میں ہوتا رہتا ہے) بہتر ہے یا یہ صورت بہتر ہے کہ اس کی زوجیت اور حقوق زوجیت کو باقی اور محفوظ رکھ کر شوہر کو دوسرے نکاح کی اجازت دیدی جائے۔ بتلاؤ کونسی صورت بہتر ہے۔ اگر کسی قوم کو اپنی تعداد بڑھانی منظور ہو تو اس کی سب سے بہتر تدبیر یہی ہوسکتی ہے کہ ایک ایک مرد کئی شادیاں کرے تاکہ بہت سی اولاد ہوسکے زمانۂ جاہلیت میں فقر اور افلاس کے ڈر سے صرف لڑکیوں کو زندہ درگور کردیا کرتے تھے۔ اور موجودہ تہذیب و تمدن کے دور میں ضبط تولید کے ذرائع

ایجاد ہوگئیں جس سے موجودہ تہذیب قدیم جاہلیت پر سبقت لے گئی اپنی ذہانت سے نسل کشی اور زنا اور بدکاری کے پردہ پوشی کے عجیب وغریب طریقے جاری کر دئے جو اب تک کسی کے حاشیۂ خیال میں بھی نہ گزرے تھے۔

۴۔ نیز تجربہ اور مشاہدہ سے اور مردم شماری کے نقشوں سے معلوم ہوتا ہے کہ عورتوں کی تعداد قدرتاً اور عادۃً ہمیشہ مردوں سے زیادہ رہتی ہے۔ جو کہ قدرتی طور پر تعدد ازدواج کی ایک بیّن دلیل ہے۔ مرد بہ نسبت عورتوں کے پیدا کم ہوتے ہیں۔ اور مرتے زیادہ ہیں۔ لاکھوں مرد لڑائیوں میں مارے جاتے ہیں۔ اور ہزاروں مرد جہازوں میں ڈوب کر مر جاتے ہیں۔ اور ہزاروں مرد کانوں میں دب کر اور تعمیرات میں بلندیوں سے گر کر مر جاتے ہیں۔ اور عورتیں پیدا زیادہ ہوتی ہیں اور مرتی کم ہیں پس اگر ایک مرد کو کئی شادیوں کی اجازت نہ دی جائے تو یہ فاضل عورتیں بالکل معطل اور بے کار رہیں کون ان کی معاش کا کفیل اور ذمہ دار بنے اور کس طرح یہ عورتیں اپنی فطری خواہش کو دبائیں اور اپنے کو زنا سے محفوظ رکھیں۔ بس تعدد ازدواج کا حکم بے کس عورتوں کا سہارا ہے اور ان کی عصمت اور ناموس کی حفاظت کا واحد ذریعہ ہے اور ان کی جان اور آبرو کا نگہبان اور پاسبان ہے۔ عورتوں پر اسلام کے اس احسان کا شکر واجب ہے کہ تم کو تکلیف سے بچایا اور راحت پہنچائی اور ٹھکانہ دیا۔ اور لوگوں کی تہمت اور بدگمانی سے تم کو محفوظ کر دیا دنیا میں جب کبھی عظیم الشان لڑائیاں پیش آتی ہیں تو مرد ہی زیادہ مارے جاتے ہیں اور قوم میں بے کس عورتوں کی تعداد بڑھ جاتی ہے تو اس وقت ہمدرد ان قوم کی نگاہیں اس اسلامی اصول کی طرف اُٹھ جاتی ہیں ابھی پچیس سال قبل کی بات ہے کہ جنگ عظیم کے بعد جرمنی اور دوسرے یورپی ممالک جن کے مذہب میں تعدد ازدواج جائز نہیں۔ عورتوں کی اس بیکسی کو

دیکھ کر اندر ہی اندر تعدد ازدواج کا فتویٰ تیار کر رہے تھے مگر زبان سے دم بخود تھے جو لوگ تعدد ازدواج کو برا سمجھتے ہیں ہم ان سے یہ سوال کرتے ہیں کہ جب ملک میں عورتیں لاکھوں کی تعداد میں مردوں سے زیادہ ہوں تو ان کی فطری اور طبعی جذبات اور ان کی معاشی ضروریات کی تکمیل کے لئے آپ کے پاس کیا حل ہے اور آپ نے ان بیکس اور بے سہارا عورتوں کی مصیبت دور کرنی کے لئے کیا قانون بنایا ہے۔ حضرت حکیم الامۃ مولانا اشرف علی صاحب قدس اللہ سرہ المصالح العقلیہ ص ۱۷۳ ج ۱ میں تحریر فرماتے ہیں :۔

"گزشتہ مردم شماری میں بعض محاسبین نے صرف بنگال کے مردوں اور عورتوں کی تعداد پر نظر کی تھی تو معلوم ہوا تھا کہ عورتوں کی تعداد مردوں سے زیادہ ہے۔ جو کہ قدرتی طور پر تعدد ازدواج پر ایک بین دلیل ہے جس کو شک ہو وہ علیحدہ علیحدہ مردوں اور عورتوں کی تعداد کو سرکاری کاغذات مردم شماری ہند میں ملاحظہ کرلے کہ عورتوں کی تعداد مردوں سے زیادہ ثابت ہوگی۔ اس کے ساتھ ہی ہم اس امر کی طرف بھی توجہ دلاتے ہیں کہ یورپ جس کو سب ممالک سے بڑھ کر تعدد ازدواج کی ضرورت سے منزہ اور مبرّا سمجھا جاتا ہے عورتوں کی تعداد مردوں سے کس قدر زیادہ ہے چنانچہ برطانیہ کلاں میں بوئروں کی جنگ سے پہلے بارہ لاکھ اٹھتر ہزار تین سو پچاس ۱۲۷۸۳۵۰ عورتیں ایسی تھیں کہ جن کے لئے ایک بیوی والے قاعدہ سے کوئی مرد مہیا نہیں ہوسکتا۔ فرانس میں ۱۹۰۶ء کی مردم شماری میں عورتوں کی تعداد مردوں سے چار لاکھ تینتیس ہزار سات سو نو زیادہ تھی۔ جرمن میں ۱۹۰۰ء کی مردم شماری میں ہر ہزار مرد کے لئے ایک ہزار بتیس عورتیں موجود تھیں گویا کل آبادی میں آٹھ لاکھ ستاسی ہزار چھ سو اڑتالیس

عورتیں ایسی تھیں جنسے شادی کرنے والا کوئی مرد نہ تھا۔

سویڈن میں ۱۹۰۱ء کی مردم شماری میں ایک لاکھ بائیس ہزار آٹھ سو ستتر ۱۲۲۸۷۷ عورتیں اور ہسپانیہ میں ۱۸۹۰ء کی مردم شماری چار لاکھ ستاون ہزار دوسو باسٹھ عورتیں تھیں۔

اور اسٹریا میں ۱۸۹۰ء میں چھ لاکھ چالیس ہزار سات سو چھیانوے عورتیں مردوں سے زائد تھیں۔

اب ہم سوال کرتے ہیں کہ اس بات پر فخر کر لینا تو آسان ہے کہ ہم تعدد ازدواج کو بُرا سمجھتے ہیں مگر یہ بتایا جائے کہ ان کم ازکم چالیس لاکھ عورتوں کے لئے کونسا قانون تجویز کیا جائے کیونکہ ایک بیوی کے قاعدہ کی رُو سے یورپ میں تو ان کے لئے خاوند نہیں مِل سکتے۔ ہمارا سوال یہ ہے کہ جو قوانین انسانی ضروریات کے لئے بنائے جاتے ہیں وہ انسانی ضروریات کے مُطابق بھی ہونے چاہئیں یا نہیں وہ قانون جو تعدد ازدواج کی ممانعت کرتا ہے وہ ان چالیس لاکھ عورتوں کو یہ کہتا ہے کہ وہ اپنی فطرت کے خلاف چلیں اور ان کے دلوں میں مردوں کی کبھی خواہش پیدا نہ ہو لیکن یہ امر تو ناممکن ہے جیسا کہ خود تجربہ اس کی شہادت دے رہا ہے پس نتیجہ یہ ہوگا کہ جائز طریق سے رد کے جانے کے باعث وہ ناجائز طریق اختیار کریں گی۔ اور اس طرح انھیں زنا کی کثرت ہوگی اور یہ تعدد ازدواج کی مخالفت کا نتیجہ ہے اور یہ امر کہ اس سے زنا زیادہ پھیلے گا۔ خیال ہی نہیں بلکہ امر واقع ہے جیسا کہ ہزارہا ولد الحرام بچوں کی تعداد سے ثابت ہو رہا ہے جو ہر سال پیدا ہوتے ہیں "

حضرت تھانوی کا کلام ختم ہوا۔

# افسوس اور صد ہزار افسوس

کہ اہل مغرب اسلام کے اس جائز اور سراپا مصلحت آمیز تعدد ازدواج پر تو عیش پسندی کا الزام لگائیں اور غیر محدود ناجائز تعلقات اور بلا نکاح کی لاتعداد آشنائی کو تہذیب اور تمدن سمجھیں زنا جو کہ تمام انبیاء و مرسلین کی شریعتوں میں حرام اور تمام حکماء کی حکمتوں میں قبیح اور شرمناک فعل رہا مغرب کے مدعیان تہذیب کو اس کا قبیح نظر نہیں آتا۔ اور تعدد ازدواج کہ جو تمام انبیاء و مرسلین اور تمام حکماء اور عقلاء کے نزدیک جائز اور مستحسن رہا وہ ان کو قبیح نظر آتا ہے۔ ان مہذب قوموں کے نزدیک تعدد ازدواج تو جرم ہے اور زنا اور بدکاری اور غیر عورتوں سے آشنائی جرم نہیں۔ ان مہذب قوموں میں تعدد ازدواج کی ممانعت کا تو قانون موجود ہے مگر زنا کی ممانعت کا کوئی قانون نہیں۔

۵۔ تعدد ازدواج کے جواز اور استحسان کا اصل سبب یہ ہے کہ تعدد ازدواج عفت اور پاکدامنی اور تقویٰ اور پرہیزگاری جیسی عظیم نعمت اور صفت کی حفاظت کا ذریعہ ہے۔ جو لوگ تعدد ازدواج کے مخالف ہیں وہ اندرونی خواہشوں اور بیرونی افعال کا مطالعہ کریں۔ جو قومیں زبان سے پاک تعدد ازدواج کے منکر ہیں وہ درعمل طور پر ناپاک تعداد ازدواج یعنی زنا اور بدکاری میں مبتلا اور گرفتار ہیں۔ ان کی خواہشوں کی وسعت اور دست درازی نے یہ ثابت کر دیا کہ فطرت میں تعدد اور تنوع کی آرزو موجود ہے ورنہ ایک عورت پر قناعت کرتے۔ پس خداوند علیم و حکیم نے اپنے قانون میں انسانوں کی وسیع خواہشوں اور اندرونی میلانوں کی رعایت فرما کر ایسا قانون تجویز فرمایا کہ جو مختلف جذبات اُلی طبائع کو بھی عفت اور تقویٰ اور طہارت کے دائرہ میں محدود رکھ سکے۔

# آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے متعدد نکاح کیوں فرمائے ؟

آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثت کا مقصد یہ تھا کہ لوگوں کو ورطۂ ہلاکت اور گرداب مصیبت سے نکالیں ۔ اس کے لیئے حق جل شانہٗ نے ایک مکمل قانون اور دستور العمل یعنی قرآن نازل فرمایا کہ جس کے بعد قیامت تک کسی قانون کی ضرورت نہ رہے ۔ اور دوسرے آپ کی زندگی کو لوگوں کے لئے اسوہ اور نمونہ بنایا کہ اس کو دیکھ کر عمل کریں ۔ اس لیئے کہ محض قانون لوگوں کی اصلاح کے لیئے کافی نہیں جب تک کوئی عملی نمونہ سامنے نہ ہو کہ جو لوگوں کو اپنی طرف مائل کرسکے ۔ اور دنیا یہ دیکھ لے کہ اللہ کا نبی جس چیز کی دعوت دے رہا ہے اس کے قول اور فعل میں ذرہ برابر اختلاف نہیں کما قال تعالیٰ لَقَدْ کَانَ لَکُمْ فِیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُسْوَۃٌ حَسَنَۃٌ ۔

## انسانی زندگی کے دو پہلو ،

ہر انسانی زندگی کے دو پہلو ہوتے ہیں ایک بیرونی اور ایک اندرونی کسی کی عملی حالت کا صحیح اندازہ کرنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ دونوں رخوں کے حالات بے نقاب کئے جائیں ۔

. بیرونی زندگی اس حالت کا نام ہے جو انسان عام لوگوں کے سامنے بسر کرتا ہے اس حصہ کے متعلق انسان کے تفصیلی حالات معلوم کرنے کے لئے کثرت شواہد دستیاب ہو سکتے ہیں ۔

اور اندرونی زندگی سے خانگی زندگی مراد ہے جس سے انسان کی اخلاقی حالت کا صحیح پتہ چل سکتا ہے ہر فرد اپنے گھر کے چہار دیواری میں آزاد ہوتا ہے اور اپنی بیوی اور اہل خانہ سے بے تکلف ہوتا ہے انسان کی اخلاقی اور عملی کمزوریاں اہل خانہ سے پوشیدہ نہیں ہوتیں پس ایسی صورت میں انسان کی صحیح زندگی کا اندازہ کرنے کے لئے سب سے بہتر کسوٹی یہی ہے کہ اس کے خانگی حالات دنیا کے سامنے آجائیں۔

اسی طرح آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیاتِ طیبہ کے دو پہلو تھے ایک بیرونی زندگی اور ایک خانگی زندگی بیرونی زندگی کے حالات کو بتمام وکمال صحابہ کرام کی جماعت نے دنیا کو پہنچائے جس کی نظیر کسی ملت اور مذہب میں نہیں کسی امت نے اپنے نبی کی زندگی کے حالات اس تفصیل وتحقیق اور تدقیق کے ساتھ تو کیا اس کا عشر عشیر بھی دنیا کے سامنے نہیں پیش کیا۔

اور خانگی اور اندرونی زندگی کے حالات کو اُمہات المؤمنین یعنی ازواج مطہرات کی جماعت نے دنیا کے سامنے پیش کیا جس سے اندرون خانہ آپ کی عبادت اور تہجد اور شب بیداری اور فقیری اور درویشی اور اخلاقی اور عملی زندگی کے تمام اندرونی اور خانگی حالات دنیا کے سامنے آگئے جس سے حضور پُر نور کی خدا ترسی اور راست بازی اور پاکدامنی روز روشن کی طرح واضح ہوگئی کہ رات کی تاریکیوں میں جبکہ سوائے عالم الغیب کے کوئی دیکھنے والا نہ تھا کس طرح آپ اللہ کی عبادت میں ذوق وشوق کے ساتھ مشغول رہتے تھے۔ جس کے لئے سورۂ مزمل شاہد عدل ہے۔

## اس لئے

حضور پُر نور نے سوائے خدیجۃ الکبریٰ کے دس عورتوں سے نکاح فرمایا تاکہ

عورتوں کی ایک کثیر جماعت آپ کی خانگی زندگی دنیا کے سامنے پیش کر سکے۔ اس لئے کہ بیوی جس قدر شوہر کے رازوں سے واقف ہو سکتی ہے کوئی دوسرا شخص ہرگز ہرگز واقف نہیں ہو سکتا۔ اس لئے حضور نے متعدد نکاح فرمائے۔ تاکہ آپ کی خانگی زندگی کے تمام حالات نہایت وثوق کے ساتھ دنیا کے سامنے آجائیں اور ایک کثیر جماعت کی روایت کے بعد کسی قسم کا شک اور شبہ باقی نہ رہے اور شریعت کے وہ احکام ومسائل جو خاص عورتوں سے متعلق ہیں اور مردوں سے بیان کرنے میں حیا اور حجاب مانع ہوتا ہے ایسے احکام شرعیہ کی تبلیغ ازواج مطہراتؓ کے ذریعہ سے ہو جائے اور حضور پُر نور کا متعدد عورتوں سے نکاح کرنا معاذ اللہ حظ نفس کے لئے نہ تھا اس لئے کہ حضور نے سوائے ایک شادی کے تمام شادیاں بیواؤں سے کی ہیں۔ جو نہ اپنے حسن وجمال کی خاطر مشہور تھیں اور نہ مال و دولت کے اعتبار سے بلکہ معاملہ اس کے برعکس تھا۔ اور نہ آپ کے یہاں کوئی عیش وعشرت کا سامان تھا۔ بلکہ فقط مقصود یہ تھا کہ عورتوں کے متعلق جو شریعت کے احکام ہیں ان کی تبلیغ عورتوں ہی کے ذریعے ہو سکتی ہے۔ اور ازواج مطہراتؓ کے حجرے درحقیقت امت کے امہات اور معلمات کے حجرے تھے۔

جس ذات بابرکات کے گھر میں دو دو مہینہ تَوا نہ چڑھتا ہو اور پانی اور کھجور پر اس کا اور اس کی بیویوں کا گزارہ ہو اور جس کا دن مسجد میں اور رات مصلے پر کھڑے ہوئے اس طرح گزرتی ہو کہ اللہ کے سامنے کھڑے کھڑے پاؤں پر ورم آجائے وہاں عیش وعشرت کا تصور بھی محال ہے

## اولادِ کرام

آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اولاد کے بارے میں اقوال مختلف

ہیں سب سے زیادہ معتبر اور مستند قول یہ ہے کہ تین صاحبزادے اور چار صاحب زادیاں تھیں۔

قاسمؓ۔ عبداللہؓ جن کو طیب اور طاہر کے نام سے بھی پکارا جاتا تھا۔ ابراہیمؓ۔ زینبؓ۔ رقیہؓ۔ ام کلثومؓ فاطمۃ الزہرہؓ صاحبزادیوں کے بارے میں کوئی اختلاف نہیں بالاتفاق چار تھیں چاروں بڑی ہوئیں۔ بیاہی گئیں۔ اسلام لائیں۔ ہجرت کی۔ حضرت ابراہیم کے بارے میں بھی کوئی اختلاف نہیں یہ بالاتفاق آپکی ام ولد ماریہ قبطیہ کے بطن سے تھے اور بچپن ہی میں انتقال کر گئے۔ حضرت ابراہیم کے سوا تمام اولاد حضرت خدیجہ ہی کے بطن سے ہے اور کسی بیوی سے آپ کو کوئی اولاد نہیں ہوئی

حضرت خدیجہ کے بطن سے جس قدر لڑکے پیدا ہوئے وہ سب بچپن ہی میں داغ مفارقت دے گئے اس لیئے ان کی تعداد میں اختلاف ہے جمہور علماء سیر کا قول یہ ہے کہ حضرت خدیجہ کے بطن سے دو صاحبزادے پیدا ہوئے ایک قاسم اور دوسرے عبداللہ اور حضرت عبداللہ ہی کا دوسرا نام طیب و طاہر بھی تھا۔ بعض کہتے ہیں کہ طیب اور طاہر آپ کے دو صاحبزادے تھے۔ جو حضرت قاسم اور حضرت عبداللہ کے علاوہ تھے۔ اس قول کی بنا پر حضرت خدیجہ کے بطن سے لڑکوں اور لڑکیوں کی تعداد برابر ہو جاتی ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ حضرت خدیجہ کے بطن سے چھ صاحب زادے ہوئے پانچویں اور چھٹے صاحب زادے کا نام مطیب اور مطہر تھا۔ واللہ اعلم [1]

---

[1] زرقانی ج: ۳۔ ص: ۱۹۳۔

# حضرت قاسم

آپ کی اولاد میں سب سے پہلے حضرت قاسم پیدا ہوئے اور بعثت نبوی سے پیشتر ہی انتقال کر گئے۔ صرف دو سال زندہ رہے اور بعض کا قول ہے کہ سن تمیز کو پہنچکر وفات پائی۔ اور آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کنیت ابوالقاسم انہی کے انتساب سے تھی۔ زرقانی صفحہ ۱۹۴ ج ۳

# حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا

حضرت زینب آپ کی صاحب زادیوں میں بالاتفاق سب سے بڑی ہیں بعثت سے دس سال پہلے پیدا ہوئیں۔ اور اسلام لائیں۔ اور بدر کے بعد ہجرت کی اپنے خالہ زاد بھائی۔ ابوالعاص بن ربیع سے بیاہی گئیں حضرت زینب کی ہجرت کا مفصل واقعہ اسیران بدر کے بیان میں گزر چکا ہے۔ شروع ۸ھ میں انتقال کیا ایک لڑکا اور ایک لڑکی اپنی یادگار چھوڑی۔ لڑکے کا نام علی تھا۔ اور لڑکی کا نام امامہ تھا۔

علی کے متعلق روایتیں مختلف ہیں۔ مشہور قول یہ ہے کہ سن تمیز کو پہنچکر اپنے والد ابوالعاص کی حیات ہی میں انتقال کر گئے۔ اور ایک قول یہ ہے کہ معرکۂ یرموک میں شہید ہوئے۔

امامہ سے آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بہت محبت فرماتے تھے امامہ آپ سے بہت مانوس تھیں۔ بعض اوقات نماز میں آپ کے دوش مبارک پر چڑھ جاتی تھیں آپ آہستہ سے ان کو اتار دیتے تھے۔

(کما اخرجہ البخاری ومسلم)

ایک بار آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ہدیہ میں ایک زریں ہار آیا۔ تمام ازواج مطہرات اس وقت جمع تھیں۔ اور امامہ گھر کے ایک گوشہ میں مٹی سے کھیل رہی تھیں۔ آپ نے فرمایا یہ ہار میں اپنے محبوب ترین اہل کو دوں گا۔ سب کا گمان یہ تھا کہ حضرت عائشہ کو عطا فرمائیں گے۔ لیکن آپ نے امامہ کو بلایا اور اول اُن کی آنکھوں کو اپنے دست مبارک سے پونچھا اور پھر وہ ہار ان کے گلے میں ڈالا (اخرجہ ابن سعد واحمد وابو یعلی بسند حسن عن عائشہ رضؓ)

حضرت فاطمہ کے انتقال کے بعد حضرت علی نے امامہ سے نکاح کیا اور جب حضرت علی نے شہادت پائی تو مغیرہ بن نوفل کو وصیت کی کہ تم امامہ سے نکاح کرلینا۔ بعض کہتے ہیں کہ مغیرہ کے حضرت امامہ سے ایک لڑکا ہوا جس کا نام یحییٰ تھا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ امامہ کے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ اور حضرت امامہ نے مغیرہ کے یہاں وفات پائی۔ [۱]

# حضرت رقیہؓ رضی اللہ تعالےٰ عنہا

حضرت رقیہ اور حضرت ام کلثوم۔ آپ کی یہ دونوں صاحبزادیاں ابولہب کے بیٹوں سے منسوب تھیں۔ رقیہ۔ عتبہ بن ابی لہب سے اور ام کلثوم عتیبہ بن ابی لہب سے فقط نکاح ہوا تھا عروسی نہیں ہوئی تھی۔ جب تبت یدا ابی لھب و تب نازل ہوئی ابی لہب نے بیٹوں کو بلا کر کہا کہ اگر تم محمد کی بیٹیوں کو طلاق نہ دو گے تو سمجھ لو کہ تمہارے ساتھ میرا سونا اور بیٹھنا حرام ہے۔ دونوں

---

[۱] زرقانی۔ ج: ۳، ص ۱۹۵۔

[۲] عتبہ فتح مکہ میں مشرف بہ اسلام ہوئے اور عتیبہ کافر مرا۔

بیٹوں نے باپ کے حکم کی تعمیل کی اور عروسی سے پہلے ہی آپ کی دونوں صاحبزادیوں کو طلاق دیدی۔ آپ نے حضرت رقیہ کا نکاح حضرت عثمان سے کر دیا۔ حضرت عثمان نے جب حبشہ کی طرف ہجرت کی تو حضرت رقیہ بھی آپ کے ہمراہ تھیں۔ کچھ عرصہ تک آپ کو ان دونوں کی کچھ خبر معلوم نہ ہوئی ایک عورت آئی اور اس نے یہ خبر دی کہ میں نے دونوں کو دیکھا ہے آپ نے فرمایا۔

| | |
|---|---|
| صحبهما الله ان عثمان اول | اللہ ان دونوں کے ساتھ ہو تحقیق عثمان |
| من هاجر باهله بعد لوط | لوط علیہ السلام کے بعد پہلا شخص ہے |
| رواہ ابن المبارک وغیرہ | جس نے مع اہل وعیال کے ہجرت کی ہے۔ |

وہاں جاکر ایک بچہ پیدا ہوا جس کا نام عبداللہ رکھا گیا۔ چھ سال زندہ رہکر انتقال کر گیا۔

جس وقت آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم غزوۂ بدر کے لئے روانہ ہوئے تو حضرت رقیہ بیمار تھیں اسی وجہ سے حضرت عثمان غزوۂ بدر میں شریک نہ ہو سکے ان کی تیمار داری میں رہے عین اُسی روز کہ جس روز حضرت زید بن حارثؓ اسلام کی فتح اور مشرکین کی ہزیمت کی بشارت اور خوشخبری لیکر مدینہ آئے حضرت رقیہؓ نے انتقال فرمایا حضرت رقیہ کی علالت کی وجہ سے اسامہ بن زید بھی بدر میں شریک نہیں ہوئے صاحبزادی کے دفن میں مشغول تھے کہ یکایک تکبیر کی آواز سنائی دی۔ حضرت عثمان نے پوچھا اے اسامہ یہ کیا ہے۔ دیکھتے کیا ہیں کہ زید بن حارثہ آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ناقہ پر سوار ہیں اور مشرکین کے قتل کی بشارت لے کر آئے ہیں انتقال کے وقت بیس سال کی عمر تھی۔ ؎۱

## حضرت امّ کلثوم رضی اللہ تعالٰی عنہا

امّ کلثومؓ اسی کنیت کے ساتھ مشہور تھیں بظاہر یہ کنیت ہی آپ کا نام تھا۔ اسکے

---

؎۱ الاصابہ۔ ج: ۴، ص: ۳۰۴

علاوہ آپ کا کوئی نام ثابت نہیں ۔ حضرت رقیہ کی وفات کے بعد ۔ ماہ ربیع الاول ۳ھ حضرت عثمان کے نکاح میں آئیں چھ سال حضرت عثمان کے ساتھ رہیں اور کوئی اولاد نہیں ہوئی ۔ ماہ شعبان ۹ھ میں انتقال کیا ۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز جنازہ پڑھائی حضرت علی اور فضل بن عباس اور اسامہ بن زید نے قبر میں اتارا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم قبر کے کنارہ پر بیٹھے ہوئے تھے اور آنکھوں سے آنسو جاری تھے ۔ ؎۱

حضرت ام کلثوم ۔ پہلے ابولہب کے بیٹے عُتَیْبَہ سے منسوب تھیں باپ کے کہنے پر سے طلاق دیدی ۔ طلاق تو دوسرے بیٹے عُتْبَہ نے بھی حضرت رقیہ کو دیدی تھی ۔ مگر عُتَیْبَہ نے فقط طلاق پر اکتفا نہ کی بلکہ طلاق دیکر آپ کے پاس آیا اور یہ کہا ۔

کہ میں آپ کے دین کا منکر ہوں اور آپ کی بیٹی کو طلاق دیدی ہے وہ مجھ کو پسند نہیں کرتی اور میں اس کو پسند نہیں کرتا اس کے بعد آپ پر حملہ کیا اور آپ کا پیراہن چاک کردیا ۔ آپ نے بد دعا فرمائی کہ اے اللہ اس پر کوئی درندہ اپنے درندوں میں سے مسلط فرما ۔ چنانچہ ایک مرتبہ قریش کا تجارتی قافلہ شام کی طرف گیا جاکر مقام زرقا میں اُترا ابولہب اور عُتیبہ بھی اس قافلہ میں تھے ۔ رات کے وقت ایک شیر آگیا وہ شیر قافلہ والوں کے چہروں کو دیکھتا جاتا تھا ۔ اور سونگھتا جاتا تھا ۔ جب عتیبہ پر پہنچا تو فوراً اس کا سر چبا لیا ۔ عُتیبہ کا اسی وقت دم نکل گیا اور شیر ایسا غائب ہوا کہ کہیں اس کا پتہ نہ چلا ۔ مفصل قصہ انشاء اللہ تعالےٰ معجزات کے بیان میں آئے گا ؎۲

---

؎۱ زرقانی ج : ۳ ، ص : ۱۹۹

؎۲ " " "

حضرت ام کلثوم کا انتقال ہو گیا۔ تو رسول اللہ صلے علیہ وآلہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا کہ اگر میرے دس لڑکیاں بھی ہوتیں تو یکے بعد دیگرے عثمان کی زوجیت میں دیتا رہتا۔ رواہ الطبرانی منقطع الاسناد [1]

# حضرت فاطمۃ الزّہرا رضی اللہ تعالےٰ عنہا

فاطمہ آپ کا نام اور زہرا اور بتول یہ دو آپ کے لقب تھے حضرت سیّدہ کو بتول اس لئے کہا جاتا ہے کہ بتول تبل بمعنی قطع سے مشتق ہے کہ اپنے فضل و کمال کی وجہ سے دُنیا کی عورتوں سے منقطع تھیں یا یہ کہ ما سوائی اللہ منقطع اور علیحدہ تھیں اور بوجہ باطنی زہرت و بہجت و صفا و نورانیت زہرا کہلاتی تھیں۔

ابن عبدالبر فرماتے ہیں کہ بعثت کے پہلے سال میں پیدا ہوئیں۔ ابن جوزی کہتے ہیں کہ بعثت سے پانچ سال پیشتر پیدا ہوئیں جبکہ قریش خانہ کعبہ کی تعمیر کر رہے تھے۔ [2]

آپ کی تمام صاحبزادیوں میں حضرت فاطمۃ الزہرا سب سے چھوٹی ہیں سب سے بڑی حضرت زینب ہیں۔ پھر حضرت رقیہ پھر حضرت ام کلثوم پھر حضرت فاطمہؓ اس ترتیب سے پیدا ہوئیں۔ (استیعاب لابن عبدالبر) صفحہ ۳۷۳ ج ۴ ترجمہ فاطمۃ الزہرا حاشیہ اصابہ

۲ھ میں حضرت علی کے ساتھ نکاح ہوا پہلے قول کی بنا پر حضرت

---

[1] مجمع الزوائد، ج: ۹، ص: ۲۱۷

[2] زرقانی، ج: ۳، ص: ۲۰۲

فاطمہ اس وقت پندرہ سال اور ساڑھے پانچ مہینہ کی تھیں۔ اور دوسرے قول کی بنا پر اُنتیس سال اور ڈیڑھ مہینہ کی تھیں۔ حضرت علیؓ کے متعلق اختلاف ہے کہ وہ کس سن میں اسلام لائے ایک قول یہ ہے کہ آٹھ سال کی عمر میں اور دوسرا قول یہ ہے کہ دس سال کی عمر میں اسلام لائے پہلے قول کی بنا پر نکاح کے وقت حضرت علی کی عمر اکیس سال اور پانچ مہینہ ہوگی اور دوسرے قول کے بنار پر چوبیس<sup>۲۴</sup> سال اور ڈیڑھ مہینہ ہوگی زرقانی ص ۲۰۴ ج ۳

حضرت فاطمہ کے نکاح کی تفصیل سنہ ھ کے واقعات میں گزر چکی ہے۔

حضرت فاطمہ کے پانچ اولاد ہوئیں تین لڑکے اور دو لڑکیاں۔ حسنؓ حسینؓ محسنؓ۔ ام کلثومؓ۔ زینبؓ۔

سوائے حضرت فاطمہ کے اور کسی صاحب زادی سے آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نسل کا سلسلہ نہیں چلا۔

محسن تو بچپن ہی میں انتقال کر گئے حضرت ام کلثوم سے حضرت عمر نے نکاح فرمایا۔ اور کوئی اولاد نہیں ہوئی۔[۱]

اور حضرت زینب کا نکاح عبداللہ بن جعفر سے ہوا اور اُن سے اولاد ہوئی۔

آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے چھ مہینہ بعد ماہ رمضان سنہ ھ میں حضرت فاطمۃ الزہرا نے انتقال فرمایا۔ حضرت عباس نے نماز جنازہ پڑھائی اور حضرت علی اور حضرت عباس اور فضل بن عباس نے قبر میں اتارا۔

اصابہ۔ ترجمہ حضرت فاطمۃ الزہراء[۲]

## فضائل ومناقب

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سب سے زیادہ محبوب تھیں بار بار آپ نے یہ فرمایا ہے کہ لے فاطمہ کیا تو اس پر راضی نہیں کہ تو جنت کی تمام عورتوں

---

[۱] زرقانی - ج: ۳، ص: ۲۰۷ - [۲] الاصابہ ج: ۴، ص: ۳۷۹

کی سردار ہو۔ ایک روایت میں ہے کہ آپ نے یہ فرمایا کہ تو تمام عالم کی عورتوں سردار ہے سوائے مریم کے آپ کا معمول تھا کہ جب آپ سفر میں جاتے تو سب سے اخیر میں حضرت فاطمہ سے ملتے اور جب سفر سے واپس آتے تو سب سے پہلے حضرت فاطمہ کے پاس جاتے۔ [۵۱]

حضرت سیدہ رضؓ کے فضائل و مناقب کے لئے ایک مستقل تصنیف درکار ہے اس لئے ہم نے با دلِ ناخواستہ اختصار سے کام لیا۔

## حضرت ابراھیمؓ

حضرت ابراہیم۔ آن حضرت کی آخری اولاد ہیں جو ماریہ قبطیہ کے بطن سے ماہ ذی الحجہ ۸ھ میں پیدا ہوئے ساتویں روز آپ نے عقیقہ کیا۔ عقیقہ میں دو مینڈھے ذبح کرائے سر منڈوایا گیا بالوں کی برابر چاندی تولکر صدقہ کی گئی۔ اور بال زمین میں دفن کئے گئے اور ابراہیم نام رکھا۔ اور عوالی میں ایک دودھ پلانے والی کے حوالے کیا۔ کبھی کبھی آپ تشریف لیجاتے اور گود میں لیکر پیار کرتے تقریباً پندرہ سولہ مہینہ زندہ رہکر ۱۰ھ میں انتقال کیا۔ جس روز انتقال ہوا اتفاق سے اس روز سورج گہن ہوا۔ عرب کا یہ عقیدہ تھا کہ جب کوئی بڑا شخص مرتا ہے تو سورج گہن ہوتا ہے۔ اس لئے آپ نے اس عقیدۂ فاسدہ کے رد کرنے کے لئے خطبہ دیا کہ چاند اور سورج اللہ کی نشانیاں ہیں کسی کے مرنے یا جینے سے ان کو گہن نہیں لگتا۔ اللہ تعالےٰ اپنے بندوں کو ڈراتا ہے۔ جب ایسا دیکھو تو نماز پڑھو اور دعا کرو۔ اور صدقہ دو۔ [۵۲]

---

۵۱۔ زرقانی۔ ج: ۳، ص: ۲۰۴

۵۲ " " ۲۱۴

# حُلیۂ مُبارک ؐ

آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نہ زیادہ لمبے تھے اور نہ پست قد۔ میانہ قد تھے۔ سر بڑا تھا۔ ریش مُبارک گھنی تھی آپ کے سرِ مبارک اور ریش مبارک میں گنتی کے تقریباً بیس پچیس بال سفید تھے۔ چہرۂ انور نہایت خوبصورت اور نورانی تھا۔ جس نے بھی آپ کا چہرۂ انور دیکھا ہے اس نے حضور کے چہرۂ انور کو چودھویں رات کے چاند کی طرح منور بیان کیا ہے۔

آپ کے پسینہ میں ایک خاص قسم کی خوشبو تھی چہرۂ انور سے جب پسینہ ٹپکتا تو موتیوں کی طرح معلوم ہوتا۔ حضرت انس فرماتے ہیں کہ ہم نے کہ دیباج اور حریر کو آپ کے جلد سے زیادہ نرم نہیں دیکھا۔ اور مشک وعنبر میں آپ کے بدن معطر سے زیادہ خوشبو نہ سونگھی۔

# مُہرِ نبوّت

دونوں شانوں کے درمیان میں دائیں شانہ کے قریب مُہرِ نبوت تھی صحیح مسلم میں ہے کہ حضور پُرنور کی دو شانوں کے درمیان میں ایک سُرخ گوشت کا ٹکڑا کبوتر کے انڈے کے مانند تھا۔

یہ مہر نبوت آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کی خاص نشانی تھی جس کا ذکر کُتبِ سابقہ اور انبیاءِ سابقین کی بشارتوں میں تھا علماء بنی اسرائیل اسی علامت کو دیکھ کر پہچان لیتے تھے۔ کہ حضور یہ وُہی نبی آخرالزماں ہیں کہ جن کی انبیاء سابقین نے بشارت دی ہے اور جو علامت (مہرِ نبوت) بتلائی تھی وہ آپ میں موجود ہے گویا یہ مہر نبوت آپ کی نبوت

کے لیے من جانب اللہ خدا تعالیٰ کی مہر اور سند تھی۔ دیکھو مدارج النبوۃ ص۲۱ ج ۱

علامہ سہیلی فرماتے ہیں کہ مہر نبوت حضور کے بائیں شانہ کی ہڈی کے قریب تھی وجہ اس کی یہ ہے کہ جسم انسانی میں شیطان کے داخل ہونے کی یہی جگہ ہے پیچھے ہی سے آکر شیطان دل میں وسوسے ڈالتا ہے اس لئے آپ کے جسم مبارک میں اس جگہ مہر نبوت لگادی گئی۔ تاکہ شیطان کی آمد کا دروازہ بند ہو جائے اور آپ کے قلب منوّر میں کسی راہ سے شیطان کا کوئی وسوسہ نہ داخل ہو سکے۔ خصائص کبریٰ صفحہ ۶۰ جلد ۱۔

اور بعض روایات میں ہے کہ حضور پر نور کی پُشت پر جو مہر نبوت تھی اس میں قدرتی طور پر مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ لکھا ہوا معلوم ہوتا تھا۔

اَخْرَجَ ابن عساکر وَالحاکم فی تاریخ نیسابور عن ابن عمر قال کان خاتم النبوّۃ علی ظھر النبیّ صلّی اللّٰہُ علیہ وسلّم مثل البندقۃ من لحم مکتوب فیھا باللحم محمد رسول اللہ خصائص کبری للسیوطی ص۶۰ وزرقانی شرح مواھب ص۱۵۶ ج ۱

حافظ ابن عساکر اور حاکم نے تاریخ نیسابور میں ابن عمرؓ سے روایت کیا ہے کہ مہر نبوت آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پُشت پر گوشت کی گولی کی طرح تھی اور گوشت ہی سے (قدرتی طور پر) اس میں محمد رّسول اللہ لکھا ہوا تھا۔

علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ یہ حدیث متعدد طرق سے مروی ہے۔ بعض طرق ان میں سے باطل ہیں اور بعضے ضعیف اور شیخ عبدالرؤف مناویؒ شرح شمائل کے صفحہ ۶۰ جلد اول میں لکھتے ہیں کہ حافظ قطب الدین حلبی نے اور پھر ان کی تبعیت میں حافظ مغلطائی نے اس حدیث کے طرق اور اسانید کا استیعاب کیا ہے مگر

مگر کوئی روایت ان میں سے درجہ صحت اور ثبوت کو نہیں پہنچی انتہی کلامہ اور علامہ قاری نے بھی شرح شمائل صہ ۵۹ جلد ۱ میں یہی لکھا ہے کہ یہ روایت پایہ ثبوت کو نہیں پہنچی۔ اھ

سر کے بال اکثر مونڈھے تک اور کبھی نرمہ گوش تک لٹکے رہتے تھے بالوں میں کنگھی بھی کرتے تھے اور آنکھوں میں سرمہ بھی ڈالتے تھے۔ باوجودیکہ آنکھیں قدرتی طور پر سرگین تھیں۔

آپ کی آنکھیں نہایت خوشنما اور کشادہ تھیں۔ خوب سیاہ اور سرخی مائل تھیں سینہ سے لیکر ناف تک ایک نہایت خوب صورت باریک خط تھا۔ دونوں بازو اور قدمین پر گوشت تھی۔ حضور پر نور جب چلتے تو ایسا معلوم ہوتا کہ گویا کہ پاؤں جما کر اٹھاتے ہیں اور اوپر سے نیچے کی طرف جا رہے ہیں۔

## الغرض

آپ کا جسم اطہر اور چہرۂ انور تمام ظاہری اور باطنی محاسن سے مزین تھا سوائے (مسکرانے) کے کبھی آپ کبھی بھی کھل کھلا کر نہیں ہنسے۔ حدیث میں ہے کہ صورت اور سیرت میں آپ سب سے زیادہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے مشابہ تھے۔

## ریش مبارک

ریش مبارک۔ یعنی ڈارھی آپ کی گھنی تھی۔ آپ اسے بالکل کترواتے نہ تھے البتہ مونچھیں کترواتے تھے۔ مگر گاہ بگاہ جو بال زائد ہو جاتے تھے اُن کو کتروا دیتے تھے تاکہ صورت بدنما نہ معلوم ہوں۔ چونکہ ڈاڑھی تمام انبیاء و مرسلین کی سنت تھی۔ معاذاللہ معاذاللہ ملکی اور قومی رواج کی بنا پر نہ تھی جیسا کہ بعض گمراہوں اور نادانوں کا خیال ہے۔

ڈاڑھی صرف سنت محمدیہ اور طریقۂ اسلام ہی نہیں بلکہ تمام پیغمبروں (جن کی تعداد تقریباً ایک لاکھ چوبیس ہزار ہے) کی سنت ہے جیسا کہ حدیث میں آیا ہے من سُنن المرسلین یعنی ڈاڑھی تمام انبیاء و مرسلین کی سنت ہے۔

گرجاؤں میں آج بھی جو حضرت عیسےٰ علیہ السلام کی تصویر رکھی ہوئی ہے اس میں بھی ڈاڑھی موجود ہے اور علماء یہود اور نصاریٰ جن کو پادری کہتے ہیں وہ اکثر و بیشتر نیچی ڈاڑھی رکھتے ہیں۔ غرض یہ کہ مذہبی گروہ میں ڈاڑھی کا ہونا یہ اس امر کی صریح دلیل ہے کہ ڈاڑھی انبیاء کرام کی سنت ہے اور سیدنا ہارون علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ڈاڑھی کا ذکر قرآن کریم میں صراحۃً موجود ہے۔ یا ابن ام لاتأخذ بلحیتی ولا برأسی عرب میں جو لوگ ملت ابراہیمی کے متبع تھے وہ ڈاڑھی رکھتے تھے ورنہ اکثر مشرکین ڈاڑھی منڈاتے تھے۔ اس لئے آپ نے ارشاد فرمایا خالفوا المشرکین۔ احفوا الشوارب واعفوا اللحی۔ مشرکین کی مخالفت کرو۔ اور ان کی طرح ڈاڑھی مت منڈاؤ۔ انبیاء کرام کی سنت کے مطابق مونچھیں کترواؤ اور ڈاڑھی بڑھاؤ اور مشرکین کے تشبہ سے اپنے آپ کو محفوظ رکھو۔ اور انبیاء و مرسلین کی ہیئت اور شکل اختیار کرو برگزیدہ بندوں کی ہیئت اور شکل بھی پسندیدہ ہوتی ہے اور مغضوب علیہم اور ضالین یعنی یہود و نصاریٰ کی مشابہت میں غضب اور ضلال کا اندیشہ ہے۔

غرض یہ کہ ڈاڑھی کل انبیاء و مرسلین اور تمام صحابہ و تابعین اور تمام علماء ربانیین کی سنت مستمرہ ہے اور شعائر اسلام میں سے ہے۔ ڈاڑھی نہ رکھنا گناہ کبیرہ ہے، اور شعائر اسلام کی علی الاعلان بے حرمتی ہے اور ڈاڑھی کا مذاق اڑانا کفر ہے اس لئے کہ ڈاڑھی کی مذاق اڑانا تمام انبیاء و مرسلین کا استہزا اور تمسخر ہے اور تمام شریعتوں کے ایک مسلمہ حکم کی توہین ہے۔ اور تمام صحابہ و تابعین اور چودہ صدی کے تمام

علماء اور صلحاء اور اولیاء اور سلاطین اسلام کی تحمیق اور تجہیل ہے۔ ڈاڑھی کا مذاق اڑانے والے یہ نہیں سمجھتے کہ پچاس سال قبل ان کے سلسلۂ نسب کے تمام آبا و اجداد ڈاڑھی رکھتے تھے کیا اس مسخرہ کے نزدیک اس کے تمام آبا و اجداد حماقت کا سائن بورڈ لگائے ہوئے تھے اللہ تعالیٰ ان نادانوں کو عقل دے - آمین -

## مردوں کی ڈاڑھی اور عورتوں کی چوٹی

جس طرح سر کے بال اور چوٹی عورت کے لئے زینت ہیں۔ اسی طرح ڈاڑھی مرد کے لئے زینت ہے۔

اس لئے عورت کو یہ حکم دیا گیا ہے کہ بالوں کو اپنی حالت پر چھوڑ دے اور منڈانے کی ممانعت کردی گئی۔ نسائی میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے۔

نهى رسول الله صلى الله عليه وسلم ان تحلق المرأة رأسها

ان حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا کہ عورت اپنے سر کے بال منڈائے۔

مردوں کو بال رکھنے اور منڈانے کا اختیار دیا گیا۔ مگر یہ ہدایت کردی گئی کہ مرد اپنے بال اتنے لمبے نہ چھوڑیں جس سے عورتوں سے مشابہت پیدا ہوجائے - بلکہ اس کی ایک حد مقرر کردی کہ اس سے متجاوز نہوں یعنی کان کی لَو تک یا کاندھے تک سنن ابوداؤد میں ابن حنظلیہ سے روایت ہے۔

قال النبي صلى الله عليه وآله وسلم نعم الرجل خريم لولا طول جمته واسبال ازاره فبلغ ذلك خريما فاخذ شفرة فقطع بها جمته الى اذنيه ورفع ازاره الى انصاف ساقيه

آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا خریم اسدی اچھا شخص ہے۔ اگر اسکے سر کے بال کاندھوں سے متجاوز نہ ہوتے اور اس کی ازار ٹخنوں سے لمبی نہ ہوتی - جب یہ بات خریم کو پہنچی تو اس نے قینچی لیکر کانوں تک کردیا اور ازار کو نصف پنڈلی تک کردیا۔

اور منڈانے والوں کو یہ حکم دیا گیا سر کے بال منڈانے چاہو تو سب بالوں کو منڈا دو یہ جائز نہیں کہ کچھ رکھو اور کچھ منڈا دو۔ صحیح مسلم میں عبداللہ بن عمر سے روایت ہے۔

| | |
|---|---|
| ان النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم رأی صبیا قد حلق بعض راسہ و ترک بعضہ فنھاھم عن ذالک وقال احلقوا کلہ او اترکوا کلہ۔ | آن حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک بچہ کو دیکھا کہ اس کا سر منڈا ہوا تھا اور کچھ بال چھوڑے گئے تھے۔ سو آپ نے ان کو اس سے منع فرمایا اور یہ حکم دیا کہ یا تو سارے سر کو منڈوا دو یا سارے سر کو چھوڑ دو۔ |

اور صحیح بخاری میں عبداللہ بن عمر سے روایت ہے۔

| | |
|---|---|
| سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و ینھیٰ عن القزع قال عبید اللہ والقزع ان یترک بناصیۃ شعر و لیس فی رأسہ غیرہ وکذلک شق رأسہ وھذا وھذا | میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو قزع سے منع کرتے ہوئے سنا۔ عبید اللہ کہتے ہیں کہ قزع یہ ہے کہ صرف پیشانی کے بال چھوڑ دیئے جائیں ان کے سوا سر میں اور بال نہ ہوں یا سر کے دونوں بازوؤں میں بال رکھے جائیں اور باقی سر منڈا دیا جائے۔ |

اس ممانعت کی وجہ یہ تھی کہ اس میں یہود کی مشابہت پائی جاتی تھی چنانچہ سنن ابی داؤد کی حدیث میں اس کی تصریح موجود ہے۔ فان ذلک ذی الیھود یعنی یہ یہود کی ہیئت اور ان کا طرز ہے اور جب یہ فعل معصوم بچوں کے لئے ناجائز ہوا تو بالغ کے لئے یہ فعل بدرجۂ اولیٰ ناجائز ہوگا اور اسی طرح سر کے بالوں

میں نصاریٰ کی مشابہت بھی ناجائز ہوگی ۔

حق جل شانہٗ نے مرد اور عورت کی خلقت کو ایک دوسرے سے جُدا اور ممتاز رکھا ہے ۔ ہر ایک کی طبیعت اور مزاج کو الگ بنایا ہے ۔

عورتوں کو پیکر نزاکت اور منبع ولادت بنایا ہے ۔ لہذا ان کو حسن و جمال اور سر کے بال عطا کئے اور مردوں کو حاکم بنایا اور ویسے ہی اُن کو قویٰ عطا کئے اور ان کی صورت اور اُن کی وضع وقطع ایسی بنائی کہ جس سے شوکت اور وجاہت ظاہر ہو اس لئے حق تعالےٰ نے مردوں کے چہرے پر ڈاڑھی اور مونچھ کا سبزہ لگایا اور ان کے اعضا میں صلابت اور سختی رکھدی اور ان کے لہجے میں خشونت پیدا کردی اور ان کی رفتار میں شجاعت اور بہادری رکھدی اور ان کے دل میں ایسے خیالات پیدا فرمائے کہ جوان کی شان وشوکت کے مناسب ہوں اور عورتوں کی فطرت میں نزاکت رکھدی اور ولادت اور رضاعت اور تربیت کے خیالات ان کے دلوں میں پیدا کر دیئے یہی وجہ ہے کہ آج تک کسی حکومت نے عورتوں کی فوج نہیں بنائی ۔ اس لئے کہ فوج کے لئے شجاعت چاہیئے نہ کہ نزاکت چونکہ قدرت نے مرد اور عورت کی خلقت اور فطرت کو ایک دوسرے سے ممتاز بنایا اس لئے شریعتِ اسلام نے حکم دیا کہ مرد عورتوں کے مشابہ نہ بنیں اور عورتیں مردوں کے مشابہ نہ بنیں تاکہ قانون فطرت کی مخالفت نہ ہو اور ایک نوع دوسری نوع کی مخصوص چیزوں کو اختیار نہ کرے مثلاً اسلام نے مردوں کو یہ حکم دیا کہ ریشمین اور زرین کپڑے جو عورتوں کے ساتھ مخصوص ہیں ۔ ان کو ہرگز استعمال نکریں نہ زیور پہنیں مرد جھومر اور ٹیکہ نہ لگائیں ۔ اور نہ ہاتھوں میں چوڑیاں اور کنگن پہنیں اور نہ خالص سُرخ رنگ کا لباس پہنیں اور نہ رفتار میں زنانہ انداز پیدا کریں اور نہ ڈاڑھی منڈائیں ۔ بلکہ ڈاڑھی کو اپنی حالت پر چھوڑیں اور مونچھوں کو

کٹائیں اور ڈاڑھی کو بڑھانا اور مونچھوں کو کترانا یہ تمام انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسّلام کی سنت ہے اور مقتضائے فطرت ہے۔

آن حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں مجوسی اس خلاف فطرت فعل کے مرتکب تھے۔ کہ مونچھیں بڑھاتے تھے اور ڈاڑھی کٹاتے یا منڈاتے تھے۔ اس لئے آن حضرت صلّے اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو حکم دیا کہ تم مجوس کی جو خلاف فطرت کر رہے ہیں۔ مخالفت کرو اور ڈاڑھی کو چھوڑدو اور مونچھوں کو کٹاؤ۔

صحیح مسلم میں ابوہریرہ سے مروی ہے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد

| | |
|---|---|
| قال رسول اللہِ صلّی اللہ علیہ وسلم جزّوا الشوارب وارخوا اللحی وخالفوا المجوس۔ | فرمایا کہ مونچھوں کو کٹاؤ اور ڈاڑھیوں کو بڑھاؤ۔ اور مجوس کی مخالفت کرو۔ |

احادیث میں بکثرت آیا ہے کہ ڈاڑھی کا بڑھانا اور مونچھوں کا کتروانا انبیاء ومرسلین کی سنت ہے اور امور فطرت میں سے ہے فطرت اس کو مقتضی ہے کہ چھوٹے اور بڑے اور مرد اور عورت کے درمیان میں امتیاز ہونا چاہیئے سو یہ امتیاز ڈاڑھی سے حاصل ہوتا ہے

نیز ڈاڑھی مردوں کے لئے حسن وجمال بھی ہے اور ہیبت اور جلال بھی ہے چاہو تو امتحان کرلو۔

## طریقۂ امتحان

یہ ہے کہ ایک عمر کے جوانوں اور ادھیڑوں اور بوڑھوں کو لے لیجئے اور ان میں سے ڈاڑھی والوں کو تو ایک صف میں اور ڈاڑھی منڈوں کو دوسری صف میں کھڑا کیجئے اور بیک وقت دونوں طرف نظر ڈالئے اور دیکھئے کہ کون سی صف خوب صورت ہے اور کونسی صف بدصورت ہے اسی ایک نظر میں ڈاڑھی کا حسن

وجمال معلوم ہو جائیگا جیسے چوٹی والی عورتیں بے چوٹی والی عورتوں سے حسن وجمال میں کہیں زائد ہیں ۔ایسا ہی ڈاڑھی والا مرد اپنے ہم عمر بے ڈاڑھی والے سے بدرجہا حسن وجمال میں زائد ہے جس کا جی چاہے مشاہدہ کرلے ۔

کالج میں کچھ لڑکے دیندار بھی ہوتے ہیں جو ڈاڑھی رکھتے ہیں اس ڈاڑھی والے جوان کے ہم عمر کسی ڈاڑھی منڈے نوجوان کو کھڑا کرکے دیکھ لو کہ حسن وجمال میں کون بڑھا ہوا ہے ۔

## یا

لندن اور جرمن کے ایسے دو ہم عمر نوجوانوں کو لے لیجئے ۔ کہ جن کے ڈاڑھی نکلنا ابھی شروع ہوئی ہے اور چھ ماہ تک دونوں کو ڈاڑھی نہ منڈانے دیا جائے پھر چھ ماہ کے بعد ان میں سے اگر ایک نوجوان تو ڈاڑھی منڈائے اور دوسرا اس کے ہم عمر ڈاڑھی نہ منڈائے تو اس وقت ان دونوں نوجوانوں کو برابر کھڑا کرکے دیکھا جائے کہ ان میں سے کونسا حسین وجمیل معلوم ہوتا ہے ۔آپ کی ایک ہی نظر فیصلہ کردے گی کہ بلا شبہ ڈاڑھی میں جو حسن وجمال ہے وہ ڈاڑھی کے منڈوانے میں نہیں ۔

پس جس طرح عورتوں کے لئے سر کے بال اور چوٹی باعث زینت ہیں ، اسی طرح مردوں کے لئے ڈاڑھی باعثِ زینت ہے اور اگر زینت کے رکھنے کی ضرورت نہیں تو عورتوں کو بھی سر منڈانا چاہیئے ۔

## حکایت

سُنا گیا ہے کہ یورپ کے کسی خطہ میں بعض عورتوں کو یہ خبط سوار ہوا کہ سر منڈا دینا چاہیئے تاکہ دماغ کے بخارات نکل جانے کی وجہ سے مردوں کی طرح دماغ صحیح اور تندرست

اور قوی ہو جائے ان عورتوں نے جب چند بار سر منڈایا تو ان عورتوں کے ڈاڑھی نکلنے لگی ۔ تب سر منڈانا چھوڑا ۔

## مسئلہ

بعض فقہاء کرام نے بطور معمی لکھا ہے کہ بتلاؤ کونسی ڈاڑھی کا منڈانا واجب ہے اور پھر اس کا جواب دیا ہے کہ عورت کے اگر ڈاڑھی نکل آئے تو اس کا منڈانا واجب ہے ۔

# لباسِ نبوی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا لباس نہایت سادہ اور معمولی ہوتا تھا۔ فقیرانہ اور درویشانہ زندگی تھی عام لباس آپ کا تہمد۔ اور چادر اور کرتہ اور جبّہ اور کمبل تھا جس میں پیوند لگا ہوتا تھا۔

آپ کو سبز لباس پسند تھا۔ آپ کی پوشاک عموماً سفید ہوتی تھی۔

**چادر** یمنی چادر جس پر سبز اور سرخ خطوط ہوں۔ آپ کو بہت مرغوب تھی جو بردیمانی کے نام سے مشہور تھی خالص سُرخ سے منع فرماتے۔

**ٹوپی**۔ سر سے چپٹی ہوئی ہوتی تھی اونچی ٹوپی کبھی استعمال نہیں فرمائی ابوکبشہ انماری سے مروی ہے کہ صحابۂ کرام کی ٹوپیاں چپٹی سر سے لگی ہوئی ہوتی تھیں اونچی نہیں ہوتی تھیں۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

**عمامہ**۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم عمامہ کے نیچے ٹوپی کا التزام رکھتے تھے۔ فرماتے ہیں کہ ہم میں اور مشرکین میں یہی فرق ہے کہ ہم ٹوپیوں پر عمامہ باندھتے ہیں۔ (ابوداؤد)

حضور پُر نور جب عمامہ باندھتے تو اس کا شملہ دو شانوں کے درمیان لٹکا لیتے اور کبھی دائیں جانب اور کبھی بائیں جانب ڈال لیتے اور کبھی تحت الحنک ٹھوڑی کے نیچے لپیٹ لیتے حدیث میں ہے کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ حق تعالےٰ نے جنگِ بدر اور جنگ حنین میں میری امداد کے لئے ایسے فرشتے اتارے جو عمامے باندھے ہوئے تھے جس کا ذکر قرآن کریم میں ہے۔ بِخَمْسَةِ اٰلاٰفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُسَوِّمِيْنَ۔

**پاجامہ** ۔ حدیث میں ہے کہ آپ نے منیٰ کے بازار میں پاجامہ بکتا ہوا دیکھا ۔ دیکھکر اسے پسند فرمایا اور فرمایا کہ اس میں بہ نسبت ازار کے تستر زیادہ ہے اور اس کو خرید فرمایا لیکن استعمال کرنا ثابت نہیں ۔

**قمیص** پیراہن آپ کو بہت محبوب تھا ۔ سینہ پر اس کا گریبان تھا کبھی کبھی اس کی گھنڈیاں کھلی ہوئی ہوتی تھیں ۔

**لنگی** آپ کے تمام کپڑے ٹخنوں سے اوپر رہتے تھے بالخصوص آپ کا تہمد آدھی پنڈلی تک ہوتا تھا ۔

**موزے** بھی استعمال فرماتے تھے اور ان پر مسح فرماتے ۔

**گدا** ۔ آپ کا گدا ایک چمڑے کا ہوتا تھا ۔ جس میں کھجور کی چھال بھری ہوتی تھی ۔ اور بسا اوقات حضور پُر نور ایک بوریئے پر سویا کرتے تھے حصیر ( بوریا ) آپ کا بستر تھا ۔

**انگوٹھی** ۔ دست مُبارک میں چاندی کی انگوٹھی بھی استعمال فرماتے تھے ۔ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے جب قیصر روم اور نجاشی شاہ حبشہ وغیرہ کو دعوتِ اسلام کے خطوط لکھنے کا ارادہ فرمایا کہ سلاطین بدوں مُہر کے کوئی تحریر قبول نہیں کرتے اس لئے آپ نے چاندی کی ایک انگوٹھی بنوائی جس میں تین سطروں میں اوپر نیچے محمد رسول اللہ لکھا ہوا تھا ۔

## نعلین مبارکین

نعلین مبارکین ۔ چپل کے طرز کے ہوتے تھے کہ جس میں نیچے صرف ایک تلا ہوتا تھا اور اوپر دو تسمے لگے ہوتے تھے جن میں انگلیاں ڈال لیتے تھے

زرقانی صہ۴۵ ج ۵


صَلُّوا عَلَیْہِ وَ آلِہٖ
ھٰذَا امثال نعالہٖ
نقشہ نعل شریف
بمقامے کہ نشانِ کفِ پائے تو بود
سالہا سجدۂ صاحب نظراں خواہد بود

# خرقہ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

قال اللہ تعالیٰ

یٰاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ قُمِ الَّیْلَ وقال تعالیٰ یٰاَیُّھَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَاَنْذِرْ وَرَبَّکَ فَکَبِّرْ

اے برادر در لباسِ صوف باش
باصفتہائے خدا موصوف باش

آپؐ کے پاس صوف کا ایک کالا کمبل بھی تھا۔ جس میں پیوند لگے ہوئے تھے جس کو خرقہ (گدڑی) کہتے ہیں۔ صوف کا کالا کمبل جس میں پیوند لگے ہوئے ہوں یہ انبیاء کرام کی سُنّت ہے جو اولیاء اللہ اور درویشوں کو وراثت میں ملا ہے افسوس اور ہزار افسوس کہ یہ سنت اب دُنیا سے رخصت ہوئی صوفی کو صوفی اس لئے کہا جاتا ہے کہ جو صوف کا کمبل انبیاء کرام کی سُنّت پر عمل کرنے کیلئے پہنتا ہو اور دنیا کو تین طلاق مغلظہ بائنہ دیکر بے فکر ہو گیا ہو اور حلۂ شاہی و امیری کو اس خرقۂ درویشی کے مقابلہ میں ہیچ سمجھتا ہو۔

گرچہ درویشی بود سخت اے پسر
ہم ز درویشی نہ باشد خوب تر

قال ابن مسعود کانت الانبیاء یرکبون الحمر ویلبسون الصوف ویحتلبون الشاۃ رواہ الطیالسی۔

عبداللہ بن مسعود فرماتے ہیں کہ حضرات انبیاءؑ گدھوں پر سواری کرتے تھے اور صوف کا لباس پہنتے تھے اور بکریوں کا دودھ دوہتے تھے۔ اس روایت کو ابوداؤد طیالسی نے روایت کیا ہے۔

وعنہ صلی اللہ علیہ وسلم قال کان علی موسی یوم کلمہ ربہ کساء

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

صوف و كمته صوف وجبته صوف و سراويل صوف و كانت نعلاه من حمار ميت رواه الترمذى وقال غريب والحاكم وصححه على شرط البخارى

زرقانی ص ۱۶ ج ۵

نے ارشاد فرمایا کہ جس روز موسیٰ علیہ السلام حق تعالیٰ جل شانہٗ سے ہم کلام ہوئے اس روز ان کا کمبل صوف کا تھا۔ اور ٹوپی بھی صوف کی تھی۔ اور جبہ بھی صوف کا تھا اور پاجامہ بھی صوف کا تھا۔ اور نعلین مُردہ گدھے کی کھال کے تھے۔ اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا اور کہا غریب الاسناد ہے اور حاکم نے بھی روایت کیا اور یہ کہا کہ یہ حدیث شرط بخاری پر صحیح ہے۔ [1]

ابو بردۃ بن ابی موسیٰ اشعری راوی ہیں کہ ایک دن عائشہ صدیقہ نے صوف کا ایک موٹا کمبل جس میں پیوند لگے ہوئے تھے اور ایک موٹا تہمد نکال کر ہم کو دکھلایا اور یہ کہا کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات ان دو کپڑوں میں ہوئی عائشہ صدیقہ کا مقصد آپ کی سادگی اور تواضع اور شان درویشی و فقیری کو بتلانا تھا کہ حضور پُرنور کی زندگی ایسی تھی رواہ البخاری فی فرض الخمس و اللباس و مسلم و ابو داؤد والترمذی و ابن ماجہ۔ [2]

اور حق تعالیٰ جل شانہ کے اس سراپا لطف خطاب یعنی يَا أَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ اور يَا أَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ میں اشارہ اس طرف ہے کہ بارگاہ خداوندی میں کمبل اور گدڑی غایت درجہ محبوب تھا کہ اس لباس کے عنوان سے حضور پُرنور کو خطاب فرمایا۔ اس لئے حضرت شاہ عبد العزیز قدس سرہ نے لکھا ہے کہ اولیاء کرام کے نزدیک سورۂ مزمل کو سورۃ الخرقہ کہتے ہیں جس میں خرقہ (گدڑی) کے آداب اور شرائط کا ذکر ہے۔ دیکھو تفسیر عزیزی۔

---

[1] زرقانی۔ ج ۵، ص: ۱۲ [2] زرقانی۔ ج ۵، ص ۲۵

# لباس نبوی صلے اللہ علیہ وسلم لباس براہیمی واسماعیلی تھا

## مَعَاذَ اللہ - مَعَاذَ اللہ

## قومی اور وطنی لباس نہ تھا

نبی اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا لباس اور یہ معاشرہ معاذ اللہ معاذ اللہ قومیت یا وطنیت کے اتباع کے ارادے سے نہ تھا بلکہ وحی ربانی اور الہام یزدانی کے اتباع سے تھا عرب میں قدیم سے حلہ یعنی چادر اور تہ بند کا دستور چلا آرہا تھا، حضرت اسمٰعیل علیہ الصلواۃ والسلام کا یہی لباس تھا جیساکہ فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے آذربائیجان کے عربوں کو حلہ پہننے کی یہ کہہ کر ترغیب دی کہ وہ تمہارے باپ اسمٰعیل علیہ السلام کا لباس ہے۔

| | |
|---|---|
| اَمّا بعد فاتزروا وارتدوا | ازار اور چادر کو پہنو اور اپنے باپ |
| علیکم بلباس ابیکم اسمعیل و | اسمٰعیل کے لباس کو لازم پکڑو۔ |
| ایاکم وَالتنعم وزی العجم | |

معاذ اللہ اللہ کا نبی لباس یا معاشرہ میں قوم کا مقلد اور تابع بنکر نہیں آتا۔ اللہ کی وحی اور اس کے حکم سے قوم کے عقائد اور اخلاق واعمال اور عبادات اور معاملات سب کے متعلق ہدایتیں اور احکام جاری کرتا ہے۔ یہاں تک کہ بول و براز کے آداب بھی ان کو سکھاتا ہے۔

معاش اور معاد کا کوئی شعبہ ایسا نہیں کہ جس کے متعلق اللہ کے رسول کے پاس کوئی غیبی اشارہ اور الہام باطنی نہ ہو یہ ناممکن ہے کہ نبی عام لوگوں کے رسم ورواج کی پیروی کرے۔ آنحضرت نے لباس کے متعلق بھی احکام جاری فرمائے کہ فلاں جائز ہے اور فلاں حرام یہاں تک کہ مسلمان اور کافر کے

لباس میں امتیاز ہوگیا اور بیشمار احادیث نبویہ سے ثابت ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے کافروں کی تشبہ کی ممانعت کی ہے اور اُن کی مخالفت کا حکم دیا۔ اور جس لباس سے تکبر اور تفاخر اور اسراف اور تنعم مترشح ہوتا ہو اس کو ممنوع قرار دیا۔ اور اُس کو لباس کو بھی ممنوع قرار دیا جو دشمنانِ خدا سے مشابہت کا سبب بنے۔ مشرکین حریر اور دیبا کو استعمال کرتے تھے۔ آپ نے اس کے استعمال سے منع فرمایا۔ مشرکین ازار کو بطور تکبر ٹخنوں سے نیچا گھسٹتا ہوا پہنتے تھے۔ آپ نے اس کو ناجائز قرار دیا۔ زرین مغرق لباس کے استعمال کو ممنوع قرار دیا کہ تکبر اور تنعم اور اسراف کا شائبہ بھی نہ رہے۔ مشرکین ٹوپیوں پر عمامہ نہیں باندھتے تھے آپ نے حکم دیا؛

| | |
|---|---|
| فرق مابیننا وبَیْنَ المشرکین | ہمارے اور مشرکین کے درمیان فرق |
| العمائم علی القلانس | یہ ہے کہ ہم عمامہ کو ٹوپیوں پر باندھتے ہیں |

اس طرح آپ نے مسلمانوں اور کافروں کے لباس میں تفرقہ قائم فرمایا۔

اور صحیحین میں ہے کہ آپ نے ارشاد فرمایا۔

| | |
|---|---|
| خالفوا المشرکین اوفروا اللحی واحفوا الشوارب | کافروں کی مخالفت کرو۔ ڈاڑھیوں کو بڑھاؤ اور مونچھوں کو کم کراؤ۔ |

یعنی اپنی صورت اور ہیئت کافروں کی سی نہ بناؤ تمہاری وضع قطع کافروں سے جدا رہنی چاہیئے۔

مسندِ احمد اور سنن ابی داؤد میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے۔

| | |
|---|---|
| قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من تشبہ بقومٍ فھو منھم | آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس شخص نے کسی قوم کی مشابہت اختیار کی تو وہ شخص اسی قوم میں شمار ہوگا۔ |

علامہ قاری اس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں کہ حدیث من تشبہ سے لباس اور ظاہری امور میں مشابہت اختیار کرنا مراد ہے معنوی اخلاق کی مشابہت کو تشبہ نہیں کہتے بلکہ اسے تخلق کہتے ہیں۔

اور صحیح مسلم میں عبداللہ بن عمرو بن العاص سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا

ان ھذہ من ثیاب الکفار فلا تلبسھا یہ کافروں جیسے کپڑے ہیں پس انکو نہ پہننا

پس ثابت ہوگیا کہ حضور پرنور کا لباس اور آپ کی وضع تمام تر وحی الٰہی کے تابع تھی۔ قوم اور وطن کے اتباع میں نہ تھی حضور پرنور اگر بالفرض والتقدیر۔ لندن یا جرمن میں بھی مبعوث ہوتے تو وہاں بھی لندن کی وحشیوں کی وہی اصلاح فرماتے جو کہ مکہ کے وحشیوں کی فرمائی۔ اور اُن کی شہوت پرستی کو خدا پرستی سے اور اُن کی بے پردگی کو پردہ سے اور ان کی بے حیائی کو عفت اور عصمت اور حیا اور شرم سے بدل ڈالتے لہذا کسی نادان کا یہ گمان اور یہ خیال کرنا کہ معاذاللہ اگر نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم لندن یا جرمن میں مبعوث ہوتے تو مغربی رسم ورواج کے تابع ہوتے تو یہ ایک مرعوبانہ اور محکومانہ اور غلامانہ اور احمقانہ ذہنیت کا کرشمہ ہے جس کی حقیقت ایک مجنونانہ بڑ سے زیادہ کچھ نہیں۔ اللہ کی وحی کے تابع ہوتا ہے ان اتبع الا ما یُوحیٰ الی۔ معاذاللہ۔ نبی۔ قوم اور وطن کے تابع نہیں ہوتا بلکہ قوم کو اپنی اتباع کی دعوت دیتا ہے اور صبغۃ اللہ (اللہ کے رنگ) میں ان کو رنگتا ہے۔

صبغۃ اللہ ومن احسن من اللہ صبغۃ ونحن لہٗ عابدون

صبغۃ اللہ اور اللہ کے رنگ میں مسلمان کا زندگی کا رنگ جانا بنیادی طور سے اس پر موقوف ہے کہ اللہ کے دشمنوں کے طور وطریق ان کی وضع قطع اور لباس ہی پرہیز کیا جائے تاکہ زندگی کے ہر شعبہ میں کفر سے برات اور کافروں سے اجتناب ظاہر ہو اور ایمانی رنگ مومن کی زندگی میں ہر طرح اور ہر جانب سے جھلکتا نظر آئے اس مفہوم کی توضیح کیلئے یہ چند الفاظ حضرات قارئین کی خدمت میں پیش ہیں۔ جن کا عنوان التنبہ علی ما فی التشبہ یعنی مسئلہ تشبہ بالکفار پر ایک اجمالی نظر ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اَلتَّنَبُّہُ علیٰ ما فی التَّشَبُّہُ

یعنی

# مسئلۂ تشبہ بالکفار پر ایک اجمالی نظر[۱]

بحمدہٖ تعالیٰ جب یہ امر بخوبی ثابت ہو گیا کہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا لباس ازار اور ردار جبہ اور عمامہ اور ظاہری وضع قطع یہ سب اپنے جد امجد حضرت اسمٰعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اقتدار میں تھا۔ معاذ اللہ مشرکین مکہ اور قوم اور وطن کی اتباع اور مشابہت میں نہ تھا تو مناسب معلوم ہوتا ہے کہ طالبانِ حق کی تنبیہ کے لئے مسئلہ تشبہ کی حقیقت پر کچھ مختصر سا کلام کر دیا جائے کیونکہ مسئلہ تشبہ اسلام کے ان اہم ترین مسائل میں سے ہے کہ جن پر اسلام کے بہت سے احکام قابل تسلیم نہ رہیں گے یہی وجہ ہے کہ جو لوگ مغربی تہذیب کے دلدادہ اور شیدائی ہیں اور اسلامی احکام کی حدود و قیود سے آزاد ہونا چاہتے ہیں۔ ان کا سب سے پہلا حملہ اسلام کے اسی مسئلہ تشبہ پر ہوتا ہے اور اپنی تمام تر سعی اس کے مٹانے میں صرف

---

[۱] یعنی تشبہ بالکفار کی خرابیوں پر تنبیہ

کرتے ہیں تاکہ آیندہ کے لیئے راستہ صاف ہوجائے اور دعویٰ اسلام کے ساتھ مغربی تمدن میں کوئی رکاوٹ نہ رہے زبان کے اعتبار سے مسلمان کہلائیں اور معاشرہ اور تمدن اور وضع قطع اور ہیئت اور لباس میں انگریز بنے رہیں۔ ع

"این خیال ست ومحال ست وجنوں"

شریعتِ اسلامیہ میں چونکہ تشبہ بالکفار کا مسئلہ خاص اہمیت رکھتا ہے جو بے شمار آیات اور احادیث سے ثابت ہے اس لئے تفسیر اور حدیث اور فقہ اور علم العقائد کی کوئی کتاب مسئلہ تشبہ کے بیان سے خالی نہیں حضرات فقہاء ومتکلمین نے مسئلہ تشبہ کو باب الارتداد میں بیان کیا ہے کہ مسلمان کن چیزوں کے ارتکاب سے مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہوجاتا ہے۔ ان میں سے ایک تشبہ بالکفار بھی ہے اور اس کے درجات اور مراتب ہیں۔ اور ہر ایک کا حکم جداگانہ ہے۔

ساتویں صدی کے عالم جلیل شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہ حرانیؒ متوفی ۷۲۸ھ نے اسی مسئلہ تشبہ کی حقیقت واضح کرنے کی لئے اقتضاء الصراط المستقیم مخالفۃ اصحاب الجحیم کے نام سے ایک مبسوط کتاب تحریر فرمائی جس میں مسئلہ تشبہ کے مختلف پہلوؤں پر کتاب وسنت اور عقل اور نقل کی روشنی میں کلام فرمایا اور کتاب وسنت کے نصوص سے یہ واضح کردیا کہ دینی ودنیوی زندگی کا کوئی شعبہ ایسا نہیں کہ جہاں شریعت غرا اور ملتِ بیضا نے کفر اور شرک کی نجاست اور ظلمت کی مشابہت سے حفاظت کا اپنے دوستوں کو کوئی حکم نہ دیا ہو اور یہ ثابت کردیا کہ صراط مستقیم کا اقتضا یہی ہے کہ مغضوب علیہم اور ضالین کے مشابہت سے احتراز کیا جائے

اب اس انگریزی اور مغربی دور میں پھر یہ فتنہ رونما ہوا اور علماء دین نے اپنی پوری توجہ اس پر صرف کی مگر اس دورِ پرفتن میں مسئلہ تشبہ پر کوئی ایسی جامع کتاب نہیں لکھی گئی کہ جس میں اس مسئلہ کے تمام پہلوؤں پر منظم اور مرتب اور مدلل اور مسلسل کلام کیا گیا

ہوا اور ساتھ ہی ساتھ مشککین کے شکوک اور موسوسین کے وساوس اور اوہام کا ایسا ازالہ اور قلع اور قمع کر دیا گیا ہو کہ جس کے بعد کسی کو لب کشائی کی گنجائش باقی نہ رہے۔ سو الحمد للہ یہ فریضۂ دینی ہمارے محب محترم عالم ربانی فاضل لاثانی مولانا قاری حافظ محمد طیب صاحب مہتمم دار العلوم دیوبند حفظہ اللہ تعالیٰ واطال اللہ حیاتہ ذخرا للمسلمین آمین یا رب العلمین کے قلم حکمت رقم سے ادا ہوا جزاہ اللہ تعالیٰ عن الاسلام والمسلمین خیرا۔

موصوف نے التشبہ فی الاسلام کے نام سے دو حصوں میں ایک کتاب تحریر فرمائی یہ مسئلہ تشبہ کی تحقیق و تدقیق میں بے نظیر اور بے مثال کتاب ہے اور بلاشبہ وہ اپنا شبیہ اور مثیل نہیں رکھتی حضرت حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی صاحب قدس اللہ سرہ کتاب مذکور کے متعلق ارشاد فرماتے ہیں۔

بعد الحمد والصلوٰۃ۔ اس احقر نے رسالۂ ہذا کو حرفا حرفا دیکھا ایک ایک حرف کے ساتھ قلب میں سرور اور آنکھوں میں نور بڑھتا جاتا تھا۔ تشبہ کا مسئلہ ایسا مکمل و مفصل و مدلل لکھا ہوا میں نے نہیں دیکھا۔ جن لطائف تک ذہن جانیکا احتمال تک نہ تھا وہ منصۂ ظہور پر آ گئے۔ بعید سے بعید شبہات تک کا قلع قمع کر دیا گیا اللہ تعالیٰ رسالہ کو نافع اور مقبول فرما کر ان کلم طیب کے عموم میں داخل فرمائے جن کی شان میں الیہ یصعد الکلم الطیب وارد ہے اور صاحب رسالہ کو اس جماعت میں داخل فرمائے۔ جس کی شان میں ہدوا الی الطیب من القول وہدوا الی صراط الحمید وارد ہے انتہی

اس لئے ناظرین کرام کی خدمت میں گذارش ہے کہ اگر مسئلہ تشبہ کی پوری تحقیق اور تفصیل درکار ہو تو التشبہ فی الاسلام کی مراجعت فرمائیں اس وقت یہ ناچیز نہایت اختصار کیساتھ اس مسئلہ کو پیش کر رہا ہے جس کا بہت سا حصہ اقتضاء الصراط المستقیم اور التشبہ فی الاسلام سے ماخوذ ہے اور بہت سے مواضع میں حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی قدس اللہ سرہ کے مختلف مواعظ اور ملفوظات میں مسئلہ تشبہ پر جو امور نظر سے گذرے وہ بھی اس مختصر تحریر میں درج کر دیئے تاکہ ناظرین کرام کیلئے موجب ہدایت اور باعث بصیرت ہوں۔ فاقول وباللہ

اقتضیٰ ربیع الثانی ۱۳۷۵ھ کے ضمیمہ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

حدیث میں ہے بدأ الاسلام غریبا وسیعود غریبا فطوبیٰ للغرباء۔ اسلام شروع میں غریب الوطن تھا یعنی بیکس اور بے یار و مددگار تھا اور بے سہارا تھا خلافت راشدہ کے دور سعادت سراپا یمن و برکت میں آفتاب اور ماہتاب بن کر چمکا اور قیصر و کسریٰ کی حکومت اور سلطنت کا تختہ الٹ کر رکھ دیا۔ اور اپنے سادہ معاشرہ اور خدا پرستانہ تمدن سے قیصر و کسریٰ کی نظر فریب اور پرشان و شکوہ معاشرہ اور تمدن کو کھلے بندوں زمین پر پچھاڑا جس کا تماشہ ساری دنیا نے دیکھا۔

اور نبی اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دس سالہ غزوات اور پھر صدیق اکبر اور فاروق اعظم کے دس سالہ سلسلۂ جہادات و فتوحات کا یہ غیبی اثر ہوا کہ دس صدی تک پوری روئے زمین پر اسلام ہی کو اقتدار اعلیٰ حاصل رہا اور اسلام ہی کا تمدن اور معاشرہ دنیا کے ہر تمدن اور معاشرہ پر غالب رہا۔ دنیا کی قومیں اسلامی معاشرہ اور تمدن کو اپنے لئے باعث عزت سمجھتی رہیں خلفاء عباسیہ کے دور میں علم و حکمت کا بازار گرم ہوا اور صنعت و حرفت بام عروج پر پہنچی اور یورپ کے باشندے اس وقت ایک جاہل اور وحشی قوم تھے انہوں نے مسلمانوں سے علم و حکمت سیکھا اور صنعت و حرفت اور تہذیب و تمدن کا سبق لیا۔

اور دنیا دی شاہراہ ترقی پر گامزن ہوئے بعد ازاں جب اسلامی حکومتوں کے فرمانروا حکومت کے نشہ میں عیش پرستی کا شکار بن گئے۔ اور میر جعفر اور میر

صادق جیسے منافق اُن کے وزیر بن گئے۔

گر بہ میر و سگ وزیر و موش را دیوان کنند
اینچنیں ارکانِ دولت ملک را ویراں کنند

تو نتیجہ اس کا یہ ہوا کہ اسلامی حکومتیں معرض زوال اور اختلال میں پڑگئیں اور اسلام کی ہاتھ کی پچھاڑی ہوئی قومیں بر سرِ اقتدار آگئیں اور اپنی بد اعمالی اور شومی قسمت سے حاکم محکوم بن گئے۔ اور محکوم حاکم ہو گئے۔

چند روز تک مسلمانوں کو اپنی اس ذلت اور انقلاب کی حالت کا احساس رہا۔ مگر رفتہ رفتہ مسلمانوں نے ان کے معاشرہ اور تمدن اور وضع قطع کو قبول کرنا شروع کر دیا۔ نوبت بایں جا رسید کہ اسلامی ممالک کے باشندے غیروں کے معاشرے میں ایسے رنگے گئے کہ اپنی اور پرائے مُسلم اور غیر مسلم کا ظاہر نظر میں کوئی فرق نہ رہا۔

اور حسبِ ارشاد نبوی وسیعود غریبًا اسلام ابتدا کی طرح اس دور میں پھر غریب اور گدائے بے نوا اور بیکس و بے یار و مددگار بن گیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیہِ راجعون۔

اس کی وجہ یہ نہیں کہ اسلامی معاشرہ میں کسی قسم کی کوئی خرابی یا کوتاہی ہے اور نئے معاشرہ میں کوئی خوبی یا کمال یا کوئی حسن و جمال ہے۔

## بلکہ

اس کی وجہ یہ ہے کہ نئے معاشرہ کی بساط تمامتر نفسانی شہوات و لذات اور نام و نمود اور فخر و مباہات پر بچھی ہوئی ہے اور قوت و شوکت کے زیر سایہ وہ پرورش پا رہا ہے جو بالطبع نفس کو غایت درجہ محبوب ہے۔

اور اسلامی معاشرہ کی بساط سادگی اور تواضع اور زہد اور قناعت اور خدا پرستی

اور نفس کشی پر بچھی ہوئی ہے جس کو نفس پسند نہیں کرتا۔

ابوبکر و عمر ایک طرف ایسے امیر مملکت تھے کہ دنیا کی سب سے بڑی دو طاقتیں قیصر و کسریٰ بھی اُن سے تھراتی تھیں۔ اور دوسری طرف شیخ طریقت بھی تھے کمبل پوشش اور مسجد کے امام بھی تھے جن کو دیکھ کر لوگ اپنے دین کو درست کرتے تھے۔

خداوند علیم و حکیم کی قضاء و قدر نے قوم عاد اور قوم ثمود اور فرعون اور نمرود کی طرح مغربی اقوام کو چند روزہ اقتدار عطا کیا۔ جن کے آتے ہی نفسانی اور شہوانی معاشرہ کا دور دورہ شروع ہو گیا۔ اور چھپے ہوئے شہوت پرست نمایاں ہو گئے اور ظاہر ہے کہ جس چیز کو قوت و شوکت اور حکومت و سلطنت کی سرپرستی حاصل ہو تو سادہ لوح اور عام طبیعتیں اسی میں جذب ہو جاتی ہیں خصوصاً جس معاشرہ میں نفسانی خواہشوں کو آزادی ملتی ہو اور حکومت اور سلطنت کے سرپرستی کی وجہ سے اس کے حصول میں کوئی مانع بھی نہ رہے تو بلاشبہ ایسا معاشرہ مخلوقِ خدا کے لئے فتنۂ عظمیٰ ہو گا۔

افسوس اور صد افسوس کہ مسلمان بھی اب اسی رَو میں بہے جا رہے ہیں اور جو قومیں اُن کے اسلاف اور بزرگوں کی پچھاڑی ہوئی اور باج گزار تھیں ان کے پیچھے پیچھے دوڑ رہے ہیں۔ اور اپنے اسلاف کے خصائل و عادات اور ان کے ملبوسات کو ترک کر کے دن بدن مغضوب علیہم اور ضالین یعنی یہود و نصاریٰ کے مماثلت اور مشابہت اختیار کرتے جاتے رہے ہیں۔ حیرت کا مقام ہے کہ مشرق کا نور مغرب کی ظلمت پہ کیوں فریفتہ ہو گیا۔

اے میرے مسلمان بھائیو! یہ دُنیا سرائے فانی ہے تلک الایام نداولھا بین الناس کا مظہر ہے۔ جن متمدن قوموں نے انبیاء کرام کے مقابلہ میں

من اَشدُّ مِنّا قوۃ کا نعرہ لگایا اور تمدّن اور معاشرہ میں دنیا سے آگے نکلے کما قال تعالےٰ عمروھا اکثر مما عمروھا لم یخلق مثلھا فی البلاد اور انبیاء اللہ کی گدڑی اور کمبل اور عمامہ اور دستار اور تہبند اور ازار کا تمسخر کیا انجام کار وہ سب کے سب تباہ اور برباد ہوئے فھل ترٰی لھُم مِّن باقیۃ۔ وھل تحس منھُم مِن احدٍ او تسمع لھم رکزا کسی کا نام ونشان نہ رہا۔ کسی کو حق تعالےٰ نے غرق کیا اور کسی کو زمین میں دھنسایا اور کسی پر آسمان سے پتھر برسائے اور کسی کو چیخ سے ہلاک کیا۔ ان کل اِلّا کذب الرسل فحق وعید۔

## آمدم برسرِ مطلب

اب میں مختصر طور پر اہل اسلام کی خدمت میں مسئلہ تشبہ کی حقیقت عرض کرتا ہوں اور اس کے حسن کو واضح کرتا ہوں امید کہ اہلِ اسلام اس کو غور سے پڑھیں گے۔ ان ارید الا الاصلاح ما استطعت وما توفیقی اِلّا باللہِ علیہ توکلت وَالیہ انیب۔

## تشبّہ کی حقیقت

حق جل شانہٗ نے زمین سے لیکر آسمان تک خواہ حیوانات ہوں یا نباتات یا جمادات سب کو ایک ہی مادہ سے پیدا کیا اور سب کو ایک ہی خوان وجود سے حصّہ ملا مگر باوجود اس کے ہر چیز کی صورت اور شکل علیحدہ بنائی تاکہ ان میں امتیاز قائم رہے اور ایک دوسرے سے پہچانا جائے کیونکہ امتیاز کا ذریعہ صرف یہی ظاہری شکل وصورت اور ظاہری رنگ و روپ ہے انسان اور حیوان میں شیر اور گدھے میں۔ گھاس اور زعفران میں۔ باورچی خانہ اور پاخانہ میں جیل خانہ اور شفا خانہ میں جو امتیاز ہے۔ وہ صرف اسی ظاہری شکل وہیئت کی بنا پر ہے اگر کسی نوع کا کوئی

کوئی فرد اپنی خصوصیات اور امتیازات کو چھوڑ کر دوسری نوع کی امتیازات وخصوصیات اختیار کرے تو اس کو پہلی نوع کا فرد نہ کہیں گے۔ بلکہ وہ دوسری نوع کا فرد کہلائیگا

اگر کوئی مرد مردانہ خصوصیات اور امتیازات کو چھوڑ کر زنانہ خصوصیات کو اختیار کرے، عورتوں ہی کا لباس پہننے لگے اور انہی کی طرح بولنے لگے حتیٰ کہ اس مرد کی تمام حرکات وسکنات عورتوں ہی جیسی ہو جائیں تو وہ شخص مرد نہ کہلائے گا بلکہ ہیجڑا کہلائے گا، حالانکہ اس کی حقیقت رجولیت میں کوئی فرق نہیں آیا صرف لباس اور ہیئت کی تبدیلی ہوئی ہے۔

پس معلوم ہوا کہ اگر اس مادی عالم میں۔ ہر نوع کی خصوصیات اور امتیازات کی حفاظت نہ کی جائے اور التباس اور اختلاط کا دروازہ کھول دیا جائے تو پھر اس نوع کا وجود باقی نہ رہے گا۔

## اختلافِ اقوام واُمم :

اسی طرح اقوام اور اُمم کے اختلاف کو سمجھو کہ مادی کائنات کی طرح۔ دنیا کی قومیں اپنے معنوی خصائص اور باطنی امتیازات کے ذریعے ایک دوسرے سے ممتاز اور جدا ہیں۔ مسلم قوم، ہندو قوم۔ عیسائی قوم۔ یہودی قوم۔ باوجود ایک باپ کی اولاد ہونے کے مختلف قومیں بن گئیں، مذہب اور ملت کے اختلاف کے علاوہ۔ اختلاف کی وجہ یہ ہے کہ ہر قوم کا تمدن اور اس کی تہذیب اور اس کا معاشرہ اور اس کا طرز لباس اور طریق خورونوش دوسرے سے جدا ہے اور باوجود ایک خدا کے ماننے کی ہر ایک کی عبادت کی صورت اور شکل علحدہ ہوگی۔

عبادات کی انھیں خاص خاص شکلوں اور صورتوں کی وجہ سے ایک مسلم اور موحد مشرک اور بت پرست سے علحدہ ہے اور ایک عیسائی ایک پارسی سے جدا ہے۔

غرض یہ کہ قوموں میں امتیاز کا ذریعہ سوائے ان قومی خصوصیات کے اور کیا ہے جبتک ان مخصوص شکلوں اور ہیئتوں کی حفاظت نہ کی جائے تو قوموں کا امتیاز باقی نہیں رہ سکتا پس جب کسی قوم کی مذہبی اور معاشرتی خصوصیات باقی ہیں اس وقت تک وہ قوم بھی باقی ہے اور جب

کسی قوم نے اپنی خصوصیات اور اشکال کو چھوڑکر دوسری قوم کی خصوصیات کو اختیار کر لیا اور یہ قوم دوسری قوم کے ساتھ مختلط اور مشتبہ ہو گئی تو سمجھو کہ یہ قوم اب فنا ہو گی اور اب صفحۂ ہستی پر اس کا کوئی ذاتی وجود باقی نہیں رہا۔

## تشبہ کی تعریف:

اب اس حقیقت کے واضح ہو جانے کے بعد تشبہ کی تعریف سنئے تاکہ آپ تشبہ کی قباحتوں اور مضرتوں کا اندازہ لگا سکیں۔

(۱)

اپنی حقیقت اور اپنی صورت اور وجود کو چھوڑکر دوسری قوم کی حقیقت اور اس کی صورت اور اس کے وجود میں مدغم ہو جانے کا نام تشبہ ہے۔

بالفاظ دیگر (۲)

یا اپنی ہستی کو دوسرے کی ہستی میں فنا کر دینے کا نام تشبہ ہے۔

یا (۳)

اپنی ہیئت اور وضع کو تبدیل کر کے دوسری قوم کی وضع اور ہیئت اختیار کر لینے کا نام تشبہ ہے۔

یا (۴)

اپنی شان امتیازی کو چھوڑکر دوسری قوم کی شان امتیازی کو اختیار کر لینے کا نام تشبہ ہے۔

یا (۵)

اپنی اور اپنوں کی صورت اور سیرت کو چھوڑکر غیروں اور پرائیوں کی صورت اور سیرت کو اپنا لینے کا نام تشبہ ہے

اس لئے شریعت حکم دیتی ہے کہ مسلمان قوم دوسری قوموں سے ظاہری طور پر ممتاز اور جدا ہونی چاہئے لباس میں بھی ممتاز ہونی چاہئے اور وضع وقطع میں بھی اس لئے کہ ظاہری علامت کے علاوہ خاص جسم کے اندر بھی کسی علامت کا ہونا ضروری ہے سو وہ ختنہ اور ڈاڑھی ہے اور

وہ ظاہری علامت لباس ہے بغیر ان دو علامتوں کے شناخت نہیں ہوسکتی نہ تو صرف داڑھی کافی ہے اس لئے کہ لڑکوں کے داڑھی نہیں ہوتی اُن کی شناخت کس طرح ہوگی نیز بعض قومیں داڑھی رکھتی ہیں۔ اُن سے شناخت سوائے لباس کے کسی چیز سے نہیں ہوسکتی معلوم ہوا کہ اسلامی امتیاز کے لئے لباس اور داڑھی دونوں کی ضرورت ہے منع تشبہ کے حکم کا منشاء معاذ اللہ تعصب اور تنگ نظری نہیں بلکہ غیرت اور حمیت ہے جس سے مقصد ملت اسلامیہ اور امت مسلمہ کو غیروں کے التباس اور اشتباہ کی تباہی سے بچانا ہے اس لئے کہ جو قوم اپنی خصوصیات اور امتیازات کی محافظ نہ ہو وہ کوئی آزاد اور مستقل قوم کہلانے کی مستحق نہیں۔

## تشبہ بالکفار کا حکم

تشبہ بالکفار اعتقادات اور عبادات میں کفر ہے اور مذہبی رسومات میں حرام ہے جیسا کہ نصاریٰ کی طرح سینہ پر صلیب لٹکانا اور ہنود کی طرح زنار باندھ لینا یا پیشانی پر قشقہ لگا لینا ایسا تشبہ بلاشبہ حرام ہے جس میں اندیشۂ کفر کا ہے اس لئے کہ علی الاعلان شعائر کفر کا اختیار کرنا اس کے رضاء قلبی کی علامت ہے۔

اور تشبہ کی یہ قسم ثانی اگرچہ قسم اوّل سے درجہ میں ذرا کم ہے مگر پیشاب اور پاخانہ میں فرق ہونے سے کیا کوئی پیشاب کا پینا گوارا کرے گا ہرگز نہیں اور عبادات اور مذہبی رسومات اور عیدین میں کفار کی مشابہت کی ممانعت اشارات قرآنیہ اور احادیث صحیحہ وکثیرہ سے ثابت ہے جیسا کہ حافظ ابن تیمیہ نے اقتضاء الصراط المستقیم نے بالتفصیل اور ان تمام آیات اور روایات کو بیان کیا ہے۔

(۳)

اور معاشرہ اور عادات اور قومی شعائر میں تشبہ مکروہ تحریمی ہے مثلاً کسی قوم کا وہ مخصوص لباس استعمال کرنا جو خاص اُن ہی کی طرف منسوب ہو اور اس کا استعمال کرنے والا اسی قوم کا ایک فرد سمجھا جانے لگے جیسے نصرانی ٹوپی یعنی ہیٹ اور ہندوانہ دھوتی اور جوگیانہ جوتی یہ سب ناجائز اور ممنوع ہے اور تشبہ میں داخل ہے بالخصوص جبکہ بطور تفاخر یا انگریزوں کی وضع بنانے کی نیت سے

پہنی جائے تو اور بھی زیادہ گناہ ہے۔ جوگیوں اور پنڈتوں کی وضع قطع اختیار کرنے کا جو حکم ہے وہی انگریزی وضع قطع اختیار کرنے کا حکم ہے۔

اور علیٰ ہذا کافروں کی زبان اور اُن کے لب ولہجہ اور طرز کلام کو اس لئے اختیار کرنا کہ ہم بھی انگریزوں کے مشابہ بن جائیں اور ان کے زمرہ میں داخل ہو جائیں تو بلاشبہ یہ ممنوع ہوگا، ہاں اگر انگریزی زبان سیکھنے سے انگریزوں کی مشابہت مقصود نہ ہو بلکہ محض زبان سیکھنا مقصود ہو کہ کافروں کی غرض سے آگاہ ہو جائیں اور ان سے تجارتی اور دنیاوی امور میں خط وکتابت کر سکیں تو کوئی مضائقہ نہیں۔

جیسے کوئی ہندی اور سنسکرت اس لئے سیکھے کہ ہندوؤں اور پنڈتوں کی مشابہت ہو جائے اور ہندو مجھے اپنا وطنی بھائی سمجھیں اور اپنے زمرہ میں مجھے شمار کریں۔ (جیسا کہ آجکل بھارت میں یہ فتنہ برپا ہے) تو بلاشبہ اس نیت سے ہندی زبان سیکھنا ممنوع ہوگا اور اگر فقط یہ غرض ہو کہ ہندوؤں کی غرض سے آگاہی ہو جائے اور اُن کی خطوط پڑھ لیا کریں۔ تو ایسی صورت میں ہندی زبان سیکھنے میں کوئی مضائقہ نہیں۔

(۴)

اور ایجادات اور انتظامات اور اسلحہ اور سامان جنگ میں غیر قوموں کے طریقے لینا جائز ہے جیسے توپ اور بندوق اور ہوائی جہاز اور موٹر اور مشین گن وغیرہ وغیرہ یہ درحقیقت تشبہ ہی نہیں شریعت اسلامیہ نے ایجادات کے طریقے نہیں تبلائے ایجادات اور صنعت اور حرفت کو لوگوں کی عقل اور تجربہ اور ضرورت پر چھوڑ دیا البتہ اس کے احکام تبلادے کہ کونسی صنعت اور حرفت جائز ہے اور کس حد تک جائز ہے اور کس طریق سے اس کا استعمال جائز ہے اسلام میں مقاصد کی تعلیم ہے غیر مقاصد کی تعلیم نہیں طبیب جوتہ بنانے کی ترکیب نہیں بتاتا اور نہیں سکھاتا ہاں یہ تبلاتا ہے کہ جوتہ اس طرح مت سلوانا کہ اس کی میخیں ابھری ہوئی ہوں جس سے پیر زخمی ہو جائے، اسی طرح اسلام ایجادات نہیں سکھاتا ہاں یہ تبلاتا ہے کہ ایجاد ایسی نہ ہو کہ جس سے تمہارے دین میں خلل آجائے

یا جان کا خطرہ ہو۔

یہاں ایجادات کا حکم ہے کہ جن کا بدل مسلمانوں کے پاس نہیں اور جو ایجاد ایسی ہو کہ جس کا بدل مسلمانوں کے یہاں بھی موجود ہو تو اس میں تشبہ مکروہ ہے جیسے حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فارسی کمان کے استعمال سے منع فرمایا اس لئے کہ اس کا بدل مسلمانوں کے پاس عربی کمان موجود تھی اور دونوں کی منفعت برابر تھی صرف ساخت کا فرق تھا، اسلام میں تعصب نہیں غیرت ہے پس جو چیز مسلمان کے پاس بھی ہے اور کفار کے پاس بھی ہے صرف وضع قطع کا فرق ہے تو ایسی صورت میں اسلام نے تشبہ بالکفار سے منع کیا ہے کہ اس میں علاوہ گناہ کے ایک بے غیرتی تو یہ ہے کہ بلا وجہ اور بلا ضرورت اپنے کو دوسری قوموں کا محتاج اور تابع بنائیں مگر آج کل مسلمانوں میں غیرت نہیں رہی کہ یہ اپنے گھر سے بے خبر ہو کر بلکہ یوں کہیے کہ اپنے گھر کو آگ لگا کر دوسروں کی عادات اور معاشرت کا اتباع کرنے لگے ان کی مثال ایسی ہے جیسے مولانا روم فرماتے ہیں:۔

یک سبد پر نان ترا بر فرق سر | تو ہمی جوئی لب نان در بدر
تا بزانوئے میانِ قعر آب | وز عطش وز جوع گشتستی خراب

ہاں جن نئی ایجادات اور جدید اسلحہ کا بدل مسلمانوں کے پاس موجود نہیں مسلمانوں کے لئے ان نئی ایجادات اور جدید اسلحہ کا استعمال اپنی ضرورت اور راحت اور دفع حاجت کے لئے جائز ہے مگر شرط یہ ہے کہ اس کے استعمال سے نیت اور ارادہ کافروں کی مشابہت کا نہ ہو۔ محض اپنے فائدہ کے لئے جدید اسلحہ اور نئی ایجادات کا استعمال شرعاً جائز ہے مگر تشبہ بالکفار کے ارادہ اور نیت سے ان کے استعمال کو شریعت پسند نہیں کرتی۔

شراب کے طریقہ پر اگر دودھ کا بھی دور و تسلسل اختیار کیا جائے تو شریعت اسلامیہ اس کو ممنوع قرار دیتی ہے دودھ کے استعمال میں شراب کی مشابہت اختیار کرنا اس امر کی دلیل ہے کہ اس شخص کے تہ دل میں شراب کی رغبت اور محبت کا خاص داعیہ مضمر اور مستور ہے۔

اسی طرح کسی جائز چیز کا استعمال۔ کافروں کی مشابہت کی نیت اور ارادہ سے اور دشمنان دین کی تشبہ کے قصد سے اس امر کی دلیل ہے کہ اس کے دل میں کافروں کی طرف میلان اور رغبت خاص طور پر مرکوز خاطر ہے۔

پس جس طرح تم کو اپنے دشمنوں کی مشابہت اور ان کا تشبہ گوارا نہیں تو اسی طرح خداوند قدوس کو یہ گوارا نہیں کہ اس کے دوست اور نام لیوا (یعنی مسلمان) اس کے دشمنوں (یعنی کافروں) کی مشابہت اختیار کریں یا اُن کے تشبہ کی نیت اور ارادہ سے کوئی کام کریں حق جل شانہ کا ارشاد ہے۔

ولا ترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار۔

## تشبہ بالکفار کی ممانعت کی وجہ

دین اسلام ایک کامل اور مکمل مذہب ہے اور تمام ملتوں اور شریعتوں کا ناسخ بن کر آیا ہے وہ اپنے پیرؤوں کو اس کی اجازت نہیں دیتا کہ ناقص اور منسوخ ملتوں کے پیرؤوں کی مشابہت اختیار کی جائے، غیروں کی مشابہت اختیار کرنا غیرت کے بھی خلاف ہے۔

جس طرح ہر ملت اور ہر امت کی حقیقت جدا ہے اسی طرح ہر ایک کی صورت اور ہیئت بھی جدا ہے، دنیا میں ظاہری صورت اور شکل ہی امتیاز کا ذریعہ ہے۔

ایک قوم دوسری قوم سے اسی ظاہری معاشرہ کی بنا پر ممتاز اور جدا سمجھی جاتی ہے۔

جب ایک قوم دوسری قوم کی خصوصیات اور امتیازات اور اس کی صورت اور ہیئت کو اختیار کر لیتی ہے تو اس کی اپنی ذاتی قومیت فنا ہو جاتی ہے اور ظاہر ہے کہ اپنی قومیت اور اپنی شخصیت کو دوسرے کی قومیت اور شخصیت میں فنا کر دینا سراسر غیرت کے خلاف ہے۔

اسلام ایک کامل مذہب ہے جس طرح وہ اعتقادات اور عبادات میں مستقل ہے کسی کا تابع اور مقلد نہیں اسی طرح اسلام اپنے معاشرہ اور عادات میں بھی مستقل ہے کسی دوسرے کا تابع اور مقلد نہیں۔

کسی حکومت میں یہ جائز نہیں کہ اس سلطنت کی فوج دشمنوں کی فوج کی وردی استعمال کر سکے یا اپنے فوجی دستے کے ساتھ دشمن حکومت کا جھنڈا استعمال کر سکے جو سپاہی ایسا رویہ اختیار کرے گا وہ قابل

گردن زدنی سمجھا جائے گا۔

اسی طرح حزب اللہ، مسلمانوں کو یہ اجازت نہ ہوگی کہ حزب الشیطان کی ہیئت اختیار کریں جس سے دیکھنے والوں کو اشتباہ ہوتا ہو۔ یا فرض کرو کہ کوئی جماعت حکومت سے برسر بغاوت ہو اور وہ جماعت اپنا کوئی امتیازی لباس یا نشان بنائے تو حکومت اپنے وفاداروں کو ہرگز ہرگز اس باغی جماعت کی تشبہ کی اجازت نہیں دے گی۔

حیرت کا مقام ہے کہ ایک برطانوی جرنیل کو تو یہ حق حاصل ہو کہ وہ جرمنی یا روسی وردی کے استعمال کو جرم قرار دیدے کیونکہ وہ برطانیہ کا دشمن ہے مگر اللہ کے رسول کو یہ حق نہ ہو کہ وہ دشمنان خدا کی وضع قطع کو جرم قرار دے کیوں نہیں۔ من تشبہ بقوم فہو منہم۔ جو خدا کے دشمنوں کے مشابہ بنے گا اور انہی جیسا لباس اور اُن کی وردی پہنے گا تو وہ بلاشبہ، دشمنانِ خدا کی فوج سے سمجھا جائے گا۔

| | |
|---|---|
| اسلام نورِ مطلق ہے۔ | اور کفر ظلمت ہے۔ |
| اسلام حق ہے۔ | اور کفر باطل ہے۔ |
| اسلام حسن مطلق اور جمال مطلق ہے۔ | اور کفر قبح مطلق ہے۔ |
| اسلام روز روشن ہے | اور کفر شب تاریک ہے۔ |
| اسلام عزت ہے۔ | اور کفر ذلت ہے۔ |

لہذا اسلام اپنے پیرووں کو ظلمت اور ذلت اور باطل کا لباس پہننے کی اور ان کے ہم شکل بننے کی اجازت نہیں دیتا تاکہ التباس نہو۔

پس جس طرح اسلام کی حقیقت کفر کی حقیقت سے جدا ہے اسی طرح اسلام یہ چاہتا ہے کہ اُس کے پیرووں کی صورت و شکل و لباس بھی اس کے دشمنوں سے جدا اور علحدہ ہو۔

## خلاصہ کلام

یہ کہ شریعت میں تشبہ بالغیر کی ممانعت کسی تعصب پر مبنی نہیں بلکہ غیرت اور حمیت اور تحفظ خود اختیاری پر مبنی ہے کہ کوئی قوم اس وقت تک قوم نہیں کہلا سکتی جب تک اس کی خصوصیات

اور امتیازات پائدار اور مستقل نہ ہوں۔

اسی طرح ملت اسلام اور امت اسلامیہ کو کفر اور الحاد اور زندقہ سے محفوظ رکھنے کا ذریعہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ اسلامی خصوصیات اور امتیازات کو محفوظ رکھا جائے اور تشبہ بالکفار سے اس کو بچایا جائے کیونکہ تشبہ کے معنی اپنی ہستی کو دوسرے میں فنا کر دینے کے ہیں۔

قَالَ تَعَالٰی یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِیْنَ كَفَرُوْا ؎۱ — اے ایمان والو۔ کفر کرنے والوں کے مشابہ اور مانند نہ ہو۔

مومن (خدا کے دوست) کو خدا کے دشمن۔ (کافر) سے جدا اور ممتاز رہنا چاہیئے حکومت کے وفادار کے لیئے یہ روا نہیں کہ وہ حکومت کے دشمنوں اور باغیوں کے مشابہ اور ان کا ہم رنگ اور ہم لباس بنے۔

وَقَالَ تَعَالٰی۔ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِیْنَ اٰذَوْا مُوْسٰی — اے مسلمانوں۔ ان لوگوں کے مشابہ اور مانند نہ ہو کہ جنھوں نے موسیٰ علیہ السلام کو ایذا دی کیا مسلمانوں

وَقَالَ تَعَالٰی۔ اَلَمْ یَاْنِ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اَنْ تَخْشَعَ قُلُوْبُهُمْ لِذِكْرِ اللّٰهِ وَ مَا نَزَلَ مِنَ الْحَقِّ وَلَا یَكُوْنُوْا كَالَّذِیْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلُ فَطَالَ عَلَیْهِمُ الْاَمَدُ فَقَسَتْ قُلُوْبُهُمْ وَكَثِیْرٌ مِّنْهُمْ فٰسِقُوْنَ۔ ؎۲ — کے لیے وقت نہیں آیا کہ اللہ کے ذکر اور اس کے نازل کیے ہوئے حق کے سامنے اُن کے دل پست ہو جائیں اور ان لوگوں کے مشابہ اور مانند نہ بنیں کہ جن کو پہلے کتاب دی گئی یعنی یہود اور نصاریٰ کے مشابہ نہ بنیں جن پر زمانہ دراز گذرا پس ان کے دل سخت ہو گئے اور بہت سے ان میں سے بدکار ہیں۔

یعنی اندیشہ یہ ہے کہ اگر تم نے یہود اور نصاریٰ کی مشابہت اور مماثلت اختیار کی تو تمہارے دل بھی اُن کی طرح سخت ہو جائیں گے اور قبول کی صلاحیت ان سے جاتی رہے گی۔

علامہ ابن حجر مکی ہیثمی نے اپنی کتاب الزواجر عن اقتراف الکبائر ص ۱ج ۱ میں مالک بن دینار

---

؎۱۔ آل عمران، آیۃ ۱۵۶ ؎۲۔ الاحزاب، آیۃ ۶۹

محدث کی روایت سے ایک نبی کی وحی نقل کی ہے۔ وہ یہ ہے۔

قَالَ مَالِکُ بْنُ دِیْنَار اوحی اللہ الی النبیِّ من الانبیاء اَنْ قُلْ لِقَوْمِکَ لَاتَدْخُلُوْا مداخل اعدائی وَلَا یلبسوا ملابس اعدائی وَلَا یَرکبوا مراکب اعدائی وَلَا یَطعموا مطاعم اعدائی فَیَکُوْنُوْا اعدائی کما ھم اعدائی۔

کتاب الزواجر صہ ۱۱ / ج ۱

مالک بن دینار کہتے ہیں کہ انبیاء سابقین میں سے ایک نبی کی طرف اللہ کی طرف سے یہ وحی آئی کہ آپ اپنی قوم سے یہ کہدیں کہ میرے دشمنوں کے گھسنے کی جگہ میں نہ گھسیں اور نہ میرے دشمنوں جیسا لباس پہنیں اور نہ میرے دشمنوں جیسے کھانے کھائیں اور نہ میرے دشمنوں جیسی سواریوں پر سوار ہوں یعنی ہر چیز میں ان سے علیحدہ اور جدا رہیں ایسا نہ ہو کہ یہ بھی میرے دشمنوں کی طرح میرے دشمن بن جائیں۔

اس وحی کا آخری جملہ فیکونوا اعدائی کما ھم اعدائی۔ ایسا ہے جیسا کہ قرآن کریم میں مسلمانوں کا فروں کے ساتھ اٹھنے اور بیٹھنے کی ممانعت کے بعد یہ فرمایا انکم اذا مثلھم اس وقت تم بھی انہی جیسے ہو جاؤ گے اور ارشاد فرمایا ومن یتولھم منکم فانہ منھم جو کافروں سے دوستی کرے گا وہ انہی میں سے شمار ہوگا اور حدیث میں ہے من تشبہ بقوم فھو منھم۔ جو کسی قوم کے ساتھ مشابہت اختیار کرے گا وہ اسی قوم میں سے شمار ہوگا۔

## تشبہ بالاغیار کے مفاسد اور نتائج۔

غیروں کی سی وضع قطع اور ان جیسا لباس اختیار کرنے میں بہت سے مفاسد ہیں۔

(۱)

پہلا وجہ تو یہ ہوگا کہ کفر اور اسلام میں ظاہراً کوئی امتیاز نہ رہے گا۔ اور ملت حقہ۔ ملت باطلہ کے ساتھ ملتبس ہو جائے گی سچ پوچھتے ہو تو حقیقت یہ ہے کہ تشبہ بالنصاریٰ۔ معاذ اللہ نصرانیت کا دروازہ اور اس کی دہلیز ہے۔

(۲)

دوم یہ کہ غیروں کی مشابہت اختیار کرنا غیرت کے بھی خلاف ہے آخر قومی نشان اور قومی

پہچان بھی کوئی چیز ہے جس سے یہ ظاہر ہو کہ یہ شخص فلاں قوم کا ہے پس اگر یہ ضروری ہے تو اس کا طریقہ سوائے اس کے کیا ہے کہ کسی دوسری قوموں کا لباس نہ پہنیں جیسے اور قومیں اپنی اپنی وضع کی پابند ہیں اسی طرح اسلامی غیرت کا تقاضا بھی یہی ہے کہ ہم بھی اپنی وضع کے پابند رہیں اور دوسری قوموں کے مقابلہ میں ہماری خاص پہچان ہو۔

(۳)

کافروں کا معاشرہ اور تمدن اور لباس اختیار کرنا درپردہ ان کی سیادت اور برتری کو تسلیم کرنا ہے۔

بلکہ

اپنی کمتری اور کہتری اور تابع ہونے کا اقرار اور اعلان ہے جس کی اسلام اجازت نہیں دیتا اس لئے کہ کمتر ہی برتر کی وضع اختیار کرتا ہے نہ کہ برعکس محکوم۔ حاکم کی تقلید پر مجبور رہتا ہے اور اس کی خوشنودی کے لئے اس جیسا لباس پہنتا ہے، اسلام جب ایک کامل اور مستقل دین ہے تو وہ اوروں کی کیوں تقلید کرے

(۴)

نیز اس تشبہ بالکفار کا ایک نتیجہ یہ ہوگا کہ رفتہ رفتہ کافروں سے مشابہت کا دل میں میلان اور داعیہ پیدا ہوگا جو صراحتًہ ممنوع ہے۔ کما قال تعالیٰ

وَلَا تَرْكَنُوْا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ اَوْلِيَآءَ ثُمَّ لَا تُنْصَرُوْنَ ۔

اور ان لوگوں کی طرف مت جھکو جو ظالم ہیں مبادا انکی طرف مائل ہونے کی وجہ سے تم کو آگ نہ لگے اور اللہ کے سوا کوئی تمہارا دوست اور مددگار نہیں پھر تم کہیں مدد نہ پاؤ گے۔

بلکہ غیر مسلموں کا لباس اور شعار اختیار کرنا اُن کی محبت کی علامت ہے جو شرعًا ممنوع ہے کما قال تعالےٰ

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُوْدَ وَالنَّصٰرٰۤى اَوْلِيَآءَ ۘ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ؕ وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ

اے ایمان والو تم یہود اور نصاریٰ کو دوست مت بناؤ وہ آپس ہی میں ایک دوسرے کے دوست اور رفیق ہیں۔ وہ تمہارے دوست نہیں اور تم میں سے جو ان کو دوست

---

لـ۵ ۔ کتاب الزواجر: ج: ۱، ص: ۱۱ ۔ لـ۵۲ ۔ سورۂ ہود، آیۃ: ۱۱۳

فَاِنَّهٗ مِنْهُمْ اِنَّ اللّٰهَ لَا یَهْدِی الْقَوْمَ الظّٰلِمِیْنَ ۔ ؎ٰ بنائے گا وہ انہی میں سے ہو جائے گا تحقیق اللہ تعالے نہیں ہدایت کرتا ظالم لوگوں کو۔

کیا یہ صریح ظلم نہیں کہ دعویٰ تو ہو ایمان اور اسلام کا یعنی اللہ اور اس کے رسول کی محبت کا اور صورت اور ہیئت اور وضع قطع اور لباس اس کے دشمنوں کا ہو۔ کوئی بادشاہ اور کوئی حکومت کبھی اس امر کو برداشت نہیں کر سکتی کہ دعویٰ تو ہو اس کی وفاداری کا اور دوستانہ تعلقات ہوں۔ حکومت کے دشمنوں سے دوستی اور تجارتی تعلقات اور اُن کے ساتھ نشست و برخاست یہ سب باتیں قانوناً جرم ہیں۔ بس اگر خداوند احکم الحاکمین اپنے دشمنوں اور اپنے وزراء اور سفراء یعنی انبیاء و مرسلین کے منکروں اور مخالفوں سے دوستانہ تعلقات اور ان کے ساتھ نشست و برخاست اور وضع قطع اور ہیئت اور لباس میں ان کی مشابہت سے منع کرتا ہے تو اس پر کیوں ناک منہ چڑھاتے ہو۔

(۵)

اس کے بعد رفتہ رفتہ اسلامی لباس اور اسلامی تمدن کے استہزاء اور تمسخر کی نوبت آئے گی اسلامی لباس کو حقیر سمجھے گا اور تبعاً اس کے پہننے والوں کو بھی حقیر سمجھے گا۔ اگر اسلامی لباس کو حقیر نہ سمجھتا تو انگریزی لباس کو کیوں اختیار کرتا۔

(۶)

اسلامی احکام کے اجراء میں دشواری پیش آئے گی مسلمان اس کی کافرانہ صورت دیکھ کر گمان کریں گے کہ یہ کوئی یہودی یا نصرانی ہے یا ہندو ہے اور اگر کوئی ایسی لاش مل جائے تو تردد ہوگا کہ اس کافر نما انسان کی نماز جنازہ پڑھیں یا نہ پڑھیں اور کس قبرستان میں اس کو دفن کریں۔

(۷)

جب اسلامی وضع کو چھوڑ کر دوسری قوم کی وضع قطع اختیار کرے گا تو قوم میں اس کی کوئی عزت باقی نہیں رہے گی اور جب قوم ہی نے اُس کی عزت نہ کی تو غیروں کو کیا پڑی ہے کہ وہ اس کی عزت

---

؎ٰ۔ المائدہ، آیۃ: ۵۱۔

کریں۔ غیر بھی اسی کی عزت کرتے ہیں جس کی قوم میں عزت ہو۔

(۸)

دوسری قوم کا لباس اختیار کرنا اپنی قوم سے بے تعلقی کی دلیل ہے۔

(۹)

افسوس کہ دعویٰ تو اسلام کا۔ مگر لباس اور طعام اور معاشرہ اور تمدن اور زبان اور طرز زندگی سب کا سب اسلام کے دشمنوں جیسا۔ جب حال یہ ہے تو اسلام کے دعوے ہی کی کیا ضرورت ہے۔ اسلام کو ایسے مسلمانوں کی نہ کوئی حاجت ہے اور نہ کوئی پروا ہے کہ جو اس کے دشمنوں کی مشابہت کو اپنے لئے موجب عزت اور باعثِ فخر سمجھتے ہوں۔

سمجھ میں نہیں آتا کہ آخر کافروں کی وضع قطع اختیار کرنے کی کیا ضرورت اور کیا مصلحت داعی ہوئی بلاضرورت کافر قوم کے لباس اختیار کرنے کا مطلب تو یہ ہوا کہ معاذ اللہ۔ لاؤ ہم بھی کافر نہیں اگر اگرچہ صورت ہی کے اعتبار سے بن جائیں۔

## یا بالفاظ دیگر

یوں کہیے کہ لاؤ کہ اپنے دشمنوں کا لباس ہے ہم بھی رواداری ظاہر کرنے کے لئے دشمن کے ہم شکل اور ہم لباس بن جائیں اور نصاریٰ کا دشمن اسلام اور دشمن مسلمان ہونا روز روشن کی طرح واضح ہے۔ قرآن وحدیث نے خبر دی ہے ان الکافرین کانوا لکم عدوا مبینا اور تقسیم ہند کے وقت اسلام کے ساتھ نصاریٰ کی دشمنی کا مشاہدہ ہوگیا کہ جس قدر زائد سے زائد علاقہ برطانیہ ہندوؤں کو دے سکتی تھی وہ ہندوؤں کو دے گئی اور مسلمانوں کو محروم کر گئی۔ برطانیہ نے باہر سے چار لاکھ یہودی لاکر فلسطین میں بسائے اور اس طرح فلسطین کو تقسیم کیا۔ اس قاعدہ سے ہندوستان میں جہاں کہیں بھی، چار لاکھ اور آٹھ لاکھ مسلمان آباد تھے۔ برطانیہ کو چاہیے تھا کہ فلسطین کی طرح ہندوستان کے ان علاقوں کو بھی تقسیم کرتی۔ موجودہ حالات میں یہودیوں اور مسلمانوں کی کل آبادی فلسطین میں آٹھ لاکھ ہے اور ہندوستان کے صوبہ یوپی میں تنہا مسلمانوں کی تعداد اسی لاکھ ہے۔

تقسیم فلسطین کے اصول سے صوبہ یوپی میں بھی اسی لاکھ مسلمانوں کی الگ ریاست قائم کرنی تھی غرض یہ کہ نصاریٰ کی مسلمانوں سے دشمنی آفتاب کی طرح روشن ہے پھر نہ معلوم کیوں مسلمان اپنے دشمنوں کے معاشرہ کو اختیار کرتے جارہے ہیں۔ اصل وجہ یہ ہے کہ لوگ انگریزی وضع قطع کو یہ سمجھتے ہیں کہ یہ وضع قطع اہلِ حکومت اور اہلِ شوکت کی ہے جس کا حاصل یہ ہوا کہ انگریزوں کی ہم شکل بنیں گے تو عزت اور شوکت حاصل ہوگی۔

مگر افسوس کہ عزت اور شوکت تو اس لئے حاصل کی جاتی ہے کہ غیروں کے مقابلہ میں اس سے کام لیا جائے۔ اپنی قوم پر اور اپنوں پر رعب جمانے کے لئے عزت و شوکت حاصل نہیں کی جاتی دعویٰ تو قومی ہمدردی کا مگر اپنی قوم کے معاشرہ سے وحشت اور نفرت اور غیر قوم کے معاشرہ سے اُنس اور محبت۔

گرگٹ کی طرح وقتاً فوقتاً رنگ بدلنے میں کیا خاک عزت رکھی ہے کہ ٹکٹکی باندھے ہوئے یورپ کو دیکھ رہے ہیں جو فیشن اور لباس انھوں نے اختیار کیا وہی لباس اور فیشن ان عاشقانِ مغرب نے بھی اختیار کر لیا۔ جو کسی کا عاشق بنے گا اس کو معشوق کے سامنے ذلیل و خوار بن کر رہنا پڑے گا۔ اب اختیار ہے کہ اللہ اور اس کے رسولؐ کے اور خلفاء راشدین کے اور ان کے معاشرہ کے عاشق بن جاؤ یا یورپ کے اوباشوں اور عیاشوں کے معاشرہ کے عاشق ہو جاؤ۔ خوب سمجھ لو کہ عشق کی بنیاد تذلل پر ہے۔

## ترقی کا راز و مدار

یہ امر تمام روز روشن کی طرح واضح ہے کہ اسلام کی روشنی مکہ مکرمہ کے اُفق سے روئے زمین پر پھیلی جس سے تھوڑے ہی عرصہ میں مسلمانوں کی کایا پلٹ ہوگئی اور دینی اور دنیوی ترقی ان کو حاصل ہوگئی اور آسمانِ شریعت کے پھیلانے کے ضمن میں اُن کو جو سلطنت قاہرہ اور سطوت جہانداری اور فرماں روائی اُن کو حاصل ہوئی اس کا سبب یہ نہ تھا کہ انھوں نے سلاطین وقت کے مروجہ علوم نہایت سرگرمی سے حاصل کئے تھے یا تجارت و صنعت میں انھوں نے بڑی دستگاہ پیدا کی تھی یا سودی

کاروبار کو انھوں نے وسیع پیمانہ پر پھیلایا تھا اور بڑی تجارتوں کے لئے سودی بنک قائم کئے تھے بلکہ اس کا اصل سبب یہ تھا کہ آسمانی شریعت کی مشعل ہدایت اُن کی ہادی اور رہنما تھی اور اتباع نبوی یہی اُن کی قوت تھی اور یہی ان کا لشکر تھا اور یہی ان کا ہتھیار تھا اور ان کی فتح ونصرت کا جھنڈا تھا جس سے چند روز میں انھوں نے عظیم الشان سلطنت قائم کرلی کہ جس نے قیصر وکسریٰ کی عظمت وجلال کو خاک میں ملا دیا۔

یہ ایک ایسا بدیہی مسئلہ ہے کہ جس پر کسی دلیل اور برہان قائم کرنے کی حاجت نہیں اور یہود اور نصاریٰ کے مؤرخین اس پر گواہ ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ میں مبعوث ہوئے، اور تن تنہا عرب کے وحشیوں اور جاہلوں اور اونٹ چرانے والوں کو توحید وتفرید کا سبق پڑھایا اور آسمانی کتاب کی تعلیم دی ایک طرف تو ان کو عبودیت اور معرفت سے آگاہ کیا اور دوسری طرف ان کو جہانبانی اور عدل وعمرانی کے وہ طریقے تبلائے کہ جس سے چند ہی روز میں ایک زبردست سلطنت کے مالک بن گئے حالانکہ ان کے پاس نہ کوئی مال ودولت تھا نہ کوئی فوج اور طاقت تھی اور نہ انھوں نے غیر قوموں کے علوم وفنون حاصل کئے اور نہ انھوں نے سود کو حلال قرار دیا تھا۔ یہ سب اتباع شریعت کی برکت تھی۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد صدیق اکبرؓ آپ کے جانشین ہوئے تو آپ نے بھی اپنے زمانۂ خلافت میں شریعت کی پابندی کو پورا پورا ملحوظ رکھا اور آپ کے عہدِ خلافت میں جن قبیلوں نے زکوٰۃ دینے سے انکار کیا ان پر فوج کشی کی اور قسم کھا کے یہ فرمایا کہ جو رسی آں حضرت کے زمانے میں دیتے تھے اگر اس کے دینے میں بھی تامل کریں گے تو میں ان سے جہاد وقتال کروں گا۔ اور مرتدین اور مدعیانِ نبوت سے جہاد وقتال کیا اور ان کا قلع قمع کیا۔

اسی طرح خلیفۂ ثانی کے زمانے میں جو ہیبت اور شوکت تھی وہ بھی اتباع شریعت ہی کی برکت تھی دنیا کے بڑے بڑے سلاطین ان سے ڈرتے تھے۔

**خوب سمجھ لو**: کہ جس نبی امی فداہ نفسی وابی وامی کے اتباع کی برکت سے صحابہ کو ذوالقرنین

اور سلیمان جیسی حکومت ملی اور جس سے قیصر وکسریٰ کا تختہ الٹا گیا اور اُن کی فوجوں کو اور اُن کے تمدن اور معاشرہ کو صحابہ نے کھلے بندوں پچھاڑا۔ اسی طریق کو اختیار کرو گے تو ترقی ہوگی امام مالک کا ارشاد ہے۔

لا یصلح آخر ہذہ الامۃ الا بما صلح بہ اولہا

اس امت کے آخر کو اسی چیز سے صلاح اور فلاح حاصل ہوگی جس چیز سے امت اول کو صلاح اور فلاح حاصل ہوئی۔

شریعت اسلام نے حکمرانی کے وہ اصول بتائے کہ جو دنیا نے نہ کبھی دیکھے تھے نہ سُنے تھے۔ اسی کے اتباع سے ترقی ہوگی۔ غیروں کی پیروی اور نقالی سے ترقی نہیں ہو سکتی ترقی کا دار و مدار۔ یہود و نصاریٰ کی مشابہت پر نہیں محض لباس ذلت اور حقارت کو دفع نہیں کر سکتا اسوۂ نبوی کی پیروی پر ہے جیسا کہ خلفائے راشدین اور خلفاء بنی امیہ و خلفائے عباسیہ کے دور میں جو ترقی ہوئی وہ مشابہت کفار کی بناء پر نہ تھی بلکہ اتباع نبوی کی بناء پر تھی۔

## بلکہ

ہمارے تنزل کا اصل سبب تشبہ بالاغیار ہے اور تشبہ بالانبیاء سے انحراف ہے اور علیٰ ہذا یہ گمان کرنا کہ اسلامی لباس انگریزوں کی نگاہوں میں بے وقعتی کا موجب ہے، سو یہ خیال خام ہے عزت و وقعت کا دار و مدار قابلیت پر ہے نہ کہ لباس پر۔ بلکہ نقل اتارنے والے کو خوشامدی سمجھتے ہیں، اسلامی لباس میں بے وقعتی نہیں بے وقعتی تو غیروں کے لباس میں ہے۔ لندن میں گول میز کانفرنس ہوئی بہت سے ہندو لیڈر انگریزی لباس میں گئے مگر گاندھی اپنے لنگوٹے میں گیا۔ سو حکومت برطانیہ نے جو اعزاز ننگے فقیر گاندھی کا کیا وہ انگریزی لباس والوں کا نہیں کیا۔

دہلی میں بہت سے دربار ہوئے جو والیانِ ریاست لائق اور قابل تھے اور اسلامی لباس میں آتے تھے ان کا اعزاز و اکرام کوٹ پتلون والوں سے زیادہ ہوتا تھا۔

خوب سمجھ لو! کہ مسلمان خواہ کتنے ہی کافروں کے معاشرہ اور تمدن کے رنگ میں رنگے

جائیں یہود و نصاریٰ مسلمان سے اس وقت تک کبھی راضی نہیں ہو سکتے جب تک کہ مسلمان۔ اپنے کو ملت اسلام کا پیرو بتاتے رہیں جیسے اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے ولن ترضی عنك الیھود ولا النصاری حتی تتبع ملتھم

## اے مسلمانو!

اگر ترقی چاہتے ہو تو اس طریقے کو اختیار کرو کہ جس طریق سے صدر اوّل میں اسلام کو ترقی ہوئی اور چار دانگ عالم میں اسلام کا ڈنکا بجا۔ جیسا کہ تاریخ عالم اس کی شاہد ہے کہ جو شوکت و اقتدار اور فتوحات کی ترقی اور علمی اور فنی اور اخلاقی عروج خلفائے راشدین اور خلفائے بنی امیہ و خلفائے بنی عباس کے زمانے میں مسلمانوں کو حاصل ہوا امریکہ و برطانیہ کو مل کر بھی وہ عروج حاصل نہیں ہوا۔ مغربی قومیں۔ عرب کے جاہلوں سے زیادہ وحشی تھیں خلفاء عباسیہ کے دور میں جو علم و حکمت کا چرچا ہوا تو مغربی اقوام نے مسلمانوں سے علوم و فنون حاصل کئے اور اپنی زبانوں میں ترجمے کئے اور ترقی کی جس منزل پر پہنچے وہ دنیا کے سامنے ہے۔ اب اسلامی فرمانرواؤں کو چاہیے کہ علوم جدیدہ کو اپنی زبان میں منتقل کریں تاکہ عام مسلمان اس سے استفادہ کر سکیں اور کالج میں جا کر عمر عزیز کے چودہ سال اور اپنی گاڑھی کمائی کے بیس بیس ہزار روپیہ غیر قوموں کی زبان سیکھنے کے لئے نذر نہ کریں۔

## انگریزی لباس کے اقتصادی نتائج:

پہلے اکثر و بیشتر کپڑے گھر میں سلا کرتے تھے خصوصاً عورتوں کے زنانے کپڑے درزی کے یہاں بھیجنا بہت معیوب تھا، جب سے فیشن کا دروازہ کھلا سارے گھر کے کپڑے درزیوں کے جانے لگے، آمدنی میں تو اضافہ نہ ہوا خرچ میں اضافہ ہو گیا اب یا تو قرض کرو یا حصول زر کے ناجائز طریقے اختیار کرو۔ انگریزی ساز و سامان کے لئے انگریز جیسی دولت بھی تو چاہیئے۔ مگر مشکل یہ ہے کہ ہر وقت دماغ میں یہ بسا ہوا ہے کہ جس طرح بھی ہو انگریز کی طرح زندگی بسر کریں۔

ان بدنام کنندگان اسلام سے پوچھتا ہوں کہ تم نے کس وجہ سے انگریزی لباس کو اسلامی لباس پر ترجیح دی اگر وجہ یہ ہے کہ اسلامی لباس میں کوئی جسمانی مضرت یا نقصان محسوس کیا ہے تو اس کو

بیان کریں تاکہ اس پر غور کیا جائے کہ اسلامی لباس میں جسمانی مضرتیں ہیں یا انگریزی لباس میں۔ اور اگر وجہ یہ ہے کہ اسلامی لباس میں حقارت پائی جاتی ہے تو پھر اگر یہی بات ہے تو پھر اسلام کے دعوے کی بھی ضرورت نہیں۔ مغربی قومیں تو سرے سے اسلام اور مسلمان ہی کو حقیر اور ذلیل سمجھتی ہیں۔ ولن ترضی عنک الیھود ولا النصاری حتی تتبع ملتھم۔ اسلام کو ایسے مسلمانوں کی کوئی ضرورت نہیں کہ جو گرگٹ کی طرح رنگ بدلتے رہتے ہوں اور ہر نئے فیشن کے دلدادہ اور عاشق ہوں اور استقلال اور خودداری سے کورے ہوں جیسا دیس ویسا بھیس ان کا مذہب ہو جس کے مزاج میں استقلال اور خودداری نہ ہو وہ کیا حکومت کرسکے گا۔

## الحاصل

جب تک خلفائے اسلام۔ اتباع شریعت میں سرگرم رہے اُن کی سلطنت روبترقی رہی اور مخالفوں کی نظروں میں ان کی عزت اور ہیبت رہی اور دشمنوں کے دل ان سے جلتے رہتے اور تائید الٰہی ان کے شامل حال رہی۔

قال تعالیٰ یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰہَ یَنْصُرْکُمْ وَیُثَبِّتْ اَقْدَامَکُمْ وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ اِنْ کُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ

اے مؤمنو۔ اگر تم اللہ کے دین کی مدد کرو گے تو اللہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہارے قدموں کو ثابت رکھے گا۔ اور تم ہی غالب رہو گے اگر تم پکے مسلمان بنے رہے۔

پھر جس قدر وقتاً فوقتاً سلاطین اسلام میں پابندیٔ شریعت کا خیال کم ہوتا گیا اور عیش و عشرت اور نفسانی خواہشوں میں توغل بڑھتا گیا اسی قدر اسلامی سلطنت کی بنیاد کمزور ہوتی گئی اور اسلامی حکومت کا دائرہ مختصر ہوتا گیا۔ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُغَیِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِھِمْ اللہ تعالیٰ کسی قوم کی حالت میں تغیر پیدا نہیں کرتے جب تک وہ خود اپنی حالتوں میں تغیر نہ پیدا کرلیں۔ یعنی اللہ تعالیٰ کسی کو اپنی نگہبانی اور مہربانی سے محروم نہیں کرتا جب تک وہ اپنی چال اور طور طریق کو اللہ کے ساتھ نہ بدلیں۔

## تشبہ کے مفاسد اور مضرتوں پر فاروقِ اعظم کا تنبیہ

حضرت عمر کے عہدِ خلافت میں جب اسلامی فتوحات کا دائرہ وسیع ہوا اور قیصر و کسریٰ کی حکومت کا تختہ الٹ گیا۔ تو فاروق اعظم کو فکر دامنگیر ہوئی کہ عجمیوں کے اختلاط سے اسلامی امتیازات اور خصوصیات میں کوئی فرق نہ آجائے اس لئے ایک طرف تو مسلمانوں کو تاکیداکید کی غیر مسلموں کی تشبہ سے پرہیز کریں اور ان جیسی ہیئت اور لباس اور وضع و قطع اختیار نہ کریں۔ اور دوسروں کی طرف کافروں کے لئے ایک فرمان جاری کیا کہ کفار اپنی خصوصیات اور امتیازات میں نمایاں رہیں اور مسلمانوں کی وضع قطع اور اُن کی ازار و عمامہ نہ استعمال کریں تاکہ اپنے اور پرائے میں التباس نہ ہو سکے اور اشتباہ اور التباس کا دروازہ بند ہو جائے۔

## مسلمانوں کے نام فاروق اعظمؓ کا فرمان

روی البخاری فی صحیحہ عن عمر رضی اللہ عنہ انہ کتب الی المسلمین المقیمین ببلاد فارس ایاکم و زی اھل الشرک اقتضاء الصراط المستقیم صفہ ۶

امام بخاری حضرت سے راوی ہیں کہ حضرت عمرؓ نے اُن مسلمانوں کے نام جو بلاد فارس میں مقیم تھے یہ فرمان جاری کیا کہ اے مسلمانو! اپنے آپ کو اہلِ شرک اور اہلِ کفر کے لباس اور ہیئت سے دُور رکھنا۔ اقتضاء الصراط المستقیم صفہ ۶

اور ایک روایت میں ہے کہ اس طرح فرمان جاری فرمایا:

اما بعد فاتزروا وارتدوا وانتعلوا وعلیکم بلباس ابیکم اسماعیل وایاکم والتنعم وزی العجم و تمعددوا واخشوشنوا واخلولقوا الحدیث

فتح الباری صفہ ۲۴۴ ج ۱۰

اما بعد اے مسلمانو۔ ازار اور چادر کا استعمال رکھو اور جوتے پہنو اور اپنے جد امجد اسمٰعیل علیہ السلام کے لباس لنگی اور چادر کو لازم پکڑو اور اپنے آپ کو عیش پرستی اور عجمیوں کے لباس اور اُن کی وضع قطع اور ہیئت سے دُور رکھو مبادا کہ تم لباس اور وضع قطع میں عجمیوں کے مشابہ بن جاؤ اور حضرت اسمٰعیل کے نبیرہ معد بن عدنان

باب لبس الحریر للرجال وقدر ما یجوز منہ من کتاب اللباس کی وضع قطع اختیار کرو اور موٹے اور کھردرے اور پرانے کپڑے پہنو جو اہلِ تواضع کا لباس ہے ۱ھ

اور مسند احمد بن حنبل میں ہے کہ ابو عثمان نہدی کہتے ہیں کہ ہم آذربیجان میں تھے کہ ہمارے امیر لشکر عتبہ بن فرقد کے نام فاروق اعظم کا یہ فرمان پہنچا

یا عتبة بن فرقد ایاکم والتنعم
وزی اهل الشرک ولبوس الحریر
اقتضاء الصراط المستقیم ص۶۰

اے عتبہ بن فرقد تم سب کا یہ فرض ہے کہ اپنے آپ کو عیش پرستی اور کافروں اور مشرکوں کے لباس اور ہیئت اور وضع قطع سے اپنے کو دور اور محفوظ رکھیں اور ریشمین لباس کے استعمال سے پرہیز رکھیں ۱ اقتضاء الصراط المستقیم

## کافروں کے متعلق فاروق اعظمؓ کا فرمان

فاروق اعظم کا وہ فرمان کہ جو نصارائے شام کے عہد اور اقرار کے بعد بطور شرائط تمام قلمرو خلافت میں جاری کیا گیا اور جن شرائط پر نصارائے شام کو جان و مال اور اہل و عیال کا امن دیا گیا وہ یہ تھا۔

[1] ان نوقر المسلمین و [2] نقوم لهم
من مجالسنا ان ارادوا الجلوس
ولا [3] نتشبه بهم فی شیئ من ملا
بسهم فی قلنسوة ولا عمامة ولا نعلین
ولا فرق شعر ولا [4] نتکلم بکلامهم
ولا نکتنی بکناهم ولا [5] نرکب السروج ولا
[6] نتقلد السیوف ولا [7] نتخذ شیئا من
السلاح ولا نحمله ولا [9] ننقش
خواتیمنا بالعربیة ولا [10] نبیع

ہم نصارائے شام اپنی جانوں اور مالوں اور اہل و عیال اور اپنے اہل مذہب کے لئے امیر المومنین فاروق اعظم سے امان طلب کرتے ہیں اور اپنے نفسوں پر بطور شرط اور عہد امور ذیل کو لازم گردانتے ہیں (۱) کہ ہم مسلمانوں کی تعظیم و توقیر کریں گے (۲) اور اگر مسلمان ہماری مجلسوں میں بیٹھنا چاہیں گے تو ہم اُن کے لئے مجلس چھوڑ دیں گے۔ (۳) اور ہم کسی امر میں مسلمانوں کے ساتھ تشبہ اور مشابہت نہ کریں گے، نہ لباس میں نہ ٹوپی میں نہ عمامہ میں نہ جوتے میں نہ سر کی مانگ میں (۴) ہم ان جیسا کلام نہ کریں گے

الخمور وانّ[11] نجز مقادم رؤسنا
وانّ[12] نلزم زينا حيث كنا
وانّ[13] نشد الزنانير على اوساطنا
وانّ[14] لا نظهر الصليب على كنائسنا
وانّ[15] لا نظهر صلبنا ولا كتبنا في شيء
من طرق المسلمين ولا اسواقهم
ولا نضرب[16] بنواقيسنا في كنائسنا
الا ضربا خفيفا ولا نرفع[17] اصواتنا
مع موتانا ولا نظهر[18] النيران معهم
في شيء من طرق المسلمين رواه
حرب باسناد جيد اقتضاء الصراط المستقيم
ص ۵۸

(۵) اور نہ مسلمانوں جیسا نام اور کنیت رکھیں گے
(۶) اور نہ زین پر گھوڑے کی سواری کریں گے (۷)
اور نہ تلوار لٹکائیں گے (۸) اور نہ کسی قسم کا ہتھیار
بنائیں گے اور نہ اٹھائیں گے (۹) اور نہ اپنی مہروں
پر عربی نقش کندہ کرائیں گے (۱۰) اور نہ شراب کا
کاروبار کریں گے (۱۱) اور سر کے اگلے حصّہ کے بال
کٹائیں گے (۱۲) اور ہم جہاں بھی رہیں گے اپنی ہی
وضع پر رہیں گے (۱۳) اور اپنے گلوں میں زنار
لٹکائیں گے (۱۴) اور نہ اپنے گرجاؤں پر صلیب کو
بلند نہ کریں گے (۱۵) اور مسلمانوں کے کسی راستہ
اور بازار میں اپنی مذہبی کتاب شائع نہ کریں گے
(۱۶) اور ہم اپنے گرجاؤں میں ناقوس نہایت آہستہ
بجائیں گے (۱۷) اور ہم اپنے مُردوں کے ساتھ آوازیں بلند نہ کریں گے (۱۸) اور ہم اپنے
مُردوں کے ساتھ آگ نہیں لے جائیں گے، یہ مجوس کے متعلق ہے جو آگ کی پرستش کرتے تھے۔

اس روایت کی سند نہایت عمدہ اور کھری ہے۔

عبدالرحمٰن بن غنم اشعری فرماتے ہیں کہ فاروق اعظم اور نصاریٰ شام کے مابین جو شرائط امن
طے پائے وہ تحریر میں نے لکھی (جس میں علاوہ شرائط مذکورہ کے یہ شرائط بھی تھے)

انّ[19] لا نحدث في مدينتنا ولا فيما
حولها ديرا ولا كنيسة ولا صومعة
راهب ولا نجدد[20] ما خرب منها
ولا نحيي[21] ما كان خططا للمسلمين

(۱۹) اور ہم اپنی آبادی میں کوئی نیا گرجا نہیں
بنائیں گے (۲۰) اور جو گرجا خراب ہوجائے گا اسکی
تجدید نہیں کریں گے (۲۱) اور جو خطہ زمین مسلمانوں
کے لئے ہوگا ہم اس کو آباد نہیں کریں گے (۲۲) اور

والا نمنع کنائسنا ان ینزلها احد من المسلمین فی لیل او نهار و ان[23] نوسع ابوابها للمارة وابن السبیل وان[24] ننزل من رأینا من المسلمین ثلاثة ایا نطعمهم و[25]لا نووی فی کنائسنا ولا منازلنا جاسوسا ولا[26] نکتم غشا للمسلمین ولا[27] نعلم اولادنا القرآن ولا[28] نظهر شرکا ولا[29] ندعوا الیه احدا ولا[30] نمنع احدا من ذوی قرابتنا الدخول فی الاسلام ان ارادوا ۔

کسی مسلمان کو دن ہو یا رات کسی وقت بھی اپنے گرجا میں اترنے سے نہ روکیں گے (۲۳) اور اپنے گرجاؤں کے دروازے مسافروں اور گزرنے والوں کے لئے کشادہ رکھیں گے (۲۴) اور تین دن تک مسلمان مہمان کی مہمانی کریں گے (۲۵) اور اپنے کسی اور کسی مکان میں مسلمانوں کے جاسوس کو ٹھکانہ نہیں دیں گے (۲۶) اور مسلمانوں کے کسی غل وغش کو پوشیدہ نہ رکھیں گے (۲۷) اور اپنی اولاد کو قرآن کی تعلیم نہیں دیں گے (۲۸) اور کسی شرک کی رسم کو ظاہر اور علانیہ طور پر نہ کریں گے (۲۹) اور نہ کسی کو شرک دعوت دیں گے (۳۰) اور نہ اپنے کسی رشتہ دار کو اسلام میں داخل ہونے سے روکیں گے۔

عبدالرحمٰن بن غنم اشعری فرماتے ہیں کہ جب میں نے یہ شرائط نامہ لکھ کر فاروق اعظم کے ملاحظہ کیلئے لا کر سامنے رکھا تو فرمایا کہ اس تحریر میں اتنا اضافہ اور کرو۔

ولا[31] نضرب احدا من المسلمین شرطنا لکم ذالک علی انفسنا و اهل ملتنا وقبلنا علیه الامان فان نحن خالفنا فی شیئ مما شرطناه لکم و وظفنا علی انفسنا فلا ذمة لنا وقد حل لکم ما یحل من اهل المعاندة والشقاق تفسیر ابن کثیر ص۳۴۷ ج ۲

(۳۱) اور ہم کسی مسلمان کو ماریں گے نہیں یعنی تکلیف نہیں پہنچائیں گے ہم نے انہی شرائط پر اپنے لئے اور اپنے اہل مذہب کے لئے امان حاصل کیا ہے پس اگر ہم نے شرائط مذکورہ بالا میں سے کسی شرط کے خلاف ورزی کی تو ہمارا عہد اور امان ختم ہو جائے گا۔ اور جو معاملہ اہل اسلام کے دشمنوں اور مخالفوں کے ساتھ ہے وہی ان کے لئے روا ہو جائے گا۔

## ایک شبہہ اور اس کا جواب :

شبہہ یہ کیا جاتا ہے کہ اگر کوئی شخص سر سے پیر تک انگریزی یا ہندوانہ لباس میں غرق ہو جائے تو کیا اس کے اعتقاد توحید و رسالت میں کوئی فرق آجائے گا یا اس لباس سے وہ کافر ہو جائے گا۔

## جواب :

اگر آپ تھوڑی دیر کے لئے اپنا مردانہ لباس تو اتار دیں اور دولت خانہ میں جاکر بیگم صاحبہ کا کمخواب کا پاجامہ اور سرخ ریشمین اور زرین کرتا اور بنارسی دوپٹہ اور ہاتھوں میں چوڑیاں پاؤں میں پازیب اور گلے میں ہار ڈال کر۔ باہر تشریف لاکر دفتر میں کرسی پر اجلاس فرمائیں تو کیا آپ بیگم صاحبہ بن جائیں گے اور کیا آپ کی باطنی رجولیت میں کوئی فرق یا خلل آجائے گا اور دفتر میں کرسی پر اجلاس فرمانا کیا گوارا کریں گے، امید ہے کہ آپ کو اپنے اصول و قاعدہ کی بنا پر اس کو گوارا کرنا چاہیئے کیونکہ آپ کے نزدیک ظاہری مشابہت میں کوئی حرج نہیں محض لباس میں کیا رکھا ہے اور جب انگریزی لباس سے مسلمان کافر نہیں بن جاتا تو کیا ایک مرد، بیگم صاحبہ کا لباس پہن لینے سے عورت یا بیگم صاحبہ بن جائے گا، محض زنانہ لباس سے اس کی رجولیت اور مردانگی میں کیا فرق آجائے گا۔

اور علیٰ ہذا اگر کوئی شخص کسی مخنث (ہیجڑے) کا لباس پہن لے تو کیا حقیقتہً وہ مخنث ہو جائیگا بے شک زنانہ لباس سے فی الحال تو مرد عورت نہیں بن جائے گا لیکن اگر خدانخواستہ چند روز اسی زنانہ اور مخنثانہ لباس میں گزر گئے تو آپ دیکھ لیں گے کہ چند روز کے بعد آپ کے اخلاق و اعمال زنانہ اور مخنثانہ ہو جائیں گے اور آپ کا لب و لہجہ اور طرز کلام اور نشست و برخاست زنانہ اور مخنثانہ ہو جائیگی کیونکہ ظاہر کا اثر باطن پر پڑتا ہے، تمام عقلاء کا اتفاق ہے کہ جس طرح باطن کا اثر ظاہر پر پڑتا ہے اسی طرح ظاہر کا اثر باطن پر پڑتا ہے۔ اچھے اعمال سے قلب منور ہوتا ہے اور برے اعمال سے قلب تاریک ہوتا ہے۔

پس اسی طرح سمجھیے کہ انگریزی یا ہندوانہ لباس سے فی الحال اگرچہ اسلامی عقائد میں خلل نہیں آیا لیکن یہ کیسے معلوم ہوا کہ آئندہ چل کر بھی اس کے باطنی اعتقاد میں خلل نہ آئے گا۔ خوب یاد رکھو کہ جب تک تمھارا اسلامی عقیدہ اندر سے محفوظ ہے اس وقت تک تو تم انگریزی اور ہندوانہ لباس کے استعمال سے عیسائیوں اور مشرکوں کے فقط مشابہ ہو اور حسب ارشاد نبوی من تشبہ بقوم فھو منھم۔ جرم تشبہ کے مجرم ہو۔ اور خدانخواستہ اور خدانخواستہ جس دن تمھارے ظاہر کا اثر تمھارے باطن میں پہنچ جائے اور اسلامی عقائد میں بھی خلل آجائے تو سمجھ لینا کہ تم اس وقت مشرکین اور نصاریٰ کے مشابہ نہیں رہے بلکہ خود نصرانی اور مشرک ہو گئے جو حکم اُن کا ہے وہی اِن کا ہے۔ اگرچہ زبان سے اسلام کا دعویٰ کریں۔ ایسا اسلام قومی اسلام کہلائے گا شرعی اسلام نہ کہلائے گا شرعی اسلام وہ ہے کہ جو قواعد شرعیہ کے مطابق ہو۔

قانوناً پاکستانی وہ ہے کہ جو پاکستان حکومت کے قوانین کو مانتا ہو۔ اور دشمنان حکومت کی وردی کے استعمال سے اپنے کو محفوظ رکھتا ہو اور جو شخص پاکستان کے قوانین اور احکام پر نکتہ چینی کرتا ہو اور بھارت کی وردی پہن کر بازاروں میں پھرتا ہو اگرچہ ایسا شخص قومی حیثیت سے پاکستانی ہو مگر حکومت کے قانون اور ضابطہ سے وہ دشمنان حکومت میں سے ہے۔

ہمارے اس بیان سے ایک اور شبہہ کا بھی جواب نکل آیا وہ یہ کہ کوئی یہ کہے کہ زنانہ لباس پہننے میں قباحت یہ ہے کہ عورت دوسری جنس ہے اور مرد دوسری جنس ہے۔ جواب یہ ہوا کہ شریعت کی نظر میں مومن اور کافر دو الگ الگ جنسیں ہیں ایک جنس کو دوسری جنس کی مشابہت کی اجازت نہیں جیسے حکومت کی نظر میں وفادار اور باغی دو الگ الگ قسمیں ہیں اور دونوں کے احکام الگ الگ ہیں اگرچہ وہ دونوں ایک ہی باپ کی اولاد ایک خاندان کے دو فرد ہوں، اسی طرح اسلام کی نظر میں مومن اور کافر دو الگ الگ قسمیں ہیں اور ہر ایک کے احکام الگ الگ ہیں ھو الذی خلقکم فمنکم کافر ومنکم مؤمن اور جس طرح تمام متمدن حکومتوں میں یہ قانون ہے کہ حکومت کے دشمن اور باغی کو صدارت اور وزارت کا منصب نہیں دیا جا سکتا اسی طرح اسلام کہتا ہے کہ دشمن اسلام کافر کو اسلامی حکومت

کا امیر اور وزیر نہیں بنایا جا سکتا۔

الا کہ پیش تو گفتم غم دل ترسیدم
کہ دل آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار است

## اسلامی لباس کی تعریف

قال اللہ تعالیٰ۔ ولباس التقویٰ ذالک خیر ذالک من آیات اللہ لعلھم یذکرون

کسی فعل اور عمل کو اسلامی کہنے کی دو صورتیں ہیں ایک یہ کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اس کام کو کیا ہو اور دوسری صورت یہ ہے کہ آپ نے اس کی اجازت دی ہو اور اس سے منع نہ فرمایا۔ پس جس امر سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا ہو وہ امر غیر اسلامی ہوگا اور جس کو خود کیا ہو یا اس کی اجازت دی ہو وہ امر اسلامی کہلائے گا۔ مثلاً جو کی روٹی کھانا آپ کی سنت فعلی ہے اور اس پر عمل کرنا اعلیٰ اور افضل ہے اور خمیری روٹی اور بریانی اور مرغ مسمن کا استعمال جائز ہے کیونکہ ان لذائذ اور طیبات کی شریعت سے اجازت ثابت ہے اور کتے اور خنزیر اور شراب کا استعمال غیر اسلامی ہوگا کیونکہ شریعت میں ان چیزوں کی ممانعت آئی ہے۔ اسی طرح لباس کو سمجھو کہ جو لباس آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود استعمال کیا مثلاً کرتا اور لنگی اور چادر اور جبہ اور عمامہ وہ لباس اسلامی ہے ہی۔ اور جو لباس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود استعمال نہیں کیا مثلاً پاجامہ اور سلیم شاہی جوتہ اور اچکن اور صدری لیکن آپ کی شریعت سے ان کی اجازت ثابت ہے ممانعت نہیں فرمائی جیسے ریشمین کپڑوں اور زعفرانی رنگ اور ٹخنوں سے نیچے لنگی اور پاجامہ پہننے کی ممانعت فرمائی تو یہ ریشمی اور زعفرانی لباس غیر اسلامی لباس کہلائے گا۔

اسی طرح قرآن و حدیث سے اعداء اللہ۔ دشمنان خدا یعنی کافروں کے تشبہ سے ممانعت ثابت ہے اس لئے کافروں جیسا لباس پہننا جس سے دیکھنے والوں کو یہ معلوم ہو کہ یہ شخص یہودی ہے یا نصرانی ہے یا مجوسی ہے یا ہندو ہے بلاشبہ ایسا لباس غیر اسلامی ہوگا، گاندھی کی دھوتی اور انگریزی ٹوپ اور پتلون اور کرزن فیشن سب کا ایک ہی حکم ہے۔ یہاں سے اہل فیشن کے اس شبہ کا بھی حل ہو گیا

کہ جو علماء پر یہ اعتراض کرتے ہیں کہ اگر کوٹ وپتلون غیر اسلامی لباس ہے تو علماء کے لمبے لمبے کرتے اور اچکنیں اور سلیم شاہی جوتے بھی غیر اسلامی لباس ہوں گے کیونکہ حضور پُر نور اور آپ کے صحابہ کرام سے اس قسم کا لباس اور اس قسم کا معاشرہ تاریخ اور سیرت سے کہیں ثابت نہیں۔

**جواب:**

یہ ہے کہ جس چیز کی حضور پُر نور نے قولاً یا فعلاً اجازت دی ہو وہ سب شرعی اور اسلامی کہلائے گی اور جس چیز کی ممانعت فرمائی ہو وہ سب غیر اسلامی اور غیر شرعی کہلائے گی۔ حضور پُر نور نے اس قسم کے کرتے اور اچکنیں اور جوتے اگرچہ نہیں پہنے اور اس قسم کے کھانے پلاؤ اور زردے اور کوفتے اور شامی کباب نوش نہیں فرمائے لیکن اس قسم کے توسعات اور تنعمات حاصل کرنے کی آں حضرت نے اجازت دی ہے بشرطیکہ وہ حدود شرعیہ میں داخل ہیں اور اس قسم کے توسعات اور تنعمات اور عیش وعشرت کے سامان خلافت راشدہ کے زمانے میں ظاہر ہوئے اور جو اسباب راحت۔ حدود شرعیہ میں تھے ان پر صحابہ کرام نے انکار نہیں فرمایا۔ الّا یہ کہ جن خاص حضرات پر زہد کا خاص رنگ تھا تو وہ باریک کپڑے پہننے اور درہم ودینار کے جمع کرنے سے بھی منع فرماتے تھے۔ ۵

موسیا آداب دانا دیگر اند
سوختہ جانان روانان دیگر اند

## خلاصۂ کلام

یہ کہ جو لباس اور جو کھانا اور پینا اور جو وضع وقطع اور جو معاشرہ حدود شرعیہ کے اندر رہے گا وہ اسلامی کہلائے گا اور جو لباس اور جو کھانا اور جو وضع وقطع حدود شرعیہ سے خارج ہوگی وہ غیر اسلامی کہلائے گی۔ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰہِ فَلَا تَعْتَدُوْھَا وَمَنْ یَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰہِ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهٗ ۵

زاہد تسبیح میں زنار کا ڈورا نہ ڈال
یا برہمن کی طرف ہو یا مسلماں کی طرف

اب یہ حقیر و فقیر سراپا تقصیر سیرۃ المصطفیٰ کے حصہ سوم کو اس دعا پر ختم کرتا ہے۔ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ وَتُبْ عَلَيْنَا إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ

---

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ
نَحۡمَدُهٗ وَنُصَلِّيۡ عَلٰى رَسُوۡلِهِ الۡكَرِيۡمِ

# دلائلِ نبوّت و براہینِ رسالت

## یعنے

# معجزاتِ نبوی صلّی اللہ علیہ وسلّم

حق جل شانہٗ نے بندوں کی ہدایت کے لئے انسانوں اور آدمیوں میں سے نبی اور رسول بھیجے تاکہ ان برگزیدہ ہستیوں کے واسطہ سے بندوں تک اپنے احکام پہونچائے اور الست بربکم کا بھولا ہوا وعدہ ان کو یاد دلائے اور اپنی حجت ان پر تمام کرے لئلا یکون للناس علی اللہ حجۃ بعد الرسل اور حضرات انبیاء کرام کی تبلیغ کے بعد مخلوق کو اطاعتِ خداوندی میں کوئی عذر باقی نہ رہے۔

رسول اور نبی چونکہ انسان ہی ہوتے تھے اور اُن کی ظاہری صورت اور دوسرے انسان کی صورت میں کوئی فرق نہیں ہوتا تھا، اس لئے حق تعالےٰ نے اُن کو معجزات عطا فرمائے جو اُن کی صداقت کی دلیل اور برہان ہوں جیسا کہ اللہ تعالیٰ موسیٰ علیہ السّلام کے قصہ میں بیان فرماتا ہے۔

فذانك برهانان من ربك[1]

یہ عصا اور ید بیضا کا معجزہ تیرے پروردگار کی طرف سے تیری رسالت کی دو روشن دلیلیں ہیں۔

---

[1] القصص، آیۃ - ۳۲

ہر دعوے کے لئے دلیل ضروری ہے اور جیسا دعوےٰ اسی کے مناسب دلیل چاہیئے پس جو نبوت کا دعوےٰ کرتا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ میں فرستادہ خداوند ذوالجلال ہوں اور اس کا سفیر ہوں اور اس کے احکام اور ہدایات لے کر آیا ہوں لہٰذا اس کی صداقت ثابت کرنے کے لئے غیبی طور پر ایسے امور کا ظہور ضروری ہے کہ جس کے مثل لانے سے مخلوق بالکل مجبور اور معذور ہو تاکہ مخلوق ان خارق عادت امور کو مدعی نبوت کے ہاتھ پر ظاہر ہوتا ہوا دیکھ کر یہ یقین کرلے کہ یہ تائید ربانی اور کرشمہ یزدانی ہے کہ حق تعالیٰ کی طرف سے بلا کسی سبب ظاہری کے اس مدعی نبوت کے ہاتھ پر ظاہر ہورہا ہے اور دیکھنے والا یہ سمجھ لے کہ یہ معجزہ جو ظاہر ہورہا ہے محض اللہ کا فعل ہے۔ معاذاللہ۔ رسول کا فعل نہیں اور نہ رسول کے ارادہ اور اختیار کو اس میں کوئی دخل ہے اور نہ کسی صناعی اور حیلہ تدبیر سے وقوع میں آیا ہے بلکہ محض قدرت خداوندی سے ظاہر ہوا ہے کیونکہ ایسا کرشمہ دکھلانا انسان کی قدرت اور صنعت اور تدبیر سے باہر ہے۔ معلوم ہوا کہ یہ شخص مؤید من اللہ ہے اور اسی کے اتباع سے بندہ خدا تک پہنچ سکتا ہے اور دنیا اور آخرت کی کامیابی اسی کے دامن پکڑنے میں ہے معجزہ کو دیکھتے ہی (بشرطیکہ دل عناد اور حسد اور کجی سے پاک ہو) نبی کے سچے ہونے کا بے اختیار دل کو یقین آجاتا ہے اور نفس اس کی تصدیق پر مجبور ہوجاتا ہے۔ اندرونی طور پر نفس میں انکار اور تکذیب کی مجال نہیں رہتی نبوت و رسالت کا دعویٰ ایک امر عظیم ہے، اس لئے اس کے اثبات کے لئے برہان بھی عظیم چاہیئے۔ پس معجزہ جو اللہ تعالےٰ کی قدرت اور قہر کا نمونہ ہوتا ہے۔ جب نبی کے ہاتھ پر ظاہر ہوتا ہے تو اس کے غلبے اور رعب کے سامنے کسی کا پاؤں نہیں جمتا اور اختیار کی باگ ہاتھ سے چھوٹ جاتی ہے، دلائل عقلیہ میں دشمن کے نزاع اور جدال کا راستہ بالکلیہ بند نہیں ہوتا مگر معجزات اور آیات بینات کے مشاہدہ کے بعد سوائے عناد اور ازلی بدنصیبی کے کفر اور انکار کی کوئی وجہ باقی نہیں رہتی۔ معجزہ ظاہر و باطن کو عاجز کرکے چھوڑتا ہے۔

سب سے پہلے پیغمبر حضرت آدم علیہ السلام ہیں اور سب کے آخر میں یعنی آخری نبی خاتم النبیین

حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جن پر نبوت اور پیغمبری ختم ہوئی، جن کی پیغمبری سے دین کامل ہوگیا اور مکارم اخلاق پورے ہوگئے، جب یہ مقصود حاصل ہوگیا اور دین اور اخلاق دونوں پورے اور کامل ہوچکے تو حضورؐ پرنور کے بعد کسی پیغمبر کی ضرورت نہ رہی، حضورؐ کے خلفاء اور دین کے علماء جو اسلام کے مددگار اور محافظ ہیں قیامت تک اسلام کی نگہبانی اور اس کی اشاعت کے واسطے کافی ہوتے۔ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ الیوم اکملت لکم دینکم۔ دین تو کامل ہوگیا۔

پس خاتم الانبیاء کے بعد جو نبوت کا دعویٰ کرے اس کا وجود ناکلتو اور بے کار ہے حق تو یہ ہے کہ نبی امی۔ فداہ نفسی وابی وامی صلے اللہ علیہ وسلم کے لئے کسی معجزہ اور نشان کی ضرورت نہیں، آپ کی صورت اور آپ کی سیرت آپ کی رفتار، آپ کی گفتار، آپ کی کردار، ہر چیز آپ کی معجزہ اور آپ کی صداقت کا نشان تھی لوگ صورت دیکھتے ہی کہہ دیتے تھے کہ یہ جھوٹے کا چہرہ نہیں۔

ورد دل ہر امتی کز حق مزہ است ۔۔۔ روے و آواز پیمبر معجزہ است

مرد حقانی کی پیشانی کا نور ۔۔۔ کب چھپا رہتا ہے پیش ذی شعور

امام غزالی قدس اللہ سرہ فرماتے ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق حمیدہ اور افعال پسندیدہ اور احوال واعمال اور عادات وخصال اور آپ کے انتظام اور تدبیر خلائق اور سیاست ملکیہ پر نظر کی جائے کہ آپ نے کس طرح مختلف طبیعتوں اور متضاد مزاجوں کو ایک قانون الٰہی کا شیدائی اور فدائی بنا دیا۔

نیز حضورؐ پرنور نے مخلوق خدا کو جو قوانین شریعت عطا کئے اُن کے حقائق اور دقائق اور نکات اور اشارات اور باریکیوں اور گہرائیوں کی تحقیق اور تدقیق میں اُمت کے علماء محققین اور فقہاء مجتہدین عمر بھر حیران اور عاجز رہے، ان امور میں اگر غور وفکر کیا جائے تو عقل سلیم کو ذرہ برابر شک اور شبہ نہیں رہتا کہ ان تمام امور کی سرانجام دہی بلا تائید غیبی محض طاقت بشری اور کسی تدبیر اور حیلہ سے ناممکن اور محال ہے۔ ایسے اخلاق فاضلہ اور ایسی شریعت کاملہ کا ظہور کسی جھوٹے اور فریبی

شخص سے تصور میں نہیں آسکتا۔ سب کو معلوم ہے کہ حضور پُر نور محض اُمّی (اَن پڑھ) تھے۔ نہ آپ نے کسی سے علم پڑھا اور نہ کسی کتاب کا مطالعہ کیا اور نہ ہی طلب علم کے لئے کوئی سفر کیا، ہمیشہ جاہل عربوں میں رہے، یتیم اور بیکس تھے، ان حالات میں بغیر لکھے اور پڑھے علم و حکمت کا چشمہ آپ کی زبانِ مبارک سے جاری ہو جانا اور ایسے علوم و معارف کا آپ کی زبان فیض ترجمان سے ظاہر ہونا کہ اوّلین اور آخرین میں اس کی کہیں نظیر نہ ہو، بغیر وحی الٰہی کے اس چیز کا حاصل ہونا ناممکن ہے، محض انسانی طاقت اور فراست ان اُمور کے ادراک سے عاجز اور قاصر ہے۔

اور علیٰ ہذا آپ کے بے مثال اخلاق و عادات اس امر کی واضح دلیل ہیں کہ یہ ذات والا صفات خداوند ذوالجلال کی برگزیدہ اور پسندیدہ ہستی ہے جس پر خدا کا غضب ہوتا ہے اُسے بداخلاق اور بداعمال بنا دیتا ہے نیز باوجود بے سروسامانی کے عرب و عجم پر آپ کے خادموں کی کامیابی اور کامرانی یہ بھی اس امر کی صریح دلیل ہے کہ تائید ربّانی اور فضل یزدانی آپ کی ساتھ ہے۔

امام غزالی فرماتے ہیں کہ یہ ظاہری امور آپ کی صداقت کے اثبات کے لئے کافی اور وافی تھے لیکن ہم ان ظاہری امور کے علاوہ آپ کی صداقت کے کچھ باطنی نشانات یعنی کچھ معجزات بھی ذکر کرتے ہیں تاکہ کسی ادنیٰ عقل والے کو بھی آپ کی صداقت میں ذرہ برابر شک و شبہ کی گنجائش نہ رہے۔ اس کے بعد امام غزالی نے مختصر طور پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چند معجزات کو بلا تفصیل کے ذکر فرمایا ؎

## تعداد معجزات:

امام بیہقی فرماتے ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات ایک ہزار تک پہنچے

؎ احیاء علوم الدین۔ للغزالی۔ ج: ۲، ص: ۳۴۲ و اتحاف شرح احیاء العلوم۔ للعلامۃ الزبیدیؒ ج: ۷، ص: ۱۶۴ - ۱۹۸ -

ہیں۔ امام نووی فرماتے ہیں کہ ایک ہزار دو سو تک پہنچے ہیں اور بعض علماء نے آپ کے معجزات کی تین ہزار ذکر فرمائی ہے اور ائمہ حدیث نے معجزات نبوی پر مستقل کتابیں لکھی ہیں جیسے دلائل النبوۃ امام بیہقی اور امام ابونعیم کی۔ [1]

اور شیخ جلال الدین سیوطی نے خصائص کبریٰ کے نام سے ایک مستقل کتاب آپ کے معجزات میں لکھی ہے جس میں ایک ہزار معجزات ہیں۔

اور حق یہ ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات شمار سے متجاوز ہیں اس لئے کہ آپ کا ہر قول اور ہر فعل اور ہر حال عجیب و غریب مصالح اور اسرار و حکم پر مشتمل ہونے کی وجہ سے خارق للعادت ہے اور معجزہ ہے، علماء نصاریٰ نے عہد قدیم کی معجزات کی تعداد ۶۰ لکھی ہے اور حضرت مسیح کے معجزات حمل کے وقت سے لے کر آسمان پر جانے تک ۲۷ گنائے ہیں اور پھر آپ کے حواریین کے بیس معجزات شمار کئے ہیں لیکن ان واقعات کے لکھنے والوں کے پاس ان معجزات کی نہ کوئی سلسلۂ سند موجود ہے اور نہ ان کے راویوں کے اور نہ ناقلوں کی عدالت اور ثقاہت کی کوئی دلیل موجود ہے، بخلاف معجزات محمدیہ علی صاحبہا الف الف صلاۃ والف الف تحیہ کے وہ ہزاروں کی تعداد میں ہیں اور متصل اسانید کے ساتھ مروی ہیں اور صدہا ان میں سے متواتر اور مشہور ہیں اور جلالت شان اور غرابت اور ندرت میں تمام انبیاء کرام کے معجزات سے بڑھ کر ہیں۔

## اقسام معجزات:

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت و رسالت چونکہ تمام عالم کے لئے ہے اور

---

[1] قال الحافظ العسقلانی ذکر النووی فی مقدمۃ شرح مسلم ان معجزات النبی صلی اللہ علیہ وسلم تزید علی الف ومائتین وقال البیہقی فی المدخل بلغت الفا وقال الزاھدی من الحنفیۃ ظہر علی یدیہ الف معجزۃ وقیل ثلاثۃ آلاف حتی جمعہا جماعۃ من الائمۃ کابی نعیم والبیہقی وغیرہما فتح الباری ص۴۲۵ ج ۶ باب علامات النبوۃ فی الاسلام۔

قیامت تک کے لئے ہے، اس لئے حق جل شانہٗ نے آپ کو جملہ اقسام عالم سے معجزات اور نشانات عطا فرمائے تاکہ عالم کی ہر چیز آپ کی نبوت کی دلیل اور برہان ہو اور عالم کی کوئی نوع ایسی باقی نہ رہے کہ جو آپ کی نبوت کی شہادت نہ دے اس لئے کہ معجزہ۔ نبوت کی دلیل اور برہان ہوتا ہے پس جبکہ عالم کی تمام انواع واقسام میں سے آپ کے معجزات ہوں گے تو عالم کی تمام انواع واقسام آپ کی نبوت ورسالت کی شاہد اور گواہ ہوں گی۔

اور تاکہ تمام انبیاء ومرسلین پر آپ کی برتری روزِ روشن کی طرح واضح ہو جائے کہ آپ کے تنہا معجزات تمام انبیاء کے کل معجزات سے زیادہ ہیں اور کسی کو آپ کی نبوت میں شک اور شبہ کی گنجائش باقی نہ رہے حق جل شانہٗ نے آپ کو جو معجزات اور نشانات عطا فرمائے وہ دو قسم کے ہیں ایک عقلی اور ایک حسی۔ عقلی وہ ہیں جن کے سمجھنے میں عقل درکار ہوتی ہے اور اس قسم کے معجزات کو وہی لوگ سمجھتے ہیں کہ جو دانشمند اور فہیم ہوتے ہیں اور معجزات حسیہ وہ خارق عادت امور ہیں کہ جن کا ادراک حواس سے ہوتا ہے ایسے معجزات کے طلب گار اکثر وہی لوگ ہوتے ہیں کہ جن کو عقلی اصول سمجھنے کا سلیقہ نہیں ہوتا یا ضدی اور عنادی ہوتے ہیں۔

# معجزاتِ عقلیہ

## پہلا عقلی معجزہ:

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت اور سیرت ا          شمائل اخلاقِ فاضلہ اور اعمال حسنہ وجمیلہ اور آپ کے کمالاتِ علمیہ وعملیہ ہیں۔ اہلِ عقل کے لئے یہ آپ کی نبوت ورسالت کی دلیل عقلی تھی جو شخص آپ کی صورت اور آپ کی سیرت کا مشاہدہ کرتا وہ بالبداہت اس بات کا یقین کر لیتا کہ جس ذات بابرکات میں ایسے اخلاق اور اعمال اور ایسے کمالاتِ علمیہ وعملیہ جمع ہوں جو نہ کسی نے دیکھے ہوں اور نہ سنے ہوں وہ ذات بلاشبہ برگزیدۂ خداوندی ہے جس کو حق تعالیٰ

نے تمام عالم سے ایک ممتاز اور جدا صورت اور سیرت پر پیدا کیا ہے ایسے کمالات کا کسب و اکتساب اور مجاہدہ اور ریاضت سے حاصل کرنا ناممکن ہے۔

انتخاب دفتر تکوین عالم ذات او　　　　برتر از آیات جملہ انبیاء آیات او

مشرق صبح وجود ما سوا مشکوٰۃ او　　　　مستنیر از طلعت او ہر قریب و ہر بعید

از حضرت مولانا سید انور شاہ کشمیری قدس سرہ

## دوسرا عقلی معجزہ:

حق جل شانہ نے آپ کو ایک کامل اور معجز کتاب یعنی قرآن کریم عطا فرمائی جو آپ کی نبوت کا معجزۂ دائمہ ہے جو حکمت علمیہ اور حکمت عملیہ اور حکمت اخلاق اور تدبیر منزلی اور سیاست ملکیہ اور طہارت ظاہری اور طہارت باطنی کے علوم و معارف کا ایک بے مثال خزینہ اور گنجینہ ہے۔ اور ظاہر ہے کہ ایسی معجز اور لاجواب کتاب کا ایک اُمّی شخص کی زبان سے ظاہر ہونا کہ جس نے نہ کسی استاد سے تعلیم پائی ہو اور نہ کسی مکتب کا دروازہ جھانکا ہو اور نہ کسی عالم اور حکیم کی صحبت اٹھائی ہو سوائے وحی ربانی اور تعلیم یزدانی اور الہام رحمانی اور القاء غیبی و آسمانی اور کیا ہو سکتا ہے۔ قرآن کریم حضور پُر نور کا سب سے بڑا معجزہ ہے جس کی جانب زوال اور انقطاع کو راہ نہیں اور ایسے تواتر سے منقول ہے کہ ایسا تواتر دنیا کی کسی کتاب کو حاصل نہیں اور ایسے لاجواب عُلوم و معارف کا خزینہ ہے کہ بڑے سے بڑے حکماء اور مدعیان عقل اس کا جواب نہیں لاسکے کیا باعتبار فصاحت و بلاغت کے اور کیا باعتبار علوم و معارف کے اور کیا باعتبار تحریف و تبدیل سے محفوظ رہنے کے کسی چیز میں بھی دنیا کی کوئی کتاب قرآن کریم کا مقابلہ نہیں کر سکتی اور نہ انشاء اللہ کر سکے گی۔ اب ہم اس سے زیادہ کیا کہیں کہ جو خود قرآن تیرہ سو برس سے پکار پکار کہہ رہا ہے کہ جس میں ہمت ہو وہ میرا جواب لکھدے مگر آج تک کسی کا حوصلہ نہیں ہوا کہ اس کی ایک چھوٹی سی سورت کا مثل پیش کرے آپ کے عہد نبوت سے لے کر اب تک ہر قرن میں عربی

زبان کے بڑے بڑے فصحاء و بلغاء جو دین اسلام کے مخالف تھے اور میں کسی سے اس کا جواب نہ ہو سکا۔

حضرت الاستاذ مولانا سید انور شاہ کشمیری قدس اللہ سرہٗ اپنے ایک قصیدہ نعتیہ میں فرماتے ہیں۔

خاص کردش حق باعجاز کتاب مستطاب ۔ حجت و فرقان و معجز محکم و فصل خطاب

نجم بخشش در براعت ہست برتر ز آفتاب    حرف حرف او شفا ہست و ہدی بہر رشید

## قرآن کریم میں دعوت اور حجت دونوں موجود ہیں

حافظ فضل اللہ تورپشتیؒ اپنے رسالہ عقائد۔ المعتمد فی المعتقد میں فرماتے ہیں حضرات انبیاءؑ جب من جانب اللہ دعوتِ حق پر مامور ہوتے ہیں تو ان کو اثبات دعویٰ کے لئے بطور حجت معجزہ عطا ہوتا ہے گویا کہ دعوت اور حجت دو علیحدہ علیحدہ اور جدا جدا چیزیں ہیں مگر ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف قرآن مجید کا ایسا معجزہ عطا کیا گیا جس میں دعوت اور حجت دونوں چیزیں جمع کر دی گئیں۔ قرآن کریم معنی کے لحاظ سے دعوت اور وجوہ بلاغت اور وجوہ اعجاز کے لحاظ سے حجت دعوت ہے پس قرآن کی حجت خود اس کی نفس ذات میں ہے اور اسی میں اس کی دعوت بھی مضمر ہے پس کیا قرآن کریم کے شرف اور فضل کے لئے یہ کافی نہیں کہ ایک ہی چیز میں دعوت اور حجت دونوں جمع ہیں اور دونوں قیامت تک ایک دوسرے سے جدا نہ ہوں گے۔ انتہی کلامہ ملخصاً۔

آفتاب آمد دلیل آفتاب    گر دلیلے بایدازدے رو متاب

*

---

لہ یہ رسالہ فارسی زبان میں ہے۔ اس جگہ ہم نے بطور حاصل اور خلاصہ لکھ دیا ہے۔ ۱۲

## تیسرا عقلی معجزہ:

بعد ازاں حافظ تورپشتی رحمہ اللہ تعالےٰ فرماتے ہیں کہ آپ کے حالاتِ زندگی بھی آپ کی نبوت کی دلیل ہیں جن میں غور کرنے سے فوراً آپ کی نبوت کی صداقت کا یقین حاصل ہو جاتا ہے، ظاہر ہے کہ آپ ابتداء حال میں ایک یتیم تھے نہ آپ کے پاس کوئی قوت تھی جس کے ذریعے لوگوں کو اپنی بات منواتے، نہ صاحبِ مال وجاہ تھے کہ اس کی لالچ اور طمع دے کر قریش کو فریفتہ کرتے اور نہ آپ کسی سلطنت اور ریاست کے مالک اور وارث تھے کہ لوگ بطمع روزی وحصولِ جاہ آپ کی پیروی کرتے بلکہ آپ تنِ تنہا اور بے یار و مددگار تھے، کسی شخص کو آپ کی دعوت سے اتفاق نہ تھا، حتیٰ کہ اس معاملہ میں آپ کے قریبی رشتہ دار بھی آپ کے مخالف اور دشمنِ جان تھے۔ آپ توحید کی منادی بن کر آئے اور تمام جزیرۃ العرب شرک اور بت پرستی میں مبتلا تھا اور غارت گری، اور زناکاری اور مردار خوری وغیرہ وغیرہ اس قوم کی طبیعت ثانیہ بن چکی تھی۔ جب آنحضرت کی دعوت ظاہر ہوئی تو یک بارگی اُن کا حال بدل گیا اور سب یک دل اور یک زبان اور یک جان ہو کر دینِ حق پر متفق ہو گئے اور اُن کی حرص اور طمع اور شہوت رانی اور تمام برائیاں یکلخت مبدل بمکارمِ اخلاق اور محاسن اعمال ہو گئیں اور دینِ حق کے اتباع میں ایسے سرشار ہوئے کہ اس کے لئے مشقت اور درویشی اور اہل وعیال کی مفارقت کو اختیار کیا اور اپنی جانوں اور مالوں کو خدا کی راہ میں پانی کی طرح بہا دیا جس میں کسی دنیاوی غرض کے شائبہ کا بھی احتمال نہیں اور اس ناہنجار قوم کو اس قابل بنا دیا کہ دنیا کی سب سے بڑی دو سلطنتوں کو بیک وقت زیر و زبر کر دیا اور قیصر و کسریٰ کے خزانوں کو مسجد نبوی کے صحن میں ڈال دیا۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے۔

ے درفشانی نے تیری قطروں کو دریا کر دیا — دل کو روشن کر دیا آنکھوں کو بینا کر دیا
خود نہ تھے جو راہ پر اوروں کے ہادی ہو گئے — کیا نظر تھی جس نے مُردوں کو مسیحا کر دیا

انسان جب ان حالات اور انقلابات میں غور و تامل کرے تو وہ بہ یقین جان لے کہ ایسے کارہائے نمایاں کسی عقلی اور فکری تدبیر سے حاصل نہیں ہو سکتے آدمی کی قوت اور سعی اس مرتبہ تک نہیں پہنچ سکتی، یہ کرشمۂ یزدانی اور تائید آسمانی ہے کہ خداوند علیم و قدیر کے حکم و تقدیر کے سوا ممکن نہیں اور بندہ کے کسب اور اختیار کو اس میں کوئی دخل نہیں قرآن کریم میں بھی اسی جانب اشارہ ہے۔ لو انفقت ما فی الارض جمیعا ما الفت بین قلوبھم ولکن اللہ الف بینھم[۵]۔ اے نبی کریم اگر آپ اس ناہنجار قوم میں موانست اور موافقت پیدا کرنے کے لئے روئے زمین کے خزانے بھی خرچ کر ڈالتے تو اب ان میں الفت نہیں پیدا کر سکتے تھے لیکن اللہ تعالےٰ نے ان کے درمیان میں محبت اور الفت پیدا کر دی۔

## چوتھا عقلی معجزہ:

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا علماء توریت اور انجیل کے سامنے علی الاعلان یہ بیان فرمانا کہ اللہ تعالیٰ نے میرے ظہور اور بعثت کی خبر توریت اور انجیل میں دی ہے اور انبیاء سابقین نے یہ اطلاع دی ہے کہ اخیر زمانہ میں ایک پیغمبر آخر الزماں مبعوث ہوگا جس کی نبوت تمام انس و جن کے لئے یکساں ہوگی اور اہل کتاب تم کو اس کا علم ہے لہٰذا تم مجھ پر ایمان لاؤ، آپ کے اس دعوے اور اس حجت کے بعد بہت سے اہل کتاب ایمان لائے اور اس بات کی شہادت دی کہ آپ بے شک وہی نبی برحق ہیں جن کی توریت اور انجیل میں پہلے خبر دی گئی ہے۔

اور بہت سے اہل کتاب باوجود اس علم کے حسد کی بناء پر ایمان نہیں لائے حالانکہ آپ کے ظہور سے پہلے علماء اہل کتاب ان بشارات کو نقل کیا کرتے تھے اور کہا کرتے تھے کہ اہل مکہ نبی آخر الزماں کا ظہور کا زمانہ قریب آن پہنچا ہے، ان کو یہ خوف ہوا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کے بعد ہماری

---

[۵] الانفال، آیۃ: ۶۳

سرداری ختم ہو جائے گی اس لئے ایمان نہیں لائے۔ مگر یہ کسی کی مجال نہ ہوئی کہ قرآن کریم کی اُن آیات کی تکذیب کر سکے جن میں حضور پُر نور کے متعلق یہ مذکور ہے کہ آپ کا ذکر توریت اور انجیل میں ہے بلکہ قرآن کریم نے یہ بھی دعویٰ کیا ہے کہ آپ کے صحابہ کا تذکرہ بھی توریت اور انجیل میں ہے۔ کما قال تعالیٰ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْإِنْجِيلِ اور علماء اہل کتاب یہ نہیں کہہ سکے کہ معاذ اللہ۔ قرآن کریم کی یہ خبر غلط ہے اور توریت اور انجیل میں نہ حضور پُر نور کی کوئی بشارت مذکور ہے اور نہ آپ کے صحابہ کا ذکر ہے۔ جس وقت قرآن کریم کی یہ آیتیں نازل ہو رہی تھیں کہ اس نبی اُمّی کا ذکر توریت اور انجیل میں موجود ہے تو اس وقت ملک میں ہزارہا علماء یہود اور نصاریٰ موجود تھے۔ اگر قرآن کریم کا یہ دعویٰ غلط ہوتا تو علماء یہود و نصاریٰ اس غلطی کو فاش کرتے تاکہ جو یہود و نصاریٰ اسلام میں داخل ہو چکے ہیں وہ اسلام سے برگشتہ ہو جائیں اور آئندہ کو کوئی یہودی اور عیسائی اپنا دین چھوڑ کر مسلمان نہ ہو جائے۔

## پانچواں عقلی معجزہ:

جس وقت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں مبعوث ہوئے اس وقت تمام دنیا گمراہی میں ڈوبی ہوئی تھی اور قسم قسم کی گمراہیوں میں مبتلا تھی اس وقت زیادہ تر دنیا میں چھ مذہب رائج تھے۔

**اوّل مذہب مجوس:** جو ایران اور فارس سے لے کر خراساں اور ترکستان تک پھیلا ہوا تھا کسریٰ کی حکومت اس مذہب کی سرپرست تھی۔ مجوس دو خدا کے قائل تھے یزدان اور اہرمن اور آگ کی پرستش کرتے تھے اور مردار کھاتے تھے اور بیٹی اور بہن سے نکاح کرتے تھے اور پھوپی اور خالہ کا تو ذکر ہی کیا۔

**دوم مذہب عیسوی:** یہ مذہب شام اور عراق وغیرہ میں پھیلا ہوا تھا۔ قیصر روم چونکہ مذہباً عیسائی تھا اس لئے یہ مذہب شاہان روم سرپرستی میں نشو ونما پا رہا تھا۔

یہ لوگ تثلیث اور ابنیت اور الوہیت مسیح اور کفارہ کے قائل تھے۔

سوم مذہب یہود :۔ جو توریت کو مانتے تھے مگر ضد اور تکبر کا یہ عالم تھا کہ انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام اور علماء کو نصیحتوں پر قتل کرڈالنا ان کا دستور ہوگیا تھا کما قال تعالیٰ ویقتلون النبیین بغیر حق ویقتلون الذین یامرون بالقسط[۱]، یہود اکثر یمن میں اور خیبر اور مدینہ کے اطراف وجوانب میں رہتے تھے حب جاہ ومال اور دین فروشی اور مسائل پر رشوت ستانی اور صحف انبیاء میں تحریف ان کا خاص شعار تھا۔

چہارم مذہب مشرکین :۔ یعنی بت پرستوں کا مذہب جو بتوں کو پوجتے تھے، یہ مذہب جزیرۃ العرب اور ہندوستان میں شائع تھا۔

پنجم مذہب صابئین :۔ جو روحانیات کے قائل تھے اور کواکب اور نجوم کی پرستش کرتے تھے، یہ مذہب حران اور عراق میں زیادہ رائج تھا نمرود کے زمانہ میں لوگ زیادہ تر اسی مذہب کے تھے جن کی ہدایت کے لئے حق تعالیٰ نے حضرت ابراہیم حنیف علیہ الصلاۃ والتسلیم کو مبعوث فرمایا حق جل شانہٗ کے اس ارشاد ان الذین آمنوا والذین ھادوا والصابئین والنصاریٰ والمجوس والذین اشرکوا ان اللہ یفصل بینھم یوم القیامۃ ان اللہ علیٰ کل شئ شہید[۲] ۔ اس آیت میں ان ہی پانچ مذاہب کا ذکر فرمایا ہے جو آپ کی بعثت کے وقت دنیا میں رائج تھے۔

ششم مذہب دھریہ :۔ گزشتہ آیت قرآنیہ میں جن پانچ مذاہب کا ذکر ہے، وہ تو مشہور تھے، ان کے علاوہ ایک فرقہ دہریہ تھا جس کا قول حق تعالیٰ نے یہ نقل فرمایا وقالوا ما ھی الا حیاتنا الدنیا نموت ونحیا وما یھلکنا الا الدھر وما لھم بذالک من علم ان ھم الا یظنون[۳] ۔ اور جابجا قرآن کریم میں فرقہ دھریہ کا رد مذکور ہے۔

---

[۱] سورۃ آل عمران، آیۃ : ۲۱     [۲] الحج : آیۃ ۱۷

[۳] الجاثیۃ، آیۃ : ۲۴

اس فرقہ کے رد میں اس ناچیز نے ایک مستقل رسالہ لکھا ہے جس کا نام اثبات صانع عالم و ابطال دہریت و مادیت ہے طالبین حق اس کی مراجعت کریں

# دنیا میں مذہب اسلام کی آمد

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ دینِ حق لے کر دنیا میں تشریف لائے دنیا میں اس وقت یہ مختلف مذاہب موجود تھے اور سلاطین اور امراء اور والیان ریاست کی سرپرستی میں پرورش پا رہے تھے اور دین اسلام ان سب ادیان اور مذاہب کے خلاف تھا اور جو اس مذہب اسلام کو لے کر آیا وہ ایک یتیم اور بے کس اور اُمی تھا، اس نے مبعوث ہونے کے بعد دین اسلام کو دنیا کے سامنے پیش کیا اور ہر ملت اور ہر مذہب کا دلائل اور براہین سے ایسا رد کیا کہ دنیا حیران رہ گئی اور بڑے بڑے زیرک اور عقلاء اور فضلاء یہود و نصاریٰ سے آپ کے مناظرے ہوئے مگر تمام فضلاء مل کر بھی آپ کی کسی دلیل اور برہان پر نقض نہ وارد کر سکے حالانکہ آپ اُمی تھے لکھنا پڑھنا نہیں جانتے تھے، قرآن کریم اور حدیث نبوی مذاہب باطلہ کی تردید اور ابطال سے بھرا پڑا ہے یہ اس امر کی واضح اور روشن دلیل ہے کہ آپ بلاشبہ مُعَلَّمْ مِنَ اللہ اور مُؤَیَّدْ مِنَ اللہ تھے اس لئے کہ باوجود اُمی ہونے کے دلائل قاطعہ اور براہین ساطعہ سے حق کو ثابت کر دینا اور دنیا کے تمام مذاہب کو دلائل سے باطل کر دکھلانا بدون الہام ربانی اور تائید رحمانی ناممکن اور محال ہے، تیرہ سال کی مسلسل دعوت و تبلیغ کے بعد جب دنیا پہ حق واضح ہو گیا اور کسی شک و شبہ کی گنجائش نہ رہی تو آپ نے بحکم خداوندی مکہ مکرمہ سے ہجرت کی اور پھر ہجرت کے ایک سال بعد بحکم خداوندی معاندین حق سے جہاد و قتال کا آغاز فرمایا اور حسب وعدۂ خداوندی مظفر و منصور ہوئے اور ان غزوات و سرایا میں تائید غیبی کے وہ عجیب و غریب کرشمے ظاہر ہوئے کہ دشمنانِ حق ان کو دیکھ کر یہ سمجھ گئے کہ اس بے سرو سامانی میں یہ حیرت انگیز کامرانی اور ساز و سامان والوں کی ان فقیروں اور درویشوں کے مقابلہ میں ناکامی اور یہ ذلت و رسوائی بدون تائید آسمانی ناممکن اور محال

ہے، بالآخر جب مجبور ہو گئے تو حق کے سامنے گردن ڈال دی اور اللہ کے دین میں فوج در فوج داخل ہونے لگے۔

## چھٹا عقلی معجزہ:-

آپ کا غیب کی خبریں دینا اور پھر ذرہ برابر اس کے خلاف نہ ہونا اور نہ ان کا غلط ہونا اور انبیائے سابقین اور امم سابقہ کے واقعات کو اس طرح بیان کرنا کہ گویا کہ آپ اس موقع پر موجود تھے اور آنکھوں سے دیکھ رہے تھے اور کانوں سے سن رہے تھے اور منافقین اور مخالفین اور دشمنوں کے دلی خطرات اور خیالات کو برملا بیان کرنا جن کا حال حدیث اور تفسیر کی کتابوں میں مشرح طور پر موجود ہے، یہ سب اس امر کی واضح دلیل ہیں کہ یہ شخص صاحب وحی ہے اس لئے کہ اسی طرح کی پیشین گوئیاں محض عقل سے ناممکن اور محال ہیں ایسی خبروں کا علم کہ جو عقل اور وہم اور قرائن اور دلائل سے کہیں بالا اور برتر ہوں سوائے وحی ربانی اور القاء یزدانی کے نہیں ہو سکتا۔

## ساتواں عقلی معجزہ:

آپ کا مستجاب الدعوات ہونا بھی آپ کے نبی برحق ہونے کی صریح دلیل ہے آپ نے جو دعا فرمائی وہ بارگاہ الٰہی میں قبول ہوئی۔

# معجزات حسیّہ

حق جل شانہٗ نے آپ کو ان عقلی اور باطنی نشانات کے علاوہ جن کو ہم بیان کر چکے ہیں بے شمار ظاہری اور حسّی نشانات بھی عطا فرمائے جن کا ادراک حواس سے ہوتا ہے جیسے کفار مکہ کی درخواست پر آپ کی انگلی کے اشارہ سے چاند کے دو ٹکڑے ہو جانا اور آپ کی انگلیوں سے پانی کا پھوٹ پڑنا جس سے تقریباً ڈیڑھ ہزار اصحاب سیراب ہو گئے اور سب نے وضو کیا اور بہائم کو پانی پلایا۔

اور پھر بقدر حاجت برتنوں اور مشکیزوں میں بھر کر رکھ لیا۔ اور تھوڑے طعام کا ایک لشکر عظیم کی سیری کے لئے کافی ہو جانا اور آپ کے بلانے سے درختوں کا حاضر ہو جانا اور شجر اور حجر کا آپ کو سلام کرنا اور زہر آلود بھنی ہوئی بکری کے دست کا دستر خوان پر بولنا اور آپ سے یہ کہنا کہ مجھے تناول نہ فرمائیے دشمنوں نے مجھ میں زہر ملا دیا ہے۔ اور آپ کے ہاتھ میں سنگریزوں کا تسبیح پڑھنا وغیرہ وغیرہ تاکہ دیکھنے والوں کو معلوم ہو جائے کہ یہ شخص اللہ کا برگزیدہ بندہ اور اس کا رازدار اور اس کا نائب اور اس کا سفیر ہے جو اس کے احکام اور ہدایات کو لے کر آیا ہے اس لئے کہ قدرت خداوندی کے جو عجیب وغریب کرشمے اس کے ہاتھ پر ظاہر ہو رہے ہیں۔ وہ بشارت خداوندی کی شان اور امتیازی کے نشانات ہیں۔ قدرت بشریہ ان کرشموں کے ظاہر کرنے سے عاجز اور درماندہ ہے ایسے عجیب وغریب خوارق کا ظہور بدون تائید ایزدی ناممکن اور محال ہے معلوم ہوا کہ یہ شخص موید من اللہ ہے اور اس شخص کو ایسی ذات بابرکات کی غیبی تائید حاصل ہے کہ جس کے دست قدرت میں طبیعیات اور عنصریات فلکیات کی باگ ہے کہ جب چاہتا ہے تو اپنے اس برگزیدہ بندہ کی انگلی کے اشارہ سے چاند کے دو ٹکڑے کر دیتا ہے اور جب چاہتا ہے تو اس کی انگلیوں سے بلا سبب ظاہری کے چشمے جاری کر دیتا ہے تاکہ ماہرین طبیعیات اور شیفتگان اسباب وعلل کو معلوم ہو جائے کہ کوئی ذات ایسی بھی ہے جو کسی سبب اور کسی علت کی پابند نہیں۔

ع۔ او ست سلطاں آنچہ خواہد می کند

اور یہ مدعی نبوت جس کے ہاتھ پر غیبی کرشمے ظاہر ہو رہے ہیں وہ اسی قادر مطلق اور خدائے برحق کا فرستادہ ہے کہ جو اسباب فلکی اور عنصری کا خالق اور مالک ہے اور ان غیبی کرشموں کے ظاہر کرنے سے خالق مطلق کا مقصود یہ ہے کہ مخلوق پر یہ امر خوب واضح ہو جائے کہ جس طرح حضور پُرنور کی زبان فیض ترجمان۔ خداوند علیم وحکیم کے علم وحکمت کا آئینہ ہے، اسی طرح حضور پُرنور کا دست مبارک خداوند قدیر کے دست قدرت کا آئینہ ہے کہ جس کے ذریعہ، قدرت غیبیہ کے عجیب غریب کرشمے ظاہر ہو رہے ہیں۔ کما قال تعالیٰ ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ یداللہ

فوق ایدیھم[۱]۔ وقال تعالیٰ وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی[۲]۔ ایک بشر کے ہاتھ پر ایسے خوارق کا ظہور کہ جو بلاشبہ قدرت بشری سے خارج ہوں یہ اس امر کی دلیل ہے کہ اس شخص کے ہاتھ کے پیچھے دست قدرت پوشیدہ طور پر کار فرما ہے اور اس نبی کے ہاتھ سے جو کچھ ظاہر ہو رہا ہے وہ حقیقتاً اللہ تعالیٰ کا فعل ہے اس نبی کا فعل نہیں۔

مارمیت اذ رمیت گفت حق — کار حق بر کارہا دارد سبق

گر بپرانیم تیر آن نے ز ماست — مان کمان و تیر اندازش خداست

اور جب ان امتیازی نشانات سے لوگوں پر یہ بات واضح ہو جائے گی کہ حضور پرنور اللہ کے برگزیدہ بندہ اور اس کے نائب اور اس کے سفیر ہیں تو لوگ آپ کو مستحق اطاعت جانیں گے۔ اور آپ کی اطاعت کو اللہ کی اطاعت سمجھیں گے۔

## خلاصۂ کلام:

یہ کہ معجزات کے عنایت کرنے میں حکمت یہ ہے کہ عوام کو آپ کی نبوت کا یقین آجائے اور نبی کے حق میں یہ معجزات منصب سفارت کے لئے بمنزلہ سند اور دستاویز کے ہو جائیں معجزات تو آپ کے بے شمار ہیں مگر ہم اس وقت صرف ان معجزات کو ذکر کرتے ہیں جو صحیح احادیث سے ثابت ہیں اور ان میں سے ہر ایک اگرچہ حد تواتر کو نہ پہنچا ہو مگر ان کی مجموعی تعداد اس حد تک پہنچ چکی ہے کہ جس سے ان میں کسی قسم کے شک و شبہ کی گنجائش باقی نہیں رہتی۔

اس کی مثال ایسی ہے جیسے حضرت علیؓ کی شجاعت اور حاتم طائی کی سخاوت کے افراد اگرچہ فرویت اور احادیث کی شکل میں ہیں اور تواتر کی حد کو نہیں پہنچے، مگر ان کی مجموعی تعداد اس حد کو پہنچ چکی ہے کہ جس کے بعد شک اور شبہ کی گنجایش نہیں رہی، یہی وجہ ہے کہ حضرت علی کی شجاعت اور حاتم طائی

---

[۱] سورۃ الفتح، آیۃ: ۱۰۔

[۲] الانفال، آیۃ: ۱۷۔

کی سخاوت دنیا میں ضرب المثل ہوگئی۔ یہود کے نزدیک حضرت موسیٰ کا معجزہ عصا اور معجزہ ید بیضا حضرت موسیٰؑ کی نبوت کی دلیل ہے۔

اور نصاریٰ کے نزدیک حضرت عیسیٰ کا معجزۂ احیاء موتیٰ اور ابراء اکمہ و ابرص حضرت عیسیٰ کی نبوت کی دلیل ہے اسی طرح معجزات محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت و رسالت کے دلائل اور براہین ہیں۔

اور عیسائیوں کا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات سے انکار کرنا ہے ایسا ہی ہے۔ جیسا کہ یہود حضرت مسیح کے معجزات کا انکار کرتے ہیں۔

## معجزاتِ نبوی کی تفصیل:

اب ہم اس تحقیق اور اجمالی بیان کے بعد معجزات نبوی صلے اللہ علیہ وسلم کو کچھ تفصیل کے ساتھ بیان کرتے ہیں۔

## معجزہ کی تعریف:

معجزہ اُس امر خارق للعادۃ کو کہتے ہیں کہ جو مدعی نبوت کے ہاتھ پر ظاہر ہو اور کل عالم اس کے معارضہ اور مقابلہ یعنی اس کے مثل لانے سے عاجز اور درماندہ ہو تاکہ منکرین اور مخالفین پر یہ بات واضح ہو جائے کہ یہ شخص برگزیدۂ خدا ہے کہ جس کے دشمنوں کے عاجز کرنے کے لئے خدا نے غیب سے یہ کرشمہ قدرت ظاہر فرمایا ہے اور لوگوں پر یہ امر منکشف ہو جائے کہ تائید غیبی اس کی پشت پر ہے، یہ شخص کوئی ساحر اور کاہن نہیں کہ کوئی اس کا معارضہ اور مقابلہ کر سکے لہٰذا اگر کسی کو صلاح اور فلاح درکار ہے تو وہ صرف اس برگزیدہ ہستی پر ایمان لانے اور اس کی اتباع اور پیروی سے حاصل ہو سکتی ہے جس برگزیدہ ذات کو حق تعالیٰ نے اپنا خلیفہ اور نائب اور سفیر اور معتمد بنا کر بھیجا ہو اس کی تکذیب اور مخالفت کا انجام سوائے شقاوت اور ہلاکت کے کیا

ہو سکتا ہے۔ فانظر کیف کان عاقبۃ المکذبین۔ ؎

## معجزاتِ علمیہ اور معجزاتِ عملیہ:

معجزات کی دو قسمیں ہیں ایک معجزات عملیہ اور ایک معجزاتِ علمیہ معجزۂ عملی اس کو کہتے ہیں کہ مدعی نبوت کے ہاتھ سے ایسا عمل یعنی ایسا کام ظاہر ہو کہ اس جیسا کام کرنے سے سب عاجز آجائیں۔ اور معجزۂ علمی اس کا نام ہے کہ مدعی نبوت سے ایسے علوم اور معارف ظاہر ہوں کہ ساری دنیا اس کے معارضہ اور مقابلہ یعنی اس کے مثل لانے سے عاجز ہو۔

حق جل شانہٗ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دونوں قسم کے اس قدر کثیر معجزات عطا فرمائے جو حدِّ احصار اور شمار سے باہر ہیں۔

## قرآنِ حکیم سب سے بڑا معجزہ ہے:

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات میں سب سے بڑا معجزہ قرآن کریم ہے جو علمی معجزہ ہے اور تمام انبیاء کے معجزات سے بڑھا ہوا ہے سب جانتے ہیں کہ علم کو عمل پر شرف ہے یہی وجہ ہے کہ ہر فن میں استادوں کی تعظیم کی جاتی ہے اور ہر سررشتہ میں افسروں کی تنخواہ اہلکاروں سے زیادہ ہوتی ہے، یہ شرف علم ہی کا تو ہے۔ محنت تو اہل کار زیادہ کرتے ہیں۔ قرآن کریم۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا علمی معجزہ ہے اور آپ کے معجزات میں عمدہ ترین معجزہ ہے، ایسا معجزہ اور کسی پیغمبر کو عنایت نہیں ہوا۔ سب انبیاء اور مرسلین کے معجزے ایک خاص وقت میں ظاہر ہو کے اور ختم ہو گئے اور معجزۂ قرآن ایسا معجزہ ہے کہ جس کی جانب زوال انقطاع کو راہ نہیں، ابتداء نزول سے لے کر اب ۱۴۰۳ھ ہو گیا اسی طرح بلا تغیر و تبدل اور بلا کم و کاست باقی اور محفوظ ہے اور انشاء اللہ تعالیٰ یہ معجزہ تا قیام قیامت اسی طرح باقی رہے گا جس طرح آپ پر نازل ہوا تھا۔

---

؎ سورۃ النحل، آیۃ: ۳۶۔

## وجوہِ اعجاز :

علماء نے اپنی کتابوں میں مختلف طریقوں سے قرآنِ کریم کا معجزہ ہونا ثابت کیا ہے جو بہت ہیں ہم ان میں سے اُن چند وجوہ کو بیان کرتے ہیں جو بالکل صاف اور صریح ہیں۔

## اعجازِ قرآن کی پہلی وجہ :

حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ میں سحر (جادو) کا چرچا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو عصا اور یدبیضا کا معجزہ عطا فرمایا اور حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کے زمانہ میں طب کا زور تھا، حق تعالیٰ نے اُن کو شفاء مرضیٰ اور احیاء موتیٰ کا معجزہ عطا فرمایا اور ہمارے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے عہدِ کرامت مہد میں فصاحت و بلاغت کا چرچا تھا، عرب لوگ اپنے سوا تمام ممالک کو عجم یعنی گونگا کہتے تھے اور اب بھی کہتے ہیں۔ پس سب سے بڑا معجزہ اللہ تعالےٰ نے آپ کو قرآنِ کریم کا عطا کیا جس کی فصاحت اور بلاغت اور سلاست اور دل آویزی اور لطافت کے مقابلہ سے بڑے بڑے فصیح و بلیغ عاجز رہے اور یہی معجزہ کی تعریف ہے کہ جس کے مقابلہ سے دنیا عاجز اور درماندہ ہو، معجزہ خود نبی کی قدرت سے بھی باہر ہوتا ہے، قرآن کریم اللہ تعالیٰ کا کلام تھا حضور پُرنور کا کلام نہ تھا جس طرح تمام عالم اس قرآن کے مثل لانے سے عاجز تھا اسی طرح یہ قرآن خود حضور پرنور کی قدرت سے بھی نہ تھا حضور پُرنور کا کلام حدیث ہے، اس میں اور قرآن میں زمین آسمان کا فرق ہے، فصحاء عرب کے مجمع میں آپ نے فأتوا بسورة من مثلہ کا ڈنکا بجایا کہ اگر تمھیں اس قرآن کے کلام الٰہی ہونے میں کوئی شبہ ہے تو تم سب مل کر انا اعطینا جیسی سورت بنالاؤ قرآن نے للکار للکار کر کفار کو مقابلہ اور تحدی کی دعوت دی مگر تمام فصحاء عرب اس کے مثل لانے سے عاجز ہو گئے حالانکہ کلام الٰہی ان الفاظ اور حروف سے مرکب ہے جن سے اُن کا کلام مرکب تھا اور وہی عربی زبان ہے جو اُن کی زبان تھی۔ اور پھر مزید برآں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

محض امی تھے نہ کسی سے پڑھا نہ لکھا اور نہ کسی عالم کی صحبت نصیب ہوئی پھر ایسا کلام معجز نظام اور حقائق و معارف التیام آپ کی زبان فیض ترجمان سے صادر ہونا یہ اس امر کی صریح دلیل ہے کہ یہ کلام اللہ کا کلام ہے کسی بشر کا کلام نہیں، آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا اس کلام سے صرف یہ تعلق ہے کہ جبریل امین حق تعالے کا جو کلام بطور وحی و پیغام لے کر آپ پہ نازل ہوئے آپ نے وہ بلا کم و کاست بندوں تک پہنچا دیا تاکہ لوگ اس سے ہدایت حاصل کریں۔ قاضی عیاض شفاء میں لکھتے ہیں کہ قرآن کریم میں باعتبار بلاغت کے سات ہزار سے زیادہ معجزے ہیں، اس لئے کہ انا اعطینك الکوثر جیسی چھوٹی سورت میں دس کلمے ہیں اور تمام کلام اللہ میں تقریباً ستر ہزار کلمے ہیں سو جب ستر ہزار کو دس پر تقسیم کیا جائے تو خارج قسمت سات ہزار سات سو ہوگا، پس قرآن کریم میں سات ہزار سات سو معجزے ہوئے۔

## ایک شبہ اور اس کا جواب :

بعض بے وقوف یہ کہتے ہیں کہ دنیا میں اور کتابیں بھی ایسی ہیں کہ جو اپنی نظیر نہیں رکھتیں، جیسے شاہنامہ فردوسی اور گلستانِ سعدی -

## جواب :

یہ قول اس امر کی دلیل ہے کہ اس شخص کو معجزہ کی حقیقت اور اعجاز کی کیفیت معلوم نہیں قرآن کریم کا اعجاز اس وجہ سے ہے کہ ہمارے نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے ڈنکے کی چوٹ کفار عرب کے سامنے قرآن کریم کو پیش کیا اور بہانگِ دہل بڑے زور سے کہا کہ یہ قرآن اللہ کا کلام ہے اور میرا معجزہ ہے اور اگر کسی کو اس میں شک ہو تو اس کے مقابلے میں ایسا فصیح و بلیغ کلام بنا کر پیش کرے تیئیس سال تک مسلسل یہ منادی اور چیلنج ہوتا رہا مگر کوئی شخص اس کے مثل ایک سطر بھی بنا کر نہ لا سکا اور سارا عالم اس کے مقابلے اور معارضہ سے عاجز اور درماندہ رہا تبلانے والے بتلائیں کہ کیا یہ تحدی اور مقابلہ

کی دعوت اور کس کتاب میں کہاں واقع ہوئی اور کس نے تحدی اور مقابلہ کی دعوت دی اور کس مقام پر مخاطبین کا عجز ظاہر ہوا محض انعدام نظیر کا نام اعجاز نہیں۔ بسا اوقات حسن وجمال اور خوبی وکمال کی بنا پر کسی عالم کو یا کسی تصنیف کو بے نظیر اور بے مثال کہدیا جاتا ہے، لیکن یہ مطلب نہیں ہوتا کہ یہ تصنیف یا یہ مصنف معجزہ ہے۔

نیز بسا اوقات انسان اپنے زعم میں کسی چیز کو بے نظیر سمجھتا ہے اور واقع میں اس کی نظیر موجود ہوتی ہے، شاہنامۂ فردوسی کے مقابلے میں مرزا محمد تورانی متخلص بہ آشوب نے صولت فاروقی ایک کتاب لکھی جو شاہنامۂ فردوسی سے بہتر ہے جس میں فردوسی پر اکثر جرح کرتا ہے۔

نیز یہ کہ معجزہ کے لئے لازم ہے کہ وہ امر خارق للعادۃ ہو اس میں اسباب ظاہری کا کوئی دخل نہ ہو۔ سحر اور معجزہ میں فرق یہی ہے کہ سحر تعلیم اور تعلم اور کسب واکتساب سے حاصل ہو سکتا ہے اور معجزہ کوئی فن نہیں کہ جو تعلیم اور تعلم سے حاصل ہو سکے۔

اور ظاہر ہے کہ سعدی اور فردوسی نے سالہا سال تعلیم اور تعلّم کی محنتیں اور مشقتیں اٹھائی اور برسوں مدرسوں میں پڑھے اور استادوں کی جوتیاں سیدھی کرتے رہے اور ان سے پڑھتے رہے اور اصلاح لیتے رہے، پس اگر سالہا سال کی محنتوں اور مدتوں کی مشاقی اور جدوجہد کے بعد ان کا کلام دوسروں کے کلام سے فائق ہو گیا تو وہ نہ محل تعجب ہے اور نہ اس کو معجزہ کہا جا سکتا ہے۔

ہر زمانے میں اور ہر زبان میں بڑے بڑے فاضل اور ادیب اور انشا پرداز گزرے ہیں جیسے عربی میں بدیع الزمان ہمدانی اور حریری مگر وہ معجزہ نہیں۔

اور فارسی میں سعدی اور فردوسی اور انگریزی میں ملٹن اور سنسکرت میں کالیداس اور اردو میں محمد حسین آزاد اور حالی وغیرہ وغیرہ۔

جن کا کلام اپنے ہمعصروں کے کلام سے فائق اور ممتاز ہو گیا تو یہ سالہا سال کی محنتوں اور مشقتوں کا ثمرہ ہے کوئی معجزہ نہیں۔

اس سلسلے میں بعض خوش فہم فیضی کی بے نقط تفسیر کا نام لیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ بے نظیر ہے۔ آج تک اس کا جواب نہیں ہو سکا، اس کا جواب خود فیضی کی زبان سے سُنئے کہ وہ اپنی تفسیر کے دیباچہ میں قرآن کریم کو خدا کی اتاری ہوئی کتاب مانتے ہیں اور اس کے سوا تمام علوم اور کتب کو دردِ سر قرار دیتے ہیں، چنانچہ فیضی کہتے ہیں۔

العلوم کلها صداع الا علم کلام الله وکلام الله لا عدّ لمحامده ولا حد لمکارمه ولا حصر لرسومه ولا احصاء لعلومه وما علم علوم کلام الله کلها احد الا الله ورسوله والو العلم ما علموا الا عدادا

تمام علوم، سوائے علم قرآنی کے سب دردِ سر ہیں اور کلام اللہ کے مناقب کی کوئی شمار نہیں اور اس کے محاسن کی کوئی انتہا نہیں اور اس کی صداقت کے شان غیر محصور ہیں اور علوم قرآن اس درجہ بے شمار ہیں کہ ان کا احاطہ ممکن نہیں، جو علوم قرآن کریم میں ہیں اُن کو یہ تمام و کمال سوائے خدا اور اس کے رسول کے کوئی نہیں جانتا اور تمام اہل علم کو مل کر جو قرآن کا علم ہاتھ آیا ہے وہ اس کے غیر محدود علم کا ایک محدود حصہ ہے۔

کلام اللہ کے متعلق یہ خود فیضی کا اقرار اور اعتراف ہے۔ اب اس اقرار کے بعد فیضی کو شہادت میں پیش کرنا سخت بے حیائی اور ڈھٹائی ہے اور مدعی سُست اور گواہ چست کا مضمون ہے۔

اور اگر بالفرض والتقدیر فیضی اور سعدی اور فردوسی قرآن کی طرح دنیا کو مقابلہ کا پُر زور چیلنج کرتے تو معلوم کتنے شاہنامے اور کتنی گلستانیں غلامانِ غلامانِ نبی امیّ فداہ نفسی وابی وامّی۔ لکھ کر دنیا کے سامنے ڈال دیتے۔

## اعجاز کی دوسری وجہ:

اعجاز قرآن کی دوسری وجہ یہ ہے کہ وہ علوم ہدایت کا جامع ہے، جو شخص قرآنِ کریم کے

علوم اور معارف کی تحقیق و تفتیش کرے گا تو اُس کو اس کتاب میں عقائد اور اعمال اور تہذیب اخلاق اور تمدن اور معاشرت اور اصول حکومت و سیاست اور ترقی روحانیت اور تحصیل معرفت ربانی اور تزکیۂ روحانی اور حکمرانی اور عدل عمرانی اور وصول الی اللہ اور قرب یزدانی کے وہ تمام قواعد اور سامان اس کو اس کتاب میں نظر آئیں گے جس کو دیکھ کر بے اختیار اس کا دل اور اس کی زبان گواہی دیں گے کہ بلاشبہ یہ اللہ کا کلام ہے اور یقیناً یہ اللہ کی اُتاری ہوئی کتاب ہے ایسے علوم اور معارف کا خزینہ اور گنجینہ تو عالم کے تمام حکما مل کر بھی نہیں پیش کر سکتے چہ جائیکہ ایک اُمّی قوم کے ایک اُمّی فرد سے اس کی توقع کہ وہ ایک جامع کتاب دنیا کے سامنے پیش کرے کہ جو دنیا اور آخرت دونوں کی صلاح اور فلاح کی کفیل اور ذمہ دار ہو اور حقوقِ خداوندی اور حقوق العباد اور حقوق نفس کو تفصیل کے ساتھ بیان کرتی ہو اور عالم کے تمام مذاہب باطلہ یہود اور نصاریٰ اور مشرکین اور مجوس اور صابئین کا دلیل اور برہان کے ساتھ رد کرتی ہو اور کسی مذہب کے عالم میں یہ قدرت نہ ہو کہ وہ دلائل قرآنی کا جواب دے سکے — کیا یہ اس امر کی دلیل اور برہان نہیں کہ یہ قرآن بلاشبہ اللہ کی اتاری ہوئی کتاب ہے۔

## اعجاز کی تیسری وجہ:

اعجاز قرآن کی تیسری وجہ یہ ہے کہ قرآن کریم حالات آئندہ کی خبروں پر مشتمل ہے کہ جن چیزوں کا نام و نشان اور وہم و گمان نہ تھا اور انسانی ادراک ان کے تصور سے بھی قاصر تھا قرآنِ کریم نے پیشتر سے ان کے وقوع اور ظہور کی خبر دی اور پھر بلا کم و کاست قرآن کریم کی خبر کے مطابق وہ چیز واقع ہوئی، جیسے آپ نے ہجرت سے پہلے بمقابلہ فارس رومیوں کی غلبہ کی خبر دی کما قال تعالےٰ الٓمٓ غلبت الروم فی ادنی الارض۔ الآیۃ اور غزوۂ بدر میں کفار کی شکست کی خبر دی سیھزم الجمع ویولون الدبر اور دین اسلام کے ظہور اور غلبہ کی خبر دی کما قال تعالیٰ ھو الذی ارسل رسولہ بالھدی ودین الحق لیظھرہٗ علی الدین کلہ

وغیرہ وغیرہ جن کی تفصیل انشاءاللہ تعالیٰ پیشین گوئیوں کی بیان میں آئے گی۔

غرض یہ کہ قرآن کریم نے آئندہ کے متعلق جو خبریں دی ہیں وہ اسی طرح واقع ہوئیں جس طرح قرآن کریم نے ان کی خبر دی تھی۔

اور علیٰ ہذا قرآن کریم کا انبیاء سابقین کے قصص اور اُمم سابقہ کے واقعات اور حالات پر مشتمل ہونا مثل قصہ سیدنا ابراہیم وحضرت موسیٰ وحضرت عیسیٰ وحضرت یوسف وغیرہم اور قصہ ذوالقرنین اور قصہ اصحاب کہف وغیرہ جن کا پورا علم علماء اہل کتاب کو بھی نہ تھا۔ نبی امی فداہ وامی نے جب ان آیات کو علماء اہل کتاب کے سامنے تلاوت کیا تو کوئی انکار نہ کر سکا۔

حضرات اہل علم اگر وجوہ اعجاز کی تحقیق اور تفصیل چاہیں تو قاضی ابوبکر باقلانی کی اعجاز القرآن اور شفاء قاضی عیاض میں مبحث اعجاز القرآن کی مراجعت کریں۔

اور اُردو میں اس ناچیز نے بھی ایک مختصر رسالہ "اِعْجَازُ الْقُرْآن" کے نام سے لکھا ہے، اس کو دیکھ لیں۔

## حدیث نبوی، دوسرا معجزہ:

قرآن کریم کے بعد آپ کا علمی معجزہ حدیث نبوی ہے جس کو شریعت اور ملت کے نام سے بھی تعبیر کیا جاتا ہے جس کی کاملیت اور جامعیت کو دیکھ کر ادنیٰ عقل والا اس یقین پر مجبور ہو جاتا ہے۔ کہ ایسے مافوق العقل اور مافوق الفطرت دستور اور آئین کا منبع اور سرچشمہ سوائے خداوند علیم وحکیم کے ذات بابرکات کے کوئی ذات انسانی نہیں ہو سکتی۔ خاص کر کہ جو ذات انسانی محض امی ہو جس نے نہ لکھا ہو نہ پڑھا ہو اس کی زبان سے ایسی محیر العقول علوم ومعارف کا چشمہ کیسے جاری ہوا معلوم ہوا کہ اس امی نبی کی زبان فیض ترجمان سے جو کچھ نکل رہا ہے وہ درحقیقت پس پردہ لسان غیب بول رہی ہے موسیٰ علیہ السلام نے درخت میں سے جو آواز سنی وہ درحقیقت درخت کی آواز نہ تھی بلکہ وہ آواز خداوند قدوس کی تھی اور یہ درخت بمنزلہ ٹیلیفون کے تھا کہ جو عالم غیب کی آواز کو موسیٰ علیہ السلام تک پہنچا رہا تھا۔

اسی طرح اس نبی امی فداہ نفسی وابی وامی کو سمجھو کہ اس کی زبان فیض ترجمان سے جو نکل رہا تھا وہ وحی ربانی اور آواز یزدانی تھی۔ معاذ اللہ نطق نفسانی نہ تھا۔ وما ینطق عن الھوی ان ھو الا وحی یوحیٰ۔

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود　　گرچہ از حلقوم عبداللہ بود

اس لئے کہ شریعت اسلامیہ جن عقائد اور اعتقادات کی تعلیم دیتی ہے، وہ خرافات اور بے اصل باتوں سے پاک اور منزہ ہیں اور عقلی اور نقلی اور فطری دلائل سے ثابت ہیں جن کی نسبت یقین کیا جاسکتا ہے کہ یہ عقائد قطعاً صحیح اور واقعی ہیں۔

اور شریعت اسلامیہ نے جن مکارم اخلاق کا حکم دیا ہے اولین اور آخرین کے صحیفوں میں اس کی نظیر نہیں اور علیٰ ہذا شریعت اسلامیہ نے جن عبادات اور معاملات اور افعال و اعمال کا حکم دیا وہ بیشمار حکمتوں اور مصلحتوں پر مبنی ہیں حقوق اللہ اور حقوق العباد کی جو تفصیل اور مبدا اور معاد کی جو لاینحل عقدے شریعت اسلامیہ نے حل کئے ہیں وہ عقل انسانی سے کہیں بالا اور برتر ہیں۔

اور علماء فرنگ کا اقرار ہے کہ توریت اور انجیل اور عہد قدیم اور عہد جدید کے تمام صحیفے تعلیمات اسلامیہ کا مقابلہ نہیں کرسکتے۔

نیز دنیا میں انبیاء اور حکماء اور سلاطین اور علماء لاکھوں کی تعداد میں گزرے مگر جس حیرت انگیز احتیاط کے ساتھ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حرکات اور سکنات اور آپ کی زبان مبارک سے نکلے ہوئے الفاظ اور کلمات کو محفوظ کیا گیا۔ اولین اور آخرین میں اس کی نظیر نہیں۔ ایک آپ کی زندگی کی محفوظ رکھنے کے لئے آپ کے افعال و اقوال کے روایت کرنے والے ہزارہا راویوں کی زندگیاں اس لئے زیر تحقیق لائی گئیں کہ آپ کی زندگی کا مطالعہ کرنے والوں کے لئے شک و شبہ کا کوئی شائبہ باقی نہ رہے۔ علم اسماء الرجال اور علم الاسناد اور علم اصول الحدیث اسی کی خاطر ایجاد ہوئے جن کا منشاء صرف یہ ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے اقوال و افعال اور اعمال ایسے محفوظ ہو جائیں کہ سلسلہ سند اور طرق اور اسانید کو دیکھ کر پڑھنے والے کو ایسا علم یقینی حاصل ہو جائے کہ جو عینی مشاہدہ کے

مساوی اور ہم مرتبہ ہو صحاح ستہ اور دوسری کتب احادیث کو دیکھنے سے انسان حیران اور ششدر رہ جاتا ہے کہ کس حیرت انگیز انتظام اور اہتمام سے حدیث نبوی کا ذخیرہ جمع کیا گیا ہے اور حضرات محدثین نور اللہ مراقدہم نے احادیث نبوی کی صحت اور جانچ پڑتال کے لئے کس قدر سخت ضوابط اور قواعد مرتب کئے ہیں۔

مؤطا امام مالک اور صحیح بخاری اور صحیح مسلم اور ابو داؤد اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ وغیرہ وغیرہ دنیا کے سامنے موجود ہیں، مگر کسی ملحد اور زندیق کی یہ مجال نہیں ہوئی کہ ایک لفظ کی بھی کمی اور بیشی کر سکے۔

پھر ان کتابوں کی مندرجہ احادیث میں سے ایک ایک حدیث کو تحقیق اور تدقیق کی کسوٹی پر کس کر ہر ایک حدیث کے تمام راویوں کا حال بتلا دیا اور ہر حدیث کا درجہ قائم کر دیا کہ یہ صحیح ہے یا حسن یا غریب ہے یا ضعیف ہے یا منکر ہے۔

پھر لطف یہ کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال و افعال کی روایت کرنے والا پہلا طبقہ صحابۂ کرام کا ہے جس میں سے بحمدہ تعالیٰ ایک شخص بھی قسم کھانے کو دروغ گو ثابت نہیں ہوا صحابۂ کرام کی تعداد ایک لاکھ چوبیس ہزار تھی۔ اتنی بڑی جماعت میں سے کسی فرد واحد کی نسبت آج تک یہ ثابت نہیں ہو سکا کہ اس نے کبھی جھوٹ بولا ہو یہ اس نبی امی فداہ نفسی وابی وامی کا اعجاز ہے کہ اس کے تربیت یافتہ افراد میں سے ایک فرد واحد بھی جھوٹا نہیں نکلا۔ ان پہلے راویوں کے بعد دوسرے اور تیسرے درجہ کے راویوں کی زندگیاں بھی عام طور پر کذب اور دروغ سے محفوظ پائی جاتی ہیں۔ ان سب کا عقیدہ تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف۔ اپنی طرف سے کوئی بات نسبت کرنا گناہ کبیرہ اور جرم عظیم ہے۔

آج دنیا میں کوئی حضرت مسیح کا پیرو یہ نہیں بتا سکتا کہ ان کا سلسلۂ اسناد کیا ہے اور کس ذریعہ اور کس سند سے ان کو یہ انجیلیں اور حواریین کے رسائل اور خطوط ملے اور اس سلسلہ سند کے راوی کون کون لوگ ہیں اور کون ان میں سے ثقہ اور معتبر ہے اور کون غیر معتبر علماء نصاریٰ حضرت مسیح کا

ایک کلمہ بھی سند متصل کے ساتھ نہیں پیش کر سکتے۔ اور حضرات محدثین کا یہ حال ہے کہ بغیر سند کے کوئی لفظ ان کی بارگاہ میں قابلِ التفات بھی نہیں اور حدیث کی مشہور کتابیں اسی محفوظانہ ملنے اور محتاط لوگوں کے عہد میں مرتب اور مدون ہوئیں اور مدون و مرتب ہو جانے کے بعد ان کے مصنفین ہی کے زمانے سے لوگوں نے ان کا پڑھنا اور حفظ یاد کرنا شروع کر دیا اور آج تک ان کتابوں کی سندیں متواتر سلسلوں سے دنیا میں موجود ہیں اور مشرق و مغرب کے علماء کے زیرِ درس ہیں۔ غور تو کیجئے کہ ایک ذات بابرکات قدسی صفات کے اقوال و افعال کے محفوظ رکھنے کے لئے یہ انتظام اور یہ اہتمام کیا۔ انسانی تدبیر اور جدوجہد کا نتیجہ ہے حاشا وکلا۔ یہ صرف تائید ربانی اور فضل یزدانی کا کرشمہ ہے کہ جو پردۂ غیب سے نبی اُمّی صلے اللہ علیہ وسلم کے حدیث کی حفاظت کے لئے نمودار ہوا ہے۔ علم حدیث اور اس کے متعلقہ علوم و فنون پر غور کرنے کے بعد دنیا کی تمام تاریخوں کا مرتبہ نگاہ سے گر جاتا ہے اور بلا شبہ جو ذات تمام اقوام اور تمام ممالک کے لئے قیامت تک کے لئے ہادی اور رہبر بن کر آئی اس کی زندگی اور اس کے اقوال و افعال ایسے ہی معجزانہ طریقہ پر محفوظ ہونے چاہئیں کہ قیامت تک آنے والوں کے لئے کسی شک و شبہ کی گنجائش نہ رہے اور جو شخص اس نبی اُمّی کی زندگی کو آنکھ سے دیکھنا چاہے تو حدیث نبوی کے پردہ سے اُس کو دیکھ سکے۔

یہ جو کچھ کہا گیا ہے یہ حدیث نبوی کے اس اعجاز کا بیان تھا کہ جس کا تعلق روایت حدیث سے ہے یعنی الفاظ حدیث کے بے مثال حفاظت سے متعلق ہے۔

اور اگر حدیث نبوی کے اعجاز کو درایت اور تفقہ کے اعتبار سے دیکھنا چاہتے ہو تو ائمہ مجتہدین اور فقہاء امت کی کتابیں دیکھو جس سے تم کو یہ معلوم ہوگا کہ قوانین شریعت کس درجہ دقیق اور عمیق ہیں کہ جن کے استنباط اور استخراج میں علماء امت اور فقہاء ملت کس درجہ حیران اور پریشان رہے باوجود غایت فہم و ذکا نصوص شریعت کی تحقیق اور تدقیق میں عمریں گزار دیں اور یہ کہتے ہوئے دنیا سے رخصت ہو گئے۔ ؎

نہ حسنش غایتے دارد نہ سعدی را سخن پایاں
بمیرد تشنہ مستسقی و دریا ہمچناں باقی

جس طرح حضرات محدثین کا وجود نبی اُمّی صلے اللہ علیہ وسلم کا ایک معجزہ ہے اسی طرح حضرات فقہاء کا وجود بھی نبی اُمّی صلے اللہ علیہ وسلم کا ایک معجزہ ہے فرق اتنا ہے کہ پہلا معجزہ روایت کا ہے اور دوسرا معجزہ درایت کا ہے۔

## علمائے اُمّت محمدیہ تیسرا معجزہ:

منجملہ معجزات کے اس اُمّت کے علماء وصلحاء آپ کی نبوت و رسالت کا معجزہ ہیں کہ حق جل شانہ نے آپ کی اُمّت کو خیرالامم بنایا اور انبیاء کرام کا وارث بنایا[۵] اور ایسا بے مثال حافظہ اور بے نظیر علم وفہم عطاء کیا کہ اولین و آخرین میں اُس کی نظیر نہیں حضرات محدثین کو قوت حافظہ میں کراماً کاتبین کا نمونہ بنایا اور حضرات فقہاء کو قوت اجتہاد و استنباط عطاء کی اور فہم وادراک و نکتہ سنجی و دقیقہ رسی میں ملائکہ مقربین کا نمونہ بنایا اور اولیاء عارفین کو اپنے عشق اور محبت کی دولت سے نوازا اور عرش عظیم اور بیت معمور کا لیل ونہار طواف کرنے والے فرشتوں کا نمونہ بنایا کسی اُمّت میں علماء اسلام جیسا علم اور فہم اور تحقیق و تدقیق کا نام ونشان نہ ملے گا اور نہ ان کی بے مثال اور بلند پایہ تصانیف کی کوئی نظیر نظر آئے گی۔

مغربی اقوام نے صنعت اور کاریگری میں حیرت انگیز کرشمے دکھائے، مگر ان قوموں میں توریت اور انجیل کا نہ کوئی بخاری اور مسلم نظر آتا ہے کہ جس کو توریت و انجیل از بر یاد ہو اور نہ یحیی بن سعید القطان اور یحیی بن معین جیسا اسماء الرجال کا حافظ و عالم پیدا ہوا جن قوموں نے اپنے پیغمبروں کی کتابوں اور صحیفوں میں دیدہ دانستہ تحریف کر ڈالی ہو، ایسی قوموں میں احمد بن حنبل اور یحیی بن معین جیسا حافظ حدیث ہونا ناممکن اور محال ہے اور نہ یہود اور نصاریٰ کی اولین و آخرین میں ابو حنیفہ اور شافعی جیسا فقیہ اور مجتہد نظر آتا ہے کہ جو دین و دنیا اور اعتقادات اور عبادات اور معاملات اور معاشرات اور سیاست

---

[۵] تفصیل کے لئے دیکھئے زرقانی شرح مواہب لدنیہ باب خصائص اُمّت محمدیہ"

ملکیہ و مدنیہ کے تمام مسائل کو توریت و انجیل کی نصوص کی روشنی میں حل کر سکے اور نہ ابوالحسن اشعری اور ابو منصور ماتریدی اور غزالی اور رازی جیسا کوئی متکلم کسی امت میں نظر آتا ہے کہ کہ جب میدانِ مباحثہ و مناظرہ میں نکلے تو عقائد اسلامیہ کی تحقیق کے لئے عقلی و نقلی دلائل کا لشکر اُس کے ساتھ ہو اور باطل کی گردن پر اس کی تیغ بے دریغ چل رہی ہو اور دنیائے اسلام کی سرفرازی اور سربلندی اور کفر و باطل کی ذلت و خواری اور سرنگونی کا تماشا دنیا دیکھ رہی ہو اور نہ جنید و شبلی اور بایزید اور معروف کرخی جیسا عابد و زاہد اور خدا وند ذوالجلال کا عاشق اور مجنوں کسی امت میں پیدا ہوا۔

اور نہ خلیل بن احمد اور سیبویہ جیسا علم اعراب کا موجد و امام کسی ملت میں ہوا اور نہ عبدالقاہر جرجانی اور سعدالدین تفتازانی جیسا اسرار بلاغت اور دلائل اعجاز کا امام کسی امت میں پیدا ہوا۔

علماء یہود اور علماء نصاریٰ۔ عبرانی یا سریانی یا انگریزی زبان کی لغت میں کوئی لسان العرب اور قاموس اور تاج العروس جیسی کتاب تو دکھلائیں، جمال الدین ابن حاجب اور جامی کا تو ذکر کیا کریں میزان و منشعب اور صرف میر و نحو میر جو علم صرف و نحو کی بالکل ابتدائی کتابیں ہیں۔ روئے زمین کے علماء یہود و نصاریٰ عبرانی و سریانی یا انگریزی زبان کے متعلق کوئی میزان منشعب تو دکھلائیں، بطور نمونہ ان چند علوم کا ذکر کر دیا آگے قیاس کر لو

۔یہود اور نصاریٰ سے ہمارا مطالبہ یہ ہے کہ علماء اسلام کا شریعت موسویہ اور شریعت عیسویہ کے علماء اور فضلاء سے موازنہ کر کے دیکھو صنعتی اور حرفتی ترقی پر نظر نہ کرو یہ علمی اور اخلاقی ترقی نہیں بلکہ یہ کاری گری ہے، اس میں دن بدن اور ترقی ہوگی اور ظاہر ہے کہ اسلام میں یہ علمی اور عملی اور اخلاقی ترقی سب آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی شریعت کی اتباع کی برکت سے ہوئی کیا یہ اسلام کا معجزہ نہیں کہ شریعت اسلامیہ کی اتباع کی برکت سے علم و حکمت کے دروازے کھل گئے اور امت محمدیہ میں ایسے بے مثال علماء و فضلاء اور اولیاء اور اتقیا پیدا ہوئے کہ کسی

امت میں ان کی نظیر نہیں۔

## چوتھا معجزہ:

وہ غیبی آوازیں ہیں کہ جو بہت سے کاہنوں وغیرہ کو جنگلوں اور بیابانوں میں سنائی دیں کہ یہ نبی برحق ہیں جو من جانب اللہ مخلوق کی ہدایت کے لئے مبعوث ہوئے ہیں اور ان ہی کی متابعت میں نجات ہے۔ اس قسم کے معجزات کا بیان خصائص کبریٰ للسیوطی میں از صفحہ ۱ تا صفحہ ۱۱ دیکھو۔

## پانچواں معجزہ:

یہ ہے کہ شجر اور حجر میں سے ایسی آوازیں سنائی دیں کہ جن میں آپ کی نبوت کی گواہی اور آپ پر سلام تھا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ اور ایکبار حضور پُر نور نے درخت کو بلایا، تو حسب الحکم حاضر ہو گیا اور جب واپسی کا حکم دیا تو واپس ہو گیا۔

---

# آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کے متعلق انبیاء سابقین کی پیشین گوئیاں

منجملہ دلائل نبوت آپ کی نبوت کی ایک دلیل یہ ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کے متعلق گزشتہ انبیاء نے اپنی اپنی امتوں کو بشارتیں دی ہیں کہ آخر زمانے میں ایک کامل نبی ملک عرب میں مبعوث ہونے والا ہے

اور اسی بناء پر اہلِ کتاب اُس آنے والے نبی کے منتظر تھے، اسی لئے بہت سے ذی علم مخلص اہلِ کتاب جیسے عبداللہ بن سلام رض آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کے دعوائے نبوّت کو سنتے ہی ایمان لے آئے اور بہت سے علماء اہلِ کتاب آپ کے ظہور سے پہلے ان بشارات کو نقل کرتے تھے۔ اور ان بشارات کی صحت کی گواہی دیتے تھے۔ اور لوگوں سے کہا کرتے تھے کہ نبی آخرالزماں کے ظہور کا زمانہ قریب آگیا مگر باوجود اس علم اور یقین کے از راہِ حسد و عناد آپ کی مخالفت پر کمربستہ ہوگئے اور آپ کے دشمن ہوگئے۔ کما قال تعالےٰ

الذین اٰتینٰھم الکتاب یعرفونہ کما یعرفون ابناءھم وان فریقا منھم لیکتمون الحق وھم یعلمون۵۰

جن لوگوں کو ہم نے کتاب یعنی توریت و انجیل دی وہ آپ کو خوب پہچانتے ہیں کہ یہ وہی نبی ہیں، جن کی توریت اور انجیل میں بشارت دی گئی اور اہلِ کتاب آپ کی صورت و شکل کو دیکھ کر آپ کو اسی طرح پہچانتے ہیں جس طرح یہ اپنے بیٹوں کی صورت و شکل دیکھ کر پہچانتے ہیں اور تحقیق ان میں کا ایک فریق حق کو چھپاتا ہے، حالانکہ وہ خوب جانتے ہیں۔

---

۵۰۔ البقرہ، آیۃ: ۱۴۶۔

اور انجیل متی کی سولھویں آیت کا یہ جملہ کہ "اسی طرح آخر اوّل ہو جائیں اور اوّل آخر" بعینہ صحیح بخاری کی اس حدیث کے مطابق ہے۔

| | |
|---|---|
| حدثنا ابو هريرة رضی اللہ تعالی عنہ | حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت |
| عن رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم | ہے کہ رسول اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد |
| قال نحن الاٰخرون السابقون | فرمایا کہ نحن الاٰخرون السابقون |

(بخاری شریف ص۱۰۴۲ ج ۲)

یعنی زمانہ کے لحاظ سے ہم سب سے اخیر میں ہیں۔ مگر دخول جنت میں حق تعالیٰ شانہ کے فضل سے سب سے مقدم ہیں۔

## بشارت بست وچہارم (۲۴) وبست وپنجم (۲۵) از انجیل برناباس

| | |
|---|---|
| نقل القسيس سيل فی مقدمة | پادری سیل نے اپنے ترجمہ قرآن عظیم کے مقدمہ میں |
| ترجمة للقرآنِ العظيم من انجيل برناباس | انجیل برناباس سے نقل کیا اور یہ انجیل ۱۸۵۵ء میں |
| وطبعت ۱۸۵۵ء وانتشرت ثم طبعوا | طبع ہو کر شائع ہوئی۔ لیکن دوسری طباعت میں |
| الكتاب مرة ثانية فاخرجوها وحذفوها | اس بشارت کو حذف کر دیا اور وہ بشارت جس کو |
| وهی ما نصها اعلم یا برنابا ان الذنب | پادری سیل نے نقل کیا ہے یہ ہے اے برنابا |
| وان كان صغيراً يجزی الله عليه لان الله | گناہ اگرچہ چھوٹا ہی کیوں نہ ہو اللہ تعالیٰ اس کی |
| تعالی غیر راضی عن الذنب ولما اجتنی | جزا دیتے ہیں اس لئے کہ حق تعالیٰ گناہ سے |
| اُمتی وتلامیذی لاجل الدُنیا سخط الله | راضی نہیں میری اُمت اور میرے شاگردوں نے |
| لاجل هذا الامر واراد باقتضاء عدله | جب دنیا کے لئے گناہ کیا تو اللہ تعالیٰ ناراض |
| ان يجزيهم فی هذا العالم علی هذه | ہوئے اور باقتضار عدل وانصاف یہ ارادہ |
| العقيدة الغير اللائقة ليحصل لهم النجاة | فرمایا کہ ان کو اسی دنیا میں اس غیر مناسب عقیدے |
| من عذاب جهنم ولا يكون لهم اذية هناك | کی بنا پر سزا دے تاکہ عذاب جہنم سے نجات |

وانی وان کنت بریئا لکن بعض الناس
لما قالوا فی حقی انه الله وابن الله کره
الله هذا القول واقتضت مشیته
بان لا تضحک الشیاطین یوم القیمة علی
ولا تستهزؤن بی فاستحسن بمقتضی لطفه
ورحمة ان یکون الضحک والاستهزاء
فی الدنیا بسبب یهودا ویظن کل
شخص انی صلبت لکن هذه الاهانة
والاستهزاء یبقیان الی ان یجیء محمد
رسول الله فاذا جاء فی الدنیا ینبه
کل مؤمن علی هذا الغلط وترتفع
هذه الشبهة من قلوب الناس
انتهت ترجمة بحروفها قال
فی اظهار الحق فان اعترضوا ان هذا
الانجیل رده مجالس علمائهم
فنقول لا اعتبار لردهم وهذا من
الاناجیل القدیمة ویوجد ذکره فی
کتب القرن الثانی والثالث فعلی هذا
قبل ظهور نبینا صلی الله علیه وسلم بمائتی
سنة ولا یقدر احد ان یخبر بمثل هذا
الامر من غیر الهام کما لا یخفی علی

پائیں اور وہاں ان کو کوئی تکلیف نہ ہو۔ اور میں
اگرچہ اس عقیدۂ فاسدہ سے بالکل بری ہوں لیکن
چونکہ بعض لوگوں نے مجھ کو اللہ اور ابن اللہ کہا
تو اللہ تعالے کو یہ کہنا ناگوار ہوا۔ اور اس کی مشیت
اس کی مقتضی ہوئی کہ قیامت کے دن شیاطین
مجھ پر نہ ہنسیں اور نہ میرا مذاق اڑائیں۔ پس اللہ
نے اپنی مہربانی اور رحمت سے یہ پسند کیا کہ یہودا کی
وجہ سے یہ ہنسی دنیا ہی میں ہو اور ہر شخص یہ گمان کرتا رہا
ہے کہ میں سولی دیا گیا۔ لیکن یہ اہانت و استہزاء
فقط محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے آنے
تک رہے گا۔ پس جب آپ دنیا میں تشریف
لائیں گے تو ہر مومن کو اس غلطی پر متنبہ فرمائیں گے
اور یہ شبہ لوگوں کے دلوں سے مرتفع ہو جائے گا
ترجمہ بلفظہا ختم ہوا۔
اظہار الحق میں ہے کہ اگر یہ لوگ اعتراض کریں کہ
اس انجیل کو علماء نصاریٰ نے رد کیا ہے تو ہم کہیں
گے کہ اس رد کا کوئی اعتبار نہیں اس لئے کہ یہ انجیل
قدیم انجیلوں میں سے ہے۔ اس کا تذکرہ دوسری
اور تیسری صدی عیسوی کی کتابوں میں ہے پس
اس بنا پر کہ یہ انجیل نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے
ظہور سے دو سو سال قبل لکھی گئی ہے۔

ذوالافہام قال والبشارۃ الثانیۃ قال الفاضل الحیدر علی القرشی فی کتابہ المسمّٰی خلاصۃ سیف المسلمین الذی ھو فی لسان الاردو ای الھندی فی صحیفۃ الثالثۃ والستین ان القسیس اسمہ اوسکان الارمنی ترجم کتاب اشعیا علیہ السلام باللسان الارمنی فی سنۃ ۱۶۶۶ الف وستمائۃ وست وستین وطبعت سنۃ ۱۷۳۳ وفیہ فی الباب الثانی والاربعین ھذا الفقرۃ ونصّھا۔ وسبحوا اللہ تسبیحاً جدیدًا واثر سلطنۃ علی ظھرہٖ واسمہ احمد انتہت وھذہ الترجمۃ موجودۃ عند الارامنۃ فانظروا فیھا۔ انتھیٰ کلامہ کذا فی الجواب الفسیح لمالفقہ عبد المسیح صـ ۹۷ ج ۱

اور اس جیسے عظیم الشان امر کی بدون الہام کے خبر دینا اہل فہم کے نزدیک ناممکن ہے دوسری بشارت) فاضل حیدر علی قرشی اپنی کتاب خلاصۃ سیف المسلمین جو اُردو زبان میں ہے کہ پادری اوسکان ارمنی نے صحیفہ یسعیاہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارمنی زبان میں ۱۶۶۶ء میں ترجمہ کیا جو ۱۷۳۳ء میں طبع ہوا۔ اس میں صحیفہ یسعیاہ علیہ السلام کے بیالیسویں باب میں یہ فقرہ موجود ہے "اللہ کی تسبیح پڑھو" اور اس آنے والے پیغمبر کی سلطنت کا نشان اُس کی پشت پر ہوگا (یعنی مہر نبوت) اور اس کا نام احمد ہوگا۔ انتہیٰ۔

اور یہ ترجمہ ارمنیوں کے پاس موجود ہے۔ اس میں دیکھ لیا جائے۔ انتہیٰ کلامہ از جواب فسیح صـ ۹۷

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُونَ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِينَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِينَ ○

---

# اَنْبَآءُ الْغَیْبِ[۱]

## یعنی آئندہ واقعات کے متعلق قرآن اور حدیث کی پیشین گوئیاں

قال تعالیٰ تِلْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَیْبِ نُوْحِیْهَاۤ اِلَیْكَ مَا كُنْتَ تَعْلَمُهَاۤ اَنْتَ وَ لَا قَوْمُكَ مِنْ قَبْلِ هٰذَا فَاصْبِرْ اِنَّ الْعَاقِبَةَ لِلْمُتَّقِیْنَ ○ (سورہ ہود)

---

[۱] دیکھو زرقانی صـ ۲۲۳ ج ۷

(ترجمہ) یہ نوح علیہ السّلام کا قصّہ آپ کے حق میں منجملہ اخبارِ غیب کے ہے بذریعہ وحی کے ہم نے آپ کو اُس سے آگاہ کیا۔ اور نزولِ وحی سے پہلے نہ آپ کو اس قصّہ کا علم تھا اور نہ آپ کی قوم کو اس کا علم تھا صرف وحی کے ذریعہ آپ کو اس کا علم ہوا سو آپ نوح علیہ السّلام کی طرح کافروں کے مقابلہ میں صبر کیجیے۔ یقیناً اچھا انجام خدا سے ڈرنے والوں کا ہے۔

جیسا کہ نوح علیہ السّلام کے کافروں نے کچھ عرصہ تک شور و غوغا برپا رکھا بالآخر غرق ہوئے اور نوح علیہ السلام اور ان کے اصحاب کامیاب ہوئے۔ منجملہ دلائل نبوت و براہین رسالت کے قرآن اور حدیث کا بہت سی پیشین گوئیوں پر مشتمل ہونا ہے کہ قبل از وقوع بہت سے آئندہ امور کی خبریں دی گئیں کہ جن میں عقل اور قیاس اور تخمینہ اور وہم و گمان کا ذرہ برابر بھی امکان نہیں اور پھر وہ اُمور اُسی خبر کے مطابق واقع اور ظاہر ہوئے مثلاً آپ نے جنگِ بدر میں لڑائی شروع ہونے سے پہلے ہی یہ خبر دی کہ کل آئندہ کو فلاں شخص فلاں مقام پر اور فلاں شخص فلاں جگہ پر مارا جائے گا اور متعدد اشخاص کے متعلق ایسا ہی ارشاد فرمایا اور ہر ایک کی جائے قتل پر چھڑی سے نشان بھی لگا دیا اور پھر اگلے دن ایسا ہی ہوا اور سب نے آنکھوں سے مشاہدہ کر لیا کہ ہر شخص اپنی نشان زدہ جگہ پر مقتول پڑا ہوا ہے۔

اور آپ نے یمن اور شام اور عراق کی فتح کی خبر دی جس ترتیب سے آپ نے خبر دی تھی اسی ترتیب سے مقاماتِ مذکورہ فتح ہوئے۔ اس سے لوگوں کو آپ کی راستبازی کا یقین ہوا اور راست بازی کی علامت اور نشانی ہی راست بازی ہے اور جب بار بار کے تجربہ سے یہ ثابت ہو گیا کہ آپ نے جو غیب کی خبریں دی تھیں وہ آپ کے بیان کے مطابق نکلیں تو آپ کے صادق اور راستباز ماننے پر مجبور ہو گئے اور سمجھ گئے کہ دوسری خبریں بھی اسی طرح صحیح اور درست ہوں گی اس لئے کہ کسی برگزیدہ بندہ کی زبان سے ایسی خبروں اور پیشین گوئیوں کا صدور اور ظہور جس سے علم بشری اور ادراک انسانی عاجز اور قاصر ہو یہ اس امر کی بیّن دلیل ہے کہ اس شخص کا خداوند علّام الغیوب سے کوئی خاص تعلق

ہے اس لئے کہ بدوں خداوند علام الغیوب کے اطلاع دے کوئی بشر ایسی پیشین گوئی نہیں کر سکتا کسی شخص کا بلا کسی قرینہ اور بلا کسی تخمینہ کے یہ خبر دینا کہ فلاں وقت میں ایسا ہوگا اور پھر ویسا ہی ہوا بدوں وحی ربانی اور اطلاع غیبی ناممکن اور محال ہے۔ لہٰذا ایسے صادق اور راستباز پر ایمان لانا ضروری ہے۔ جس طرح بادشاہ کبھی کبھی اپنے وزیر اور سفیر کو اپنے خاص خاص رازوں پر مطلع کرتا ہے اور جب وہ وزیر اور سفیر کسی وقت عند الضرورت اور حسب مصلحت لوگوں کو ان رازوں پر بطور تنبیہ اور تہدید آگاہ کرتا ہے تو اہل فہم سمجھ جاتے ہیں کہ یہ شخص بادشاہ کا مخصوص اور مقرب ہے۔

اسی طرح خداوند علام الغیوب کبھی کبھی اپنے رسولوں کو بذریعہ وحی کے بعض غیبی امور کی اطلاع دیتے ہیں تاکہ لوگ سمجھ جائیں کہ اس شخص کا عالم غیب سے کچھ تعلق ہے اور یہ شخص خداوند علام الغیوب کا مقبول خاص اور برگزیدہ یا اختصاص ہے جس کو حق تعالیٰ نے رموز سے آگاہ فرمایا ہے اسلئے کہ حضرات انبیاء و مرسلین جن باتوں کی خبر دیتے وہ عقل اور تجربہ اور قیاس اور تخمینہ سے کہیں بالاتر ہوتی ہیں ان کو سن کر لوگ یقین کر لیتے ہیں کہ یہ باتیں صرف علام الغیوب ہی کے بتلانے سے معلوم ہو سکتی ہیں یہی وجہ ہے کہ منافقین ڈرتے رہتے تھے کہ ہمارے دلی عزائم ظاہر کر دیئے جائیں اور ہم برملا رسوا ہوں۔ کما قال تعالیٰ۔ یحذر المنافقون ان تنزل علیہم سورۃ تنبئھم بما فی قلوبھم[1]

عوام الناس کی فطرت اس بات کی مقتضی ہے کہ کوئی ان کا ہادی اور رہنما ہو اور ہدایت اور حقانیت کی باتیں ان کو بتلائے اور عام لوگ ہدایت اور حقانیت کی باتوں کو اسی وقت مان سکتے ہیں کہ جب ہادی اور داعی الحق کی راستبازی ان پر منکشف ہو جائے اس لئے اللہ تعالیٰ نے حضرات انبیاء کی صداقت اور راستبازی ظاہر کرنے کے لئے بذریعہ وحی و الہام ان کو غیب کی خبروں سے مطلع کرتا ہے تاکہ اس خبر کی تصدیق سے ان پر انبیاء کی صداقت ظاہر ہو اس لئے کہ ایسے سوانح اور واقعات کہ جو وہم و گمان اور تجربہ سے کہیں بالا اور برتر ہوں۔ وقوع اور ظہور سے پہلے ان کی خبر اور اطلاع دے دینا یہ بغیر تائید صمدی اور مدد غیبی ناممکن ہے۔

---

[1] التوبہ، آیۃ: ۶۴

## محمدی پیشین گوئیوں کا امتیاز

انبیاء سابقین نے بھی پیشین گوئیاں کی ہیں لیکن محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشین گوئیوں کو جو امتیاز حاصل ہے وہ یہ ہے کہ انبیاء بنی اسرائیل کی پیشین گوئیاں بہت مجمل اور مبہم تھیں جو محض اشارات اور کنایات کے درجہ میں تھیں اور محتاج تاویل تھیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشین گوئیاں واضح اور ظاہر ہیں اور تاویل اور شک سے بہت دور ہیں مثلاً غلبۂ روم اور خلافتِ راشدہ اور فتح یمن اور فتح شام اور فتح عراق اور قیصر وکسریٰ کی سلطنتوں پر قبضہ کی تمام پیشین گوئیاں صریح اور واضح ہیں جن میں تاویل کی حاجت نہیں۔ علاوہ ازیں وہ ایسی عظیم الشان ہیں جن کو دیکھکر اور سن کر عالم دنگ اور حیران ہے اور زبانِ زد خلائق ہے۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو آنے والے واقعات یا پیش آنے والے فتنوں کے متعلق خبریں دیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا آپ ان کو دیکھ رہے ہیں۔ اوّل ہم قرآن کریم کی پیشین گوئیوں کا اس کے بعد ان پیشین گوئیوں کا ذکر کریں گے جو احادیث صحیحہ میں مذکور ہیں۔

## (۱) حفاظتِ قرآن کی پیشین گوئی[1]

إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ۔ (الحجر، ۹) — تحقیق ہم نے اس نصیحت (یعنی قرآن) کو اتارا ہے اور البتہ تحقیق ہم ہی اس کے محافظ اور نگہبان ہیں۔

کسی کی کیا مجال ہے کہ قرآن کریم میں کسی قسم کی کمی یا زیادتی یا تحریف اور تبدیل کر سکے۔ اللہ کا یہ وعدہ پورا ہوا چودھویں صدی آگئی مگر بحمدہ وتعالیٰ قرآن بلاکمی بیشی ایک حرف کے اس طرح چلا آرہا ہے جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا تھا اور سر ولیم میور ہی نہیں بلکہ ساری دنیا اس معجزہ کی قائل ہے۔ بہت سے دشمنانِ اسلام نے اس کی کوشش کی کہ قرآن کو مشکوک بنادیں مگر بحمدہ تعالیٰ ایک کلمہ

---

[1] ازالۃ الشکوک۔ مرتبہ: مولانا رحمت اللہ کیرانوی، ج: ۱، ص: ۱۰۱

کی تغیر اور تبدیلی پر بھی قدرت نہ ہوئی۔ خدا تعالیٰ نے جو حفاظت کا وعدہ فرمایا تھا وہ بلاشبہ سچا ہے۔ بخلاف توریت اور انجیل کے کہ خود یہود و نصاریٰ اس میں ہر قسم کی تحریف کے مقر اور معترف ہیں۔

## (۲) اعجاز قرآن کی پیشین گوئی

قُل لئن اجتمعت الانس والجن علی ان یأتوا بمثل هذا القرآن لا یاتون بمثله ولو کان بعضهم لبعض ظهیرا (بنی اسرائیل - ۸۸)

اے نبی کریم آپ لوگوں سے کہہ دیجئے کہ اگر انسان اور جن سب جمع ہو کر قرآن کا مثل لانا چاہیں تو قرآن کا مثل نہیں لاسکیں گے اگرچہ ایک دوسرے کے معین اور مددگار ہو جائیں۔[۱]

## (۳) حفاظت نبوی کی پیشین گوئی

وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاس — اور اللہ آپ کو لوگوں کے شر سے محفوظ رکھے گا۔

ابتداء بعثت میں آپ تن تنہا بے یار و مددگار تھے اور سارا عرب بلکہ سارا عالم آپ کا دشمن تھا اللہ تعالیٰ نے آپ کی حفاظت کا وعدہ فرمایا کہ آپ گھبرایئے نہیں اللہ تعالیٰ آپ کا محافظ ہے۔ دشمن آپ کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ سو الحمد للہ۔ اللہ کا یہ وعدہ پورا ہوا اور مختلف اوقات میں اللہ نے آپ کو دشمنوں سے بچایا۔ چنانچہ ہجرت کے وقت جب کفار آپ کے قتل کا پورا قصد کر چکے تھے تو آپ نے حضرت علی کو اپنے بستر پر لٹایا اور سورۂ یٰسین کی ابتدائی آیتیں پڑھ کر کافروں پر ایک مشت خاک ڈالی، اور ان کے سامنے سے نکل کر ابوبکر کے گھر گئے۔ اور ان کو ساتھ لے کر غار ثور تشریف لے گئے جس کے بارہ میں یہ آیت نازل ہوئی۔ واذ یمکر بك الذین کفروا لیثبتوك او یقتلوك او یخرجوك

## (۴) غلبہ اسلام کی پیشین گوئی

هُوَ الَّذِي أَرْسَلَ رَسُولَهُ بِالْهُدَىٰ وَدِينِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ

---

[۱] ازالۃ الشکوک: ج ۱، ص: ۱۰۸

عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ○ (الفتح ۲۸)

وہی ہے جس نے بھیجا اپنا رسول ہدایت اور دینِ حق دے کر تاکہ غالب کرے اس دینِ حق کو یعنی دینِ اسلام کو تمام دینوں پر اگرچہ کافروں کو ناگوار گزرے۔

بحمدہ تعالیٰ حق تعالیٰ کا یہ وعدہ پورا ہوا اور اسلام، یہودیت اور نصرانیت اور مجوسیت اور بت پرستی اور دہریت سب مذاہب باطلہ پر غالب آگیا اور کسی مذہب میں یہ طاقت نہ ہوئی کہ دلائل اور براہین سے اسلام کا مقابلہ کر سکے[1]

## (۵) غلبۂ روم کی پیشین گوئی

الٓمّٓ غُلِبَتِ الرُّوْمُ فِیْٓ اَدْنَى الْاَرْضِ وَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ غَلَبِهِمْ سَيَغْلِبُوْنَ فِیْ بِضْعِ سِنِيْنَ لِلّٰهِ الْاَمْرُ مِنْ قَبْلُ وَمِنْۢ بَعْدُ وَيَوْمَئِذٍ يَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ بِنَصْرِ اللّٰهِ يَنْصُرُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ وَعْدَ اللّٰهِ لَا يُخْلِفُ اللّٰهُ وَعْدَهٗ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ○ (الروم، ۱-۶)

مغلوب ہوگئے روم کے لوگ یعنی نصاریٰ اے روم عرب کے قریبی زمین میں اور وہ اس مغلوبی کے بعد عنقریب چند سال میں غالب ہوں گے اللہ ہی کو اختیار ہے پہلے بھی اور بعد بھی یعنی جس طرح یہ مغلوبیت اس کے ارادہ سے ظہور میں آئی ہے اسی طرح اس کے ارادہ سے غلبہ بھی ظہور میں آجائے گا اور اس دن (یعنی جس دن رومی پارسیوں پر غالب ہوں گے تو اس وقت مسلمان خوش ہوں گے کہ اللہ کی مدد سے اہلِ کتاب اہلِ شرک پر غالب آئے اللہ جس کی چاہتا ہے مدد کرتا ہے اور وہی ہے زبردست رحم والا یہ اللہ نے وعدہ کیا ہے کہ مسلمانوں کو خوش کرنے کیلئے چند روز بعد روم کو فارس پر غلبہ عطا کرے گا اللہ اپنے وعدہ میں خلاف نہیں کرتا لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ان آیتوں میں ایک زبردست پیشین گوئی کا ذکر ہے۔ یہ آیتیں ہجرت مدینہ سے

[1] ازالۃ الشکوک - ج ۱: ص : ۸۸-۹

پہلے مکہ مکرمہ میں نازل ہوئیں، واقعہ یہ ہوا کہ رومیوں اور ایرانیوں میں لڑائی ہوئی۔ ایرانی رومیوں پر غالب آگئے۔ مشرکین مکہ بہت خوش ہوئے اور ازراہِ طعن مسلمانوں سے یہ کہا کہ ایرانی جو ہماری طرح مشرک ہیں وہ اہلِ کتاب پر غالب آگئے یہ ہمارے لئے شگون نیک ہے ایک دن ہم بھی مسلمانوں پر جو اہلِ کتاب ہیں اسی طرح غالب ہوں گے۔ مسلمان رنجیدہ ہوئے اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیتیں اتاریں جن میں یہ پیشین گوئی کردی گئی کہ رومی اگرچہ اس وقت مغلوب ہو گئے ہیں مگر دس برس کے اندر اندر پھر رومی فارس پر غلبہ پائیں گے، یہ اللہ کا وعدہ ہے جو یقیناً پورا ہو کر رہے گا۔[۵۱]

چنانچہ سات برس پورے نہیں گزرے کہ قرآنِ کریم کی یہ پیشین گوئی پوری ہوئی اور رومی ایرانیوں پر غالب آگئے اور صلح حدیبیہ کے زمانے میں اللہ کا یہ وعدہ پورا ہوا۔

## (۶) خلافت راشدہ کی پیشین گوئی

وعد اللہ الذین امنوا منکم وعملوا الصالحات لیستخلفنہم فی الارض کما استخلف الذین من قبلھم ولیمکنن لھم دینھم الذی ارتضی لھم ولیبدلنھم من بعد خوفھم امنا یعبدوننی لا یشرکون بی شیئا[۵۲]

اس آیت میں حق تعالیٰ نے اس زمانے کے مؤمنین صالحین یعنی صحابہ سے تین وعدے فرمائے اوّل یہ کہ تم کو ایسی خلافت اور سلطنتِ عظمیٰ عطا کرے گا جیسے تم سے پہلے بنی اسرائیل میں داؤد و سلیمان کو بے مثال خلافت اور بادشاہت عطا کی۔

دوم یہ کہ ان کے دورِ حکومت میں دینِ اسلام کو ایسی تمکین اور استحکام عطا کرے گا کہ دینِ اسلام تمام مذاہب عالم پر غالب آجائے گا۔ سوم یہ کہ ان کے دل سے کفار کا خوف بالکل جاتا رہے گا اور بے خوف و خطر اور نہایت امن و امان کے ساتھ اللہ کی عبادت کریں گے اور اسی قسم کا مضمون بے شمار احادیث میں وارد ہوا ہے۔

---

[۵۱] ازالۃ الشکوک، ج: ۱، ص: ۹۰-۱۰۱

[۵۲] النور، آیۃ: ۵۵

سوالحمدللہ یہ وعدہ خلفائے راشدین کے ہاتھ پر پورا ہوا کہ صحابہ قیصر و کسریٰ کے خزائن پر قابض ہوئے اور جس وقت یہ پیشین گوئی کی گئی اس وقت صحابہ بے سروسامان تھے تنگ دستی اور بے سروسامانی کی وجہ سے کافروں سے خوف زدہ تھے رات کو سوتے تھے اور یہ ڈر رہتا تھا کہ معلوم کون ہم پر چڑھ آئے اور نہ قواعد جنگ سے کما ینبغی آگاہ تھے اور نہ قواعد جہانگیری اور ضوابط ملکی سے آشنا تھے۔ تمام قبائل اہل اسلام کے دشمن تھے اور مسلمانوں کے خون کے پیاسے تھے ایران میں مجوسیوں کی سلطنت زور شور سے قائم تھی اور روم میں عیسائیوں کی سلطنت محکم تھی اور دونوں سلطنتیں فوجی طاقت اور مال و دولت اور اسلحہ اور خزانہ کے لحاظ سے حد کمال کو پہنچی ہوئی تھیں جیسے مسلمان بے سروسامانی میں حد کمال کو پہونچے ہوئے تھے اور روئے زمین پر قیصر و کسریٰ کے مقابلہ کا کوئی حکمران نہ تھا۔

مگر باوجود اس کے تیس برس کی مدت میں خلافت اور سلطنت کے متعلق جس قدر پیشین کی گئی تھیں وہ بلا سبب ظاہری محض تائید غیبی سے عجب طرح ظہور میں آئیں وہ اس طرح کہ حضور پرنور کی زندگی ہی میں حجاز اور نجد اور یمن اور خیبر اور بحرین اور اکثر ملک عرب اہل اسلام کے قبضہ میں آگیا۔ اور نجاشی شاہ حبشہ مسلمان ہو گیا اور سارا ملک حبش دار الحرب سے دار الاسلام بن گیا اور ہجر کے مجوسی اور نواح شام کے بعض عیسائی جزیہ گزار ہو گئے۔

اور صدیق اکبر کے زمانہ خلافت میں فارس کے بعض علاقے اور بصریٰ اور ملک شام کے بعض علاقے مسلمانوں کے تصرف میں آئے۔

اور فاروق اعظم کے عہد خلافت میں پورے ملک شام اور پورے ملک مصر اور فارس کے اکثر ملک پر مسلمانوں کا قبضہ ہوا اور کسریٰ نے ہر چند کوشش کی لیکن سوائے کسر شوکت کے کچھ حاصل نہ کیا اور قیصر نے بہتیرے ہاتھ پیر مارے لیکن سوائے قصور طالع کے کچھ نہ دیکھا اور ولایات فرنگستان جو اکثر قیصر کے ماتحت تھیں۔ وہ قیصر کے مغلوب کے بعد فاروق اعظم کے زیر انتداب آ گئیں اور خزانے اور اسباب بے حساب مسلمانوں میں تقسیم ہوا۔ اور ان تمام اقالیم میں توحید اور اسلام کا ڈنکا

بچ گیا اور بعض علاقوں سے تو کفر و شرک کا نام و نشان مٹ گیا اور بعض جگہوں میں کفر مغلوب اور سرنگوں ہوگیا اور بے خوف و خطر نہایت امن کے ساتھ مسلمان اللہ کی عبادت کرنے لگے ۔

اور عثمان ذی النورین کے زمانۂ خلافت میں مغرب کی جانب منتہائے اندلس اور قیروان اور بحر محیط کے متصل تک اور مشرق کی جانب میں بلاد چین تک سب ملک مفتوح ہوئے اور عثمانِ غنی کے عہدِ خلافت میں کسریٰ کی حکومت کا بالکل خاتمہ ہوگیا اور اس کا نام و نشان بھی نہ رہا اور ۳۱ھ میں کسریٰ مارا گیا اور مشارق و مغارب کا خراج مدینہ کے خزانے میں آنے لگا، تمام دنیا اس وقت مسلمانوں کے تابع تھی اور خدا کے فضل و رحمت سے روئے زمین پر اقتدار اعلیٰ مسلمانوں کو حاصل تھا جیسے جب نادر شاہ نے شہنشاہ ہندوستان محمد شاہ پر غلبہ پالیا تو گویا کہ سارے ہندوستان پر اس کا تسلط ہوگیا اگرچہ اس وقت صوبہ دکن نے اُسکی اطاعت نہ کی تھی، اسی طرح سمجھو کہ جب سلطنت روم مغلوب ہوگئی تو سب ولایات فرنگ جو سلطنت روم کے ماتحت تھیں وہ سب مغلوب ہوگئیں اور گویا کہ اسلام ہی کا سب پر تسلط اور اقتدار قائم ہوگیا اور اسلام کی ایسی محکم اور مضبوط اور عظیم و وسیع سلطنت قائم ہوئی گویا کہ تمام دنیا کی سلطنتیں اسلامی حکومت کے ماتحت اور زیر انتداب تھیں ۔

حاصل کلام یہ کہ خدا اور اس کے رسول کے وعدہ کے مطابق اتنے قلیل عرصہ میں صدہا سال کی پائدار سلطنتیں مٹ گئیں اور نصاریٰ اور مجوس اور مشرکین نے اسلام کے مقابلہ کی سر توڑ کوششیں کیں لیکن بفحوائے چراغے را کہ ایزد برفروزد ہر آنکہ تف زند ریشش بسوزد ان کی کوشش سے اُن کو کوئی فائدہ نہ ہوا بلکہ اس کے برعکس اسلام کو عروج ہوتا رہا اسلام کی عملداری عرض میں کہیں پینتالیس اور چوالیس ۴۴ درجہ تک پہنچی جیسے باب المندب سے بلاد یونان تک اور کہیں پچاس درجہ تک جیسے ترکستان کی شمالی حدود تک اور کسی جگہ ستر درجہ تک اور کسی جگہ بیاسی درجہ تک پہنچی اور ان تمام اقالیم میں اسلام کے قدم جم گئے۔ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے زمانۂ خلافت میں اگرچہ کوئی ملک فتح نہیں ہوا مگر اسلام کی ترقی میں شک نہیں اس لئے کہ حضرت علی اور حضرت معاویہ کا اختلاف برادرانہ اختلاف تھا کفر کے مقابلہ میں دونوں بھائی ایک تھے ۔

خلفاء راشدین کی فتوحات کے متعلق بڑی بڑی مبسوط کتابیں لکھی گئیں جن سے روز روشن طرح واضح ہے کہ خلفائے راشدین کے زمانہ میں اسلام کو جو ترقی نصیب ہوئی دنیا میں اس کی نظیر نہیں مل سکتی۔ قیصر وکسریٰ کی سلطنتیں اُلٹ ڈالیں اور آدھا کرۂ زمین فتح کر ڈالا اور توحید اور دین حق کو سربلند کیا اور کفر اور شرک کو سرنگوں کیا اور دنیا کو عدل اور انصاف سے بھر دیا رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ۔

## (۷) فتح خیبر[۱] کی پیشین گوئی

## (۸) فتح فارس وروم کی پیشین گوئی

لقد رضی اللہ عن المومنین اذ یبایعونک تحت الشجرۃ فعلم ما فی قلوبھم فانزل السکینۃ علیھم واثابھم فتحا قریبا ومغانم کثیرۃ یاخذونھا وکان اللہ عزیزا حکیما وعدکم اللہ مغانم کثیرۃ تاخذونھا فعجل لکم ھذہ وکف ایدی الناس عنکم ولتکون اٰیۃ للمومنین ویھدیکم صراطا مستقیما واخری لم تقدروا علیھا قد احاط اللہ بھا وکان اللہ علی کل شیئ قدیرا ○

(الفتح ۱۸ - ۲۱)

اس آیت میں حق تعالیٰ نے ان مسلمانوں سے جو بیعت رضوان میں شریک تھے اُن سے دو وعدے فرمائے قریب میں فتح خیبر کا وعدہ فرمایا کما قال تعالیٰ واثابھم فتحا قریبا اور دوسرا وعدہ فتح روم اور فارس کا فرمایا اس لئے کہ واخریٰ لم تقدروا علیھا میں فتح فارس اور فتح روم کی طرف اشارہ ہے۔

بحمدہ تعالیٰ اللہ کے سب وعدے پورے ہوئے خیبر آپ کی زندگی میں فتح ہوا اور فارس وروم عمر فاروق کے زمانے میں فتح ہوئے۔

---

[۱] ازالۃ الشکوک، ج: ۱، ص: ۹۱ ۹۲۰ ۹۳۰

## (۹) قبائل[1] عرب کی مغلوبی اور شکست کی پیشین گوئی

قل للذین کفروا ستغلبون - ام یقولون نحن جمیع منتصر سیھزم الجمع ویولون الدبر - (القمر - ۴۵)

حق تعالیٰ کے اس وعدہ کے مطابق ہجرت کے آٹھویں سال مکہ فتح ہوا اور قبائل عرب اتنے مغلوب ہوئے کہ اسلام کے مقابلے میں سر اٹھانے کی طاقت نہ رہی - اور ہجرت کے چوتھے سال یہود بنو نضیر مغلوب ہوئے اور جلائے وطن ہوئے اور ہجرت کے پانچویں سال بنی قریظہ مقتول ہوئے اور ہجرت کے ساتویں سال خیبر فتح ہوا اور یہود مسلمانوں کے کاشتکار اور جزیہ گذار بنے۔

## (۱۰) فتح مکہ کی[1] پیشین گوئی

اذا جآء نصر اللّٰہ والفتح ورأیت النّاس یدخلون فی دین اللّٰہ افواجا فسبح بحمد ربك واستغفرہ انہ کان توابا (النصر ۱-۴)

ہجرت کے آٹھویں سال مکہ فتح ہوا اور نویں اور دسویں سال ہر طرف سے قبائل عرب اور اہلِ شام اور اہلِ عراق آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر ایمان لائے اور فوج فوج دین اسلام میں داخل ہوئے۔

## (۱۱) غزوۂ احزاب میں کامیابی کی پیشین گوئی

قال تعالیٰ ولما رأی المؤمنون الاحزاب قالوا ھٰذا وعدنا اللّٰہ ورسولہ وصدق اللّٰہ ورسولہ وما زادھم الا ایمانا وتسلیما (الاحزاب ۲۲)

---

[1] ازالۃ الشکوک ج: ۱، ص: ۹۶ -

اور حدیث میں ہے سیشتد الامر اجتماع الاحزاب علیکم والعاقبۃ لکم علیھم قریب ہے کہ عرب کے مختلف قبائل اور فوجیں جمع ہو کر تم پر چڑھائی کریں لیکن آخر تم ہی کو اُن پہ غلبہ ہوگا۔

چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ غزوۂ احزاب میں قبائل عرب چڑھ کر مسلمانوں پہ آئے اور بحمدہ تعالیٰ خدا اور رسول کا وعدہ سچا نکلا اور مسلمانوں کو اللہ تعالیٰ نے غلبہ اور فتح عطا کی اور کافر ناکام واپس ہوگئے۔

## (۱۲) یہود[۱۵] کے متعلق پیشین گوئی کہ وہ ہرگز موت کی تمنا نہیں کریں گے

قل ان کانت لکم الدار الآخرۃ عند اللہ خالصۃ من دون الناس فتمنوا الموت ان کنتم صادقین ولن یتمنوہ ابدا بما قدمت ایدیھم واللہ علیم بالظلمین (البقرہ ۹۴-۹۵)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہودیوں سے فرمایا کہ اگر تم اس دعوے میں سچے ہو کہ تم اللہ کے محبوب ہو تو موت کی تمنا کرو اور ساتھ ہی ساتھ پیشین گوئی کر دی کہ تم ہرگز موت کی تمنا نہیں کر سکو گے چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ موت کی تمنا نہ کر سکے۔

اور یہی مضمون سورۂ جمعہ کی آیت میں ہے۔ ولا یتمنونہ ابدا بما قدمت ایدیھم واللہ علیم بالظالمین۔

## (۱۳) القاء رُعب[۱۶] کی پیشین گوئی

سنلقی فی قلوب الذین کفروا الرعب بما اشرکوا باللہ ما لم ینزل بہ سلطانہ ومأواھم النار ۔ (آل عمران ۱۵۱)

جیسا کہ غزوۂ حمراء الاسد میں پیش آیا کہ اللہ نے کافروں کے دل میں ایسا رعب ڈالا

---

[۱۵] ازالۃ الشکوک، ج: ۱، ص: ۱۰۲، [۱۶] ایضاً۔ ص: ۱۰۶

کہ باوجود دیکہ اُحد میں فتح پا چکے تھے۔ مگر پھر بھی ہمت نہ ہوئی۔

اور ایسا ہی غزوۂ احزاب میں ہوا جس کی اللہ تعالیٰ نے یوں خبر دی ہے یا ایھا الذین ۔

امنوا اذکروا نعمۃ اللہ علیکم اذ جآءتکم جنود فارسلنا علیھم ریحا وجنودا

لم تروھا وکان اللہ بما تعملون بصیرا اور حدیث میں ہے۔ نصرت بالصبا و

اھلکت عاد بالدبور میں جانب میری بادِ صبا سے مدد کی گئی اور قوم عاد پچھوا ہوا سے ہلاک ہوئے

## (۱۴) فتنۂ ارتداد اور اس کے انسداد کی پیشین گوئی

یا ایھا الذین امنوا من یرتد منکم عن دینہ فسوف یأتی اللہ بقوم یحبھم ویحبونہ

اذلۃ علی المومنین اعزۃ علی الکافرین یجاھدون فی سبیل اللہ ولا یخافون لومۃ

لآئم ذلک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ واسع علیم ○ (المائدہ ، ۴ ، ۵)

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانۂ حیات میں پیشین گوئی فرمائی

کہ آگے چل کر مسلمانوں میں سے بعض لوگ مرتد ہو جائیں گے یعنی اسلام سے پھر جائیں گے تو اسی وقت

اللہ تعالیٰ ان کے مقابلے کے لئے ایسے لوگ کھڑے کرے گا جو ان مرتدوں سے مقابلہ اور مقاتلہ

کریں گے اور وہ مرتدین سے قتال کرنے والے خدا تعالیٰ کے محب اور محبوب ہوں گے ۔ چنانچہ صدیق

اکبر کے زمانے میں فتنۂ ارتداد پیش آیا اور بحکم صدیق اکبر صحابۂ کرام نے مرتدین سے جہاد و قتال کیا اور

مرتدین کو شکست دی ۔

## (۱۵) وفات نبوی کی پیشین گوئی

اذا جآء نصر اللہ والفتح ورأیت الناس یدخلون فی دین اللہ افواجا

فسبح بحمد ربک واستغفرہ انہ کان توابا ○ (النصر)

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ اس سورت میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے

سفرِ آخرت کی طرف اشارہ ہے کہ جب اللہ کی نصرت اور فتح آجائے اور لوگ فوج فوج اسلام میں داخل ہونے لگیں تو سمجھ لیجئے کہ بعثت کا مقصود پورا ہو گیا۔ اب تسبیح و تحمید اور استغفار میں مشغول ہو جائیے اور سفرِ آخرت کی تیاری کیجئے۔

یہاں تک ان پیشین گوئیوں کا ذکر تھا جو قرآنِ کریم میں مذکور ہیں۔ اب ہم ان پیشین گوئیوں کا ذکر کرتے ہیں جو احادیث نبویہ صلی اللہ علیہ وسلم میں مذکور ہیں۔

## اُن پیشین گوئیوں کا بیان جن کا ذکر حدیث میں آیا ہے

صحیحین میں حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک بار آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے وعظ میں قیامت تک پیش آنے والے امور کا ذکر فرمایا یاد رکھا جس نے یاد رکھا اور بھول گیا۔ جو بھول گیا اور میرے اصحاب کو بھی اس کی خبر ہے ان میں سے بعض چیزیں ایسی ہیں جو میں بھول گیا مگر جب ان کو دیکھتا ہوں تو یاد آجاتی ہیں یعنی بعد وقوع کے پہچان لیتا ہوں کہ یہ وہی بات ہے کہ جو نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمائی تھی جس طرح کسی شخص کی صورت یاد ہو اور وہ غائب ہو جائے۔ پھر جب اسے دیکھتا ہے تو پہچان لیتا ہے کہ یہ وہی وہ فلاں شخص ہے۔ دیکھو زرقانی شرح مواہب صفحہ ۲۰۰ و دیکھو فتح الباری صفحہ ۲۱۵ ج ۶ باب بدء الخلق اور کتاب القدر۔

اب ہم نہایت اختصار کے ساتھ اُن چیزوں کو بیان کرتے ہیں جو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قبل از وقوع بیان فرمائیں اور بجائے تخریج حدیث کے حوالۂ کتاب پر اکتفا کرتے ہیں تاکہ جس کو تفصیل اور تحقیق درکار ہو وہ اصل کتاب کی مراجعت کرے[۱]

(۱)۔ خلافت راشدہ کی خبر دی بے شمار احادیث سے ثابت ہے۔

(۲)۔ خلافت راشدہ کی مدت کی خبر دی کہ وہ تیس سال ہوگی زرقانی ج: ۷، ص: ۲۲۲)

(۳)۔ شیخین کی خلافت کی خبر دی کہ میرے بعد ابوبکر و عمر کا اقتدار کرنا۔

---

[۱] ۲، ۳ - زرقانی

(۴)۔ خلافتِ راشدہ کی بابت بار بار ایسے ارشادات ظاہر ہوئے جس سے خلافت راشدہ کی ترتیب کا پتہ چل جاتا ہے۔

(۵)۔ اسلامی سلطنت کی وسعت اور فتوحات عظیمہ کی خبر دی اور فرمایا کہ میری امت کی سلطنت اتنی وسیع ہوگی جتنی زمین مجھکو سمیٹ کر دکھلائی گئی (زرقانی ص۲۰۱ ج ۷)

(۶)۔ قیصر و کسریٰ کی ہلاکت و بربادی کی خبر دی۔ (زرقانی ج ۷، ص: ۲۰۷)

(۷)۔ خلافت راشدہ اور اس کے بعد ملک عضوض کی خبر دی (زرقانی ص۲۲۱ ج ۷)

(۸)۔ فتح یمن اور فتح شام اور فتح عراق اور فتح مصر اور فتح بیت المقدس اور فتح قسطنطنیہ کی پیشین گوئی فرمائی۔

(۹)۔ جنگ بدر کے موقع پر جنگ شروع ہونے سے ایک روز پیشتر نام بنام مقتولین بدر کی خبر دی اور یہ فرمایا کہ فلاں شخص فلاں جگہ قتل ہو کر گرے گا، چنانچہ جو جگہ جس کیلئے فرمائی تھی وہیں گرا۔

(۱۰)۔ ابی بن خلف کے قتل کی خبر دی کہ میں ہی اس کو قتل کروں گا۔

(۱۱)۔ غزوۂ خندق کے بعد آپ نے ارشاد فرمایا کہ آج کے بعد قریش ہم پر حملہ آور ہونے کی جرأت نہ کریں گے بلکہ ہم ہی ان پر چڑھائی کریں گے۔

(۱۲) نجاشی کی وفات کی خبر دی۔ (زرقانی ص۲۰۶ ج ۷)

(۱۳)۔ غزوۂ موتہ میں جو امیر لشکر شہید ہوئے حضور پرنور نے عین وقت پر شہادت پر تفصیل و ترتیب کے ساتھ ان کی شہادت کی خبر دی۔ (زرقانی ص۲۰۹ ج ۷)

(۱۴)۔ مکہ مکرمہ میں قریش کو یہ خبر دی کہ صحیفہ ظالمہ کو جو خانہ کعبہ میں آویزاں ہے سوائے خدا کے نام کے کیڑوں نے کھالیا ہے۔ (زرقانی ص۲۱۰ ج ۷)

(۱۵)۔ مرض الوفات میں آپ نے حضرت فاطمہ کو یہ خبر دی کہ میری وفات کے بعد میرے اہل و عیال میں سے سب پہلے تو آکر مجھ سے ملے گی۔ (زرقانی ص۲۱۲ ج ۷)

(۱۶)۔ حضور پُر نور نے اپنے مرض الوفات میں اپنی ازواج مطہرات سے بیان فرمایا کہ تم میں سے جو سب سے زیادہ خیرات کرنے والی ہوگی وہ جلد تر مجھ سے آکر ملے گی چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ ازواج مطہرات میں حضرت زینب بنت جحش جو سب سے زیادہ خیرات کیا کرتی تھیں سب بیویوں سے پہلے ان کی وفات ہوئی۔

(۱۷)۔ حضرت عمر کے حق میں فرمایا کہ یہ شخص فتنہ کا قفل ہے یعنی جب تک عمر زندہ رہے گا فتنہ بھی مقفل اور مقید رہے گا، چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ حضرت عمر کے وقت تک مسلمانوں میں کوئی فتنہ اور فساد رونما نہیں ہوا جب وہ گزر گئے تو فتنہ و فساد شروع ہوا۔

(۱۸-۱۹)۔ حضرت عثمان اور حضرت علی کی شہادت کی خبر زرقانی صـ۲۰۳ ج،۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان غنی کے متعلق خبر دی کہ تم دشمنوں کے ہاتھ سے شہید ہوگے اور تمہارے لئے جنت ہوگی چنانچہ ہو بہو ایسا ہی ظہور پذیر ہوا۔ (بخاری و مسلم بروایت ابی موسیٰ) اور حضرت علی کے متعلق فرمایا کہ ایک بدترین امت تمہارے سر پر ایسی تلوار مارے گا جس سے تمہاری داڑھی رنگین ہو جائے گی چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ (زرقانی صـ۲۰۳ ج،)

(۲۰)۔ جنگ جمل کی خبر۔ (زرقانی صـ۲۱۵ ج،)

(۲۱)۔ جنگ صفین کی خبر۔ (زرقانی صـ۲۱۵ ج،)

(۲۲)۔ خروج عائشہ صدیقہ کی خبر (زرقانی صـ۲۱۶ ج،)

(۲۳)۔ حضرت عمار کے متعلق آپ نے پیش گوئی فرمائی کہ تم کو باغی جماعت قتل کرے گی۔ چنانچہ عمار باغی جماعت کے ہاتھوں شہید ہوئے، زرقانی صـ۲۲۰ ج،

(۲۴)۔ امام حسن رضی اللہ عنہ کے متعلق آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی کہ اللہ تعالیٰ ان کے ہاتھ پر مسلمانوں کی دو عظیم جماعتوں میں صلح کرائے گا۔ زرقانی صـ۲۱۲ ج، چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

(۲۵) امام حسین کی شہادت کی خبر دی۔ زرقانی صـ۲۱۵ ج، ۔ اور امام حسین شہید ہوئے میری

امت کے لوگ تم کو قتل کریں گے (قصہ قتلہ) مذکورۃ فی ص۲۱۹ ج زرقانی۔

(۲۶)۔ ثابت بن قیس بن شماس کی شہادت کی خبر۔ زرقانی ص۲۲۱ ج ۷،

(۲۷)۔ عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے ابتلاء کی خبر۔ زرقانی ص۲۲۱ ج ۷،

(۲۸)۔ عبداللہ بن عباس کے ابوالخلفاء ہونے کی خبر۔ زرقانی ص۲۲۲ ج ۷ و ص۲۲۳ ج ۷ و ازالۃ الشکوک ص۲۲۲ ج ۱

(۲۹)۔ عالم مدینہ کی خبر۔ زرقانی ص۲۲۳ ج ۷ و ص۲۲۵ ج ۷ یعنی امام مالک کے ظہور کی خبر۔

(۳۰)۔ عالم قریش کی خبر۔ زرقانی ص۲۲۵ ج ۷ یعنی امام شافعی کے ظہور کی خبر۔

(۳۱)۔ عالم فارس یعنی ابوحنیفہ کے ظہور کی خبر۔ دیکھو تبییض الصحیفہ فی مناقب الامام ابی حنیفہ للسیوطی

(۳۲)۔ ہر صدی پر ظہور مجدد کی خبر۔ زرقانی ص۲۲۷ ج ۷۔

(۳۳)۔ خروج خوارج کی خبر۔ زرقانی ص۲۲۷ ج ۷۔

(۳۴)۔ ظہور روافض کی خبر۔ زرقانی ص۲۳۰ ج ۷۔

(۳۵)۔ قدریہ اور مرجئہ کے ظہور کی خبر۔ زرقانی ص۲۳۰ ج ۷۔

(۳۶)۔ خروج دجالین یعنی مدعیان نبوت کے خروج کی خبر۔ زرقانی ص۲۳۱ ج ۷،

(۳۷)۔ منکرین حدیث کے خروج کی خبر۔

(۳۸)۔ اسود عنسی کے متعلق خبر اسود عنسی نے صنعاء میں نبوت کا دعویٰ کیا آپ نے اس کے قتل کی پیشین گوئی فرمائی اور جس شب میں مارا گیا اسی وقت آپ نے مدینہ میں صحابہ کو خبر دی۔

(۳۹)۔ مختار اور حجاج کے خروج کی خبر۔

(۴۰)۔ شیرویہ کے ہاتھ سے پرویز کے مارے جانے کی خبر۔

(۴۱)۔ حضرت عباس جو مال ام فضل کے پاس چھوڑ آئے تھے اس کی خبر۔

حضرت عباس اسلام لانے سے پہلے جب جنگ بدر میں اسیر ہو کے آئے اور ان سے فدیہ طلب کیا گیا تو یہ کہا کہ مجھ میں فدیہ دینے کی طاقت نہیں تو آپ نے فرمایا کہ وہ مال اور سونا کہاں ہے جو تم مکے سے چلتے وقت رات میں ام فضل کے پاس رکھ آئے ہو اسے دے کر آزاد ہو جاؤ حالانکہ اس کی کسی کو خبر نہ تھی۔ زرقانی ص۲۰ ج ،۔

(۴۲۔۴۳)۔ فتن اور زلازل اور اشراط ساعت اور خروج[۴۳] دجال اور طلوع[۴۴] شمس از مغرب اور خروج[۴۵] دابۃ الارض اور خروج[۴۶] نار کی خبر۔ زرقانی ص۲۲۲ ج ، تا ص۲۲۶ ج ،۔

غرض یہ کہ بہت سے ایسے امور میں کہ جن کی نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے قبل از وقوع خبر دی جن کا بغیر وحی خداوندی معلوم ہونا ناممکن ہے یہاں چند امور بطور نمونہ مختصراً لکھ دیئے گئے۔
اللّٰھم صل علی سیدنا ومولانا محمد وعلی آلہ وصحبہ وبارک وسلم۔

# معجزات یُمن و برکت

ہر نبی و رسول کی ذات والا صفات یمن اور برکت کا سرچشمہ ہوتی ہے مگر نبی اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جس طرح اور کمالات میں انبیاء کرام افضل ہیں اسی طرح آپ سے جس قدر یمن و برکات کے معجزات صادر ہوئے وہ کسی اور سے صادر نہیں ہوئے۔ مختصر یہ کہ آپ کی برکت سے تھوڑے سے کھانے کا اور ایک تھوڑے سے پانی کا ایک لشکر عظیم کے سیری اور سیرابی کے لئے کافی ہو جانا جس کا متعدد مواضع میں مشاہدہ کیا گیا۔

چنانچہ (۱)۔ جنگ خندق کے روز حضرت جابر کے مکان میں صرف ایک سیر جو کے آٹے سے بہت سے آدمیوں کو پیٹ بھر کر کھانا کھلایا۔ (بخاری و مسلم بروایت جابرؓ)

(۲)۔ حضرت ابو طلحہ کے مکان پر کہ جنھوں نے صرف آپ کی دعوت کی تھی اور دو تین آدمیوں کا کھانا پکایا تھا اس تھوڑے سے کھانے سے اپنے تمام ساتھیوں کو بخوبی پیٹ بھر کر کھانا کھلایا۔ (بخاری و مسلم بروایت انسؓ)

(۳)۔ ایک دفعہ ایک صاع جَو (یعنی ساڑھے تین سیر) اور ایک بکری کے بچہ کے گوشت سے آپ نے اسّی آدمیوں کو شکم سیر کر دیا۔ (بیہقی در دلائل النبوۃ)

(۴)۔ حدیبیہ کے کنوئیں میں پانی نہیں رہا تھا، آپ نے اپنے وضو کا بچا ہوا پانی اس میں ڈالا تو اس میں پانی چشمہ کی طرح جوش مارنے لگا، پندرہ سو آدمیوں نے پانی پیا اور اپنے جانوروں کو پلایا۔ (بخاری بروایت براء بن عازبؓ و مسلم بروایت سلمۃ بن اکوعؓ)

(۵)۔ تبوک کے چشمہ میں پانی سوکھ گیا تھا، حضورِ پُرنور نے اپنی وضو کا پانی اس میں ڈال دیا تو اس چشمہ کا پانی اتنا چڑھ آیا کہ ہزارہا کی تعداد میں اہلِ لشکر نے خوب سیراب ہو کر پیا۔ (مسلم بروایت معاذؓ)

(۶)۔ ایک دفعہ تمام لشکرِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم پیاس سے بے تاب ہو گیا تو حضورِ پُرنور نے ایک چھوٹے سے پیالے (جس میں آپؐ کا ہاتھ اچھی طرح پھیل نہیں سکتا تھا) میں اپنا دستِ مبارک رکھ دیا تو آپ کی انگلیوں سے پانی پھوٹنے لگا جس سے تمام لشکر نے پانی بھی پیا اور وضو بھی کی (بخاری و مسلم بروایت انسؓ)

(۷)۔ ایک دفعہ آپ کے پاس ایک دودھ کا پیالہ لایا گیا آپ نے ابوہریرہ کو حکم دیا کہ سب اہلِ صفہ کو بلا لاؤ۔ جو ستر اسّی آدمی تھے سب کے سب ایک پیالہ دودھ سے سیراب ہو گئے اور دودھ کا پیالہ اسی طرح باقی رہا۔ (بخاری شریف)

(۸)۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جب حضرت زینب سے نکاح کیا تو حضرت انس کی والدہ ام سلیم نے تھوڑا سا کھانا پکا کر آپ کی خدمت میں بھیجا۔ آپؐ نے بہت سے صحابہ کو مدعو کر لیا۔ اور حکم دیا کہ دس دس آدمی بیٹھ جائیں اور کھانا شروع کریں، تقریباً تین سو آدمی سیر ہو گئے اور کھانا پہلے سے زیادہ تھا۔ (صحیح مسلم)

## استجابتِ دُعاء

من جملہ معجزات کے ایک قسم معجزہ کی یہ ہے کہ آپؐ نے جس کے حق میں جو دعا فرمائی وہ قبول

ہوئی۔ اس قسم کے معجزات کو معجزات سیف اللسانی بھی کہتے ہیں۔ سیف زبان اصطلاحی طور پر اس کو کہا جاتا ہے کہ جس کی زبان سے جو کچھ نکل جائے ویسا ہی ہو جائے اور کسی طرح بھی ٹالے نہ ٹلے یہ خدا کے برگزیدہ اور مؤید من اللہ ہونے کی علامت ہے کہ خدا تعالیٰ ان کی زبان سے جو کہلوا دیتا ہے وہ جوں کا توں ہو کر رہتا ہے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان درفشاں کا کیا کہنا جو فرمایا وہ پتھر کی لکیر ہو گیا اور جس شخص کی نسبت جو کلمہ آپ کی زبان مبارک سے نکل گیا وہ بالکل ویسے کا ویسا ہو کر رہا۔

(۱)۔ حضرت انس کے لئے دعا فرمائی جو بہت مفلس تھے آپ کی دعا سے بڑے دولتمند ہو گئے۔

(۲)۔ عبدالرحمٰن بن عوف آپ کی دعا سے اس قدر مالدار ہو گئے کہ لاکھوں کے مالک ہو گئے۔

(۳)۔ حضرت سعد کے لئے حضور پر نور نے دعا کی کہ اے اللہ سعد کو مستجاب الدعوات بنا دے چنانچہ سعد جو دعا کرتے وہ قبول ہوتی۔

(۴)۔ سراقہ نے بوقت ہجرت آپ کا تعاقب کیا اور آپ کے نزدیک پہنچ گیا آپ نے دعا کی کہ اے اللہ اس کا گھوڑا زمین میں دھنس جائے اسی وقت فی الفور گھٹنوں تک دھنس گیا پھر جب اس نے ایمان قبول کیا تو آپ نے دعا کی اسی وقت گھوڑا زمین سے نکل آیا۔

(۵)۔ عبداللہ بن عباس کے لئے بچپن میں آپ نے علم و حکمت کی دعا کی جس کا اثر یہ ہوا کہ علم و حکمت کے چشمے آپ کی زبان سے جاری ہو گئے۔

(۶)۔ ابوہریرہؓ کے لئے حافظہ کی دعا کی جس کا اثر یہ ہوا کہ اس کے بعد ابوہریرہ نے جو سنا اس میں سے کوئی چیز نہیں بھولے۔

(۷)۔ ابوہریرہ کی والدہ کے لئے ہدایت کی دعا فرمائی اللہ تعالیٰ نے ان کو ہدایت نصیب کی (بخاری)

(۸)۔ ایک مرتبہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کسی کے گھر تشریف لے گئے اور سب پر ایک چادر

ڈال کر دعا کی اس دعا پر دروازہ کی دہلیز نے اور گھر کی دیواروں نے آمین کہی اور تین مرتبہ کہی۔

(۹)۔ قریش نے جب آپ کی سخت مخالفت کی تو آپ نے ان کے حق میں بد دعا کی کہ اے اللہ ان پر قحط نازل فرما چنانچہ آپ کی دعا سے قریش پر قحط نازل ہوا (بخاری شریف)

(۱۰)۔ مدینہ منورہ میں قحط پڑا جمعہ کے خطبہ میں ایک شخص نے کھڑے ہو کر درخواست کی یا رسول اللہ بارش کے لئے دعا فرمایئے، آپ نے ہاتھ اٹھا کر دعا کی اسی وقت پانی برسنا شروع ہو گیا۔

# معجزاتؐ شفاء امراض

(۱)۔ خیبر میں حضرت علی مرتضیٰ کی آنکھیں دکھنے آگئیں آپؐ نے اپنا لب مبارک ان پر لگایا فوراً اسی وقت صحیح سلامت ہو گئیں اور پھر کبھی دکھنے نہیں آئیں۔ بخاری شریف بروایت ابن مسعود اس قسم کے معجزات کی تفصیل شرح شفاء قاضی عیاض اور شرح مواہب میں دیکھیں۔

(۲)۔ قتادہ بن النعمان کی آنکھ نکل کر گر پڑی، آپؐ نے اپنے دست مبارک سے اس آنکھ کے ڈھیلہ کو اپنی جگہ پر رکھ دیا تو وہ آنکھ ایسی صحیح وسلامت اور خوشنما ہو گئی کہ ویسی دوسری آنکھ بھی نہ تھی۔

(۳)۔ عبداللہ بن عتیکؓ جب ابو رافع کو قتل کر کے واپس آنے لگے تو زینہ سے اترتے ہوئے گر پڑے اور ٹانگ ٹوٹ گئی، آپ نے اس پر اپنا دست مبارک پھیرا فوراً ایسی اچھی ہو گئی گویا کہ کبھی ٹوٹی ہی نہ تھی۔ بخاری شریف باب قتل ابی رافع۔

(۴)۔ غار ثور میں حضرت صدیقؓ کو سانپ نے ڈس لیا تھا تو آپؐ نے لعاب دہن لگا دیا اسی وقت شفاء ہو گئی۔

(۵)۔ ایک نابینا آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوا آپؐ نے اس کو ایک خاص دعا بتلائی اور فرمایا کہ وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھو اور میرے وسیلہ سے یہ دعا مانگو اللہ تعالیٰ تمہاری حاجت

---

له دیکھو شرح شفاء ملا علی قاری ص ۶۵۰ ج ۱۔ زرقانی ص [illegible] ج ۵

پوری کرے گا، اس نابینا نے اسی طرح دعا مانگی۔ عثمان بن حنیف کہتے ہیں کہ ہم ابھی اس مجلس سے اُٹھے نہ تھے کہ وہ نابینا، بینا ہو گیا۔ ترمذی کتاب الدعوات و مستدرک حاکم ص۵۱۹ ج ۱

(۶)۔ حبیب بن ابی فدیک کے باپ کی آنکھوں میں پھلی پڑ گئی اور نابینا ہو گئے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی آنکھوں پر پڑھ کر دم کیا اسی وقت آنکھیں اچھی ہو گئیں (طبرانی و بیہقی و ابن ابی شیبہ)

(۷)۔ حجۃ الوداع میں ایک عورت اپنے ایک بچہ کو لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئی جو گونگا تھا اور عرض کیا کہ یہ بچہ بولتا نہیں آپ نے پانی منگایا اور ہاتھ دھویا اور کلی کی اور یہ فرمایا کہ یہ پانی اس بچہ کو پلا دو اور کچھ اس پر چھڑک دو، دوسرے سال وہ عورت آئی تو وہ بچہ بالکل اچھا ہو گیا تھا اور بولنے لگا تھا۔ سنن ابن ماجہ باب النشرہ و دلائل ابی نعیم ص۱۶۷

(۸)۔ محمد بن حاطب صحابی بچپن میں ماں کی گود سے آگ میں گر پڑے اور کچھ جل گئے، آپ نے اس پر اپنا لعاب دھن لگا دیا فوراً اچھے ہو گئے۔ رواہ ابو داؤد والطیالسی و احمد بن حنبل والبخاری فی تاریخہ۔

(۹)۔ ابو ہریرہ نے اپنے حافظہ کی شکایت کی کہ آپ سے جو سنتا ہوں وہ بھول جاتا ہوں آپ نے فرمایا اپنی چادر پھیلاؤ پھر آپ نے اس میں اپنی دو لپوں سے کچھ ڈالا اور فرمایا کہ اس کو اپنے سینے سے لگا لو ابو ہریرہ کہتے ہیں میں نے ایسا ہی کیا اس کے بعد میں کوئی بات نہیں بھولا (بخاری شریف)

(۱۰)۔ ایک شخص نے آکر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ میرا بھائی بیمار ہے اور اس پر جنون کا اثر ہے۔ آپ نے فرمایا اس کو لے کر آؤ جب وہ لایا گیا تو آپ نے قرآن کریم کی متعدد سورتیں پڑھ کر اس پر دم کیں اسی وقت وہ اچھا ہو گیا اور جنون کا کوئی اثر اس پر نہ رہا۔ (سنن ابن ماجہ باب الفزع والارق)

## فَتِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ

غرض کہ شفاء امراض کے متعلق اور بھی حضور پُر نور کے بہت سے معجزات ہیں جن پر

آپ نے پڑھ کر دم کیا یا لعاب دہن لگایا یا ہاتھ پھیریا وہ فوراً اچھا ہو گیا۔

# اِحیاءِ مَوتیٰ

حضرات انبیاء کرام دراصل روحانی طبیب ہیں دل اور روح کی بیماریوں کے علاج کے لئے مبعوث ہوئے لیکن بطور خرق عادت کبھی کبھی حق تعالےٰ شانہٗ انبیاء کرام کے ہاتھ سے ایسے امراض جسمانی کو شفاء بخشتا ہے جس سے اطباء عاجز ہوتے ہیں اور گاہ بگاہ اپنی قدرت کاملہ سے انبیاء کے ہاتھ پر مُردے بھی زندہ کر دیتا ہے کہ لوگوں پر اس نبی برحق کا برگزیدہ خداوندی ہونا واضح ہو جائے۔

اس قسم کے معجزات زیادہ تر عیسیٰ علیہ السّلام کو عطا ہوئے۔

حق جل شانہٗ نے سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو باوجودیکہ گوناگوں اور قسم قسم کے معجزات عطا فرمائے مگر شفاء امراض اور احیاء موتیٰ کے قسم سے بھی آپ کو حظ وافر عطا فرمایا اور مُردوں کی ایک جماعت آپ کے ہاتھ پر زندہ فرمائی۔ زرقانی ص۱۷۰ ج ۱۔

حسن یوسف دم عیسےٰ ید بیضا داری

آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

امام قرطبی اپنی کتاب تذکرہ میں فرماتے ہیں کہ حق تعالےٰ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دست مبارک پر مُردوں کی ایک جماعت کو زندہ فرمایا جس کا قاضی عیاض نے اپنی شفاء میں ذکر کیا ہے۔ دیکھو شرح شفاء للعلامۃ القاری ص۶۴۳ ج ۱

(۱)۔ حضرت انس راوی ہیں کہ ایک اندھی بڑھیا کا ایک جوان بیٹا مر گیا سب نے اس پر ایک کپڑا ڈال دیا اور سر کو ڈھانک دیا بوڑھی ماں کو بیحد صدمہ ہوا اور چلانے لگی اور یہ کہا کہ اے پروردگار تجھے خوب معلوم ہے کہ میں خالص تیرے لئے اسلام لائی اور بتوں کو چھوڑا اور

---

لہ دیکھو شرح شفاء ملا علی قاری ص۶۴۴ ج ۱۔ و زرقانی ص۱۸۱ ج ۵

بصد شوق و رغبت تیرے رسول کی طرف ہجرت کی اے اللہ مجھ پر بت پرستوں کو شماتت کا موقع نہ دے اور مجھ پر یہ ناقابلِ برداشت صدمہ نہ ڈال، حضرت انس فرماتے ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ہم اصحاب صفہ اس وقت وہاں موجود تھے، خدا کی قسم ہم ابھی وہیں موجود تھے کہ یکایک وہ نوجوان زندہ ہوگیا اور اپنے منہ سے اپنی چادر اتاری اور ہمارے ساتھ کھانا کھایا اور وہ نوجوان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد تک زندہ رہا اور اس کی بڑھیا ماں اس نوجوان کی زندگی میں وفات پاگئی، رواہ ابن عدی وابن ابی الدنیا والبیہقی وابو نعیم تفصیل کے لئے زرقانی ص۱۸۳ جلد ۵ دیکھئے۔

**ف** - اس استغاثہ اور آپ کی برکت سے اس کا بیٹا زندہ ہوگیا۔

(۲) دلائل بیہقی میں ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو اسلام کی دعوت دی اس نے یہ کہا کہ میں جب اسلام قبول کروں گا جب آپ میری لڑکی کو زندہ کردیں جو قریب میں مرچکی ہے۔ آپ نے فرمایا مجھے اس کی قبر دکھلاؤ، وہ شخص آپ کو اس کی قبر پر لے گیا۔ آپ نے اس کی قبر پر کھڑے ہوکر اس لڑکی کا نام لے کر اس کو پکارا وہ لڑکی زندہ ہوگئی اور لبیک وسعدیک جی حاضر ہوں کہتی ہوئی قبر سے باہر نکل آئی۔ آپ نے اسے ارشاد فرمایا کہ کیا تو اپنے ماں باپ کے پاس رہنا چاہتی ہے۔ اس نے عرض کیا یا رسول اللہ خدا تعالیٰ کا قرب ماں باپ سے بہتر ہے اور میں نے آخرت کو دنیا سے بہتر پایا۔ (زرقانی ص۱۸۲ ج ۵۔ شفا قاضی عیاض ص۲۱۰)

(۳) - عائشہ صدیقہ سے مروی ہے کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم حجۃ الوداع میں مقام حجون میں اترے اور ایک روز میرے پاس رنجیدہ اور غمگین اور روتے ہوئے باہر گئے پھر جب واپس آئے تو مسرور تھے اور مسکرا رہے تھے، میں نے اس کا سبب دریافت کیا تو آپ نے یہ ارشاد فرمایا کہ میں نے حق تعالیٰ سے درخواست کی کہ میرے والدین کو زندہ کردے۔ اللہ تعالیٰ نے میرے والدین کو زندہ کردیا اور وہ مجھ پر ایمان لائے اور پھر وفات پاگئے۔

اس روایت کو سہیلی نے روض الانف میں ذکر اور یہ کہا کہ اس روایت کی سند کے راوی مجہول ہیں اور حافظ ابن کثیر یہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث اگرچہ بہت ضعیف ہے مگر موضوع نہیں اور فضائل

و مناقب میں ضعیف حدیث کی روایت جائز ہے۔ (زرقانی ص۱۹۳ جلد پنجم)

شیخ جلال الدین سیوطی اور علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ احیاء ابوین کے حدیث کے بارے میں حضرات محدثین کے تین قول ہیں ابن جوزی اور ابن دحیہ کہتے ہیں کہ یہ حدیث موضوع ہے اور امام قرطبی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے اور سہیلی اور ابن کثیر وغیرہ وغیرہ یہ کہتے ہیں کہ یہ حدیث ضعیف ہے مگر موضوع نہیں حضرات اہل علم تفصیل کے لئے زرقانی از ص۱۶۶ تا ص۱۸۴ جلد اول کی مراجعت کریں جس میں احیاء ابوین کی حدیث پر مفصل کلام کیا ہے اور اس زمانے کے کسی علامہ کے درایت حضرات محدثین کی روایت اور درایت کے سامنے قابل التفات نہیں حافظ شمس الدین محمد بن ناصر دمشقی نے کیا خوب کہا ہے۔

حبا اللہ النبی مزید فضل ✝ علی فضل وکان بہ رؤفا
فاحیا امہ وکذا اباہ ✝ لایمان بہ فضلا لطیفا!
فسلم فالقدیم بذا قدیر ✝ وان کان الحدیث بہ ضعیفا

زرقانی ص۱۸۵ ج ۱۔

اور اسی کو شیخ جلال الدین سیوطی نے اختیار کیا ہے کہ یہ حدیث ضعیف ہے موضوع نہیں چنانچہ ایک طویل قصیدہ میں فرماتے ہیں۔

وجماعۃ ذھبوا الی احیاءہ ✝ ابویہ حتی آمنوا لاتخرفوا
وروی ابن شاھین حدیثا مسندا ✝ فی ذاک لکن الحدیث مضعف

زرقانی ص۱۸۳ ج ۱

(۴)۔ کتب حدیث میں متعدد طریق سے مروی ہے کہ خیبر میں ایک یہودی عورت نے ایک بھنی ہوئی بکری آپ کی خدمت میں بطور ہدیہ پیش کی جس میں اس نے زہر بھی ملا دیا تھا، آپ نے اس میں سے کچھ تناول فرمایا اور صحابہ کرام جو حاضر مجلس تھے انھوں نے بھی اس میں کچھ کھایا مگر فوراً ہی صحابہ سے فرمایا کہ اپنا ہاتھ کھینچ لو اور فرمایا کہ اس بکری نے مجھے خبر دی ہے کہ میں زہر آلود ہوں

قاضی عیاض فرماتے ہیں کہ حدیث شاۃ مسمومہ مشہور ہے جس کو ائمہ حدیث نے اپنی صحاح اور سنن میں روایت کیا ہے ائمہ متکلمین کا اس میں اختلاف ہے ۔ امام ابوالحسن اشعری اور قاضی ابو بکر باقلانی تو یہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اسی مردہ بکری میں اپنی قدرت کاملہ سے کلام اور حروف اور اصوات کو پیدا کر دیا جیسے خدا تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے بارہا شجر اور حجر میں کلام اور حروف اور اصوات کو پیدا فرمایا پس اسی طرح بکری کا گوشت اپنی ہی حالت اور شکل پر رہا اور اللہ تعالیٰ نے اس میں قدرت گویائی کی پیدا کر دی۔

اور بعض متکلمین یہ فرماتے کہ اللہ تعالیٰ نے اُس گوشت میں حیات اور زندگی پیدا فرمائی اور حیات کے بعد اُس گوشت نے کلام کیا اور یہی امام ابوالحسن اشعری سے منقول ہے ، دیکھو شفاء قاضی عیاض ص ۱۵۹ و مناہل الصفا ص۴۴

(۵)۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مسجد نبوی میں کھجور کے ایک ستون سے سہارا لگا کر خطبہ دیا کرتے تھے ۔ اس کے بعد جب منبر تیار ہو گیا تو آپ نے منبر پر خطبہ دینا شروع کر دیا تو یکبارگی صدمۂ مفارقت میں وہ ستون چلا کر رونے لگا آپ منبر سے اترے اور اس کو اپنے بدن سے چمٹایا سو وہ ہچکیاں لینے لگا ۔ آپ نے فرمایا کہ یہ ستون ہمیشہ ذکر (خطبہ) سنا کرتا تھا اب جو نہ سنا تو رونے لگا (بخاری شریف)

قاضی عیاض اور دیگر حضرات محدثین فرماتے ہیں کہ گریۂ ستون کی حدیث متواتر ہے صحابۂ کرام کے ایک کثیر جماعت سے مروی ہے ۔

امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ حنین جذع (یعنی گریۂ ستون) کا معجزہ حضرت عیسیٰ کے احیاء موتیٰ کے معجزہ سے زیادہ بلند ہے اس لئے کہ میت اگر زندہ ہو جائے تو اپنی حالت سابقہ یعنی گزشتہ حیات کی طرف لوٹ آیا بخلاف لکڑی کے کہ وہ تو جماد محض ہے ۔ اس میں پہلے سے حیات کا کہیں نام ونشان نہ تھا اس کا مفارقت نبوی کے صدمہ والم سے رونا غایت درجہ عجیب ہے ، امام بیہقی نے امام شافعی سے اسی طرح نقل فرمایا اور علیٰ ہذا درختوں اور پہاڑوں میں سے السلام علیک یا رسول اللہ کی آواز آنا اور آپ کے اشارہ سے بتوں کا گر جانا اور آپ کی مجلس میں کھانوں سے تسبیح

کی آواز سنائی دینا یہ معجزات بھی احیاء موتی کے معجزات سے کم نہیں اور اعلیٰ ہذا درختوں کا آپؐ کے بلانے سے آجانا اور آپؐ کے اشارہ سے اپنی جگہ واپس آجانا یہ بھی احیاء موتیٰ کے معجزہ سے کم نہیں۔

غرض یہ کہ احیاء موتیٰ کے متعلق متعدد احادیث سے متعدد واقعات مختلف سندوں کے ساتھ ملتے ہیں فرداً فرداً اگرچہ وہ روایتیں پایۂ صحت کو نہیں پہنچیں لیکن قدر مشترک کے طور پر اتنا ضرور معلوم ہوتا ہے کہ احیاء موتیٰ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ضرور ثابت ہے لہٰذا اس کو بالکل بے اصل اور موضوع قرار دینا صحیح نہیں۔

# معجزاتِ عیسوی

حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کے معجزات میں سب سے بڑا معجزہ وہ ہے جسے قرآن کریم نے بیان کیا ہے وانفخ فیہ فیکون طیرا باذن اللہ۔

یعنی آپ گیلی مٹی لیتے اور اس سے چڑیا کا پتلا بناتے پھر اس میں پھونک مارتے تو وہ بحکم خدا چڑیا بن جاتا تھا روایت کیا جاتا ہے کہ یہ مٹی کی چڑیا کچھ دور تک اڑتی، پھر مر کر گر پڑتی تاکہ اصلی چڑیا اور اس اعجازی چڑیا میں فرق ہو جائے۔ مگر یہ معجزہ چاروں انجیلوں میں مذکور نہیں۔

اس کے بعد احیاء موتیٰ کا معجزہ ہے جو چڑیا کے معجزہ سے ذرا کم ہے کیونکہ جو مردہ حال ہی میں مرا ہے اس میں حسب سابق زندگی کا لوٹ آنا اتنا عجیب نہیں جتنا کہ مٹی کے پتلے کا چڑیا بن جانا عجیب ہے

اور احیاء موتیٰ کے بعد شفاء مرضیٰ یعنی بیماروں کے اچھا کر دینے کا معجزہ ہے۔

اور شفاء مرضیٰ سے اتر کر مکاشفات ہیں جن کو حق تعالیٰ نے وانبئکم بما تأکلون وما تدخرون سے بیان کیا ہے یعنی تم کو خبر دے دوں گا کہ تم کیا کھاتے ہو اور اپنے گھروں میں کیا ذخیرہ جمع کرتے ہو۔

یہ معجزہ حضرت مسیح کے ساتھ مخصوص نہیں دیگر انبیاء بنی اسرائیل نے بھی بہت سے اہم آئندہ امور کے قبل از وقوع خبر دی ہے جیسا کہ قرآن کریم میں رومیوں کے غلبہ کی خبر سات آٹھ سال پہلے دی

گئی اور فتح خیبر اور فتح شام و عراق کی خبر دی گئی نصاریٰ نے حضرت مسیح کے کل ۲۰ معجزے بیان کئے ہیں جن میں سب سے بڑا معجزہ مُردوں کو زندہ کرنے کا ہے اور یہ معجزہ بھی انجیلی روایات کی بنا پر صرف تین بار پیش آیا ہے۔ پہلا مُردہ شہر نائین کا رہنے والا تھا اس کا جنازہ اُٹھ چکا تھا اور اس کی ماں رو رہی تھی حضرت مسیح نے اس کے جنازہ کو روک کر کہا اے جوان اُٹھ جا وہ مردہ اُٹھ بیٹھا اور بولنے لگا اور اس نے اس کو اس کی ماں کو سونپ دیا۔ سب پر دہشت طاری ہوگئی اور کہنے لگے کہ یہ بڑا نبی ہے جو ہم میں اٹھا ہے دیکھو۔ انجیل لوقا باب ۷ درس ۱۱ تا ۱۷

دوسرا واقعہ۔ ایک مُردہ لڑکی کے زندہ کرنے کا ہے جو انجیل متی باب ۹ درس ۱۸ تا ۲۴ میں مذکور ہے۔

تیسرا واقعہ آپ کے محبوب لعزر کو زندہ کرنے کا ہے جو آپ کی چہیتی مریم کا بھائی تھا جسے مرے ہوئے اور دفن ہوئے چار دن ہو چکے تھے حضرت مسیح تشریف لائے اور بآواز بلند پکارا اے لعزر نکل آ۔ جو مر گیا تھا وہ کفن سے ہاتھ پاؤں بندھے ہوئے باہر نکل آیا اور اس کا چہرہ رومال سے لپٹا ہوا تھا یسوع نے ان سے کہا اسے کھول کر جانے دو۔

یہ واقعہ انجیل یوحنا کے باب ۱۱ میں مذکور ہے۔

یہود ان معجزات کی بابت یہ کہتے ہیں کہ یہ تین شخص حقیقت میں مرے نہیں تھے بلکہ سکتہ کی حالت میں تھے، بسا اوقات ایسی حالت میں شدید بیہوشی کو مردہ سمجھ لیا جاتا ہے، یہی وجہ ہے کہ متمدن حکومتوں میں اس وقت تک دفن کی اجازت نہیں ہوتی جب تک مستند ڈاکٹر موت کی شہادت نہ لکھ دے۔

اہل اسلام یہ کہتے ہیں کہ ہم حضرت مسیح کے احیاء موتیٰ کے معجزہ کو قرآن و حدیث کی شہادت کی بنا پر مانتے ہیں ورنہ علماء نصاریٰ کے پاس کوئی سلسلۂ اسناد نہیں کہ جس کے ذریعہ کوئی متصل اسناد پیش کرسکیں۔ بخلاف معجزات محمدیہ کے کہ وہ تمام اسانید صحیحہ اور متصلہ اور مسلسلہ کے ساتھ منقول اور مروی ہیں اور جو روایتیں مرسل طریقہ پر یا ضعیف طریقے سے مروی ہیں وہ

متعدد سندوں کے ساتھ مروی ہیں اور ظاہر ہے کہ ایک شئی کا متعدد طریقوں اور مختلف راویوں سے منقول ہونا یہ اس امر کی دلیل ہے کہ یہ روایت بے اصل نہیں تعدد طریق سے روایت میں ایک گونہ قوت آجاتی ہے جو بسا اوقات اس کو صحیح اور حسن کے درجہ تک پہنچا دیتی ہے اور یہود اور نصاریٰ کے یہاں نہ سلسلۂ اسناد ہے اور نہ علم رجال ہے اس لئے بائبل میں جن واقعات کی روایت کی گئی ہے وہ کوئی وزن نہیں رکھتی ۔

## مقصدِ نبوّت

تمام علماء اہلِ کتاب کا اس پر اجماع اور اتفاق ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے برگزیدہ بندوں کو دنیا میں نبی اور پیغمبر بنا کر بھیجا اور ان پر وحی نازل کی تاکہ وہ انسانوں کو حق کی طرف رہنمائی کریں اور ان کو دائمی نجات حاصل کرنے کا طریقہ بتلائیں۔

پس جس بنا پر علماء اہلِ کتاب۔ انبیاء بنی اسرائیل کی نبوّت کے قائل ہیں وہی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں بھی موجود ہے بلکہ آپ میں خصائصِ نبوّت اور دلائل رسالت، تمام انبیاء سے زیادہ صاف اور روشن ہیں اور روایت کے لحاظ سے سب سے زیادہ صحیح اور شبہات سے غایت درجہ بعید بلکہ پاک اور منزہ ہیں۔

نبوّت و رسالت کا سب سے اہم اور اعظم پہلو وہ دینی عقائد اور عبادات اور آداب و اخلاق اور احکام و معاملات کا معاملہ ہے۔

دوسرا پہلو دلائل نبوّت اور براہین رسالت یعنی معجزات کا ہے ۔

تیسرا پہلو پیشین گوئیوں کا ہے ۔

چوتھا پہلو اصلاح عالم کا ہے۔

پانچواں پہلو اثر ہدایت کا ہے۔

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان پانچوں باتوں میں تمام انبیاء و مرسلین سے بڑھ کر ہیں۔

# نصاریٰ کی گمراہی کا سبب

حق جل شانہ نے جس طرح دیگر انبیاء کرام کو آیات بینات اور معجزات عطا کئے تاکہ ان کی نبوت ورسالت کی سند اور دلیل بنیں اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بھی بہت سے خوارق عادات سے سرفراز فرمایا۔

نصاریٰ حضرت عیسیٰ کی ان نشانیوں کو دیکھکر یہ سمجھے کہ یہ نشانیاں خود حضرت عیسیٰ کی قدرت سے پیش آئی ہیں اور ان کی یہ قدرت عین قدرت الٰہی ہے، اس لئے ان نادانوں نے یہ سمجھ لیا کہ معاذاللہ حق تعالیٰ حضرت مسیح میں حلول کر آیا ہے اور ان کے ساتھ متحد ہو گیا ہے اور وہ اور خدا ایک ہیں۔

جیسے مسلمانوں میں جو لوگ اولیاء اللہ کے بارے میں غلو کرتے ہیں، وہ اپنی ضرورتوں اور مصیبتوں میں اولیاء اللہ کو پکارتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ ان عباد صالحین کو اس قسم کے تصرف کا اختیار ہے کہ جس کو چاہیں نفع یا ضرر پہنچائیں، اس قسم کے لوگ اگرچہ ان عباد صالحین کو معبود اور خدا نہیں سمجھتے بلکہ ان حضرات کو خدا کا بندہ ہی سمجھتے ہیں اور اسی وجہ سے یہ لوگ دائرۂ اسلام سے خارج نہیں۔ مگر بایں ہمہ نصرانیت اور شرک سے مشابہت ضرور ہے اور ان لوگوں کا یہ فعل اگرچہ شرک اعتقادی اور مخرج عن الملۃ نہ ہو مگر شرک عملی ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔

حضرات انبیاء حق تعالیٰ شانہٗ کے برگزیدہ بندے ہوتے ہیں ان کی بعثت کی غرض وغایت یہ ہوتی ہے کہ لوگوں کو معرفت اور عبادتِ الٰہی کی راہیں دکھائیں اور ان کے اخلاق واعمال کی اصلاح وتزکیہ کریں اور ان کی آیات بینات اور خوارق عادات جو ان کے ہاتھوں پر ظاہر ہوتے ہیں وہ ان کی نبوت ورسالت کے دلائل وبراہین ہوتے ہیں۔ نصاریٰ بیچاروں نے ان معجزات کو دلائل الوہیت سمجھ لیا اور یہ نہ سمجھا کہ یہ معجزات حضرات انبیاء کے اختیاری افعال نہیں بلکہ قدرت خداوندی کے کرشمے ہیں جو من جانب اللہ انبیاء کرام کی فضیلت اور برتری ظاہر کرنے کے لئے محض نمائشی طور پر ظاہر ہوتے ہیں

کی قدرت اور ارادہ سے انبیاء کرام کے ہاتھوں پر ظاہر ہوتے ہیں۔ انبیاء کی قدرت اور ارادہ کو ان کے صدور و ظہور میں کوئی دخل نہیں۔

حق تعالیٰ نے پیغمبروں کو کائنات میں تصرف کرنے کی کوئی ذاتی قوت اور قدرت نہیں بخشی کہ جو چاہیں کر ڈالیں، حتیٰ کہ اپنے قریبی رشتہ داروں اور باپ اور بیٹے کو بھی ہدایت بخشنے کی قدرت بھی ان کو نہیں کہ جس کو چاہیں ہدایت کی راہ پر لے آئیں۔ نوح علیہ السلام اپنے بیٹے کی ہدایت پر اور ابراہیم علیہ السلام آذر کی ہدایت پر قادر نہ ہوتے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ قدرت نہ ہوئی کہ اپنے چچا ابوطالب اور ابولہب کو ہدایت پر لے آئیں یہاں تک کہ یہ آیت نازل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| انك لا تهدى من احببت ولكن الله يهدى من يشآء ؎۱ | تحقیق ہدایت آپ کے اختیار میں نہیں کہ جس کو چاہیں ہدایت دے دیں لیکن اللہ تعالیٰ جس کو چاہتا ہے اس کو ہدایت بخشتا ہے۔ |

حتیٰ کہ انبیاء کرام اپنے نفع و ضرر کے بھی مالک نہیں، بسا اوقات انبیاء کرام کو اپنے دشمنوں سے طرح طرح کی تکلیفیں اور مصیبتیں پہنچیں مگر وہ اپنی ذات سے ان مصیبتوں اور تکلیفوں کو دور نہ کر سکے۔ حتیٰ کہ قتل بھی ہو گئے اسی وجہ سے ارشاد ہے

| | |
|---|---|
| قل انى لا املك لكم ضرا ولا رشدا ؎۲ | آپ کہہ دیجئے کہ میں تمہارے لئے نہ کسی نقصان کا مالک ہوں اور نہ کسی ہدایت کا مالک ہوں۔ |

اور اس قسم کی بے شمار آیتیں قرآنِ کریم میں موجود ہیں کہ خدا تعالیٰ کے سوا کوئی نفع اور ضرر کا مالک نہیں لہٰذا جو ذات نفع و ضرر کی مالک نہ ہو وہ قابلِ عبادت اور لائق پرستش نہیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خلفاء راشدین کا دورِ حکومت آیا جنھوں نے قیصر و کسریٰ کی سلطنتیں الٹ ڈالیں اور آدھا کرۂ زمین فتح کر ڈالا فتح کے بعد شرک اور ظلم کا قلع قمع کر دیا اور بداخلاقیوں اور بے حیائیوں سے زمین کو پاک کر ڈالا اور توحیدِ حق اور دینِ الٰہی اور عدل و انصاف

؎۱ القصص، آیۃ ۵۶، ؎۲ الجن، آیۃ: ۲۱

کو پھیلا دیا یہاں تک یہ حضرات رحم اور عدل میں اور تدبیر اور عقل میں ضرب المثل ہو گئے۔

اور اس کے برعکس نصاریٰ کی حکومتوں کو دیکھئے جنھوں نے بجائے توحید کے تثلیث کا علم بلند کیا اور شراب نوشی اور شہوت پرستی اور قسم قسم کی بداخلاقیوں اور بےحیائیوں کا دروازہ کھول دیا جیسا کہ دنیا کے سامنے ہے عیاں را چہ بیان۔

# دین کے تین بنیادی اصول

دین کے بنیادی اصول تین ہیں۔ جن کو لے کر تمام پیغمبر آئے اور جن پر انسان کی سعادت کا دار و مدار ہے توحید و رسالت و قیامت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے پہلے تمام عالم گمراہی میں مبتلا تھا قرآن کریم آپ پر نازل ہوا اور من جانب اللہ ہدایات اور اصلاحات کو لے کر اترا۔ اصول اور فروع کی تمام گمراہیوں کی اصلاح کی اور سب سے پہلے دین کی ان تین بنیادی اصول میں جو گمراہیاں پھیل گئی تھیں ان کی اصلاح کی۔

## پہلی اصل توحید

دین کی سب سے پہلی اور سب سے بڑی اصل توحید ہے جس کے بارہ میں تمام قومیں گمراہ ہوئیں۔ مجوس تو دو خدا کے قائل ہوئے اور مشرکین بت پرستی میں مبتلا ہوئے۔

### یہود:

یہود باوجودیکہ انبیاء کرام کی تعلیمات اور ہدایات سے واقف تھے مگر وہ بھی توحید کے بارے میں گمراہ ہوئے۔ اپنی گمراہی سے خدا تعالےٰ کو انسان جیسا بنا دیا کہ جو تھک بھی جاتا ہے اور انسان کے پیدا کرنے پر نادم اور پشیمان بھی ہوتا ہے اور خدا کی اسرائیل سے کشتی بھی ہوئی خدا اسرائیل کی گرفت سے اس وقت تک باہر نہ نکل سکا جب تک اُسے برکت نہ دے دی۔

### نصاریٰ:

نصاریٰ کھلم کھلا شرک کا شکار ہوئے اور تثلیث کا مشرکانہ عقیدہ ایجاد کیا، قرآن کریم توحید کی تعلیم اور شرک اور تثلیث کے ابطال سے بھرا پڑا ہے۔

## دوسری اصل اعتقادِ نبوّت ہے

مشرکین تو نبوت کے سرے سے منکر تھے اور بشریت کو نبوت کے منافی سمجھتے تھے اور یہود اگرچہ نبوت کے قائل تھے مگر باوجود اس کے انبیاء کرام کو خدا کے مقابلہ میں جھوٹ اور دھوکہ اور فریب سے بھی آلودہ بتلاتے تھے اور پیغمبروں سے کبیرہ گناہ کے صدور کے بھی قائل تھے نیز یہود۔ نبوت کو بنی اسرائیل کی حد تک محدود رکھتے تھے اور یہ کہتے تھے کہ منصب نبوت بنی اسرائیل کے لئے خاص کردیا گیا ہے معاذ اللہ خدا تعالیٰ اپنی پیغمبری کے لئے سوائے بنی اسرائیل کے کسی اور کو منتخب نہیں کرسکتا، یہودیوں کی طرح عیسائیوں کا بھی یہی عقیدہ تھا کہ نبوت صرف بنی اسرائیل میں محدود ہے، اور حضرت مسیح اور ان کے حواریوں کے سوا کسی اور نبی کو معصوم نہیں سمجھتے تھے اور عیسائی لوگ یہودیوں کے برعکس حضرت مسیح کی الوہیت اور ابنیت کے قائل تھے قرآن کریم نے جابجا مشرکین اور یہود اور نصاریٰ کے عقیدۂ نبوت کے بارہ میں کامل اصلاح کی۔

## تیسری اصل عقیدۂ قیامت ہے

### یعنی اعتقادِ جزا و سزا

دین کی تیسری اصل یوم آخرت پر ایمان لانا اور اعمال پر جزا و سزا و حساب ہونے کا یقین کرنا۔

مشرکین اور بت پرست قیامت کی سختی سے منکر تھے اور جزا و سزا کے قائل نہ تھے جزا و سزا کے مسئلہ میں عیسائیوں کو یہ غلطی پیش آئی کہ انھوں نے فدیہ ہوجانے

والے نجات دہندہ کا عقیدہ قائم کرلیا وہ یہ کہتے ہیں کہ نجات دینے والا خود فدیہ بن کر انسانوں کو ان کے گناہوں کی سزا سے بچائے گا۔

یہودیوں کا زعم یہ ہے کہ خدا تعالیٰ دنیا و آخرت میں صرف بنی اسرائیل کا طرف دار ہے اور جنت بنی اسرائیل کے ساتھ مخصوص ہے۔

# اسلام کی تعلیم

جزاء و سزا کے بارہ میں اسلام یہ کہتا ہے کہ نجات ایمان اور عمل صالح پر موقوف ہے۔ ایمان اور کفر پر جو جزاء اور سزا ملے گی اس میں کسی قوم کو کسی قوم پر ترجیح نہ دی جائے گی بلکہ غایت درجہ عدل و انصاف کے ساتھ ایمان اور نیکیوں پر ثواب اور کفر اور برائیوں پر عتاب ہوگا۔ سزا میں عدل پورا ہوگا کہ ایک برائی اور ایک گناہ بدلہ ایک ہی ملے گا اور جزاء و انعام میں عدل کے ساتھ احسان اور لطف و کرم غالب ہوگا کہ ایک نیکی کا ثواب دس گنا ملے گا اور خدا چاہے گا تو اور بھی اضافہ کردے گا۔

قرآن کریم نے اس مسئلہ کو عجیب انداز سے بیان کیا ہے اور بار بار دہرایا ہے اور ہر جگہ دل کش اور دل آویز دلائل اور براہین سے اس کو خوب ہی دل نشین کردیا ہے کہ اور بے شمار دلائل سے اس کو ثابت کیا ہے

افحسبتم انما خلقناکم عبثا وانکم الینا لا ترجعون [1]

کیا تم یہ خیال رکھتے ہو کہ ہم نے تم کو بے کار اور بے فائدہ بنایا ہے۔ اور کیا یہ خیال کرتے ہو کہ تم ہماری طرف واپس نہیں کئے جاؤ گے۔

ایحسب الانسان ان یترك سدی الم یك نطفة من منی یمنی ثم کان علقة

کیا انسان یہ گمان کرتا ہے کہ وہ مہمل اور بے قید چھوڑ دیا جائے گا، کیا انسان

[1] المؤمنون، آیۃ: ۱۱۵

فخلق فسویٰ فجعل منه الزوجین الذکر والانثیٰ الیس ذلک بقادر علیٰ ان یحی الموتیٰ [1]

منی کی ایک بوند نہ تھا پھر خون بستہ ہوا، پھر اس کو اللہ نے صحیح سالم بنایا، پھر انسان کی دو قسمیں بنائیں ایک نر اور ایک مادہ بس کیا وہ خدا جس نے اپنی قدرت سے یہ سب کچھ بنایا اس پر قادر نہیں کہ مردوں کو دوبارہ زندہ کرے اور زندہ کر کے ان سے حساب وکتاب لے۔

فلاسفہ قیامت کے تو قائل ہیں مگر صرف روحانی قیامت کے قائل ہیں جسمانی قیامت کے قائل نہیں اور اسلام روح وجسم کے ساتھ دوسری زندگی کی تعلیم دیتا ہے فلسفی نظریہ رکھنے والے صرف روحانی قیامت اور روحانی حشر پر اس لئے زور دیتے ہیں کہ جسمانی لذتوں کو حقیر بتاتے ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ یہ محض حیوانیت ہے حالانکہ خود جسمانی لذتوں پر فریفتہ ہیں اور یہ نہیں سمجھتے کہ انسان جسم اور روح دونوں سے مرکب ہے اور یہ مجموعہ مرکب احکام خداوندی کا مکلف ہے، لہٰذا جزا وسزا روح وجسم دونوں ہی پر جاری ہونی چاہیئے۔

پس جو دین ہر پہلو سے کامل اور مکمل ہو اور اصول وفروع کے اعتبار سے معقول اور مدلل ہو وہی دین کامل ہے جس کے اتباع سے خدا تعالیٰ تک رسائی ہو سکتی ہے کما قال تعالیٰ الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا۔ وقال تعالیٰ ان الدین عند اللہ الاسلام ومن یبتغ غیر الاسلام دینا فلن یقبل منه وهو فی الاخرة من الخاسرین۔

## خصائص نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

خصائص نبوی سے وہ فضائل وکمالات مراد ہیں جو حق جل شانہٗ نے خالص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا فرمائے اور انبیاء کرام میں سے کسی اور نبی کو اس میں شریک نہیں فرمایا حدیث

---

[1] القیامۃ آیتہ: ۳۶ - ۴۰

میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مجھے چند چیزیں ایسی دی گئی ہیں جو مجھ سے پہلے کسی پیغمبر کو نہیں دی گئیں۔

(۱)۔ میری بعثت تمام دنیا کی طرف ہوئی، مجھ سے پہلے انبیاء صرف اپنی اپنی قوم کی طرف مبعوث ہوتے تھے اور تمام دنیا کے لئے مبعوث ہوا ہوں۔ کما قال تعالیٰ قل یایھا الناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا۔ وما ارسلنک الا کافۃ للناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا۔ وما ارسلنک الا کافۃ للناس۔ تبارک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعالمین نذیرا

(۲)۔ میں خاتم النبیین ہوں میری ذات پر سلسلۂ انبیاء ختم ہوا میرے بعد کوئی نبی نہیں
کما قال تعالےٰ مَاکَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِکُمْ وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ۔ وقال تعالےٰ۔
اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا

(۳)۔ مجھکو جوامع الکلم عطا کئے گئے یعنی ایسے مختصر اور جامع کلمات کہ الفاظ تو تھوڑے ہوں اور معانی بے شمار ہوں جیسا کہ احادیث نبویہ کا مجموعہ اس کا شاہد ہے کہ وہ تمام عقائد حقّہ، اور اعمال صحیحہ اور مکارم اخلاق اور دین و دنیا کے تمام احکام اور دستور اور آئین اور قواعد اور قوانین کا مجموعہ ہے۔

(۴)۔ مجھے رُعب اور ہیبت کے ذریعے فتح و نصرت عطا کی گئی بلا اسباب ظاہری کے ایک مہینہ کی مسافت تک میرے دشمن مجھ سے مرعوب اور خوف زدہ رہتے ہیں، یہ تائید غیبی تھی کہ ایک مہینہ کی مسافت تک دشمنوں کے دلوں میں آپ کا رُعب ڈال دیا گیا۔
کما قال تعالےٰ۔ سَنُلْقِیْ فِیْ قُلُوْبِ الَّذِیْنَ کَفَرُوا الرُّعْبَ
وقال تعالیٰ وقذف فی قلوبھم الرعب

(۵)۔ تمام روئے زمین میرے لئے سجدہ گاہ اور مطہّر بنا دی گئی یعنی میری اُمت کو ہر جگہ نماز

پڑھنے کی اجازت ہے خواہ مسجد ہو یا غیر مسجد اور میرے لئے پاک مٹی سے تیمم کا حکم نازل ہوا کہ مجھے ہر جگہ تیمم کی اجازت ہے اور میرے لئے مٹی کو پانی کی طرح مُطہّر پاک کرنے والی چیز بنا دیا گیا۔

(۶)۔ اور مال غنیمت میرے لئے حلال کر دیا گیا اور مجھ سے پہلے کسی پیغمبر کے لئے حلال نہ تھا

(۷)۔ میرے پیرو تمام انبیاء و مرسلین کے پیرووں سے زیادہ ہوں گے حدیث میں ہے کہ قیامت کے دن تمام امتوں کی صفیں ایک سو بیس ہوں گی جن میں سے اسّی صفیں میری اُمت کی ہوں گی۔

(۸)۔ مجھے شفاعت کبریٰ کا مرتبہ عطا کیا گیا کہ قیامت کے دن اوّلین اور آخرین میری طرف رجوع کریں گے اور میں ان کے لئے بارگاہ خداوندی میں شفاعت کروں گا۔

(۹)۔ سب انبیاء و مرسلین سے پہلے میں اپنی امت کو پلصراط سے لے کر گزروں گا۔

(۱۰)۔ اور سب سے پہلے جنّت میں داخل ہوں گا اور ابوبکر و عمر میرے دائیں اور بائیں ہوں گے اور جنّت میں ہر نبی کے لئے حوض ہوگی اور میری حوض سب سے زیادہ وسیع اور پُر رونق ہوگی۔

# فَتِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ

اس ناچیز نے اپنی ضعف اور ناتوانی کی بنا پر معجزات اور ان خصائص کے بیان میں نہایت اجمال اور اختصار سے کام لیا اس لئے کہ ان خصائص کے بارہ میں احادیث معروف و مشہور رہیں اور زبان زد خلائق ہیں اب میں اپنی تالیف سِیرۃ المصطفیٰ حصہ چہارم کو ختم کرتا ہوں اور اللہ تعالیٰ سے دُعا کرتا ہوں کہ اللہ اس ناچیز کا اور اس کی اولاد کا خاتمہ بالخیر فرمائے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت اور آپ کی حوض کوثر پر حاضری اور اس کا پانی پینا نصیب فرمائے

آمین و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین و
الصلاۃ والسلام علیٰ حبیبہ سیدا لاولین والآخرین
وعلیٰ آلہ واصحابہ وعلماء امتہ واولیاء زمرتہ
اجمعین وعلینا معھم یا ارحم الراحمین و
یا اکرم الاکرمین واجواد الاجودین و
خیر المسئولین ویاخیر المعطین - آمین
یارب العلمین -

---

بفضلہ تعالیٰ

۲۸ محرم الحرام ۱۳۸۵ھ کو اس آخری حصہ کی نظر ثانی سے فراغت
ہوئی - فللہ الحمد اولا وآخرا

محمد ادریس

کان اللہ لہ وکان ھو للہ
(آمین)

# دیگر مطبوعات




























**اسلامک ایجوکیشنل ٹرسٹ، یو-کے-**
قاری عبدالرشید ٹیلر
119-121 ہالی ویل روڈ، بولٹن۔BL13NE
فون/فیکس : 01204 389080, موبائل : 07930 464843

**دارالعلوم المدنیہ، یو-ایس-اے**
182، سوبیسکی سٹریٹ۔ بفلو، NY۔14212
فون : 0716 892 2606 ، فیکس : 0716 892 6621
ای میل : office@madania.org

**صدیقی ٹرسٹ**
صدیقی ہاؤس، المنظر اپارٹمنٹس 458، گارڈن ایسٹ، پی. او. بکس 609.
کراچی-74800 پاکستان، فیکس : 7228823